

فَسْئَلُوْٓا اَهْلَ الذِّکْرِ اِنْ کُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ

اِنَّمَا شِفَآءُ الْعِیِّ السُّؤَالُ

# احسن الفتاویٰ

بحذف مکررات و تخریجات فرائض مسائل غیر مہمہ

جلد ۵

(از)

فقیہ العصر مفتی اعظم مفتی رشید احمد صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ

(واحد تقسیم کنندگان)


ایچ ایم سعید کمپنی

ادب منزل پاکستان چوک کراچی




نام کتاب ——— احسن الفتاویٰ

جلد ——— پنجم

زیر اہتمام ——— ایچ ایم سعید کمپنی کراچی

ضخامت ——— ۵۶۸ صفحات

کتابت ——— سید دلشاد حسین کاظمی

تعداد ——— ایک ہزار

پریس ——— ایجوکیشنل پریس کراچی

طبع اول ——— سنہ ۱۴۰۷ھ

طبع یازدھم ——— ۱۴۲۵ھ

ملنے کا پتہ

ایچ ایم سعید کمپنی

ادب منزل پاکستان چوک کراچی




# فہرست مضامین "احسن الفتاویٰ" جلد پنجم (۵)

# کتاب النکاح

## نکاح بالعوض کی تحقیق:

سوال: الف اور ب نے عوض میں شادی کی ہے، الف نے اپنی لڑکی ب کے لڑکے کو دی ہے، اور ب نے اپنی لڑکی الف کے لڑکے کو دی ہے، نتیجہ اس منزل پر پہنچا ہے کہ ب کی لڑکی الف کے لڑکے کے ساتھ اچھا برتاؤ نہیں کرتی، جس کی وجہ سے الف کا لڑکا ب کی لڑکی سے بالکل بیزار ہے، مگر ب کی طرف کے لوگ بہت شریر ہیں، اس لئے ب کے طرفداروں کا یہ ارادہ ہے کہ الف کے طرفدار تکلیف اٹھاتے رہیں مگر کچھ فیصلہ نہ ہو، ب کے طرفدار کئی دفعہ الف کے طرفداروں سے مصالحت کر کے پھر فساد کرتے رہے ہیں، اب نوبت یہاں تک پہنچ چکی ہے کہ الف کا لڑکا ب کی لڑکی کو طلاق دینا چاہتا ہے، مگر ب کا لڑکا الف کی لڑکی کو طلاق دینا نہیں چاہتا حالانکہ شرع سے یہ رشتے عوض کی رسم موجب ہوئے ہیں، اس حالت میں شریعت کا فیصلہ کیا ہے؟ کیونکہ اس وقت طرفین میں اتفاق کی کوئی امید نہیں، بینوا توجروا۔

الجواب ومنه الصدق والصواب

شریعت مطہرہ میں عوض کا کوئی اعتبار نہیں، لہٰذا اگر ایک جانب بدمعاملگی کی وجہ سے طلاق دینا چاہتی ہے تو دوسری جانب کو طلاق وغیرہ پر مجبور کرنا سخت گناہ اور ظلم عظیم ہے، کسی کو کوئی اختیار نہیں کہ اتفاق اور محبت سے زندگی بسر کرنے والے زوجین میں تفریق کرے، بلکہ مندرجہ ذیل وجوہ کی بناء پر عوض کی رسم ہی ناجائز ہے:۔

① عوض کی رسم کے مطابق معاملہ کرنے والوں کے معاملات سے معلوم ہوتا ہے کہ اسے بیع سمجھتے ہیں اور بیع الحر حرام ہے، ان کے معاملات کی چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

(۱) اگر کسی کو اپنی لڑکی کے عوض میں لڑکی کی ضرورت نہ ہو یا حسب منشأ عوض نہ مل رہا ہو تو یہ شخص اپنی لڑکی کے عوض میں بصورت نقد رقم کثیر وصول کرتا ہے، جس سے صاف معلوم ہوا کہ

عوض کی رسم بیع ہے

(۲) عوض کا لفظ ہی دال علی البیع ہے لان البیع مبادلۃ المال بالمال، چنانچہ عوض کو لفظ بدلہ سے بھی تعبیر کیا جاتا ہے،

(۳) اگر کسی کی لڑکی بالغہ یا زیادہ حسین ہے اور دوسری جانب کی لڑکی نابالغہ ہے یا حسن میں کم ہے تو یہ شخص اپنی ایک لڑکی کے عوض میں دوسری جانب سے دو لڑکیوں کا مطالبہ کرتا ہے، یا ایک لڑکی کے ساتھ کچھ نقد رقم بھی لیتا ہے،

(۴) اگر کوئی شخص بلا عوض کسی کو اپنی لڑکی دے دیتا ہے تو کہتا ہے کہ میں نے خدا کے واسطے فی سبیل اللہ اپنی لڑکی دی ہے، یہ صریح دلیل ہے کہ لڑکی کو مالِ مملوک سمجھا جاتا ہے کہ بطور صدقہ مال فی سبیل اللہ دے کر تا دمِ زیست اپنا احسان جتاتا رہتا ہے،

(۵) زوجین کی عدمِ موافقت کی صورت میں جانبین مل کر اقالہ کرتے ہیں،

مندرجہ بالا دلائل سے ثابت ہوا کہ عوض کی مروّج رسم بیع الحر ہونے کی وجہ سے ناجائز ہے، اگرچہ اس صورت میں نکاح صحیح ہو جاتا ہے،

(۲) صوبہ سندھ کی دینی، دنیوی اور معاشرتی تباہی اور سیاسۃ البلدان، تدبیر المنزل، تہذیب الاخلاق اور توالد و تناسل کی بربادی کا سہرا صرف عوض کی منحوس رسم کے سر پر ہے، مختصراً اس کے قبائح تحریر کئے جاتے ہیں:۔

(۱) رسم عوض میں ایک جانب میں نااتفاقی کی وجہ سے دونوں جانب میں مخالفت کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ دوسری جانب اتفاق و محبت سے بسنے والے زوجین بھی ہمیشہ کے لئے ایک دوسرے سے مایوس ہو کر دین و دنیا برباد کر بیٹھتے ہیں، زنا، انقطاعِ نسل اور منافعِ عقد و شادی سے حرمان اس کا لازمی نتیجہ ہے،

(۲) عوض کے لالچ میں ہر شخص اپنا مقصد حاصل ہوتا ہوا دیکھ کر اپنی لڑکی کا کوئی خیال نہیں کرتا کوئی کیسا ہی نالائق ہو، بے دین، بدکردار، جُوا باز، شرابی، چور، ڈاکو، بدمعاش، دیوث اور بے غیرت نامرد، بوڑھا، بچہ، مفلس و نادار کچھ بھی ہو، مگر لڑکی دینے والے کو اس کی منشا کے مطابق اپنی لڑکی کے عوض میں رشتہ مل رہا ہو تو اسے اپنی لڑکی کی کوئی پرواہ نہیں، زوجین کی عمر کا عدمِ تناسب، چوری وغیرہ جرائم کی وجہ سے جیل کی سزا، نامردی، زوجین میں عدمِ موافقت کی وجہ سے مفارقت عارضی یا دائمی وغیرہ عوارض، انقطاعِ نسل اور زنا وغیرہ دین و دنیا کی بربادی کے

اسباب ہیں، اور گھر میں روز کے جھگڑے اور فسادات جدا بلاء جان بنے رہتے ہیں، شریعت نے زوجین کی عمر میں تناسب کا بہت اہتمام سے لحاظ رکھا ہے، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی صاحبزادی حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا رشتہ حضرت صدیق اور حضرت فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی درخواست کے باوجود ان سے نہ کیا، اس لئے کہ عمر میں کوئی تناسب نہ تھا، حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے تناسبِ عمر کی وجہ سے رشتہ کیا، حالانکہ شیخین رضی اللہ تعالیٰ عنہما زیادہ افضل اور زیادہ مقرب تھے، مگر سندھ میں اپنا مقصد برآمد ہوتا دیکھ کر تناسبِ عمر سے آنکھیں بند کرکے اپنی لڑکی کو زندہ درگور کر دیتے ہیں، بس یہی اسباب ہیں کہ سندھ میں توالد و تناسل کی قلت کے باعث اہل سندھ اپنے صوبہ کو بھی آباد نہ کرسکے، بلوچ اور پنجابی وغیرہ دیگر اقوام نے آکر سندھ کو آباد کیا، سندھی افراد غیر اقوام میں آٹے میں نمک کی نسبت رکھتے ہیں، غیر ممالک نے افزائشِ نسل میں اس قدر ترقی کی ہے کہ انھیں اپنے ممالک میں جگہ نہیں ملتی، اس لئے ضبط تولید کے منصوبے سوچ رہے ہیں، مگر سندھ میں اس قدر قحط الرجال ہے کہ اپنے معمولی اور چھوٹے سے صوبہ کو بھی آباد نہیں کرسکے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۱ر شوال سنہ ۷۱ھ

## وکیلِ نکاح اپنے نفس سے نکاح نہیں کرسکتا:

سوال: ایک شخص نے اپنی لڑکی کے نکاح کے لئے کسی کو وکیل بنایا، وکیل نے اس لڑکی کا نکاح اپنے نفس کے ساتھ کرلیا، اب لڑکی کا باپ اس میں رضامند نہیں، پس یہ نکاح صحیح ہوا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

الجواب ومنه الصدق والصواب

نکاح مذکور صحیح نہیں ہوا، کیونکہ وکیل بالنکاح اپنے نفس اور اپنے اصول و فروع کے ساتھ نکاح نہیں کرسکتا، قال فی العلائیۃ کما الوکیل الذی وکلته ان یزوجها من نفسه فان له ذلك فیکون له اصیلا من جانب ووکیلا من آخر بخلاف ما لو وکلته بتزویجها من رجل فزوجها من نفسه لانها نصبته مزوجا لا متزوجا، وفی الشامیۃ (قوله فزوجها من نفسه) وکذا لو زوجها من ابیه او ابنه عند ابی حنیفۃ رحمه الله تعالیٰ کما قدمناه عن البحر لان الوکیل لایعقد مع من لا تقبل شهادته له للتهمة (رد المحتار ص ۳۵۶ ج ۲)،

فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

غرۂ ذیقعدہ سنہ ۷۱ھ

## مسلمان کی بیوی پر کافر نے قبضہ کر لیا اس سے چھڑا کر دوسرے مسلمان نے نکاح کر لیا:

سوال: ایک شخص اپنی عورت کو ہندوستان میں چھوڑ کر پاکستان چلا آیا، عورت ہندو کے قبضہ میں آگئی، اور ایک دوسرا مسلمان ہندو کو کچھ نقد دے کر چھڑا لیتا ہے اور اس عورت سے نکاح کر لیتا ہے، اور اس سے دو بچے پیدا ہو جاتے ہیں، عرصہ چار سال کے بعد یہ عورت اور مرد پاکستان آئے ہیں، اور اس عورت کا پہلا خاوند پاکستان میں اپنی عورت کو پہچان لیتا ہے اب اس کے لئے کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

اس عورت کا نکاح پہلے شوہر کے ساتھ قائم ہے، لہٰذا ضروری ہے کہ دوسرے خاوند سے علیحدہ کر کے پہلے کے قبضہ میں دلوائی جائے، اگر دوسرے شوہر کو اس کے پہلے نکاح کا علم تھا تو دوسرے شوہر سے جو بچے پیدا ہوتے ہیں وہ بھی بحکم شریعت پہلے ہی کے کہلائیں گے، لان الولد للفراش وللعاھر الحجر، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۶ ذیقعدہ سنہ ۷۱ھ

## لڑکی فلاں کو دیدی کہنے سے انعقادِ نکاح کا حکم:

سوال: ایک شخص نے کسی کو کہا کہ میں نے اپنی لڑکی تم کو دیدی، اس نے قبول کیا، تو یہ نکاح ہو گیا یا نہیں؟ ہمارے اطراف میں عموماً پہلے اس قسم کے الفاظ بلا ذکر مہر وغیرہ کے کہے جاتے ہیں، اور بعد میں مستقلاً نکاح رسوم مروجہ کے ساتھ کیا جاتا ہے، سو نکاح پہلے الفاظ سے منعقد ہو گا یا دوسرے عقد سے؟ اگر پہلے سے نکاح نہیں ہوتا تو اس عورت کا نکاح کیا دوسری جگہ کر دینا صحیح ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

سوال میں مذکورہ الفاظ ہبہ کے ہیں، اور ہبہ سے نکاح تب منعقد ہوتا ہے کہ متکلم نکاح کی نیت کا اقرار کرے یا نیتِ نکاح کا قرینہ موجود ہو، مثلاً ذکر مہر و وجودِ شہود و تقدمِ خطبہ و خطبہ وغیرہ، بدون قرینہ کے ان الفاظ سے نکاح منعقد نہیں ہوتا، قال فی شرح التنویر وانما یصح بلفظ تزویج ونکاح لانھما صریح وماعداھما کنایۃ وکل لفظ وضع لتملیک عین کاملۃ (الی قولہ) کھبۃ وتملیک وصدقۃ (الی قولہ) وکل ما تملک بہ الرقاب بشرط نیۃ او قرینۃ وفھم الشھود المقصود، وفی الشامیۃ (قولہ کھبۃ) ای اذا

کان علی وجه النکاح (الی قوله) فان قامت القرینة علی عدمه لاینعقد فلو طلب من امرأة الزنا فقالت وهبت نفسی منك فقال الرجل قبلت لایکون نکاحاً کقول ابی البنت وهبتها لك لتخدمك فقال قبلت الا اذا اراد به النکاح کذا فی البحر (رد المحتار ص ۲۶۹ ج ۲)

(قوله بشرط نیة او قرینة الخ) هذا ما حققه فی الفتح رداً علی ما قدمناه عن الزیلعی (الی قوله) هذا ما فی الفتح وملخصه انه لابد فی کنایات الطلاق من النیة مع قرینة او تصدیق القابل للموجب وفهم الشهود المراد واعلامهم به (رد المحتار ص ۳۷۰ ج ۲)

اگر لفظ نکاح بھی ایسے طریقہ پر کہا کہ محض وعدہ کا محتمل بھی ہو اور محض وعدہ پر قرائن بھی موجود ہوں تو بھی نکاح منعقد نہ ہوگا، کما فی شرح التنویر والثانی المضارع المبدوء بهمزة او نون او تاء کتزوجینی نفسك اذا لم ینو الاستقبال وکذا انا متزوجك او جئتك خاطبا لعدم جریان المساومة فی النکاح او هل اعطیتنیها فقال اعطیت ان کان المجلس للوعد فوعد وان کان للعقد فنکاح اھ (الی قوله) به علم ان المبدوء بالهمزة کما لایصح فیه الاستیعاد لایصح فیه الوعد بالتزوج فی المستقبل عند قیام القرینة علی قصد التحقیق والرضا کما قلناه آنفا فافهم (رد المحتار ج ۲ ص ۳۶۳)

بیانِ مذکور سے ثابت ہوا کہ صورتِ سوال میں قرائنِ نکاح (ذکر مہر وغیرہ) نہ ہونے کی وجہ سے نکاح منعقد نہ ہوگا، صرف وعدۂ نکاح ہے، اور بلاوجہ وعدہ خلافی کرنا علامتِ نفاق ہے، خصوصاً اگر شروع ہی سے وعدہ پورا کرنے کا ارادہ نہ ہو تو بہت سخت گناہ اور حرام ہے، حدیث میں ہے آیة المنافق ثلاث اذا وعد اخلف الخ (مشکوٰة) وقیل الخلف فی الوعد بغیر مانع حرام وهو المراد ههنا وکان الوفاء بالوعد مأموراً به فی الشرائع السابقة ایضاً، (اشعة اللمعات باب الوعد) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۳ رجمادی الاولیٰ سنہ ۷۳ھ

## غیر برادری میں نکاح نہ کرنے کی پابندی:

سوال: ہماری برادری میں یہ قاعدہ ہے کہ شادی بیاہ اپنی ہی برادری میں کرتے ہیں، اس کی وجہ یہ ہے کہ ہماری برادری علماءِ دیوبند کے عقائد رکھتی ہے، اور تمام رسومِ مروجہ در شادی وغمی وبدعات سے مجتنب ہیں، شرعی صورت ولباس کو پسند کرتے ہیں، دوسری جگہ شادی وبیاہ کرنے میں خلط ملط ہو جانے کا قوی اندیشہ ہے، پھر شادی کرنے کے بعد رسوم کی

پابندیاں گھر کے قواعد غیر ہوتے ہیں، اس لئے بڑی دشواری ہوتی ہے، کیا ایسا کرنا شرعاً ناجائز تو نہیں ہے؟ پھر اگر کوئی دوسری برادری میں شادی کرلیتا ہے تو اس کو ہم دوسری برادری ہی شمار کرتے ہیں، اپنی برادری سے خارج کردیتے ہیں، اگر ایسا نہ کریں تو جو چیز ہم قائم رکھنا چاہتے ہیں وہ باقی نہیں رہتی، کیا یہ شرعاً جائز ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب ومنه الصدق والصواب

اگر دوسری برادری میں شادی نہ کرنے کی وجوہ وہی ہوں جو سوال میں مذکور ہیں تو ان کی بناء پر غیر برادری میں شادی نہ کرنے کی پابندی جائز بلکہ ضروری ہے، کیونکہ بدعات اور ناجائز رسوم کا پابند فاسق ہے، اور فاسق شخص نیک آدمی کا کفو نہیں، اور شریعت نے نکاح وشادی میں کفو کی پابندی کو مستحسن قرار دیا ہے، بدعات اور رسوم قبیحہ سے اجتناب فرض ہے اور مبتدعین وفساق سے تعلقات قائم کرنا جائز نہیں، اسی طرح اگر یہ گمان ہو کہ قومیت کے اختلاف کی وجہ سے امور خانہ داری کا اختلاف زوجین کی نا اتفاقی اور آپس میں تنافر کا باعث ہوگا تو بھی قومیت کی پابندی جائز ہے، البتہ اگر غیر قوم میں شادی نہ کرنے کا باعث صرف فخر اور تکبر ہو تو یہ پابندی جائز نہ ہوگی، پس اس کا معیار یہ ہوگا کہ غیر قوم کا اگر کوئی مرد شریعت کا پورا پابند اور بدعات سے مجتنب ہو اور اس کے گھر کے قواعد وغیرہ بھی آپ کی قوم سے زیادہ مختلف نہ ہوں تو ان حالات میں ایسے شخص سے آپ رشتہ کرتے ہیں یا نہیں؟ اگر ایسے شخص سے بھی رشتہ کرنے کے لئے تیار نہیں تو معلوم ہوا کہ آپ کا مقصد تدین نہیں بلکہ تکبر ونخوت اس کا باعث ہے، غرضیکہ ہر معاملہ میں شرعی حیثیت کو مد نظر رکھنا لازم ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۱ ذیقعدہ ۷۳ھ

## معتدۂ غیر سے نکاح کا حکم:

سوال: ایک شخص نے دوسرے کی معتدہ عورت سے دیدہ ودانستہ باوجود علم کے نکاح کرلیا، تو یہ نکاح درست ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب ومنه الصدق والصواب

یہ نکاح صحیح نہیں ہوا، دوسرے خاوند نے اگر جماع کیا ہے تو اس پر مہر مثل اور مہر مقرر میں سے اقل واجب ہے، اور عورت پر متارکت کے بعد دوسرے خاوند کی عدت بھی ہوگی، مگر دونوں عدتوں میں تداخل ہوگا، عدتِ اولیٰ گذرنے کے بعد اگر عورت اسی خاوند سے نکاح

کرنا چاہے جس سے نکاح فاسد ہوا ہے تو عدتِ ثانیہ گذرنے سے پہلے بھی ہو سکتا ہے، البتہ اگر کسی دوسرے مرد سے نکاح کرے گی تو دونوں عدتوں کا گذارنا لازم ہے، قال فی التنویر ویجب مھر المثل فی نکاح فاسد بالوطء فی القبل لابغیرہ ولم یزد علی المسمی؛ وفی الشرح ولو کان دون المسمی لزم مھر المثل (الی قولہ) وتجب العدۃ بعد الوطء لا الخلوۃ، وفی الشامیۃ ومثلہ تزوج الاختین ونکاح الاخت ونکاح المعتدۃ (الی ان قال) ومقتضاہ الفرق بین الفاسد والباطل فی النکاح (الی ان قال) اما نکاح منکوحۃ الغیر ومعتدتہ فالدخول فیہ لایوجب العدۃ ان علم انھا للغیر (وبعد سطر) والحاصل انہ لا فرق بینھما فی غیر العدۃ اما فیھا فالفرق ثابت وعلی ھذا فیقید قول البحر ھھنا ونکاح المعتدۃ بما اذا لم یعلم بانھا معتدۃ الخ (رد المحتار ص ۴۸۲ ج ۲) وایضا فیھا اما نکاح منکوحۃ الغیر ومعتدتہ فالدخول فیہ لایوجب العدۃ (الی ان قال) وتقدم فی باب المھر ان الدخول فی النکاح الفاسد موجب للعدۃ وثبوت النسب ومثل لہ فی البحر ھناک بالتزوج بلاشھود وتزوج الاختین معًا والاخت فی عدۃ الاخت ونکاح المعتدۃ (رد المحتار ص ۸۳۵ ج ۲)

قلت لما اختلفت اٰراؤھم فی وجوب العدۃ وعدمہ فالاحتیاط فی قول الوجوب وان اشار فی الشامیۃ الی ترجیح عدم الوجوب بقولہ وعلی ھذا فیقید قول البحر الخ، وایضًا فی الشامیۃ تحت (قولہ ولو من المطلق) وفی الدر (ان المرأۃ اذا وجب علیھا عدتان فاما ان یکون من رجلین اومن واحد ففی الثانی لاشک ان العدتین تداخلتا وفی الاول ان کانتا من جنسین کالمتوفی عنھا زوجھا اذا وطئت بشبھۃ اومن جنس واحد کالمطلقۃ اذا تزوجت فی عدتھا فوطئھا الثانی وفرق بینھما تداخلتا عندنا (رد المحتار ص ۸۳۸ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۹ رمضان المبارک ۱۳۷۴ھ

## تصادقِ زوجین سے نکاح ثابت ہوجاتا ہے:

سوال: ایک مولوی صاحب کے پاس یہ فیصلہ ہوا کہ ایک عورت کو ایک شخص نے طلاق دی، عدت گذرنے پر اس عورت نے دوسرے شوہر سے نکاح کیا، اب پہلا شوہر طلاق کا انکار کرتا ہے، مولوی صاحب نے طلاق پر شہادت لے کر طلاق ثابت کردی، پھر

دوسرے شوہر سے نکاح کے گواہ طلب کئے، اس نے کہا مجھے مہلت دیجئے، کہ اپنے نکاح کے گواہ اپنی بستی سے لے آؤں، مگر مولوی صاحب نے اُسے مہلت نہ دی، اور اسی مجلس میں گواہ نہ ہونے کی وجہ سے اس کا نکاح غیر ثابت قرار دیدیا، حالانکہ عورت خود کہہ رہی ہے کہ میرا نکاح دوسرے شوہر سے ہوا ہے، مولوی صاحب کے فیصلہ کے بعد عورت چیخنے چلّانے لگی کہ مجھے شوہر سے جُدا کر کے ظلم کیوں کرتے ہو؟ مولوی صاحب کا یہ فیصلہ شرعاً درست ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

مولوی صاحب کا یہ فیصلہ درست نہیں، اس لئے کہ تصادقِ زوجین سے نکاح ثابت ہوجاتا ہے، لہٰذا اس پر شاہد طلب کرنے کی کوئی ضرورت ہی نہیں، قال فی الشامیۃ (قولہ ولا باقرار) لاینافیہ ماصرحوا بہ من ان النکاح یثبت بالتصادق لان المراد ھنا ان الاقرار لایکون من صیغ العقد والمراد من قولھم انہ یثبت بالتصادق ان القاضی یثبتہ بہ ای بالتصادق ویحکم بہ (رد المحتار ص ۳۶۵ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۸ ذیقعدہ سنہ ۷۲ھ

## جو عورت طلاق اور عدت گذرنے کا اقرار کرے اس سے نکاح جائز ہے:

سوال: منکوحہ عورت کسی شخص کے پاس اقرار کرتی ہے کہ اس کے زوج نے اسے طلاق دیدی ہے، اور عدت بھی گذر گئی ہے، طلاق پر گواہ کوئی نہیں، تو یہ شخص اس عورت سے نکاح کر سکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

اگر اس عورت کے صدق پر قلب مطمئن ہو تو اس سے نکاح جائز ہے، بشرطیکہ زوجِ اول کوئی اعتراض یعنی طلاق سے انکار نہ کرے، قال فی الشامیۃ تحت (قولہ ان غلب علی ظنہ صدقہا) وکذا لو قالت منکوحۃ رجل لآخر طلقنی زوجی وانقضت عدتی جاز تصدیقہا اذا وقع فی ظنہ عدالتہا کانت ام لا الخ (رد المحتار باب الرجعۃ ج ۲) وکذا فی باب العدۃ مطلب فی المنعی الیہا زوجہا، وفی الحظر والاباحۃ ایضاً، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۲ ذیقعدہ سنہ ۷۲ھ

## جو عورت وفاتِ زوج اور عدت گذرنے کا اقرار کرے اس سے نکاح جائز ہے:

سوال: ایک عورت کہتی ہے کہ میرا شوہر فوت ہوگیا ہے، اور عدت بھی گذر گئی ہے،

تو کیا اس کے قول پر اعتبار کرکے اس سے نکاح کرنا جائز ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنه الصدق والصواب

اگر اس کے صدق پر قلب مطمئن ہو تو اس پر اعتماد کرکے نکاح کر لینا جائز ہے، قال فی شرح التنویر اخبرها ثقة ان زوجها الغائب مات اوطلقها ثلاثا او اتاها منه کتاب علی ید ثقة بالطلاق ان اکبر رأیها انه حق فلا بأس ان تعتد وتتزوج وکذا لو قالت امرأة لرجل طلقنی زوجی وانقضت عدتی لا بأس ان ینکحها، وفی الشامیة (قوله لابأس ان ینکحها) فی الخانیة قالت ارتد بعد النکاح وسعه ان یعتمد خبرها ویتزوجها وان اخبرت بالحرمة بامر عارض بعد النکاح من رضاع طار ونحو ذلك فان کانت ثقة او لم تکن ووقع فی قلبه صدقها فلا بأس بان یتزوجها الا لو قالت کان نکاحی فاسدا او کان زوجی علی غیر الاسلام لانها اخبرت بامر مستنکر ای لان الاصل صحة النکاح سائحانی (رد المحتار باب العدة مطلب فی المنعی الیها زوجها) وایضا فیها فی باب الرجعة (قوله له ان یصدقها) لانه امامن المعاملات لکون البضع متقوما عند الدخول او الدیانات لتعلق الحل به وقول الواحد مقبول فیهما ورد المحتار ج ۲)

فقط واللّٰہ تعالیٰ اعلم

۱۶ ذیقعدہ سنہ ۷۲ھ

## نکاح فاسد میں متارکت کی تفصیل:

سوال: نکاح بالمحارم یا نکاح فاسد میں متارکت فعلیہ کافی ہے یا متارکت قولیہ ضروری ہے؟ نیز متارکت زوجہ کی طرف سے بھی ہو سکتی ہے یا کہ زوج کی طرف سے لازمی ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنه الصدق والصواب

بعد الدخول بالاتفاق متارکت قولیہ ضروری ہے، اور قبل الدخول میں اختلاف ہے، بعض نے متارکت فعلیہ مع عزم عدم العود کو کافی کہا ہے، عزم عدم العود کے سوا متارکت فعلیہ کا کوئی اعتبار نہیں، اور بعض نے بہرصورت متارکت قولیہ کو لازم کہا ہے، عباراتِ فقہ سے قولِ اوّل کو ترجیح معلوم ہوتی ہے، مگر احتیاط قول ثانی میں ہے، زوجہ کی طرف سے فسخ نکاح فاسد تو بالاتفاق صحیح ہے، البتہ متارکت میں اختلاف ہے، شامیہ نے اسے ترجیح دی ہے کہ متارکت اور فسخ میں کوئی فرق نہیں، دونوں زوجہ کی طرف سے صحیح ہیں، هذا اخلص ماهو مشرح

فی شرح التنویر وحاشیتہ لابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ فی المحرمات ص ۳۸۹ ومھر النکاح الفاسد ص ۴۸۳ و ۴۸۴ والعدۃ ص ۸۴۱ و ۸۴۲، حیلۂ ناجزہ میں یوں تطبیق دی گئی ہے کہ اگر حرمت اصلیہ ہے یعنی قبل العقد حرمت موجود ہے تو متارکت من جانب الزوجہ بھی صحیح ہے، اور اگر حرمت طاریہ بعد العقد ہے مثلاً ساس سے زنا کیا تو متارکت من الزوجہ صحیح نہیں، مگر شامیہ کی عبارات اس تطبیق سے اباء کرتی ہیں، فلیتأمل،

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

غرۂ ربیع الاول ۵۷ھ

## شیعہ ہوجانے سے نکاح ٹوٹ گیا: (من مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وسلم)

سوال: ما قولکم یا علماء تیری وخیر فور فی خان بی بی بنت رضا محمد المقیمۃ بمدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وسلم فانھا اخبرت بان زوجھا علی بخش ابن پیر بخش الحداد المتوطن بخیر فور قد تشیع بعد ما کان من اھل السنۃ فما حقیقۃ ھذا الخبر اصادق ام کاذب؟ وان کان صادقاً فھل یجوز لخان بی بی ان تنکح بزوج غیرہ ام لا؟ بینوا بیاناً شافیاً توجروا اجراً وافیاً،

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

اخبرنی من اثق بہ واعتمد علیہ بعد التحقیق ان الرجل المسئول عنہ المسمّی بعلی بخش بن پیر بخش الحداد قد اختار مذھب الروافض فالآن توقف جواب المسألۃ علی تنقیح الامرین:

**الامر الاول** ان تشیع احد من اھل السنۃ فھل یحکم علیہ بالارتداد ام لا؟ فاقول ان روافض بلادنا خارجون عن دائرۃ الاسلام قطعاً لانھم یعتقدون تحریف القرآن سرّاً ولا یبرزونہ تقیۃً لما ثبت فی مذھبھم "لا دین لمن لا تقیۃ لہ" کذا فی الکافی لیعقوب الکلینی، تحریف القرآن عندھم ثابت بالتواتر ومروی باکثر من الفی روایۃ صرحت بہ کتبھم المعتبرۃ کما لا یخفی علی من طالعھا، وایضاً ھم یتفوھون علناً بالافک علی ام المؤمنین وانکار صحبۃ ابیھا الصدیق رضی اللہ تعالیٰ عنھما وعنھم وکفی بھما تکفیراً، قال فی الشامیۃ لا شک فی تکفیر من قذف السیدۃ عائشۃ او انکر صحبۃ الصدیق رضی اللہ تعالیٰ عنھما او اعتقد الالوھیۃ

نی علی او ان جبریل علیہ السلام غلط فی الوحی او نحو ذلک من الکفر الصریح المخالف للقرآن (رد المحتار ج ص ۳۲۲۰۶) فلذا نحکم بالارتداد قطعاً علی من بدل دینہ باختیار الرفض وان فرضنا انہم لا یعتقدون تحریف القرآن،

الامر الثانی: ان اخبرت امرأۃ بارتداد زوجها او وصلها الکتاب الکذائی فهل یجوز لها ان تعتمد علی خبر الواحد او الکتاب فتنکح زوجاً غیرہ بعد انقضاء العدۃ؟ فاقول ان غلب علی ظنها صدق المخبر وما فی الکتاب فلها ان تعمل بہ و تنکح بعد مضی العدۃ لما فی شرح التنویر اخبرها ثقۃ ان زوجها الغائب مات او طلقها ثلاثاً او اتاها منه کتاب علی ید ثقۃ بالطلاق ان کان اکبر رأیها انه حق فلا بأس ان تعتد وتتزوج وکذا لو قالت امرأۃ لرجل طلقنی زوجی وانقضت عدتی لا بأس ان ینکحها، وفی الشامیۃ (قوله لا بأس ان ینکحها) فی الخانیۃ قالت ارتد زوجی بعد النکاح وسعه ان یعتمد علی خبرها ویتزوجها وان اخبرت بالحرمۃ بامر عارض بعد النکاح من رضاع طار او نحو ذلک فان کانت ثقۃ او لم تکن ووقع فی قلبه صدقها فلا بأس بان یتزوجها الخ (رد المحتار ج۲ باب العدۃ مطلب فی المنعی الیها زوجها) وایضاً فیها فی باب الرجعۃ (قوله له ان یصدقها) لانه اما من المعاملات لکون البضع متقوماً عند الدخول او الدیانات لتعلق الحل به وقول الواحد مقبول فیهما (رد المحتار ج۲)

قلت فان اعتبرنا کونه من المعاملات فیجوز العمل بالکتاب بدون معرفۃ الخط لانه لا یشترط فیها شیء من اسلام المخبر وعدالته کما فی الفصل الثانی من اول الکراهیۃ من الهندیۃ یقبل قول الواحد فی المعاملات عدلاً کان او فاسقاً حراً کان او عبداً ذکراً کان او انثیٰ مسلماً کان او کافراً دفعاً للحرج والضرورۃ ومن المعاملات الوکالات والمضاربات والرسالات فی الهدایا والاذن فی التجارات کذا فی الکافی واذا صح قول الواحد فی اخبار المعاملات عدلاً کان او غیر عدل فلا بد فی ذلک من تغلیب رأیه فیه ان خبرہ صادق فان کان غلب علی رأیه ذلک عمل علیه والا فلا، کذا فی السراج الوهاج (عالمگیریۃ ص ۳۴۴ ج۵)

وان اعتبرناہ من الدیانات فجواز العمل یکون مشروطاً باحد الامرین،

معرفة الخط مع عدالة الکاتب او حصول الظن الغالب وان لم یعرف الخط،

اما الاول فلما فی الشامیة معزیا الی العیون والفتوی علی قولهما اذا تیقن انه خطه سواء کان فی القضاء او الروایة او الشهادة علی الصك فی ید الشاهد لان الغلط نادر، واثر التغییر یمکن الاطلاع علیه وقلما یشتبه الخط من کل وجه فاذا تیقن جاز الاعتماد علیه توسعة علی الناس (رد المحتار ج ۴ ص ۳۹۰) وتفصیل حکم کتاب القاضی الی القاضی بساله وعلیه مصرح فی العلائیة مع الشامیة ص ۳۸۶ ج ۴،

واما الثانی فلان الکتاب فی کونه دالا بدلالة وضعیة غیر لفظیة یشبه الطبل والمدافع والقنادیل ویجوز الاعتماد فی الدیانات علی ضرب الطبل ومایشبهه اذا کان موجب غلبة الظن بالقرائن لما فی الشامیة یتسحر بقول عدل وکذا بضرب الطبول (وبعد اسطر) وقد یقال ان المدافع فی زماننا یفید غلبة الظن وان کان ضاربه فاسقا لان العادة ان الموقت یذهب الی دار الحکم آخر النهار فیعین له وقت ضربه ویعینه ایضا للوزیر وغیره واذا ضرب یکون ذلك بمراقبة الوزیر واعوانه للوقت المعین فیغلب علی الظن بهذه القرائن عدم الخطأ وعدم قصد الافساد (رد المحتار ج ۲ مطلب فی جواز الافطار بالتحری) وایضا فیها فی بیان رؤیة الهلال قلت والظاهر انه یلزم اهل القری الصوم بسماع المدافع او رؤیة القنادیل من المصر لانه علامة ظاهرة تفید غلبة الظن وغلبة الظن حجة موجبة للعمل کما صرحوا به الخ، قلت وکفی حجة لکون الکتاب موجب العمل عند حصول الظن الغالب بالقرائن ماتواتر من عمل النبی صلی الله علیه وسلم واصحابه رضوان الله تعالی علیهم اجمعین،

(نکاح مرتد کے مسائل کی تفصیل جلد ۶ باب المرتدین میں ہے) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۷، ربیع الآخر ۷۵ھ

## زوجۂ صغیر حرام ہوگئی تو متارکت کرکے دوسرا نکاح کرسکتی ہے:

سوال؛ نابالغ کی منکوحہ سے نابالغ کے باپ کا زنا شہادت سے ثابت ہوگیا تو منکوحہ کی تفریق نابالغ سے جائز ہے یا کہ بلوغ کا انتظار کرنا پڑے گا؟ بینوا بالدلیل اجرکم الجلیل،

### الجواب ومنه الصدق والصواب

اس صورت میں زوجۂ متارکت کرکے دوسرا نکاح کرسکتی ہے، بہتر یہ ہے زوجہ فسخ نکاح

کا زبان سے اقرار کرے، اس لئے کہ متارکت فعلیہ اور زوجہ کی طرف سے متارکت قولیہ کی صحت میں اختلاف ہے، اور فسخ نکاح من جانب زوجہ بالاتفاق صحیح ہے، انتظار بلوغ زوج کی ضرورت نہیں، چنانچہ زوجۂ مجبوب کے مطالبہ سے قاضی فی الحال تفریق کرسکتا ہے رکن انی رد المحتار کتاب الطلاق ص ۸۵۶ ج ۲) وفی محرمات شرح التنویر تقع مغلظة فیقال طلق امرأته تطلیقتین ولها منه لبن فاعتدت فنکحت صغیرا فارضعته فحرمت علیه فنکحت آخر فدخل بها فابانها فهل تعود للاول بواحدة ام بثلاث، الجواب لاتعود الیه ابدا لصیرورتها حلیلة ابنه رضاعا (رد المحتار ص ۳۸۴ ج ۲) اس میں خط کشیدہ عبارت کا مقتضیٰ ہے کہ مسئولہ صورت میں بلوغ زوج کا انتظار ضروری نہیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۳ رجب ۷۵ھ

## صالحہ بنت صالح کفو فاسق نہیں:

سوال: فاسق شخص متدین عورت کا کفو ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

الجواب ومنه الصدق والصواب

فاسق شخص ایسی عورت کا کفو نہیں جو خود بھی نیک ہو اور اس کا والد بھی نیک ہو، قال فی الهندیة فلایکون الفاسق کفوا للصالحة سواء کان معلن الفسق اولم یکن (عالمگیریة ص ۱۳ ج ۲) وفی شرح التنویر وتعتبر الکفاءة دیانة ای تقوی فلیس فاسق کفوا لصالحة او فاسقة بنت صالح معلنا کان اولا علی الظاهر، وفی الشامیة قلت والحاصل ان المفهوم من کلامهم اعتبار صلاح الکل وان من اقتصر علی صلاحها او صلاح آبائها نظر الی الغالب من ان صلاح الولد والوالد متلازمان فعلی هذا فالفاسق لایکون کفوا لصالحة بنت صالح بل یکون کفوا لفاسقة بنت فاسق وکذا لفاسقة بنت صالح کما نقله فی الیعقوبیة فلیس لابیها حق الاعتراض لان ما یلحقه من العار ببنته اکثر من العار بصهره واما اذا کانت صالحة بنت فاسق فزوجت نفسها من فاسق فلیس لابیها حق الاعتراض لانه مثله وهی قد رضیت به الخ

(رد المحتار ص ۴۲۱ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۴ شوال ۷۴ھ

## نو مسلمہ کے نکاح کا حکم:

سوال: ایک منکوحہ عورت عیسائی مذہب چھوڑ کر مسلمان ہوگئی ہے، مسلمان مرد کے

ساتھ اس کا نکاح کب جائز ہوگا؟ امداد الفتاوی میں لکھا ہے کہ اسلام قبول کرنے کے بعد تین حیض گذرنے پر اس کا پہلا نکاح فسخ ہوجائے گا، اس کے بعد عدت کے مزید تین حیض گذار کر نکاح کرسکتی ہے، بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

امداد الفتاوی میں اس عورت کا حکم مذکور ہے جو دار الحرب میں اسلام لائے اور قبولِ اسلام کے بعد بھی وہیں رہے، اس کا حکم یہ ہے کہ قبولِ اسلام کے بعد تین حیض گذرنے پر زوجین میں از خود تفریق واقع ہوجائے گی، اس کے بعد تین حیض عدت کے واجب ہوں گے، اور اگر یہ عورت اسلام قبول کرکے دار الحرب سے ہجرت کرآئے تو دار الاسلام میں داخل ہونے سے اس کا نکاح ختم ہوجائے گا، اس پر وجوبِ عدت میں اختلاف ہے، قول وجوب ارجح واحوط ہے، تیسری صورت یہ ہے کہ زوجین دار الاسلام میں ہوں، اور بیوی اسلام قبول کرلے، اس کا حکم یہ ہے کہ بیوی حاکم کے ہاں درخواست پیش کرے، اور حاکم شوہر پر اسلام پیش کرے، اگر شوہر نے اسلام قبول کرلیا تو اس کا نکاح باقی ہے، اور اگر شوہر نے اسلام سے انکار کردیا یا خاموش رہا تو قاضی ان میں تفریق کردے، قاضی کی یہ تفریق بحکم طلاق ہوگی، اور اس کے بعد عدت واجب ہوگی، قال فی العلائیۃ واذا اسلم احد الزوجین المجوسیین او امرأۃ الکتابی عرض الاسلام علی الاخر فان اسلم فبها والا بان ابی او سکت فرق بینهما (الی قوله) والتفریق بینهما طلاق ینقص العدد (وبعد اسطر) ولو اسلم احدهما ای احد المجوسیین او امرأۃ الکتابی ثمۃ ای فی دار الحرب وملحق بها کالبحر الملح لم تبن حتی تحیض ثلاثا او تمضی ثلاثۃ اشهر قبل اسلام الاخر اقامۃ لشرط الفرقۃ مقام السبب ولیست بعدۃ لدخول غیر المدخول بها (وبعد اسطر) ومن هاجرت الینا مسلمۃ او ذمیۃ حائلا بانت بلاعدۃ فیحل تزوجها واما الحامل فحتی تضع علی الاظهر لا للعدۃ بل لشغل الرحم بحق الغیر، وقال ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ (قوله ولیست بعدۃ) ای لیست هذه المدۃ عدۃ لان غیر المدخول بها داخلۃ تحت هذا الحکم ولو کانت عدۃ لاختص ذلک بالمدخول بها وهل تجب العدۃ بعد مضی هذه المدۃ فان کانت المرأۃ حربیۃ فلا، لانه لاعدۃ علی الحربیۃ وان کانت هی المسلمۃ فخرجت الینا فتمت الحیض هنا فکذلک عند ابی حنیفۃ رحمه الله تعالیٰ خلافا لهما لان المهاجرۃ لاعدۃ علیها

عندہ خلافا لهما کما سیأتی، بدائع وهدایة وجزم الطحاوی بوجوبها، قال فی البحر وینبغی حمله علی اختیار قولهما (قوله ومن هاجرت الینا الخ) المهاجرة التارکة دار الحرب الی دار الاسلام علی عزم عدم العود وذلک بان تخرج مسلمة او ذمیة او صارت کذلک بخروهذه المسألة داخلة فیما قبلها لکن ما مر فیما اذا خرج احدهما مهاجرا وقعت الفرقة بینهما والمقصود من هذه انه اذا کانت المهاجرة المرأة ووقعت الفرقة فلاعدة علیها عند ابی حنیفة رحمه الله تعالیٰ سواء کانت حاملا او حائلا فتزوج للحائل الا الحامل فتتربص لا علی وجه العدة بل لیرتفع المانع بالوضع وعندهما علیها العدة فتح، وبه یظهر ان تقیید المصنف بالحائل ای غیر الحبلیٰ لا وجه له بخلاف قول الکنز وتنکح المهاجرة الحائل بلاعدة فانها للاحتراز عن الحامل کما علمت لکنه یوهم ان الحامل لها عدة کما توهمه ابن ملک وغیره ولیس کذلک (رد المحتار ص ۴۲۵ ج ۲) فقط والله تعالیٰ اعلم

۱۶ رجب سنہ ۹۶ھ

## سوال مثل بالا:

سوال: ایک شادی شدہ کافر عورت نے اسلام قبول کیا، شریعت کے مطابق اس کا نکاح کرانے میں پہلی دقت تو یہ ہے کہ حکومت سے یہ کوئی توقع نہیں کہ اس عورت کے شوہر کو بلا کر اس پر عرضِ اسلام کرے، اور شوہر کے قبول اسلام سے انکار کی صورت میں نکاح فسخ کرے، ثانیاً کوئی حاکم یا مجلسِ علماء شوہر پر عرض اسلام کرے تو شدید خطرہ ہو کہ اس وقت وہ بیوی حاصل کرنے کی غرض سے اسلام قبول کرلے مگر بعد میں پھر مرتد ہوجائے اور عورت کو زہر وغیرہ دے کر قتل کردے، یا ہندوستان بھیجدے، چونکہ پاکستان میں ارتداد کی سزا نافذ نہیں ہوتی اس لئے یہ خطرہ قوی ہے، اور ایسے واقعات پہلے ہوچکے ہیں کہ شوہر اظہارِ اسلام کے ذریعہ بیوی حاصل کرکے پھر مرتد ہوگیا، اور بیوی کو زہر کا انجکشن لگوا کر ہلاک کردیا، ان حالات میں بیوی کی خلاصی کی شرعاً کیا صورت ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

ایسی مجبوری کی حالت میں مذہب شافعی پر عمل کرنے کی گنجائش ہے، اُن کے یہاں

عورت کے قبولِ اسلام کے بعد اسلام زوج سے قبل مضیِ عدت سے نکاح فسخ ہوجاتا ہے، اور اس کے بعد فوراً دوسرا نکاح ہوسکتا ہے، اسلامِ زوج کے بعد دوسری عدت کی حاجت نہیں، قال فی الام ولم اعلم مخالفاً فی ان المتخلف عن الاسلام منہما اذا انقضت عدۃ المرأۃ قبل ان یسلم انقطعت العصمۃ بینہما (الی قولہ) لا تصنع الدار فی التحریم والتحلیل شیئاً انما یصنعہ اختلاف الدینین (وبعد اسطر) وان لم یسلم حتی تنقضی العدۃ فالعصمۃ منقطعۃ بینہما وانقطاعہا فسخ بلا طلاق وتنکح المرأۃ من ساعتہا من شاءت الخ (الام ص ۴۵ ج ۵)

مذہب حنفی کے مطابق یہ صورت ہوسکتی ہے کہ حکومت کی طرف سے عرضِ اسلام نہ ہونے کی وجہ سے مجلسِ علماء عرضِ اسلام کرے، مگر اس میں شوہر کو قبولِ اسلام کی صورت میں ردِّ زوجہ کی امید نہ دلائی جائے بلکہ اس کو ظاہراً مایوس کردیا جائے اور باطناً ظہورِ صلاح پر معلق رکھا جائے اس صورت میں اوّلاً شوہر کو اظہارِ اسلام میں رغبت ہی نہ ہوگی، اور اگر اظہارِ اسلام محض فریب و طمع کے لئے کیا تو بھی اس کی حقیقت منکشف ہوجائے گی،

اگر حالات کے پیشِ نظر یہ صورت مناسب نظر آئے تو اس پر عمل کیا جائے ورنہ بوجہ ضرورت شدیدہ مذہبِ شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ سے استفادہ کیا جائے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۶ ربیع الآخر سنہ ۱۴۰۱ھ

## مہر یا ہدیہ ہونے میں زوجین کا اختلاف :

سوال ؛ شوہر بیوی کو مختلف اوقات میں مختلف چیزیں دیتا رہا، بعد میں کہتا ہے کہ یہ مہر کے عوض میں تھیں، عورت ہدیہ یا نفقۂ واجبہ کا دعوٰی کرے تو کس کا قول معتبر ہوگا؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

(۱) اشیاءِ خوردنی اور جن اشیاء کا زوجہ کو ہدیۃً دینا متعارف ہو اُن میں قولِ زوجہ معتبر ہوگا،

(۲) جو اشیاء ہدیۃً دینے کا عرف نہ ہو اور بذمۂ شوہر شرعاً واجب ہوں، اُن میں ہدیہ کا دعوٰی مسموع نہ ہوگا، البتہ اگر زوجہ نفقۂ واجبہ کا دعوٰی کرے اور زوج مہر کا، اور یہ اختلاف ان اشیاء کی ہلاکت کے بعد ہو تو قولِ زوجہ معتبر ہوگا، اور حالتِ بقاء میں دو قول ہیں، فقیہ ابو اللیث کا مختار یہ ہے کہ اس صورت میں بھی قولِ زوجہ ہی معتبر ہے، یہی راجح ہے، ویؤیدہ ما سیأتی عن التحریر المختار من وجہی النظر فی تصدیق الزوج،

③ جو اشیاء شرعاً شوہر پر واجب نہیں اور ان کو مہر میں محسوب کرنے کا عرف بھی ہو ان میں قولِ زوج معتبر ہے، مگر عورت کو اختیار ہے کہ یہ اشیاء واپس کردے مہر میں قبول نہ کرے، قال الرافعی رحمہ اللہ تعالیٰ (قول الشارح کثیاب وشاۃ حیۃ الخ) نقل ابو الحسن السندی فی حاشیۃ الفتح عن ابی العز قال اذا کان المھر دراھم او دنانیر فارسل الیھا حنطۃ او شعیرا او ما جرت عادۃ الناس الیوم بارسالہ من ماء الورد وثوب الحریر والسکر ونحو ذلک فان فی تصدیقہ فی قولہ بانہ من المھر نظرا لوجھین احدھما ان الظاھر یکذبہ والثانی ان الصداق دراھم مثلا والمرسل من خلاف جنسھا والمعاوضۃ محتاج الی التراضی من الجانبین ولم یوجد فقولہ انہ من صداقھا غیر صحیح فلا یصدق، اذ صداقھا غیر ما ارسلہ الیھا ولا ینفع التحلیل بان الظاھر انہ یسعی فی اسقاط الواجب فی حقہ فان الواجب فی حقہ غیر ما ارسلہ الیھا ولا یسقط ما فی الذمۃ بغیرہ الا بطریق المعاوضۃ وھی محتاجۃ الی التراضی من الجانبین ولم یوجد انتھی اھ سندی، وقد یدفع ھذا بان ما ذکرہ مبنی علی عادتھم انھم یسمون نقودا فی المھر ثم یدفع الزوج غیرھا ویحسبہ عن المھر وتکون حینئذ المرأۃ راضیۃ بھذہ المعاوضۃ وھذا العرف جار فی کثیر من قری مصر۔ (التحریر المختار ص ۲۰۲ ج ۱)

## تنبیہ:

① جہاں بھی زوج یا زوجہ کا قول معتبر قرار دیا گیا ہے اس میں جانبِ آخر سے فقدانِ بینہ اور حلف شرط ہے،

② آجکل کے عرف میں دوا، ہدیہ شمار ہوتی ہے،

③ برقع نفقۂ واجبہ میں داخل نہیں، کیونکہ زوج پر اذنِ خروج واجب نہیں، بلکہ منع عن الخروج واجب ہے، اس کا مقتضیٰ یہ تھا کہ اس میں قولِ زوج قبول کیا جائے، مگر آجکل برقع ہدیۃً دینا متعارف ہے اس لئے اس میں قولِ زوجہ معتبر ہوگا،

④ ادوات البیت نفقۂ واجبہ میں داخل ہیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۶ ذیقعدہ سنہ ۸۶ھ

## جنّیہ سے نکاح جائز نہیں:

سوال: جنّیہ کا نکاح انسان کے ساتھ جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

جائز نہیں، والتفصیل فی الشامیة۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۶ محرم ۸۶ھ

## مہر میں معجل یا مؤجل کی تصریح نہ کی تو عرف پر مدار ہوگا:

سوال: ہندہ کا نکاح بعوض ایک ہزار روپیہ کیا گیا، مگر اس وقت مؤجل و معجل کا ذکر نہ کیا، اب ہندہ اپنا مہر کب طلب کرسکتی ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اگر مہر کے معجل یا مؤجل ہونے کی تصریح نہ ہو تو عرف کے موافق حکم ہوگا، قال فی التنویر ولها منعه من الوطء والسفر بها ولو بعد وطء وخلوة رضیتهما لاخذ ما بین تعجیله اوقدر ما یعجل لمثلها عرفا ان لم یؤجل، وفی الشرح به یفتی لان المعروف کالمشروط۔ (رد المحتار ص ۳۸۹ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۳ ذی الحجہ ۸۷ھ

## نکاح میں ایک ہی شخص دونوں طرف سے ایجاب و قبول کرسکتا ہے:

سوال: صغیرہ کے ولی (والد) نے عقدِ نکاح کا ایجاب بایں الفاظ کیا کہ میں نے اپنی فلاں لڑکی کا نکاح فلاں کے ساتھ کیا، لڑکے کا ولی (چچا) اس مجلس میں تھا، مگر نکاح خواں نے اس سے قبول کے الفاظ نہیں کہلائے، مجلسِ نکاح سے قبل لڑکے کے چچا نے لڑکی کے والد سے کہا تھا کہ تو اپنی لڑکی میرے بھتیجے کے نکاح میں دیدے، لڑکی کا والد تیار ہوگیا، اور اسی بناء پر مجلسِ نکاح منعقد ہوئی، اب سوال یہ ہے کہ لڑکے کے چچا کے قبول کئے بغیر یہ نکاح منعقد ہوا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

چونکہ چچا نے صغیر کی طرف سے قبولِ نکاح نہیں کیا، اور نہ ہی لڑکی کے والد کو اپنی طرف سے وکیل بنایا تھا اس لئے یہ نکاح منعقد نہیں ہوا، اگر چچا کی جانب سے توکیل ہوتی تو سوال میں مذکورہ الفاظ سے نکاح منعقد ہوجاتا، چچا کا یہ کہنا کہ تو اپنی لڑکی میرے بھتیجے کے نکاح میں دیدے عرفاً توکیل نہیں ہے بلکہ خطبہ ہے، قال فی شرح التنویر ویتولی طرفی النکاح واحد بایجاب یقوم مقام القبول، (رد المحتار ص ۳۵۳ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۷ ربیع الآخر ۸۸ھ

## مہرِ فاطمی کی تحقیق:

سوال: پاکستانی سکہ کے حساب سے مہر فاطمی کی کیا مقدار ہے؟ اور دوسری صاحبزادیوں وازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کا مہر کتنا تھا؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

فزوجها النبي صلى الله عليه وسلم على اربع مأة وثمانين درهماً (تاريخ الخميس ص ۳۶۱) ثم ان الله تعالى امرني ان ازوج فاطمة من علي وقد زوجته على اربع مأة مثقال فضة (تاريخ الخميس ص ۳۶۲) قال صلى الله عليه وسلم او عندك شيء (تصدقها به) فقلت فرسي وبدني (بفتح الباء والدال الدرع) قال اما فرسك فلا بد لك منها واما بدنك فبعها فبعتها باربعمأة وثمانين فجئته بها فوضعتها في حجره (الزرقاني على المواهب اللدنية مع شرح الزرقاني ص ۳ ج ۲) قال عمر بن الخطاب رضي الله تعالى عنه ماعلمت رسول الله صلى الله عليه وسلم نكح شيئاً من نسائه ولا انكح شيئاً من بناته على اكثر من ثنتي عشرة اوقية، هذا حديث حسن صحيح (ترمذي ص ۱۷۹) عن ابي سلمة بن عبد الرحمن انه قال سألت عائشة رضي الله تعالى عنها زوج النبي صلى الله عليه وسلم كم كان صداق رسول الله صلى الله عليه وسلم قالت كان صداقه لازواجه ثنتي عشرة اوقية ونشا، قالت اتدري ما النش قال قلت لا قالت نصف اوقية فتلك خمسمأة درهم فهذا اصداق رسول الله صلى الله عليه وسلم لازواجه (مسلم ص ۴۵۸ ج ۱)، ان روایات سے امور ذیل ثابت ہوئے:

① حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے مہر کے بارے میں دو روایتیں ہیں، ایک ۴۸۰ درہم = ۱٫۴۹۶۳۲۹۶ کلو چاندی، دوسری روایت ۴۰۰ مثقال = ۱٫۷۴۹۶ کلو چاندی، مقدار اول متعدد روایاتِ حدیث وسیرت سے ثابت ہے، اور دوسری روایت صرف سیرتِ خمیس کی ہے، لہٰذا مقدار اول راجح ہے،

② دوسری بنات رضی اللہ تعالیٰ عنہن میں سے کسی کا مہر بھی ۴۸۰ درہم = ۱٫۴۹۶۳۲۹۶ کلو چاندی سے زائد نہ تھا، اگرچہ روایت میں زائد کی نفی ہے، مگر معلوم ہوتا ہے کہ سب کا مہر اسی قدر تھا،

③ امہات المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہن سے متعلق دو روایتیں ہیں، ایک میں ۴۸۰ درہم =

۶۳۲۹۶،۱کلو چاندی سے زیادتی کی نفی ہے اور دوسری میں ۵۰۰ درہم = ۰۱،۷،۱کلو چاندی کا اثبات ہے، دونوں روایتوں میں صورتِ تطبیق یہ ہے کہ دراصل ساڑھے بارہ اوقیہ ہی ہے، اسی کو پہلی روایت میں نصف اوقیہ کی کسر حذف کرکے بارہ اوقیہ کہا گیا ہے، بصورتِ ترجیح بھی بوجوہ ذیل ساڑھے بارہ اوقیہ = ۵۰۰ درہم کی روایت راجح ہے:

① اصولاً نفی پر اثبات کو ترجیح ہے،

② نفی عدمِ علم پر مبنی ہے، خود حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول ما علمت اس پر دلیل ہے۔

③ روایتِ اثبات حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہے جو اعلم باموال الازواج ہیں،

خلاصہ یہ کہ حضرت فاطمہ و دیگر بنات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کا مہر ۴۸۰ درہم = ۶۳۲۹۶،۱کلو گرام چاندی اور امہات المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہن کا ۵۰۰ درہم = ۰۱،۷،۱کلو گرام چاندی تھا، درہم و مثقال کے وزن کی تحقیق میرے رسالہ "بسط الباع لتحقیق الصاع" مندرجہ احسن الفتاویٰ جلد ۴ میں ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۴ شوال سنہ ۹۱ھ

## مہر کی کم از کم مقدار:

سوال: مہر کم سے کم کتنا ہونا ضروری ہے؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

دس درہم چاندی کی قیمت سے کم کرنا جائز نہیں، ایک درہم = ۰۲،۴،۳ گرام × ۱۰ = ۰۲،۴،۳۴ گرام چاندی یا اس کی قیمت، درہم کے وزن کی تفصیل میرے رسالہ "بسط الباع لتحقیق الصاع" مندرجہ احسن الفتاویٰ جلد ۴ میں ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۶ ربیع الاول سنہ ۹۵ھ

## بلا اذن زوج والدین سے ملاقات:

سوال: بیوی کو اپنے والدین سے ملنے کا اختیار کتنے دن کے بعد ہے؟ اور ملنے جائے تو کتنے دن وہاں ٹھہر سکتی ہے؟ کیا دور اور نزدیک میں کچھ فرق ہے؟ دور اور نزدیک کی تشریح بھی تحریر فرمائیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

بیوی کو والدین سے ہفتہ میں ایک بار اور دوسرے محرم رشتہ داروں سے سال میں ایک بار ملاقات کا حق ہے، دور اور نزدیک میں کوئی فرق نہیں، البتہ ملاقات کے لئے آمد و رفت کے

مصارف شوہر کے ذمہ واجب نہیں، نیز بیوی کو صرف ملاقات کا حق ہے، والدین کے ہاں رہنا بدون شوہر کی رضا کے جائز نہیں،

اگر والدین خود ملاقات کرنے پر قادر ہوں تو بیوی کے جوازِ خروج میں اختلاف ہے، راجح یہ ہے کہ اس صورت میں شوہر کی اجازت کے بغیر جانا جائز نہیں، والتفصیل فی الشامیة، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۵ رشوال سنہ ۹۶ھ

## موت قبل الدخول میں کامل مہر واجب ہے:

سوال: ایک عورت کے شوہر کا انتقال رخصتی سے قبل ہی ہوگیا تو اس عورت کو مہر کتنا ملے گا؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

رخصتی سے قبل میاں بیوی دونوں میں سے کوئی ایک فوت ہو جائے تو پورا مہر واجب ہوگا، قال فی العلائیة ویتأکد عند وطء اوخلوة صحت من الزوج او موت احدهما الخ (رد المحتار ص ۳۵۸ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۷ ربیع الآخر سنہ ۹۷ھ

## گونگے کے نکاح کا طریقہ:

سوال: نکاح منعقد ہونے کے لئے ایجاب وقبول شرط ہے، اور گونگا آدمی اس پر قادر نہیں، تو اس کا نکاح کیسے ہوگا؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

گونگے کا نکاح ایسے اشارہ سے صحیح ہو جائے گا جس سے ایجاب یا قبول مفہوم ہو اور سننے والوں کو اس کی مراد معلوم ہو جائے، قال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ تحت (قوله وشرط سماع کل) وفی الفتح ینعقد النکاح من الاخرس اذا کانت له اشارة معلومة (رد المحتار ص ۲۹۴ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۴ رجمادی الاولیٰ سنہ ۹۹ھ

## مہر غیر مؤجل میں حق مطالبہ کی تفصیل:

سوال: زید نے مثلاً زینب سے ایک سو اشرفی طلاء کے عوض عقد نکاح کیا، ان میں سے چالیس اشرفی معجلاً ادا کردیں، بقیہ ساٹھ اشرفی کے بارے میں صرف یہ کہا کہ ان میں

سے تیس کی نقرہ اور تیس اشرفی طلاء کی دوں گا، اور ادائیگی کا کوئی وقت خاص نہیں بتایا، صرف یہ کہا کہ آئندہ ادا کروں گا، اتفاقاً چند ماہ کے بعد زوجین میں ناراضگی پیدا ہوگئی، زوجہ اپنے میکہ چلی گئی، خاوند نے جب واپس بلایا تو وہ کہنے لگی کہ بقیہ ساٹھ اشرفی ابھی ادا کروگے تو ساتھ آؤں گی، ورنہ نہیں، تو کیا شرعاً زینب کو بقیہ مہر طلب کرنے کا حق حاصل ہوگا یا نہیں؟ اس سلسلہ میں امداد الفتاوٰی میں دو مقامات پر حضرت تھانوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے جواز کا قول فرمایا ہے، جبکہ فتاوٰی ہندیہ اور بدائع میں اس بات کی تصریح موجود ہے کہ اگر بقیہ مہر کے لئے وقت خاص برائے ادائیگی مقرر نہیں کیا، تو موت یا طلاق کی صورت میں مطالبہ کرسکتی ہے اس سے قبل نہیں، چونکہ وقت معیّن نہ کرنے کی صورت میں باب النکاح کے اندر وقت خود بخود ہی معلوم ہے، اور وہ تفریق الزوجین بصورت طلاق یا موت ہے، اسی قول کو صاحبِ محیط نے اختیار فرماکر وھو الصحیح فرمایا ہے، جواب سے تشفی فرمائیں، بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

بدائع وہندیہ میں اختلاف لکھا ہے، اور علائیہ وشامیہ میں صرف حق مطالبہ تحریر ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہی راجح ہے، اس لئے امداد الفتاوٰی میں اس پر فتوٰی دیا گیا ہے، عرف تأجیل الی الموت او الطلاق کا جواب بھی امداد الفتاوٰی میں موجود ہے کہ یہ عرف حالت مراضات میں ہے، حالتِ مخالفت میں موت وطلاق سے قبل ہی مطالبہ کا عرف ہے، قال فی شرح التنویر ولها منعه من الوطء (الی قوله) الا اذا جهل الاجل جهالة فاحشة فیجب حالا غایة، وفی الشامیة قال فی البحر فان کانت جهالة متقاربة کالحصاد والدیاس ونحوه فهو کالمعلوم علی الصحیح کما فی الظهیریة بخلاف البیع فانه لا یجوز بهذا الشرط وان کانت متفاحشة کالی المیسرة اوالی هبوب الریح اوالی ان تمطر السماء فالاجل لا یثبت ویجب المهر حالا کذا فی غایة البیان اھ (رد المحتار، ص ۳۸۹ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۵ صفر ۱۴۰۱ھ

## سوال مثل بالا:

سوال: ایک عورت کا مہر نصف معجل اور نصف مؤجل مقرر ہوا، مؤجل کی کوئی

مدت معین نہیں کی گئی، نصف معجل بر وقت ادا کر دیا گیا، بیوی شوہر کے گھر آباد ہو گئی، کچھ عرصہ کے بعد بیوی نے نصف مؤجل کا مطالبہ کیا، شوہر کے ادا نہ کرنے پر میکہ چلی گئی، کیا عورت کو اس کا اختیار ہے؟ اور اس صورت میں بیوی کا نفقہ شوہر پر واجب ہو یا نہیں؟ بینوا توجروا

الجواب باسم ملهم الصواب

جہاں تاجیل مجہول سے تاجیل بالطلاق او الموت کا عرف ہو وہاں زوجہ کو منع نفس کا اختیار نہیں، اور جہاں یہ عرف نہ ہو وہاں تاجیل مجہول بحکم تعجیل ہے، لہٰذا زوجہ کو حق منع ہے، تاجیل بالطلاق او الموت معروف ہونے کی صورت میں بھی غیر مؤجل میں مشاجرہ کے مواقع میں مطالبۂ مہر معروف ہے، لہٰذا حالتِ مشاجرہ میں عورت کو حقِ منع حاصل ہوگا،

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۴ رجمادی الاولیٰ سنہ ۱۴۰۱ھ

## نامرد سے خلوت صحیحہ کے بعد مہر کامل واجب ہے:

یہ مسئلہ باب العدۃ میں آرہا ہے۔

## دس درہم سے کم مہر کا حکم:

سوال: اگر مہر دس درہم سے کم رکھا گیا تو اس کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملهم الصواب

دس درہم ۲۰۰، ۳۴ گرام چاندی کی قیمت واجب ہوگی، قال العلامۃ الحصفکی رحمہ اللہ تعالیٰ وتجب العشرۃ ان سماها او دونها (رد المحتار ص ۳۵۸ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۵ رصفر سنہ ۱۴۰۲ھ

## خطبۂ نکاح سُننا واجب ہے:

سوال: کوئی خطیب صاحب نکاح کا خطبہ پڑھ رہے ہوں، یا منبر پر تقریر کرنے کے لئے خطبۂ مسنونہ پڑھ رہے ہوں اس وقت حاضرین کا آپس میں بات چیت کرنا یا کوئی دنیوی کام کرنا کیسا ہے؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملهم الصواب

جائز نہیں، قال فی العلائیۃ وکذا یجب الاستماع لسائر الخطب کخطبۃ نکاح وخطبۃ عید وختم علی المعتمد، وفی الشامیۃ (قولہ وختم) ای ختم القرآن

کقولھم الحمد للہ رب العٰلمین حمد الصٰبرین الخ (رد المحتار ص ۲۶۹ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،
۲۲ رجب سنہ ۱۴۰۲ھ

## باکرہ کا ایک لمحہ سکوت بھی اذن ہے:

سوال: ولی نے لڑکی سے استیذانِ نکاح کیا، لڑکی نے فوراً انکار کرنے کی بجائے پانچ منٹ بعد انکار کر دیا تو کیا یہ انکار صحیح ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملھم الصواب

اگر استیذان کے بعد فوراً انکار نہیں کیا بلا عذر ایک لمحہ بھی خاموش رہی تو لڑکی کی طرف سے ولی کی توکیل ثابت ہو گئی، اس کے بعد عقدِ نکاح سے قبل لڑکی کو فسخ توکیل کا اختیار ہے، مگر وکیل کو فسخ کا علم ہونا ضروری ہے، اگر لڑکی نے عقد سے پہلے توکیل فسخ کر دی مگر وکیل کو اس کا علم نہ ہوا، اس لئے اس نے نکاح کر دیا تو یہ نکاح منعقد ہو جائے گا، اسی طرح نکاح بدونِ استیذان کے بعد باکرہ کو نکاح کی خبر ملی تو صحتِ رد کے لئے فوراً بلا تاخیر انکار کرنا شرط ہے، اگر فوراً انکار نہیں کیا اور ذرا سی دیر بھی بلا عذر خاموش رہی تو نکاح ہو گیا،

قال فی شرح التنویر فان استأذنھا ھو ای الولی وھو السنۃ او وکیلہ او رسولہ او زوجھا ولیھا واخبرھا رسولہ او فضولی عدل فسکتت عن ردہ مختارۃ او ضحکت غیر مستھزئۃ او تبسمت او بکت بلا صوت (الیٰ قولہ) فھو اذن ای توکیل فی الاول ان اتحد الولی فلو تعدد المزوج لم یکن سکوتھا اذنا واجازۃ فی الثانی ان بقی النکاح لا لو بطل بموتہ،

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ عن ردہ) قید بہ اذ لیس المراد مطلق السکوت لانھا لو بلغھا الخبر فتکلمت باجنبی فھو سکوت ھنا فیکون اجازۃ فلو قالت الحمد للہ اخترت نفسی او قالت ھو دباغ لا اریدہ فھذا کلام واحد فھو رد بحر (قولہ مختارۃ) اما لو اخذھا عطاس او سعال حین اخبرت فلما ذھب قالت لا ارضی او اخذ فمھا ثم ترک فقالت ذلک صح ردھا لان سکوتھا عن اضطرار بحر (رد المحتار ص ۳۲۴ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۷ ربیع الآخر سنہ ۱۴۰۳ھ

## نکاح میں قبول کی بجائے الحمد للہ کہنا:

سوال: مسئلہ یہ ہے کہ ایک جانب سے ایجاب کرنے کے بعد دوسری جانب سے بجائے قبول کے الحمد للہ کہنے سے نکاح منعقد ہو گا یا نہیں؟ ہمارے علاقہ کے بعض علماء

کہتے ہیں کہ لفظ الحمد للہ تملیکِ عین پر دلالت نہیں کرتا، اس لئے اس سے نکاح صحیح نہیں ہوگا، اور بعض حضرات کہتے ہیں کہ چونکہ ہمارے علاقہ کے عرف میں لفظ الحمد للہ کو لفظِ قبول سمجھا جاتا ہے، لہٰذا اس سے نکاح صحیح ہوجانا چاہئے، اب آنجناب مسئلہ مذکورہ میں شریعت مطہرہ کے مطابق حکم صادر فرمائیں، عین نوازش ہوگی، بینوا توجروا۔

اس سوال کے جواب میں بنوری ٹاؤن اور خیر المدارس کے متضاد فتاویٰ ارسالِ خدمت ہیں، ملاحظہ فرماکر فیصلہ فرمائیں کہ کونسا جواب صحیح ہے؟ اپنی تحقیق عمیق تحریر فرماکر تشفی فرمائیں، والاجر عند اللہ الکریم۔

## جواب بنوری ٹاؤن کراچی:

نکاح میں ایجاب وقبول کے لئے الفاظ قبلت وتزوجت ونکحت کے علاوہ ایسے الفاظ ضروری ہیں جو ملکِ مؤبدہ پر دلالت کرتے ہوں، چنانچہ رد المحتار میں ہے وھو کل لفظ وضع لتملیك عین خرج مالا یفید التملیك اصلاً کالرھن والودیعۃ ومایفید تملیك المنفعۃ کالاجارۃ والاعارۃ (ج ۲ ص ۲۶۹ طبع جدید) اور لفظ الحمد للہ کسی صورت میں بھی ملک پر دلالت نہیں کرتا، نیز اس صورت میں عرف کا بھی اعتبار نہیں کیا جائے گا، چنانچہ علامہ شامی اپنے رسالہ "نشر العرف فی بناء بعض الاحکام علی العرف" میں فرماتے ہیں ولا اعتبار للعرف المخالف للنص لان العرف قد یکون علی الباطل بخلاف النص کما قالہ ابن الھمام (ص ۱۱۵ ج ۲)، دوسری جگہ پر فرماتے ہیں فان العرف الخاص لایترك بہ القیاس فی الصحیح (ص ۱۱۸ ج ۲)، فقہاء کی ان تصریحات سے معلوم ہوا کہ لفظ الحمد للہ سے نکاح منعقد نہیں ہوا، امداد الفتاویٰ ص ۲۳۲ ج ۲ اس سلسلہ میں قابلِ ملاحظہ ہے، اس سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ نکاح منعقد نہیں ہوتا، البتہ غور وفکر کی دعوت دی ہے، فقط واللہ اعلم۔

## جواب خیر المدارس ملتان:

صورتِ مسئولہ میں ایجاب کے بعد قبلت کے بجائے الحمد للہ کہنے سے نکاح کا انعقاد ہوجائے گا، جبکہ نکاح کرنے کا ارادہ ہو، خواہ علاقہ والوں کا عرف ہو یا نہ ہو، وفی الخلاصۃ امرأۃ قالت لرجل زوجت نفسی منك فقال الرجل بخداوندگاری بزیز فتم یصح النکاح ولو لم یقل الرجل ذلك ولکنہ قال شاباش ان لم یقل بطریق الطنز یصح

النکاح کذا قال القاضی الامام (خلاصۃ الفتاوی ص ۳ ج ۲) وکذا فی الھندیۃ ، ایجاب و قبول دونوں کا تملیکِ عین کے لئے موضوع ہونا ضروری نہیں، بلکہ صرف ایجاب کا ایسا ہونا کافی ہے، ورنہ قبلت کہنے سے بھی قبول معتبر نہ ہونا چاہئے، ولم یقل بہ احد، ہاں آئندہ کے لئے احتیاط لازم ہے کہ قبول کے لئے صریح لفظ استعمال کیا جائے کیونکہ معاملہ نکاح کا ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

## الجواب باسم ملہم الصواب

خیر المدارس کا جواب صحیح ہے، صرف کلمۂ ایجاب کا تملیکِ عین کے لئے موضوع ہونا کافی ہے، کلمۂ قبول میں یہ شرط نہیں، بلکہ قبول میں تو سرے سے کلام ہونا ہی ضروری نہیں، قبول بالعمل بھی متحقق ہوسکتا ہے، مزید بریں خلاصۃ الفتاوی وعالمگیریہ میں ایسی صورت میں انعقادِ نکاح کا حکم صراحۃً موجود ہے،

امداد الفتاوی میں عدمِ انعقاد پر جس صورت سے استدلال کیا گیا ہے اس میں کلمۂ ایجاب "اُٹھو میری" ہے، جس کا تملیکِ عین کے لئے موضوع نہ ہونا واضح ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۳ رشعبان ۱۴۰۴ھ

## منکوحہ کی تعیین جس طرح بھی ہوجائے کافی ہے:

سوال: کیا نکاح پڑھاتے وقت مجلس میں لڑکی اور اس کے والد کا نام لینا ضروری ہے؟ اگر صرف لڑکی کا نام بتادیا جائے یا صرف اس کے والد کا نام لے دیا جائے مثلاً یوں کہہ دیا کہ "زید کی صاحبزادی" تو نکاح صحیح ہوجائے گا یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

منکوحہ کی اس طرح تعیین ضروری ہے کہ شوہر اور گواہ بخوبی پہچان جائیں، کسی قسم کا کوئی اشتباہ نہ رہے، اگر لڑکی یا والد کے نام لئے بغیر ہی ایسی تعیین ہوگئی تو نکاح صحیح ہوگیا، مثلاً:

(۱) لڑکی مجلس میں موجود ہو تو اس کی طرف اشارہ ہی کافی ہے، کسی کا نام لینے کی ضرورت نہیں،

(۲) لڑکی مجلس میں نہیں مگر اس کے نام سے سب اُسے پہچانتے ہیں، اس نام کی کوئی دوسری لڑکی غیر شادی شدہ وہاں نہیں تو اس صورت میں صرف لڑکی کا نام لینا کافی ہے،

والد کا نام لینا ضروری نہیں،

(۳) کسی کی صرف ایک ہی لڑکی ہو یا زیادہ لڑکیاں ہوں مگر ایک کے سوا باقی سب شادی شدہ ہوں تو لڑکی کا نام لینا ضروری نہیں، صرف والد کا نام لینا کافی ہے، قال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ (قوله ولا المنكوحة مجهولة) فلو زوّج بنته منه وله بنتان لا يصح الا اذا كانت احداهما متزوجة فينصرف الى الفارغة كما فى البزازية نهر، وفى معناه ما اذا كانت احداهما محرمة عليه فليراجع رحمتى، واطلاق قوله لا يصح دال على عدم الصحة ولو جرت مقدمات الخطبة على واحدة منهما بعينها لتتميز المنكوحة عند الشهود فانه لابد منه رملى، قلت وظاهره انها لو جرت المقدمات على معينة وتميزت عند الشهود ايضا يصح العقد وهى واقعة الفتوى لان المقصود نفى الجهالة وذلك حاصل بتعينها عند العاقدين و الشهود وان لم يصرح باسمها كما اذا كانت احداهما متزوجة، ويؤيده ما سيأتى من انها لو كانت غائبة وزوجها وكيلها فان عرفها الشهود وعلموا انه ارادها كفى ذكر اسمها والا لابد من ذكر الاب والجد ايضا، ولا يخفى ان قوله زوجت بنتى وله بنتان اقل ابهاما من قول الوكيل زوجت فاطمة ويأتى تمام ذلك عند قوله وحضور شاهدين حرين وعند قوله غلط وكيلها الخ (رد المحتار ص ۲۸۸ ج ۲)

وقال تحت (قوله وشرط حضور شاهدين) والظاهر ان المراد بالمعرفة ان يعرفها ان المعقود عليها هى فلانة بنت فلان الفلانى لا معرفة شخصها، وان ذكر الاسم غير شرط، بل المراد الاسم او ما يعينها مما يقوم مقامه لما فى البحر، لو زوجه بنته ولم يسمها وله بنتان لم يصح للجهالة بخلاف ما اذا كانت له بنت واحدة الا اذا سماها بغير اسمها ولم يشر اليها فانه لا يصح كما فى التجنيس اھ، وفيه عن الذخيرة اذا كان للمزوج ابنة واحدة وللقابل ابن واحد فقال زوجت ابنتى من ابنك يجوز النكاح، وان كان للقابل ابنان فلان سمى احدهما باسمه صح الخ، وفيه عن الخلاصة اراد زوجها اخوها فقال زوجت اختى ولم يسمها جاز ان كانت له اخت واحدة وانظر ما قدمناه عند قوله ولا المنكوحة مجهولة (رد المحتار ص ۲۹۶ ج ۲) فقط والله تعالیٰ اعلم،

۵ محرم سنہ ۱۴۰۷ھ

## ایجاب وقبول میں ایسے الفاظ ہونا شرط ہے جن سے انعقادِ نکاح کا علم ہو:

سوال: زید نے چند لوگوں کے سامنے ایک عورت سے کہا کہ میں تجھے ایسا وظیفہ بتاتا ہوں جس سے مشکلات آسان ہوجاتی ہیں، چنانچہ اسے یہ الفاظ بتلائے، زوجت نفسی منك، پھر اس سے کہا کہ مجھے سناؤ، اس نے یہی الفاظ سنائے، تو زید نے کہا قبلت اب زید کہتا ہے کہ اس عورت کے ساتھ میرا نکاح ہوگیا ہے، حالانکہ نہ تو اس عورت کو ان الفاظ کا مفہوم معلوم ہوا اور نہ ہی حاضرین کو، اس بارے میں تحریر فرمائیں کہ حکم شرع کیا ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

یہ نکاح منعقد نہیں ہوا، اس کی دو وجہیں ہیں:

① یہ الفاظ کہنے سے عورت کا مقصد انشاءِ نکاح نہیں، بلکہ اس نے حکایۃً یہ الفاظ کہے ہیں،

② انعقادِ نکاح کے لئے ایجاب وقبول میں ایسے الفاظ کہنا شرط ہے کہ ان سے متعاقدین اور گواہ انعقادِ نکاح کا علم رکھتے ہوں، قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ وشرط حضور شاهدين حرين او حر وحرتين مكلفين سامعين قولهما معًا على الاصح فاهمين انه نكاح على المذهب بحر، وقال العلامة ابن عابدين رحمه الله تعالیٰ (قوله فاهمين الخ) قال فى البحر جزم فى التبيين بانه لو عقدا بحضرة هنديين لم يفهما كلامهما لم يجز وصححه فى الجوهرة، وقال فى الظهيرية والظاهر انه يشترط فهم انه نكاح واختاره فى الخانية فكان هو المذهب، لكن فى الخلاصة لو يحسنان العربية فعقدا بها والشهود لا يعرفونها اختلف المشايخ فيه والاصح انه ينعقد اه لقد اختلف التصحيح فى اشتراط الفهم اه وحمل فى النهر ما فى الخلاصة على القول باشتراط الحضور بلا سماع ولا فهم اى وهو خلاف الاصح كما مر، ووفق الرحمتى بحمل القول بالاشتراط على اشتراط فهم انه عقد نكاح والقول بعدمه على عدم اشتراط فهم معانى الالفاظ بعد فهم ان المراد عقد النكاح (رد المحتار ص ۲۹۶ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۵ محرم سنہ ۱۴۰۷ھ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَالَّذِينَ هُمْ لِفُرُوجِهِمْ حَافِظُونَ ۝ إِلَّا عَلَىٰ أَزْوَاجِهِمْ أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُمْ فَإِنَّهُمْ غَيْرُ مَلُومِينَ ۝ فَمَنِ ابْتَغَىٰ وَرَاءَ ذَٰلِكَ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْعَادُونَ ۝

# حفظ الحیاء

بتحریم

# متعۃ النساء

شیعہ قوم دجل وفریب اور مکاری وعیاری میں بس اپنی مثال آپ ہی ہے، انھوں نے بہت چابک دستی سے اپنے کئی عقائد واعمال مسلمانوں میں ٹھونس دیئے ہیں،

انہی مسائل میں سے ایک مسئلہ متعہ بھی ہے، شیعہ قوم مسلمانوں کے بڑے بڑے محققین کو یہ باور کرانے میں کامیاب ہوگئی ہے کہ ابتداءِ اسلام میں متعہ حلال تھا،

اس رسالہ میں قرآن وحدیث کے صریح ارشادات اور عقل ودانش کے واضح فیصلوں سے یہ ثابت کیا گیا ہے کہ اسلام میں ایسی بے حیائی کی کبھی ایک لمحہ کے لئے بھی اجازت نہیں دی گئی،

# تحقیق متعہ

سوال: متعہ کی حرمت پر کیا دلیل ہے، اور کس سنہ میں تحریم متعہ وقوع میں آئی؟ بالتفصیل تحریر فرمائیں، بینوا توجروا۔

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

اہل تشیع میں مروجہ متعہ کی اجازت اسلام میں ہرگز کسی وقت بھی نہیں دی گئی، اسلام سے قبل زمانۂ جاہلیت میں یہ بدکاری مروّج تھی، اسلام میں اس کو ابتداء ہی سے حرام قرار دیا گیا، تحریم متعہ نصوص قرآنیہ سے ثابت ہے:۔

① وَالَّذِیْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حَافِظُوْنَ اِلَّا عَلٰٓى اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَیْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ غَیْرُ مَلُوْمِیْنَ فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ (سورۂ مؤمنون ومعارج)، قرآن کریم نے حلت جماع کو دو چیزوں (زوجیت وملک یمین) میں منحصر فرما دیا، اور دو سورتوں میں مکرر لاکر تاکید فرما دی، زن متعہ ان دو صورتوں میں سے کسی میں بھی داخل نہیں، زوجہ اس لئے نہیں کہ لوازم زوجیت: میراث، طلاق، عدت، نفقہ، کسوت، ایلاء، ظہار، امکان لعان اور حصول احصان بالوطء وغیرہ یہاں متحقق نہیں، اور ظاہر ہے کہ مملوکہ بھی نہیں ورنہ اس کی بیع، ہبہ اور تصدق واعتاق وغیرہ تصرفات جائز ہوتے، فانتفی الملزوم لانتفاء اللازم، علماء شیعہ بھی خود معترف ہیں کہ زن متعہ زوجیت میں داخل نہیں، چنانچہ کتاب اعتقادات ابن بابویہ میں تصریح ہے: اسباب حل المرأة عندنا اربعة النكاح وملك اليمين والمتعة والتحليل الخ، وقد روى ابو بصير فى الصحيح عن ابى عبد الله الصادق انه سئل عن المتعة اهى من الاربعة قال لا الخ

② فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا تَعْدِلُوْا فَوَاحِدَةً اَوْ مَا مَلَكَتْ اَیْمَانُكُمْ (سورۂ نساء) یعنی جب تعدد منکوحات سے کسی منکوحہ کی حق تلفی کا خوف ہو تو صرف ایک منکوحہ پر یا مملوکات پر اکتفاء کرو، آیت کریمہ میں ایسی صورتوں کا بیان کرنا مقصود ہے جن میں حق تلفی کا خوف نہ ہو، اور یہ معنی متعہ وتحلیل میں بنسبت منکوحہ ومملوکہ کے زیادہ ہے، کیونکہ مملوکہ کے کچھ ایسے حقوق ہیں جن کو ادا نہ کرنا ظلم ہے، بخلاف زن متعہ کے کہ اس کا سوائے اجرت مقررہ کے اور کوئی حق ہی نہیں، اور تحلیل میں تو یہ بھی نہیں، مفت کا سودا ہے، پس اگر متعہ وتحلیل مباح ہوتے تو

اس موقع پر ان کا ذکر ضرور ہوتا، کیونکہ ان میں حق تلفی کا کوئی خوف نہیں، لہٰذا معرضِ بیان میں سکوت سے حصر مستفاد ہے،

③ وَلْيَسْتَعْفِفِ الَّذِينَ لَا يَجِدُونَ نِكَاحًا حَتّٰى يُغْنِيَهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ (سورۂ مؤمنون) اگر متعہ وتحلیل کی اجازت ہوتی تو امرِ استعفاف کی کیا حاجت تھی؟

④ وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ مِنْكُمْ طَوْلًا اَنْ يَّنْكِحَ الْمُحْصَنٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ فَمِنْ مَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ (الیٰ قوله) ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ الْعَنَتَ مِنْكُمْ وَاَنْ تَصْبِرُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ (سورۂ نساء) اگر متعہ وتحلیل جائز ہوتے تو خوفِ زنا اور حاجتِ صبر کیسے متحقق ہوگی؟ اور عدمِ استطاعت حرّہ کی حالت میں نکاح مملوکہ کا حکم کیوں کر دیا گیا؟ حالانکہ متعہ بقانون "کل جدید لذیذ" زیادہ بہتر تھا،

⑤ قرآن کریم میں پہلے محرمات کا بیان ہے، بعد ازیں فرمایا: وَاُحِلَّ لَكُمْ مَّا وَرَآءَ ذٰلِكُمْ اَنْ تَبْتَغُوْا بِاَمْوَالِكُمْ یعنی حلّتِ فرج کے لئے مہر ونفقہ وغیرہ مال خرچ کرنا ضروری ہے، اس میں تحلیلِ فرج اور ان کا اعارہ (جو کہ اہلِ تشیع کے نزدیک مباح ہے) باطل ہوگیا، کیونکہ تحلیل مفت کا سودا اور مالکِ فرج کا محض احسان ہے، اس کے بعد فرمایا "مُحْصِنِيْنَ غَيْرَ مُسَافِحِيْنَ" یعنی اس شرط سے نکاح جائز ہوگا کہ عورت کو اپنے لئے خاص کرنا اور دوسروں کے ساتھ ربط وتعلق پیدا کرنے سے اس کی حفاظت کرنا مقصود ہو، صرف قضاءِ شہوت اور اوعیۂ منی کا خالی کرنا منظور نہ ہو، پس اس شرط سے بطلانِ متعہ مصرّح ہے، کیونکہ زنِ متعہ تو ہر روز نئے یار کی طلبگار رہتی ہے، شرائطِ نکاح کے ذکر کے بعد حلِ نکاح پر تفریع فرماتے ہیں: "فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ" یعنی بعد نکاح کے اگر تم نے وطء سے استمتاع کیا ہے تو مہر کامل لازم ہوجائے گا، ورنہ نصف مہر دینا پڑے گا،

اہلِ تشیع آیۂ کریمہ "فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ فَرِيْضَةً" کے متعلق کہتے ہیں کہ یہ متعہ کے بارہ میں ہے، مگر یہ سراسر غلط ہے، اور اس روایت کو عبداللہ ابن مسعود ودیگر صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی طرف منسوب کرنا محض افتراء ہے، اگرچہ یہ روایت اہلِ سنت کی بعض غیر معتبر تفاسیر میں بھی موجود ہے، اس کا باعث یہ ہے کہ شیعہ نے بعض جوئی روایات کو ایسی شہرت دی کہ بعض اہلِ حق بھی غلطی کھا گئے، جیسا کہ صاحب ہدایہ نے غلطی سے امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ کی طرف جوازِ متعہ کا قول منسوب کر دیا ہے، حالانکہ خود امام مالک نے

موطا میں تحریم متعہ کی روایات کی تخریج فرمائی ہے، کتب مالکیہ، مدونہ وغیرہ میں بھی تحریم متعہ کی تصریح ہے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف منسوب یہ روایت نظم قرآنی کے خلاف ہے، اور وہ تفسیر جو کہ نظم قرآنی کے خلاف ہو قبول نہیں کی جا سکتی اگرچہ صحابی سے نقل کی جاتی ہو، اس آیت کو ما قبل سے منقطع کر کے ابتداء کلام پر محمول کرنا باطل ہے، حرف فاء اپنے مدخول کو ما قبل کے ساتھ مربوط کر رہا ہے، جس کی تفصیل ہم اوپر بیان کر چکے ہیں، ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے جو منقول ہے کہ وہ "فما استمتعتم بہ منھن الی اجل مسمّی" پڑھتے تھے اس کے جوابات یہ ہیں:۔

① اوّل تو اس روایت کی صحت کا یقین نہیں، کیونکہ کتب معتبرہ میں یہ روایت نہیں پائی جاتی،

② اگر یہ روایت ثابت بھی ہو جائے تو قراءت منسوخہ ہے، اور قراءت منسوخہ حجت نہیں ہو سکتی خصوصاً جب کہ صریح آیات اس شاذ و منسوخ قراءت کے مخالف ہیں،

③ اگر نسخ تسلیم نہ کیا جائے تو بھی اس میں متعہ پر کوئی دلالت نہیں، کیونکہ "الی اجل مسمّی" استمتاع کے ساتھ متعلق ہے، عقد کے ساتھ متعلق نہیں، بخلاف متعہ کے کہ اس میں نفس عقد کے لئے مدت متعین ہوتی ہے نہ کہ استمتاع کے لئے۔ اب آیت کا مطلب یہ ہوگا کہ اگر تم نے اپنی منکوحہ کے ساتھ مدت معینہ تک استمتاع کیا ہے تو مہر واجب ہے، یعنی مہر مؤجل کا حکم بیان کیا ہے، احکام القرآن میں ہے: لان الاجل یجوز ان یکون داخلا علی المھر فیکون تقدیرہ فما دخلتم بہ منھن بمھر الی اجل مسمّی فاٰتوھن مھورھن عند حلول الاجل،

استمتاع کی قید کا فائدہ یہ ہے کہ عرف میں چونکہ مہر معجل عموماً نہیں دیا جاتا، بلکہ وجوب مہر کو تمام عمر نکاح گزرنے سے معلق سمجھا جاتا ہے اس وہم کو رفع کرنے کے لئے قید بڑھائی، اور اس امر کی وضاحت کر دی کہ تاجیل فی المہر عورت کی رضامندی اور اختیار سے ہو سکتی ہے، ورنہ شرعاً ایک ہی وطء سے مہر واجب الاداء ہے، اگر "الی اجل مسمّی" کو عقد کے ساتھ متعلق کیا جائے تو لازم آتا ہے کہ نزد شیعہ مدۃ العمر کے لئے متعہ درست نہ ہو، حالانکہ یہ باجماع شیعہ درست ہے، نیز اس آیت کا سیاق یعنی "من لم یستطع منکم طولاً" بھی نکاح کے بارہ میں ہے، پس درمیانی جملہ کو سیاق و سباق سے منقطع کر کے متعہ پر محمول کرنا صریح تحریف قرآن ہے،

احادیث صریحہ صحیحہ سے بھی متعہ کی حرمت الی القیامۃ ثابت ہے، حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے تحریم متعہ کی روایت اس قدر شہرت و تواتر تک پہنچ چکی ہے کہ حضرت حسن و محمد بن الحنفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی تمام اولاد نے اسے روایت کیا ہے، بخاری، مسلم، موطا و دیگر کتب

حدیث میں متعدد طرق سے یہ روایات ثابت ہیں، بلکہ خود امامیہ شیعہ کی معتبر کتاب استبصار ج ۲ ص ۷۷، اور فروع کافی ج ۲ ص ۱۹۲ اور تہذیب میں بھی حضرت علی سے حرمتِ متعہ کی روایت موجود ہے ؎

اپنے من میں ڈوب کر پا جا سُراغِ زندگی　؎　تو اگر میرا نہیں بنتا نہ بن اپنا تو بن

شیعہ کہتے ہیں کہ "جنگ خیبر میں متعہ حرام ہوا تھا، مگر بعد میں جنگ اوطاس میں پھر حلال کر دیا گیا، پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی خلافت میں حرام کر دیا، حالانکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مباح کر دیا تھا"، یہ محض غلط ہے، اگر متعہ حلال کر دیا گیا تھا تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو اُن کے قول تجویزِ متعہ پر زجر شدید کرنا اور ان کو رجل تائہ کہنا کیسے صحیح ہو سکتا ہے؟ حقیقت یہ ہے کہ ابتداء میں حرمتِ متعہ کی زیادہ اشاعت نہیں ہوئی تھی، اس لئے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اظہار و اشاعت کی غرض سے متعہ پر تخویف و تہدید فرمائی، حتیٰ کہ ہر خاص و عام کو حرمت کا علم ہو گیا، حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا قول تجویزِ متعہ صرف مضطر کے بارہ میں تھا، جیسا کہ مضطر کے لئے اکل المیتہ والخنزیر حلال ہے، پھر اس سے بھی رجوع فرما لیا، علاوہ ازیں نکاح باضمار نیتِ فرقت و نکاح موقت کو بھی متعہ کہا جاتا ہے، جیسا کہ فتح مکہ میں اجازت نکاحِ موقت کو اباحتِ متعہ سے تعبیر کیا گیا ہے، معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی اباحت للمضطر اسی قسم کے نکاح سے متعلق تھی، خود ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے قول سے اس کی تائید ہوتی ہے، حیث قال کان الرجل یقدم البلدۃ لیس لہ بھا معرفۃ فیتزوج المرأۃ بقدر ما یریٰ انہ یقیم فتحفظ لہ متاعہ وتصلح لہ شیئہ (ترمذی ص ۱۳۳ ج ۱) وروی اسد الحارثی من طریق الخطابی الی سعید بن جبیر قال قلت لابن عباس لقد سارت بفتیاك الرکبان وقالوا شعرا قال وما قالوا قلت قالوا ؎

فقلت للشیخ لما طال مجلسہ　؎　یا شیخ ھل لك فی فتیا ابن عباس

فی غیضۃ رخصۃ الاطراف آنسۃ　؎　تکون مثواك حتی مصدر الناس

فقال سبحان اللہ ما بھذا افتیت انما ھی کالمیتۃ والدم ولحم الخنزیر، ھکذا ذکرہ الخطابی فی معالم السنن ص ۱۹۳ وایضا نقل الخطابی قبیل ھذا ان ابن عباس کان یتأول فی اباحتہ للمضطر الیہ لطول العزبۃ وقلۃ الیسار والجدۃ

ثم توقف عنہ وامسک عن الفتوٰی بہ، وروی الترمذی رحمہ اللہ تعالیٰ عنہ قال انما کانت المتعۃ فی اول الاسلام حتی نزلت الآیۃ اِلَّا عَلٰٓی اَزْوَاجِھِمْ اَوْمَا مَلَکَتْ اَیْمَانُھُمْ، قال ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فکل فرج سواھما فھو حرام، اس سے یہ مراد نہیں کہ ابتداءً اسلام نے متعہ کی اجازت دی تھی، بلکہ مطلب یہ ہے کہ بوقت ابتداءِ اسلام جاہلیت کی یہ رسم تھی جس کو ابتداء ہی میں اسلام نے حرام کردیا، آیتِ مذکورہ مکیہ ہے،

عقل و درایت کے لحاظ سے بھی بوجوہ ذیل متعہ قبیح و مذموم ہے:۔

(۱) دو نطفوں کا ایک رحم میں جمع کرنا باتفاق جمیع مذاہب ناجائز ہے، انسان کے لئے حیوانات سے مابہ الامتیاز حفاظتِ نسب ہے، پانچ چیزوں کی حفاظت کا اہتمام ہر ملت و مذہب میں ضروری ہے؛

اولہا حفظ النفس، ثم حفظ الدین، ثم حفظ العقل، ثم حفظ النسب، ثم حفظ المال، اسی لئے شریعت نے قصاص، جہاد، اقامتِ حدود اور تحریم مسکرات و زنا و متعہ و سرقہ و غصب کی بہت تاکید فرمائی ہے

(۲) متعہ میں بے حیائی و بے غیرتی ظاہر ہے، حیاء و غیرت باجماع جملہ ملل محمود اور ان کی اضداد مذموم ہیں،

(۳) متعہ میں تضییعِ اولاد اور اس کا معنوی اہلاک ہے، کیونکہ ولد الزنا کی طرح زنِ متعہ کی اولاد کی تربیت کا کوئی کفیل نہیں ہوتا،

(۴) اگر مؤنث اولاد پیدا ہوئی تو اس کا نکاح کفو میں کرنے پر متعہ کرنے والا قادر نہیں ہوتا، غیر کفو میں نکاح کرنے سے ذلت و رسوائی ظاہر ہے،

(۵) متعہ میں یہ یادداشت ممکن نہیں کہ کس کس عورت سے متعہ کیا، اور اس کے متعہ سے کیا کیا اولاد پیدا ہوئی، خصوصاً سفر میں ناواقفیت کی حالت میں، پس ایسے حالات میں بہت دفعہ اپنے ہی نطفہ سے پیدا شدہ لڑکیوں سے نکاح یا متعہ واقع ہوسکتا ہے، علیٰ ہذا القیاس متعہ کے باعث بیٹیوں، پوتیوں، بہنوں، پھوپھیوں وغیرہ محرمات کے ساتھ وطء کا وقوع ہوتا رہتا ہے،

(۶) متعہ کی وجہ سے میراث کا حکم بالکل باطل ہوجاتا ہے، کیونکہ جس شخص نے متعدد دفعہ متعہ کیا ہے اس کے نطفہ سے پیدا ہونے والی اولاد کا کوئی علم نہیں ہوسکتا، کہ کہاں ہیں اور کتنی ہیں، تاکہ ان پر ترکہ تقسیم کیا جاسکے، اسی طرح پیدا شدہ اولاد کا ترکہ تقسیم نہیں ہوسکتا، کیونکہ

ان کے باپ اور بھائی بہنوں کا کوئی علم نہیں، اگر بعض وارثوں کا علم ہو بھی جائے تب بھی ان پر ترکہ تقسیم نہیں کیا جا سکتا، کیونکہ جب تک جمیع ورثاء کی تعداد اور صفت ذکورۃ وانوثۃ کا علم نہ ہو اس وقت تک معلوم وارث کا حصہ بھی متعین نہ ہو سکے گا، غرضیکہ تحلیلِ متعہ کی وجہ سے احکامِ شریعت کا بطلان اور نوعِ انسانی میں فسادِ عظیم لازم آتا ہے، اسی وجہ سے حق تعالیٰ نے قرآن مجید میں حلِ وطء کو صرف دو ایسے سببوں (نکاح ظاہر التأبید اور ملکِ یمین) میں منحصر کر دیا ہے جن کی وجہ سے نوعِ انسانی مفاسدِ مذکورہ سے محفوظ رہ سکے،

(۷) نکاح میں اگرچہ تملیک عین البضع نہیں، بلکہ تملیک منافع البضع ہے، مگر اس کے باوجود نکاح کی مشابہت تملیک اعیان کے ساتھ ہے، اجارہ کے ساتھ نہیں، کیونکہ نکاح بالاتفاق بدون توقیت کے صحیح ہے، اور اجارہ بدون توقیت یا تعیینِ عمل کے فاسد ہوتا ہے، پس جب نکاح کی مشابہت تملیکاتِ اعیان کے ساتھ ہے تو جیسے بیع، ہبہ، صدقہ وغیرہ تملیکاتِ اعیان توقیت کی وجہ سے باطل ہو جاتے ہیں، اسی طرح نکاح کے لئے بھی توقیت مبطل ہے، پس جب نکاح متعہ کا بطلان ثابت ہوا تو متعہ اس سے بھی اقبح ہے، اور دینی و دنیوی مفاسد بھی،

## تاریخ تحریم متعہ:

اس سے متعلق روایات میں بہت اختلاف ہے، مندرجہ ذیل مقامات پر تحریم متعہ روایات میں مذکور ہے:

(۱) غزوۂ خیبر محرم ۷ھ، اخرج البخاری رحمہ اللہ تعالیٰ فی کتاب النکاح عن الحسن بن محمد بن علی واخیہ عبد اللہ عن ابیہما ان علیاً رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال لابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نہی عن المتعۃ وعن لحوم الحمر الاھلیۃ زمن خیبر،

(۲) عمرۃ القضاء ذی الحجہ ۷ھ، کما فی روایۃ الحسن البصری اخرجہا عبد الرزاق من طریقہ وزاد ما کانت قبلہا ولا بعدہا وھذہ الزیادۃ منکرۃ من راویہا عمرو بن عبید وھو ساقط الحدیث وقد اخرجہ سعید بن منصور من طریق صحیحۃ عن الحسن بدون ھذہ الزیادۃ (فتح الباری)

(۳) غزوۃ الفتح رمضان ۸ھ، رواہ مسلم:

(۴) غزوۂ حنین شوال ۸ھ، اخرج النسائی والدارقطنی الحدیث الاول الذی

فیہ ذکر خیبر بروایۃ عبد الوھاب الثقفی عن یحیی بن سعید عن مالك وفیہ لفظ حنین مکان خیبر،

⑤ غزوۂ اوطاس شوال ۸ھ، اخرجھا مسلم من حدیث سلمۃ بن الاکوع رضی اللہ تعالیٰ عنہ،

⑥ غزوۂ تبوک، رجب ۹ھ، اخرجھا اسحٰق بن راھویہ وابن حبان من طریقہ من حدیث ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم لما نزل بثنیۃ الوداع رأی مصابیح وسمع نساءً یبکین فقال ماھذا فقالوا یارسول اللہ نساءٌ کانوا تمتعوا منھن فقال ھدم المتعۃ النکاح والطلاق والمیراث واخرجہ الحازمی من حدیث جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال خرجنا مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی غزوۃ تبوك حتی اذا کنا عند العقبۃ مما یلی الشام جاءت نسوۃ قد کنا تمتعنا بھن یطفن برحالنا فجاء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فذکرنا ذلك لہ قال فغضب وقام خطیبا فحمد اللہ واثنی علیہ ونھی عن المتعۃ فتوادعنا یومئذ فسمیت ثنیۃ الوداع (فتح الباری)

⑦ حجۃ الوداع ۱۰ھ، اخرجھا ابوداؤد من حدیث الربیع بن سبرۃ عن ابیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ،

## وجوہ التوفیق:

وجوہ توفیق معلوم کرنے کے لئے موارد نہی کی تنقیح نمبروار کی جاتی ہے:

① غزوۂ خیبر،

(۱) حکی البیہقی عن الحمیدی ان سفیان بن عیینۃ کان یقول قولہ یوم خیبر متعلق بالحمر الاھلیۃ لابالمتعۃ، ابن عیینہ سے بطرق متعددہ ثابت ہے کہ یوم خیبر میں صرف لحوم حمر سے نہی ہوئی متعہ سے نہیں،

(۲) یوم خیبر میں متعہ کا وقوع روایات سے ثابت نہیں، لہٰذا یوم خیبر میں متعہ سے نہی نہیں ہو سکتی،

(۳) حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے قول جوازِ متعہ پر تردید میں فرماتے ہیں "انك رجل تائہ" اور حرمتِ متعہ پر اسی حدیث سے استدلال فرماتے ہیں، پس اگر یوم خیبر کو تحریم متعہ کا بھی ظرف قرار دیا جائے تو حضرت علی کا احتجاج

ابن عباس پر کیسے صحیح ہو سکتا ہے، جبکہ خیبر کے بعد فتح مکہ میں رخصتِ متعہ ثابت ہے،
حرمتِ متعہ سے یومِ خیبر کے عدمِ تعلق کی یہ تینوں وجوہ درست نہیں،
پہلی اس لئے کہ بخاری کتاب المغازی وکتاب الذبائح وترک الحیل میں اور مسلم کی بھی متعدد روایات میں یوم خیبر کا تعلق صراحۃً متعہ کے ساتھ ہے،
دوسری اس لئے کہ خیبر میں وقوعِ متعہ کا ذکر اگرچہ روایات میں نہیں معہذا بوجوہِ ذیل یہ وجہ قابلِ قبول نہیں:
(۱) عدمِ علم یا عدمِ ذکر سے عدم وجود پر استدلال نہیں کیا جا سکتا،
(۲) نہی عن المتعہ کے لئے وقوعِ متعہ ضروری نہیں، مجاہدین کے سفر میں ہونے اور غربت کی وجہ سے وقوعِ متعہ کا احتمال تھا، اس لئے منع فرما دیا گیا،
(۳) ابن مسعود و سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ اجازتِ متعہ کی علت سفرِ جہاد میں مشقتِ غربت وحاجۃ النساء مع قلتہن تھی، لہٰذا فتحِ خیبر میں لونڈیوں کی کثرت کی وجہ سے نہی عن المتعۃ لارتفاع سبب الاباحۃ کا موقع تھا، اگرچہ خیبر میں متعہ واقع نہ ہوا ہو،
(۴) متعہ کی اباحت اُن مغازی میں تھی جو بعید المسافت ہوں، خیبر میں یہ علت موجود نہ تھی، کیونکہ مدینہ سے قریب ہے، لہٰذا نہی عن المتعہ کی ضرورت پڑی،
تیسری وجہ میں یہ احتمال ہے کہ شاید حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فتح مکہ والی رخصت کا علم نہ ہوا ہو، کیونکہ عنقریب ہی نہی واقع ہو چکی تھی، نیز فتح مکہ میں رخصت بھی صرف تین دن کے لئے دی گئی تھی، قربِ نہی وقلتِ ایامِ رخصت کی وجہ سے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو رخصت کا علم نہ ہوا ہو، اس لئے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما پر خیبر والی روایت سے احتجاج فرمایا،
غرضیکہ یوم خیبر میں نہی عن المتعہ ثابت ہے، اور غزوۂ فتح میں الیٰ یوم القیامۃ کا لفظ اس پر قرینہ ہے کہ اس سے پہلے خیبر میں تحریم ہو چکی ہے، مگر الیٰ یوم القیامۃ نہ تھی، نیز اگر یوم خیبر کا تعلق صرف لحومِ حمر کے ساتھ ہے تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ نے اس کے ساتھ متعہ کا ذکر کیوں فرمایا؟ مگر اس کا جواب یہ دیا جا سکتا ہے کہ ابن عباس چونکہ دونوں کی رخصت کے قائل تھے اس لئے حضرت علی نے دونوں کی تردید فرمائی،

(۲) عمرۃ القضاء:

(۱) لایصح فیھا الاثر لکونه عن مرسل الحسن ومراسیله ضعیفة لانه کان یاخذ عن کل احد (فتح الباری)

(۲) علی تقدیر ثبوت ایام عمرۃ القضاء سے ایام خیبر مراد ہیں، لکونھما فی سنة واحدۃ،

(۳) غزوۃ الفتح میں تین ایام کی رخصت کے بعد نہی مؤبد الی القیامہ صریح وصحیح احادیث سے ثابت ہے،

(۴) غزوۂ حنین:

(۱) اس روایت کے طرق قویہ میں خیبر کا لفظ ہے، لہٰذا حنین کا لفظ راوی کی خطا ہے (فتح الباری)

(۲) اس روایت میں وقوعِ متعہ کا ذکر نہیں، صرف نہی مذکور ہے، لہٰذا تکرار نہی صرف تاکید و مزید اشاعت کے لئے ہے،

(۳) حنین و فتح مکہ ایک ہی سال میں ہیں، اس لئے فتح مکہ پر ایام حنین کا اطلاق کر دیا گیا،

(۴) غزوۂ فتح والی رخصت ہی حنین میں بھی باقی تھی، اس سے نہی کی گئی، کیونکہ حنین فتح مکہ کے بعد متصل واقع ہوا ہے، مگر یہ توجیہ صحیح نہیں، کیونکہ مسلم وغیرہ کی صحیح احادیث میں مصرح ہے کہ مکہ سے نکلنے سے پہلے ہی متعہ قیامت تک کے لئے حرام کر دیا گیا،

(۵) بعض نے کہا ہے کہ غزوۂ حنین اور غزوۂ اوطاس واحد ہے، لہٰذا جو توجیہ غزوۂ اوطاس سے متعلق آرہی ہے وہی حنین میں کی جائے گی، مگر صحیح یہ ہے کہ دونوں غزوے جدا جدا ہیں، فتح مکہ کے وقت کچھ قبائل مکہ سے بھاگ کر حنین میں جمع ہو گئے تھے، اس لئے حنین میں غزوہ واقع ہوا، پھر حنین سے کچھ قبیلے اوطاس کی طرف چلے گئے، تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا قصد فرمایا،

(۵) غزوۂ اوطاس:

(۱) اس میں فی غزوۃ اوطاس نہیں، بلکہ عام اوطاس ہے، اور اس سے غزوۃ الفتح مراد ہے،

(۲) بعض نے یہاں بھی وہی توجیہ بیان کی ہے، جو غزوۂ حنین کے بارہ میں ۴ کے تحت مذکور ہوئی، مگر اس کا صحیح نہ ہونا اوپر بیان ہو چکا ہے،

⑥ غـزوۂ تبوک:

(۱) غزوۂ تبوک میں وقوعِ متعہ کی تصریح نہیں، ممکن ہے کہ تحریم سے پہلے ان عورتوں سے متعہ کرتے رہے ہوں، اور تو دلع اب واقع ہوئی ہو، اور نہی مزید تاکید کے لئے فرمائی گئی ہو،

(۲) نہی پہلے واقع ہو چکی تھی، مگر بعض نے نہی نہ پہنچنے کی وجہ سے رخصت سمجھی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا غضبناک ہونا بھی اس پر دال ہے کہ نہی پہلے ہو چکی تھی، اور یہی صحیح ہے، کما سیجیء،

(۳) تبوک کے بارہ میں دو روایتیں ہیں، ایک ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی، دوسری جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی، یہ دونوں روایتیں ضعیف ہیں، کیونکہ پہلی روایت میں مؤمل ابن اسمٰعیل عن عکرمۃ بن عمار کا واسطہ ہے اور یہ دونوں ضعیف ہیں، اور دوسری روایت میں عباد بن کثیر ضعیف ہے (فتح الباری)

⑦ حجۃ الوداع:

(۱) اس میں ربیع بن سبرہ سے خلط واقع ہوا ہے، انہی ربیع بن سبرہ سے فتح مکہ کے بارہ میں روایت اصح واشہر ہے، جب ایک ہی راوی سے ایک ہی قصہ میں متعارض الفاظ منقول ہوں تو ترجیح متعین ہے،

(۲) حجۃ الوداع والی روایت میں صرف نہی مذکور ہے، وقوعِ متعہ کا ذکر نہیں، لہٰذا محض تاکید و مزید اشاعت پر محمول ہوگی،

(۳) قال فی فیض الباری واما من ذکرھا فی حجۃ الوداع فقد تکلم بکلام یشبہ الاغلوطات فان المراد منہا متعۃ الحج (رفض الحج الی العمرۃ) دون متعۃ النساء (فیض الباری ج ۴)

مندرجہ بالا تحقیق کا حاصل یہ ہے کہ تحریم متعہ کے مواضع میں سے صرف خیبر اور فتح مکہ صحیح طریقے سے ثابت ہیں، خیبر سے متعلق بھی کچھ کلام گزر چکا ہے، یعنی بعض محدثین کا خیال ہے کہ یوم خیبر صرف لحوم حمر کے ساتھ متعلق ہے، اور جن روایات میں متعہ کے ساتھ متعلق معلوم ہوتا ہے ان میں راوی سے تقدیم وتاخیر واقع ہو گئی ہے، مگر مشہور یہ ہی کہ نسخ متعہ مرتین ہوا ہے، پہلے خیبر میں دوبارہ فتح مکہ میں، امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ سے بھی یونہی منقول ہے، ماوردی نے حاوی میں اور نووی وغیرہما نے بھی اسی کو ترجیح دی ہے،

بعض نے یوں تطبیق دی ہے کہ مواضع مذکورہ میں فتح مکہ سے پہلے جتنے اماکن ہیں سب میں سببِ اباحت یعنی مشقت سفر بعید ہونے کی وجہ سے متعہ کی اجازت دے کر حاجت پوری ہوجانے کے بعد نہی فرماتے رہے، اور آخر میں فتح مکہ کے موقع پر تحریم مؤبد الی القیامہ کردی گئی، اس لئے تبوک کے سفر کے شروع ہی میں نہی کی گئی، باوجودیکہ تبوک میں مسافتِ بعیدہ و مشقتِ شدیدہ تھی، چونکہ نسخ کے بعد یہ پہلا سفر تھا، اس لئے احتیاطاً ابتداءِ سفر ہی میں منع فرمادیا، حدیثِ تبوک نسخ متعہ فی السفر کے لئے صریح دلیل ہے، اور حجۃ الوداع کے بارہ میں اگر ربیع بن سبرہ کی غلطی نہ بھی تسلیم کی جائے تو یہ نہی مزید تاکید پر محمول کی جائے گی،

مذکورہ بالا سب توجیہات سے زیادہ بہتر توجیہ یہی، اور یہی صحیح ہے کہ تحریم متعہ مکہ ہی میں نازل ہوچکی تھی، چنانچہ نصوص محرمہ "اِلَّا عَلٰٓی اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ" مکیہ ہیں، مگر اس کی اشاعت مکمل طور پر نہ ہوئی تھی، اس لئے بعد میں تاکید و مزید اشاعت کی غرض سے بار بار کئی مواضع پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نہی فرمائی، اور غزوۃ الفتح میں جو تین ایام تک اباحت کی روایت ہے اس میں متعہ کی اباحت نہیں، بلکہ نکاحِ موقت کی اباحت ہے، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو صورۃً نکاح سمجھ کر اجتہاداً اجازت دیدی، مگر آپ کو بذریعہ وحی متنبہ کردیا گیا کہ یہ بھی معنیً متعہ ہے، تو آپ نے اس کو بھی حرام قرار دیا، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۵ محرم سنہ ۷۳ھ

## سوال مثل بالا:

سوال: ایک مولوی صاحب فرماتے ہیں کہ اسلام میں کبھی بھی متعہ کی اجازت نہیں دی گئی، حالانکہ صحیح روایات سے ثابت ہے کہ متعہ کی اجازت تھی، بعد میں نسخ واقع ہوا، پس ان مولوی صاحب کا خیال کیسے صحیح ہوسکتا ہے؟ بینوا توجروا،

### الجواب ومنه الصدق والصواب

اباحت متعہ فی ابتداء الاسلام کا انکار حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب قدس سرہٗ نے بھی فرمایا ہے، مگر اس پر زیادہ زور حضرت مولانا انور شاہ صاحب قدس سرہٗ نے دیا ہے، آپ کی تحقیق فیض الباری میں بایں الفاظ منقول ہے: قلت وما ظهر لی فی هذا الباب وان لم یقله احد قبلی ان المتعة بالمعنی المعروف لم تکن فی الاسلام قط ولکنها کانت نکاحاً بمهر قلیل لا بنیة الاستدامة بل باضمار الفرقة فی النفس بعد حین والظاهر ان تحدید المهر

بعشرۃ دراھم کان بعدہ وھذا النوع من النکاح یجوز الیوم ایضاً الا انہ یحظر عنہ دیانۃ لاضمار نیۃ الفرقۃ ویؤیدہ ما عند الترمذی ص ۱۳۳ ج ۱ عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنھما باسناد فیہ کلام کان الرجل یقدم البلدۃ لیس لہ بھا معرفۃ فیتزوج المرأۃ بقدر ما یری انہ یقیم فتحفظ لہ متاعہ وتصلح لہ شیئہ فھذا صریح فی انہ کان نکاحاً مع اضمار الفرقۃ واما التخصیص بثلاثۃ ایام کما فی بعض الروایات فلیس کما فھموہ بل الوجہ فیہ ان المھاجرین لم یکونوا رخصوا فی اقامتھم بمکۃ بعد الحج فوق ذلک فجاء اجازۃ المتعۃ لثلاثۃ ایام لھذا الا ان المتعۃ احلت لثلاثۃ ایام فلیس الفرق الا ان النکاح مع نیۃ عدم الاستدامۃ کان مرخصاً فی اول الامر ثم عاد الامر الی اصلہ کما کان ولم یرخص فیہ ایضاً فھذا ھوا لمتعۃ عندی اما ان المتعۃ بالمعنی الذی زعموہ فنما لا اراہ ان یکون ابیح فی الاسلام قط وقال بعضھم فی فسخ الحج الی العمرۃ ایضاً نحوہ فانکروہ رأساً کما انکرت المتعۃ فی الاسلام غیر انی تفردت بانکار المتعۃ اما فی فسخ الحج الی العمرۃ فقد سبق فیہ ناس قبلی واختار الجمھور انہ کان ثم نسخ (فیض الباری ص ۱۳۸ ج ۴)،

اور حضرت شاہ عبدالعزیز قدس سرہٗ کی تقریر کا خلاصہ یہ ہے کہ آیۂ کریمہ اِلَّا عَلٰٓی اَزْوَاجِهِمْ اَوْمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ الخ کا نزول دو دفعہ مکہ ہی میں ہوچکا تھا جس سے تحریم متعہ ظاہر ہے، مگر اس کی اشاعت نہ ہوئی تھی، اس لئے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کئی بار اس تحریم کی اشاعت اور تاکید فرمائی، یہ کہیں ثابت نہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نصوص قرآنیہ محرمۂ متعہ کے بعد متعہ کی اجازت دی ہو، فتح مکہ کے موقع پر جو اجازت مروی ہے وہ نکاح موقت کی تھی نہ کہ متعہ کی، نکاح موقت صورۃً نکاح ہے، اس لئے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اجتہاداً اس کی اجازت دی تھی، مگر آپ کو وحی سے متنبہ کردیا گیا کہ معنیً یہ بھی متعہ ہی ہے، تو آپ نے اس کی تحریم کا بھی اعلان فرمایا،

حاصل یہ کہ متعۂ شیعہ جیسی بے حیائی کی اسلام میں کبھی بھی اجازت نہیں دی گئی، یہ جاہلیت میں مروج تھا، اسلام نے شروع ہی سے اس کو حرام قرار دیا، البتہ متعۂ محرمہ میں نکاح باضمار نیتِ فرقت و نکاح موقت کا دخول منصوص نہ ہونے کی وجہ سے اس میں اجتہاد کی گنجائش تھی بعد میں بذریعہ وحی غیر متلو آیت محرمہ میں اس کا دخول بیان فرماکر اس کی حرمت بھی واضح کردی گئی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

سلخ محرم ۷۳ھ

## سوال مثل بالا :

سوال : جب آیات تحریم متعہ مکہ میں نازل ہو چکی تھیں اور متعہ کی اجازت مدینہ میں دیگئی تو ان آیات متقدمہ فی النزول سے تحریم متعہ پر استدلال کیسے صحیح ہوگا ؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

حضرت شاہ عبد العزیز صاحب قدس سرہ نے اس اشکال کے متعدد جواب تحریر فرمائے ہیں جن میں سے بہترین جواب یہ ہے کہ تحریم متعہ وقتِ نزولِ نصوص ہی سے ہے، اس کے بعد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے اباحتِ متعہ کی کوئی روایت نہیں، مگر چونکہ تحریم کی اشاعت بعض وجوہ سے مکمل طور پر نہ ہوئی تھی اس لئے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تکرارِ نہی اور اس کی تاکید کی اہمیت کو محسوس فرمایا اور بار بار کئی مواضع پر بغرض اشاعت وتاکید حکم قرآنی کی تبلیغ فرمائی، فتح مکہ میں جو تین روز تک اباحت کی روایت ہے اس میں اباحت نکاحِ موقت ہے، متعہ کی اباحت نہیں ہوئی،

بندہ کے نزدیک متعہ سے متعلق یہ تحقیق سب تحقیقات سے بڑھ کر ہے، اس کے بعد کسی دوسرے جواب کی ضرورت نہیں، معہٰذا تکمیلِ فائدہ کی غرض سے حضرت شاہ صاحب قدس سرہٗ کے جمیع جوابات نقل کئے جاتے ہیں :-

ونصه واما الاستدلال بآية المؤمنين والمعارج على حرمة المتعة فقد نقل بالطرق الصحاح عن اكابر الصحابة رضى الله تعالىٰ عنهم وفقهاء التابعين رحمهم الله تعالىٰ منهم ابن عباس رضى الله تعالىٰ عنهما كما فى المشكوٰة ومنهم عائشة الصديقة رضى الله تعالىٰ عنها اخرج ابن المنذر وابن ابى حاتم والحاكم وصححه عن ابن ابى مليكة قال سألت عائشة عن متعة النساء فقالت بينى وبينكم كتاب الله فقرأت وَالَّذِيْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حَافِظُوْنَ إِلَّا عَلٰى أَزْوَاجِهِمْ أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُمْ (الى قوله) فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ اى ما زوجه الله او ملكه فقد عدى واخرج عبد الرزاق و ابوداؤد فى ناسخه عن القاسم بن محمد انه سئل عن المتعة فقال انى لارى تحريمها فى القرآن ثم تلا هذه الآية وكذا روى عن محمد بن كعب القرظى وعن قتادة وعن السدى وعن ابى عبد الرحمٰن السلمى وغيرهم من مشاهير التابعين فلا شبهة ان هاتين السورتين مكيتان ففى الاستدلال بهذه الآية الواقعة فيهما على تحريم المتعة

نوع اشکال، والجواب عنه من وجوه :

الاول، ان هٰذہ الآیة مدنیة وان کانت السورتان مکیتین وقولکم فی الاتقان انه لیس فیها آیة مدنیة قلنا الصحابة ومشاهیر التابعین اعرف بالناسخ والمنسوخ والمتقدم والمتأخر فاستدلالهم بهٰذہ الآیة علی حرمة المتعة اول دلیل علی کون الآیة مدنیة لایعارضه ما فی الاتقان البتة ولاسیما المکی والمدنی عندهم یطلقان باعتبار الغالب فلعل ما فی الاتقان مبنی علی ما روی من الصحابة والتابعین من الحکم بکونهما مکیتین وهو لاینافی کون بعض آیاتهما مدنیا،

والثانی، هب ان الآیة مکیة لکن فهم تحریم المتعة منها متأخر فالناسخ هٰذہ الآیة بعد لحوق البیان وهٰذہ المجموع لم یکن متحققا قبل التحریم فلاجرم نفی حکم المتعة علی الاباحة الاصلیة وتحقیق المقام ان بعض الآیات یدل علی بعض الاحکام بطریق الاشارة فاذا اراد الله تعالٰی وضوح الحکم المدلول علیه بتلك الطریق اوحٰی الی الرسول صلی الله علیه وآله وسلم ان یبین للناس تلك الطریقة فیصیر الآیة حینئذ دالة علی ذلك الحکم دلالة الصریح وتکلف به العوام والخواص ومتی اراد الله اخفاء ذلك الحکم لم یبین الرسول صلی الله علیه وسلم تلك الطریق وان یفهم الخواص والاذکیاء ذلك الحکم فلایکون التکلیف به عاما مثاله قوله تعالٰی تَتَّخِذُوْنَ مِنْهُ سَکَرًا وَّرِزْقًا حَسَنًا فان توصیف الرزق بالحسن وترك هٰذہ الوصف فی السکر یدل اشارة علی حرمة الخمر مع ان الآیة مکیة نزلت قبل تحریم الخمر بمدة مدیدة وکذا قوله تعالٰی فِیْهِمَآ اِثْمٌ کَبِیْرٌ وَّمَنَافِعُ لِلنَّاسِ، یدل اشارة بل صریحا علی حرمتها لان دفع الضرر لاسیما اذا کان اخرویا دائما مقدم علی جلب النفع سیما اذا کان عاجلا دنیویا باجماع العقل والشرع ولهٰذا کان عمر رضی الله تعالٰی عنه یدعو فی هٰذا الباب ویقول اللّٰهم بین لنا فی الخمر بیانا شافیا دون ان یقول حرم علینا الخمر فیصح استدلالهم ان هٰذہ الآیة بعد بیان الرسول یدل قطعا علی حرمة المتعة وکانت قبل البیان دلیلا ظنیا اذ من المحتمل ان یکون المراد مما ملکت ایمانهم اعم من ملك الرقبة وملك المنافع فلایفهم تحریم المتعة قطعا،

بقی ههنا اشکال صعب اصولی وهو انه خلاف ما تقرر عندهم ان تأخیر البیان

عن وقت الحاجة لایجوز عندهم وفی هذه الأیة یلزم ذلك،

قلنا المحذور من ذلك مالولاه لم یفهم المعنی المتکلف به اصلاً کاقیموا الصلوٰة بلا بیان لصفة الصلوٰة اما اذا فهم اصل المعنی ولم یفهم بعض مایدل علیه الکلام بطریق الاشارة فلامحذور فی ذلك اصلا،

والثالث، سلمنا ان هذه الأیة کانت دالة علی حرمة المتعة بلاحاجة الی البیان لکن کان حکمها مؤخرا فی التکلیف به الی زمان فلما جاء ذلك الزمان ثبت ذلك الحکم بتلك الأن وکانت الأیة ناسخة قبل الهجرة ووقع النسخ بها فی غزوة خیبر بسبب تأخیر حکمها الی ذلك الزمان کما صح عن النبی صلی الله علیه وآله وسلم قال قوله تعالی یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا عَلَیْکُمْ اَنْفُسَکُمْ ناسخة للامر بالمعروف والنهی عن المنکر فی أخرالزمان، والله اعلم فقط،

من فتح العزیز تحت قوله تعالی اَوْ نُنْسِهَا فی سورة البقرة بعد ذکر قراءة الهمزة من الانساء وهو التأخیر والتحقیق ان الانساء سواء کان مهموزا فی الاصل محققا اوناقصًا یائیا من النسیان بمعنی الاغفال والاذهال امر غیرالنسخ مقابل له مقابلة الصعود والهبوط فی الحرکات ومقابلة السلم والبیع المؤجل فی المعاملات وهو ان یقدم نزول الأیة علی حکمها ویتأخر حکمها عن تلاوتها الی مدة کما ان النسخ تقدم الحکم علی بقاء التلاوة وتأخیر التلاوة عن مدة بقاء الحکم وهو کثیر الوقوع فی الأیات، وبهذا القسم یرتفع الاشکال عما یروی من اکابر الصحابة رضی الله تعالی عنهم انهم تمسکوا فی الاحکام المدنیة بالأیات المکیة کما روی ذلك بطریق الصحیح عن امیر المؤمنین علی کرم الله وجهه فی قوله تعالی قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَکّٰی وَذَکَرَ اسْمَ رَبِّهٖ فَصَلّٰی، انه اشارة الی اداء صدقة الفطر وتکبیرات العید وصلوٰة العید وکما روی عن امیر المؤمنین عمر رضی الله تعالی عنه انه تمسك فی حرمة الطلا بقوله تعالی فی النحل تَتَّخِذُوْنَ مِنْهُ سَکَرًا وَّرِزْقًا حَسَنًا وکما روی عن ابن عباس رضی الله تعالی عنهما انه تمسك فی حرمة المتعة بقوله تعالی فی المؤمنین والمعارج فَمَنِ ابْتَغٰی وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ، بل هذا القسم فی غیر الاحکام ایضًا کما فی قصة سریة منذر بن عمرو الانصاری فانه نزلت الاشارة الیها بمکة فی قوله وَالْعٰدِیٰتِ ضَبْحًا

الیٰ قولہ فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا، وتحقیق ھذا الانساء ان النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم والمجتھدین من الصحابۃ ما کانوا یتفرغون لاستنباط احکام الوقائع المفروضۃ المقدرۃ بل یکتفون ببیان احکام الوقائع النازلۃ فمتی ما لم یتفق وقوع واقعۃ لم یتوجھوا الیٰ مأخذھا ولم یستدلوا بہ فی استخراج حکمھا فلا جرم بقی مأخذھا علیٰ ما کان علیہ من الخمول والخفاء حتی اذا اٰن وقت بیان حکمھا فی علم اللہ ووقعت واقعۃ تقتضی ذلک صرف اللہ اذھانھم الیٰ ذلک المأخذ وتمسکوا بہ کما وقع ذلک فی قصۃ تطفیف اھل المدینۃ مکائلھم وتمسک النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بصدر سورۃ التطفیف ومن امعن بھذا الاصل استراح عن کثیر من التکلفات التی ارتکبھا اھل التفسیر واھل الاصول کما لا یخفی علی المتتبع،

ایضا من فتح العزیز تحت قولہ تعالیٰ فی المؤمنین فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ، فان قالوا ای الشیعۃ قد صح عندکم ان المتعۃ کانت مباحۃ الیٰ زمن خیبر بعد نزول ھذہ الاٰیۃ فکیف یصح التمسک بھا فی تحریمھا قلنا ان اردتم بالاباحۃ الاباحۃ الشرعیۃ التی تتوقف علیٰ فعل الرسول اوقولہ اوتقریرہ منعنا کونھا مباحۃ بھذا المعنی بعد نزول ھذہ الاٰیۃ اذ لم ینقل لا عندنا ولا عندکم ان النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اطلع علی متعۃ وقعت فقررھا او اذن فیھا ومعاذ اللہ ان یفعل ھو واصحابہ من ذلک شیئا فای دلیل لکم علیٰ اثبات ھذہ الاباحۃ وان اردتم بالاباحۃ الاباحۃ الاصلیۃ اعنی عدم ورود النھی عنھا صریحا فذلک انما کان اعتمادا علیٰ ھذہ الاٰیات فانھا مصرحۃ بتحریمھا وکم من حکم صرح بہ فی القراٰن ولم یتوجہ النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الیٰ تأکیدہ وشرحہ وبسطہ الا بعد سنوح الحاجۃ الیٰ ذلک من وقوع الواقعۃ اوسؤال السائل ولما لم یتفق فی باب المتعۃ شیء من ھذہ الامور الیٰ زمن خیبر لم یتعرض النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لتأکید حرمتھا کما لم یتعرض لاکثر احکام النکاح والتزوج الیٰ ان ھاجر الی المدینۃ ووقعت فی ذلک وقائع یقتضی شرحھا وبسطھا نعم قد رخص النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عام اوطاس لاجل الضرورۃ فی النکاح الموقت لا فی المتعۃ کما صرحت بذلک روایۃ عمران بن حصین وابی موسی الاشعری وغیرھما رضی اللہ تعالیٰ عنھم مما ھو فی صحیح مسلم وغیرہ من الصحاح قد رخص لنا

رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم عام اوطاس ان تنکح المرأة بالثوب الی اجل فهذا نص فی ان المأذون فیه کان نکاحًا موقتا لا متعة وانما سماه من سمی متعة مجازا او تشبیها وانما اذن فیه باجتهاده حیث علم انه نکاح فیه شرط التأجیل وبسبب ذلک الشرط یشابه المتعة فلما اوحی الیه انه فی المعنی کالمتعة لایجاب اختلال النسب وضیاع الاولاد وجهالة الوارث والمورث بادر الی تحریمه ایضًا بعد ما ثبت تحریمًا مؤبدا فالمتعة لم تکن مباحة قط بعد نزول هذه الآیات الا مجازا حیث لم یقع التصریح بتحریمها من جهة النبی صلی الله علیه وآله وسلم فنهی النبی صلی الله علیه وآله وسلم عنها یوم خیبر کنهی عمر رضی الله تعالی عنه فی خلافته فانهما نهیا تأکیدًا لا نهیا تشریعًا هکذا ینبغی ان یفهم هذا المقام فانه من مزال الاقدام فقط (فتاوی عزیزی ص ۱۸ ج ۲) فقط والله تعالی اعلم،

۱۴ جمادی الاولی ۷۹ھ





وَمَا تَوْفِیْقِیْ اِلَّا بِاللّٰہِ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَاِلَیْہِ اُنِیْبُ

# القول الفاصل

## بین

# النکاح الفاسد والباطل



نکاحِ فاسد اور باطل کے درمیان کچھ فرق ہے؟

اگر ہے تو کیا؟

اس بارے میں حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کی تحریرات میں بہت اختلاف و اضطراب پایا جاتا ہے، اس رسالہ میں حضرت مؤلف علام دامت برکاتہم کی نظرِ عمیق نے یہ فیصلہ فرمایا ہے کہ نکاحِ فاسد و باطل کی تعریف اور اُن کے احکام میں کیا فرق ہے؟

# نکاح فاسد و باطل میں فرق کی تحقیق:

سوال: نکاح فاسد و باطل کے احکام میں کچھ فرق ہے یا نہیں؟ اور ان کی تعریف کیا ہے؟ بینوا بیانا شافیا توجروا اجرا وافیا۔

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

قال فی شرح التنویر وعدۃ المنکوحۃ نکاحا فاسدا، فلا عدۃ فی باطل، وفی الشامیۃ (قولہ نکاحا فاسدا) ھی المنکوحۃ بغیر شہود ونکاح امرأۃ الغیر بلا علم بانہا متزوجۃ ونکاح المحارم مع العلم بعدم الحل فاسد عندہ خلافا لہما فتح (قولہ فلا عدۃ فی باطل) فیہ انہ لا فرق بین الفاسد والباطل فی النکاح بخلاف البیع کما فی نکاح الفتح والمنظومۃ المحبیۃ لکن فی البحر عن المجتبی کل نکاح اختلف العلماء فی جوازہ کالنکاح بلا شہود فالدخول فیہ موجب للعدۃ اما نکاح منکوحۃ الغیر ومعتدتہ فالدخول فیہ لا یوجب العدۃ ان علم انہا للغیر لانہ لم یقل احد بجوازہ فلم ینعقد اصلا فعلی ھذا یفرق بین فاسدہ وباطلہ فی العدۃ ولہذا یجب الحد مع العلم بالحرمۃ لکونہ زنا کما فی القنیۃ وغیرہا اھ، قلت ویشکل علیہ ان نکاح المحارم مع العلم بعدم الحل فاسد کما علمت مع انہ لم یقل احد من المسلمین بجوازہ و تقدم فی باب المہر ان الدخول فی النکاح الفاسد موجب للعدۃ وثبوت النسب و مثل لہ فی البحر ھناک بالتزوج بلا شہود وتزوج الاختین معا او الاخت فی عدۃ الاخت ونکاح المعتدۃ والخامسۃ فی عدۃ الرابعۃ والامۃ علی الحرۃ اھ (رد المحتار ص۸۳۵ ج۲)

وفی باب المہر من شرح التنویر ویجب مہر المثل فی نکاح فاسد وھو الذی فقد شرطا من شرائط الصحۃ کشہود بالوطء فی القبل لا بغیرہ، وفی الشامیۃ عن المحیط تزوج ذمی مسلمۃ فرق بینہما لانہ وقع فاسدا اھ فظاہرہ انہما لا یحدان وان النسب یثبت فیہ والعدۃ ان دخل بحر، قلت لکن سیذکر الشارح فی آخر فصل فی ثبوت النسب عن مجمع الفتاوی نکح کافر مسلمۃ فولدت منہ لا یثبت النسب منہ ولا تجب العدۃ لانہ نکاح باطل اھ، وھذا صریح فیقدم علی المفہوم فافہم ومقتضاہ الفرق بین الفاسد والباطل فی النکاح لکن فی الفتح قبیل التکلم

علی نکاح المتعۃ انہ لا فرق بینہما فی النکاح بخلاف البیع نعم فی البزازیۃ حکایۃ قولین فی ان نکاح المحارم باطل اوفاسد والظاہر ان المراد بالباطل ما وجودہ کعدمہ ولذا لا یثبت النسب ولا العدۃ فی نکاح المحارم ایضاً کما یعلم مما سیأتی فی الحدود وفسر القہستانی ہذا الفاسد بالباطل ومثلہ بنکاح المحارم الخ (وبعد اسطر) والحاصل انہ لا فرق بینہما فی غیر العدۃ اما فیہا فالفرق ثابت وعلی ہذا فیقید قول البحر ہنا ونکاح المعتدۃ بما اذا لم یعلم بانہا معتدۃ لکن یرد علی ما فی المجتبی مثل نکاح الاختین معاً فان الظاہر انہ لم یقل احد بجوازہ ولکن لینظر وجہ التقیید بالمعیۃ والظاہر ان المعیۃ فی العقد لا فی ملک المتعۃ اذ لو تأخر احدہما عن الاُخر فالمتأخر باطل قطعاً (رد المحتار ص ۴۸۲ ج ۲)

تحقیق بالا سے مندرجہ ذیل امور مستفاد ہوئے:۔

① نکاحِ فاسد و باطل کے درمیان صرف وجوبِ عدت میں فرق ہے، باقی احکام وجوبِ مہر وسقوطِ حد وغیرہ میں کوئی فرق نہیں،

② نکاحِ فاسد کی تعریف "کل نکاح اختلف العلماء فی جوازہ" اور نکاحِ باطل کی تعریف "مالم یقل احد بجوازہ"۔

③ اس تعریف کا نکاح المحارم ومعتدۃ الغیر ونکاح الاختین معاً سے منقوض ہونا،

④ ہر سہ نقوض کا جواب،

بندہ کے خیال میں نقضِ اوّل وثالث کے جواب میں اشکال ہے، نقضِ اول کے جواب کا حاصل یہ ہے کہ نکاح محارم باطل ہے، موجبِ عدّت نہیں، چنانچہ شامیہ کتاب الحدود میں ہے وحاصلہ ان عدم تحقق الحل من وجہ فی المحارم لکونہ زنا محضا یلزم منہ عدم ثبوت النسب والعدۃ ولا یلزم منہ عدم الشبہۃ الدارئۃ للحد ولا یخفی ان فی ہذا ترجیحاً لقول الامام (رد المحتار، ج ۳ ص ۲۱۲) غرض یہ کہ امام رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک یہ نکاح دارءِ حد ہونے میں نکاحِ فاسد کی طرح ہے، کیونکہ سقوطِ حد میں نکاحِ فاسد و باطل برابر ہیں، کوئی فرق نہیں، حقیقت میں یہ نکاح باطل ہے، اسی لئے موجب عدّت نہیں،

اس جواب پر شامیہ کے اس جزئیہ سے اشکال پیدا ہوتا ہے "من المشایخ من التزم وجوبہما" وایضاً فیہا روی عن محمد رحمہ اللہ تعالیٰ انہ قال سقوط الحد عنہ لشبہۃ

حکمیة فیثبت النسب وهکذا ذکر فی المنیة وهذا صریح بان الشبهة فی المحل وفیها یثبت النسب علیٰ ما مرّ اهـ، قلت وفی هذا زیادة تحقیق لقول الامام لما فیه من تحقیق الشبهة حتیٰ ثبت النسب ویؤیده ما ذکره الخیر الرملی فی باب المهر عن العینی ومجمع الفتاویٰ انه یثبت النسب عنده خلافاً لهما (رد المحتار ص ۲۱۲ ج ۳)

اور نقضِ ثالث کے جواب پر یہ اشکال ہے کہ نکاح الاختین متعاقباً میں بھی نکاحِ ثانی بعد الوطء موجبِ عدت ہے، کما فی الهندیة وان تزوجهما فی عقدتین فنکاح الاخیرة فاسد (الیٰ قوله) وان فارقها بعد الدخول فلها المهر ویجب الاقل من المسمّیٰ ومن مهر المثل وعلیها العدة ویثبت النسب ویعتزل عن امرأته حتیٰ تنقضی عدة اختها کذا فی محیط السرخسی (عالمگیریة ج ۲)

حاصل یہ کہ نکاح باطل و فاسد کی مذکور تعریف غیر سالم ہے، بندہ جہاں تک عبارات میں غور کرنے سے سمجھا ہے وہ یہ ہے کہ اگر بلا لحاظ خصوصیتِ عاقد فی نفسہ محلِ عقد ہی موجود نہ ہو تو نکاح باطل ہے، کنکاح منکوحة الغیر مع العلم بانها متزوجة، کیونکہ آنِ واحد میں اجتماع الملکین ناممکن ہے، اور اگر محلِ عقد تو موجود ہے مگر خصوصیتِ عاقد یا فقدانِ شرط کی وجہ سے ممنوع ہے تو نکاح فاسد ہوگا، کنکاح المحارم، اس میں منع خصوصیتِ عاقد کی وجہ سے ہے، فی نفسہٖ محلِ عقد موجود ہے، یہ تعریف بیع باطل و فاسد سے قریب تر ہونے کے علاوہ عبارات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ سے بھی مؤید ہے، قال فی الشامیة فی باب العدة ویمکن الجواب عن السمرقندی انه حمل المنکوحة نکاحاً فاسداً علیٰ ما سقط منه شرط الصحة بعد وجود المحلیة کالنکاح الموقت أو بغیر شهود اما منکوحة الغیر فهی غیر محل اذ لا یمکن اجتماع ملکین فی آن واحد علیٰ شئ واحد الخ (رد المحتار ج ۲ ص ۸۳۷) وایضاً فی حد الشامیة مدار الخلاف علیٰ ثبوت محلیة النکاح للمحارم وعدمه فعنده هی ثابتة علیٰ معنی انها محل لنفس العقد لا بالنظر الیٰ خصوص عاقد لقبولها مقاصده من التوالد فاورث شبهة ونفیاه علیٰ معنی انها لیست محلاً لعقد هذا العاقد فلم یورث شبهة (رد المحتار ص ۲۱۲ ج ۳)

اس تعریف کی بناء پر نکاح المحارم ونکاح الاختین فاسد ہوگا، لہٰذا موجبِ عدت ہی، اور نکاح منکوحة الغیر مع العلم بانها متزوجة باطل ہے، اس لئے موجبِ عدت نہیں، اور نکاح المعتدة مع العلم بانها معتدة حقیقت میں تو باطل ہونا چاہئے، مگر بعض دفعہ قربِ شئی پر بھی وجودِ شئی کا حکم لگ جاتا ہے،

جیسا کہ مرض الموت میں ورثہ کا حق ترکہ سے متعلق ہو جاتا ہے، اس لحاظ سے معتدہ کے نکاح کو فاسد بھی کہا جاسکتا ہے، کیونکہ معتدہ عنقریب ہی محلِ عقد بننے والی ہے، اس لئے اس میں ایجابِ عدت میں احتیاط ہے،

نکاح المسلمۃ بالکافر تعریف مذکور کی بناء پر فاسد ہونا چاہئے، مگر اس بارے میں حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کی آراء میں اختلاف پایا جاتا ہے،

محیط میں اس کو فاسد قرار دیا گیا ہے، اس کے مطابق علامہ ابن نجیم رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ یہ نکاح مثبتِ نسب و موجبِ عدت ہو، کما نقل العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ فی باب المھر عن المحیط تزوج ذمی مسلمۃ فرق بینھما لانہ وقع فاسداً اھ فظاھرہ انھما لایحدان وان النسب یثبت فیہ والعدۃ ان دخل بحر (رد المحتار ج ۲ ص ۴۸۲)

اور مجمع الفتاوی میں اس نکاح کا بطلان تحریر ہے قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ فی اٰخر فصل فی ثبوت النسب قلت وفی مجمع الفتاوی نکح کافر مسلمۃ فولدت لایثبت النسب منہ ولاتجب العدۃ لانہ نکاح باطل، وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ لانہ نکاح باطل) ای فالوطء فیہ زنا لایثبت بہ النسب بخلاف الفاسد فانہ وطء بشبھۃ فیثبت بہ النسب ولذا تکون بالفاسد فراشاً لا بالباطل رحمتی واللہ سبحانہ اعلم (رد المحتار ج ۲)

## وجوہ التوفیق:

① محیط میں فاسد سے باطل مراد ہے وھذا الاطلاق شائع فی البیوع،

② محیط میں کافر ذمی کا ذکر ہے اور مجمع الفتاوی میں کافر سے غیر ذمی مراد ہے،

③ مجمع الفتاوی کا جزئیہ قول صاحبین رحمہما اللہ تعالیٰ پر مبنی ہے:

## وجہ الترجیح:

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ فی باب المھر بعد نقل الفساد عن المحیط والبطلان عن مجمع الفتاوی وھذا ای مافی المجمع من حکم البطلان صریح فیقدم علی المفھوم فافھم (رد المحتار ج ۲ ص ۴۸۲)

کلامِ فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ قول بطلان ہی راجح ہو اس کے مطابق نکاح باطل کی تعریف مذکور پر وارد ہونے والے نقض کا جواب یوں ہو سکتا

ہے کہ مسلمہ بالنسبۃ الی جنس الکافر محلِ عقد نہیں، جیسا کہ خمر وخنزیر کی بیع اس لئے باطل ہے کہ بالنسبۃ الی جنس المسلم مال نہ ہونے کی وجہ سے محلِ عقد نہیں،

کافر کے لئے مسلمہ کے محلِ عقد نہ ہونے کی دو وجہیں ہیں:

① یہ منصوص ہے قال اللہ تعالیٰ وَلَنْ يَّجْعَلَ اللّٰهُ لِلْكٰفِرِيْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ سَبِيْلًا ؀

② کافر ملحق بالمیت ہے کما صرحوا بہ فی مواضع کثیرۃ،

ایک امر کی تنقیح تاحال باقی ہے وہ یہ کہ نکاح منکوحۃ الغیر مع العلم بانہا متزوجۃ مسقط حد ہے یا نہیں؟

علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ نے بحر عن المجتبیٰ عن القنیۃ وغیرہا سے نقل فرمایا ہے کہ اس صورت میں حد لگائی جائے گی وقد مانصہ فی اول البحث،

مگر دوسری تصریحات کے پیشِ نظر سقوطِ حد کو ترجیح معلوم ہوتی ہے، چنانچہ اوپر اس امر کی تصحیح گذر چکی ہے کہ نکاح باطل وفاسد میں صرف حقِ عدت میں فرق ہے، بقیہ احکام میں کوئی فرق نہیں، لہٰذا مسقطِ حد ہونے میں بھی فرق نہ ہوگا، چنانچہ شامیہ کتاب الحدود میں سقوطِ حد کی تصریح موجود ہے: لوعقد علی منکوحۃ الغیر اومعتدتہ اومطلقۃ الثلاث او امۃ علی حرۃ اوتزوج مجوسیۃ اوامۃ بلا اذن سیدہا اوتزوج العبد بلا اذن سیدہ اوتزوج خمسًا فی عقدۃ فوطئہن اوجمع بین الاختین فی عقدۃ فوطئہما اوالاخیرۃ لوکان متعاقبابعد التزوج فانہ لاحد وھو بالاتفاق علی الاظہر (وبعد سطرین) انمایحد عندہما فی ذات المحارم لافی غیرذلک کمجوسیۃ وخامسۃ ومعتدۃ، وکذا عبارۃ الکافی للحاکم تفیدہ حیث قال تزوج امرأۃ ممن لایحل لہ نکاحہا فدخل بہا لاحد علیہ وان فعلہ علی علم لم یحد ایضًا ویوجع عقوبۃ فی قول ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ وقالا ان علم بذلک فعلیہ الحد فی ذوات المحارم اھ فعمم فی المرأۃ علی قولہ ثم خص علی قولہما بذوات المحارم (رد المحتار ج ۳ ص ۲۱۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۰ رمضان المبارک ۱۳۸۴ھ یوم الجمعۃ



القول الفاصل ———— +



فَانْكِحُوا مَا طَابَ لَكُمْ مِّنَ النِّسَاءِ مَثْنَىٰ وَثُلَاثَ وَرُبَاعَ ۖ فَإِنْ
خِفْتُمْ أَلَّا تَعْدِلُوا فَوَاحِدَةً أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ ۚ

# حِکمۃُ الازدواج
# باربع ازواج

اللہ تعالیٰ نے ایک مرد کو چار بیویوں کی اجازت دی ہے

## اُس کی حِکمت

## عقل و نقل کی روشنی میں

# حکمۃ تعدد الازدواج والحصر فی الاربع

اقتباس از ارشاد القاری الی صحیح البخاری، مؤلفہ حضرت مفتی صاحب دامت برکاتہم

عقلاً و نقلاً و تجربۃً و قیاساً ہر لحاظ سے یہ امر مسلّم ہے کہ مرد میں عورت کی بنسبت شہوت کئی گنا زیادہ ہے،

**شرعاً** اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے ایک مرد کو چار بیویوں کا اختیار دیا ہے، اگر عورت میں شہوت زیادہ ہوتی تو اس کا برعکس ہونا چاہئے تھا، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے عورتوں کے لئے بہت سی وعیدیں بیان فرمائی ہیں جبکہ وہ مرد کے بلانے پر ہمبستری کے لئے راضی نہ ہوں، اگر عورت میں شہوت زیادہ ہوتی تو مردوں کے لئے ایسی وعیدیں آنی چاہئے تھیں،

**عقلاً** اس لئے کہ مرد کا مزاج گرم ہے جو سبب شہوت ہے اور عورت کا مزاج سرد ہے،

**تجربۃً** اس لئے کہ کوئی شخص اس کا قائل نہیں اور اس کی مثال پیش نہیں کر سکتا کہ عورت ہمبستری کی دعوت دے اور مرد انکار کرے، اس کے برعکس اس کی مثالیں روزانہ پیش آتی رہتی ہیں کہ مرد بلاتا ہے عورت راضی نہیں ہوتی،

**قیاساً** اس طریقہ سے کہ دوسرے حیوانات میں یہ امر مشاہد ہے کہ ایک مذکر سیکڑوں مؤنث کے لئے کافی ہو جاتا ہے،

اگر عورت میں شہوت زیادہ ہوتی یا برابر ہی ہوتی تو شہر کا ہر گلی کوچہ شب و روز زناکاری کا بازار ہوتا، بازار میں ہر مرد کا عورتوں کی طرف طبعی میلان ہوتا ہے، الا المتقین، اگر عورت کی جانب سے بھی ایسا ہی میلان پایا جائے تو بدفعلی سے مانع کیا چیز ہوگی؟ خصوصاً جس حکومت میں بدفعلی جرم نہ ہو، اور لڑکیوں کے والدین اور اقربین اسے نفرت کی نگاہوں سے نہ دیکھتے ہوں،

قرآن کریم میں اَلزَّانِیَۃُ وَالزَّانِیْ فَاجْلِدُوْا کُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا مِأَۃَ جَلْدَۃٍ پر بعض مفسرین نے لکھا ہے کہ زانیہ کی تقدیم اس کی دلیل ہے کہ اس میں شہوت زیادہ ہوتی ہے،

مگر ان مفسرین کا یہ خیال صحیح نہیں، اس لئے کہ یہ خیال عقل و نقل اور تجربہ و قیاس سب کے خلاف ہے،

مزید برآں مرد میں کثرتِ احتلام اور عورتوں میں اس کا وجود کالعدم ہونا بھی بیّن دلیل ہے کہ عورت میں شہوت کالعدم ہے، ان امور سے ثابت ہوا کہ مرد میں شہوت زیادہ ہے،

بعض علماء کو ایک مسئلہ فقہیہ سے بھی مغالطہ ہوا ہے، وہ یہ کہ نظر الرجل الی المرأۃ کی بنسبت نظر المرأۃ الی الرجل اخف ہے، جس کی وجہ یہ بیان کرتے ہیں کہ عورت میں شہوت زیادہ ہی، لہٰذا مرد کے دیکھنے سے اگر مرد میں بھی شہوت پیدا ہو گئی تو فتنہ زیادہ ہے، اس کے برعکس اگر عورت نے دیکھا تو چونکہ مرد میں شہوت کم ہے لہٰذا فتنہ کا کوئی احتمال نہیں،

اس مسئلہ کی یہ توجیہ بھی سراسر غلط ہے، حقیقت یہ ہے کہ مرد کے مفتون ہونے کی صورت میں چونکہ اس کی کامیابی سہل ہے، اس لئے کہ مرد کے پاس تحصیلِ مقصد کے ذرائع موجود ہوتے ہیں، قلتِ حیاء، کثرتِ شہوت، قوتِ قلب اور مال و زر، قوتِ جسم اور آزادی سے آنا جانا یہ امور اس کے مقصد کی تکمیل میں معاون ہوتے ہیں، اس کے برعکس عورت کی نظر مرد کی طرف اس قدر خطرناک نہیں، اس لئے کہ اولاً تو ان میں قلتِ شہوت کی بناء پر فتنہ کا احتمال نہیں، اور ثانیاً شاذ و نادر یہ نظر موجب شہوت ہو بھی جائے تو کثرتِ حیاء، قلب و جسم کا ضعف اور قلتِ مال، آمد و رفت کا تعسر، یہ ایسے امور ہیں کہ ان کی بناء پر عورت اپنی بُری خواہش کو پایۂ تکمیل تک نہیں پہنچا سکتی،

آیۂ کریمہ میں زانیہ کی تقدیم کی وجہ بھی یہی ہے کہ قلتِ شہوت، کثرتِ حیاء، کثرتِ موانع، اور قلتِ ذرائع کے ہوتے ہوئے عورت کا زنا میں مبتلا ہونا نہایت ہی قبیح ہے، لہٰذا اس کی تقبیح اور تشنیعِ شان کی غرض سے اُسے مقدم ذکر کیا،

پس ثابت ہوا کہ مرد کی کثرتِ خواہش کا تقاضا یہ ہے کہ اس کے لئے متعدد بیویاں ہوں، نیز کثرتِ نساء و قلتِ رجال منقول ہونے کے ساتھ مشاہد بھی ہے، اولاً تو عورت کی پیدائش زیادہ ہے اور مَردوں کی کم، ثانیاً عالمگیر جنگوں میں مرد ہی تباہ و برباد ہوتے رہتے ہیں، پس اگر تعددِ ازواج کا مسئلہ تسلیم نہ کیا جائے تو عورتوں کی مکافات کے لئے اتنے مرد کہاں سے آئیں گے؟

اب رہا حصر فی الاربع کا مسئلہ اس کی وجہ یہ ہے کہ قرآن و حدیث سے یہ امر ثابت ہوتا ہی کہ عورت چار مہینے تک نفسانی خواہش کو ضبط کر سکتی ہے، چنانچہ قرآن میں مسئلۂ ایلاء اور عدت متوفی عنہا زوجہا اس پر بیّن دلیل ہے، ایلاء میں چار ماہ سے زیادہ مدت تک مرد کا

بیوی کے پاس نہ جانا چونکہ ظلم تھا، اس لئے شریعت نے چار ماہ کے بعد عورت کو خیار دیدیا، اسی طرح جاہلیت میں عدتِ وفات ایک سال تھی، شریعت نے اسے ظلم قرار دیتے ہوئے چار مہینے دس دن سے زائد مدت کو ساقط کر دیا،

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رات کے وقت کسی گلی میں سے گذر رہے تھے، کان میں کسی عورت کی آواز پڑی جو یہ شعر پڑھ رہی تھی ؎

فواللّٰه لولا اللّٰه تخشی عواقبه　　　لزحزح من هذا السرير جوانبه

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے وجہ دریافت فرمائی تو معلوم ہوا کہ اس کا شوہر مدتِ طویلہ سے جہاد میں گیا ہوا ہے، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے فرمایا کہ سمجھدار عورتوں کی شوریٰ بلا کر یہ طے کرو کہ عورت کتنی مدت تک ضبط کر سکتی ہے، چنانچہ متفقہ طور پر یہ طے پایا کہ چار ماہ کی مدت تک عورت صبر کر سکتی ہے، بناءً علیہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قانون بنا دیا کہ اس مدت سے زیادہ کوئی شادی شدہ سپاہی جہاد میں نہ رہے،

اسی کے پیشِ نظر فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے تحریر فرمایا ہے کہ چار مہینے میں ایک دفعہ ہمبستری کرنا دیانۃً فرض ہے،

اور مرد کے لئے مدتِ ضبط شرعاً منقول نہیں، مگر کئی ایک معاملات میں مدتِ شہر کو کثیر شمار کیا جاتا ہے، جیسا کہ بیعِ سلم اور عند البعض اختلافِ مطالع میں مدتِ شہر کا اعتبار کیا جاتا ہے، نیز ایک ماہ میں قمر اپنا دور کامل کر لیتا ہے، جس کا انسانی خون پر اثر ہوتا ہے، اس لحاظ سے ثابت ہوتا ہے کہ مرد کی قوتِ برداشت کی انتہاء ایک مہینہ ہے، اور عورت کی چار ماہ' دونوں کے تناسب سے معلوم ہوا کہ ایک مرد کے لئے چار بیویاں کافی ہو سکتی ہیں،

نیز یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ وطء سے مقصد توالد ہے اور موجب توالد وہ وطء ہوتی ہے جو حیض کے بعد ہو، اور انقطاعِ حیض کے بعد مرد کے لئے شہوت صادق بھی ہوتی ہے، حیض عام طور پر تندرست عورت کو مہینہ میں ایک دفعہ آتا ہے، اس بناء پر مرد ہر مہینہ میں ایک وطء کا محتاج ہے، اور عورت چار مہینے میں، تو ثابت ہوا کہ ایک زوج کے لئے چار بیویوں کی ضرورت ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

---

# باب المحرمات

## عورت اوراس کے شوہر کی بیٹی کو جمع کرنا جائز ہے:

سوال: ایک شخص کی دو بیویاں تھیں، پہلی بیوی سے لڑکی پیدا ہوئی، بعد میں یہ شخص فوت ہوگیا، اب سوال یہ ہے کہ متوفی کی پہلی بیوی کی مذکورہ لڑکی اور متوفی کی دوسری بیوی دونوں سے کوئی شخص شادی کرتا ہے، کیا یہ شرعاً جائز ہے؟ بینوا توجروا

### الجواب ومنه الصدق والصواب

جائز ہے، قال فی العلائیة حرم الجمع وطأ بملك يمين بين امرأتين ايتهما فرضت ذكرا لم تحل للاخرى ابداً (الى قوله) فجاز الجمع بين امرأة وبنت زوجها او امرأة ابنها او امة ثم سيدتها لانه لو فرضت المرأة او امرأة الابن او السيدة ذكرا لم يحرم بخلاف عكسه، وفی الشامیة (قوله لم يحرم) اى التزوج فى الصور الثلاث لان الذكر المفروض فى الاولى يصير متزوجا بنت الزوج وهى بنت رجل اجنبى الخ (رد المحتار ص ۳۰۹ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۷ر شوال ۱۳۷۱ھ

## عورت اوراس کے باپ کی بیوی کو جمع کرنا جائز ہے:

سوال: محمد رحیم نے دو عورتوں زینب اور زلیخا سے نکاح کیا، زلیخا سے ایک لڑکی رحیمہ پیدا ہوئی، جس کا صدیق سے نکاح کر دیا، اس کے بعد محمد رحیم فوت ہوگیا، اب صدیق اپنے خسر محمد رحیم کی منکوحہ زینب سے بھی نکاح کرنا چاہتا ہے، جو درحقیقت اس کی ساس نہیں، بلکہ ساس کے مقابلہ میں ہے، اس کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

صدیق کا زینب سے نکاح درست ہے، قال فی الهندية ويجوز بين امرأة وبنت زوجها، (عالمگیریة ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۳ر محرم ۱۳۷۲ھ

## عورت اور اس کی بھانجی کی لڑکی کو جمع کرنا حرام ہے:

سوال: ایک شخص نے اپنی بیوی کی زندگی میں اپنی سالی کی نواسی سے نکاح کرلیا ہے، یہاں بعض علماء اس نکاح کو جائز اور بعض ناجائز کہتے ہیں، حضرت تحریر فرمائیں کہ یہ نکاح جائز ہے یا نہیں؟ اگر ناجائز ہو تو نکاح خواں کے بارہ میں کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنه الصدق والصواب

دوسرا نکاح صحیح نہیں ہوا، زوج پر لازم ہے کہ دوسری بیوی کو چھوڑدے، اگر دوسری بیوی سے ہمبستری بھی ہوئی ہو تو اس پر عدت اور شوہر پر مہر مقرر و مہر مثل میں سے اقل لازم ہے، اس عدت میں شوہر پر نفقہ وسکنیٰ واجب نہیں، جب تک اس بیوی کی عدت نہ گذر جائے اُس وقت تک پہلی بیوی سے ہمبستر ہونا جائز نہیں، نکاح خواں سے اگر یہ فعل لاعلمی کی وجہ سے ہوا ہے تو اس پر کوئی گناہ نہیں، اور اگر حرمت کا علم رکھتے ہوئے اس نے یہ فعل کیا ہے تو سخت گنہگار ہوا، اس پر توبہ فرض ہے، قال فی الهندیة فی القسم الرابع من المحرمات والاصل ان کل امرأتین لو صورنا احدٰهما من ای جانب ذکرا لم یجز النکاح برضاع اونسب لم یجز الجمع بینهما هکذا فی المحیط (وبعد اسطر) وان تزوجهما فی عقدتین فنکاح الاخیرة فاسد، ویجب علیه ان یفارقها ولو علم القاضی بذلك یفرق بینهما فان فارقها قبل الدخول لایثبت شیء من الاحکام وان فارقها بعد الدخول فلها المهر ویجب الاقل من المسمّٰی ومن مهر المثل وعلیها العدة ویثبت النسب ویعتزل عن امرأته حتی تنقضی عدة اختها کذا فی محیط السرخسی، وایضاً فیها فی القسم الاول من المحرمات (وکذا) بنات الاخ والاخت وان سفلن (الٰی ان قال) وخالات اٰبائه وامهاته (عالمگیریة) فقط واللّٰه تعالیٰ اعلم۔

۲ ربیع الاول ۶۲ھ

## دوعورتوں میں حُرمتِ جمع کا ضابطہ:

سوال: بیوی کے وہ کونسے رشتے ہیں جہاں ایک شخص بیوی کی موجودگی میں دوسری شادی نہیں کرسکتا؟ مثلاً بیوی کی بہن، اس سے مزید جو رشتے ہوں اُن کی بھی وضاحت فرمائیں، بینوا توجروا۔

---

ﻉ اس کی تفصیل کتاب النکاح میں عنوان "نکاح فاسد میں متارکت کی تفصیل" کے تحت ملاحظہ ہو ۱۲

## الجواب باسم ملهم الصواب

ایسی دو عورتیں کہ ان میں سے جس کو بھی مذکر فرض کیا جائے تو اس پر دوسری ہمیشہ کے لئے حرام ہو، ان دونوں کو نکاح میں جمع کرنا حرام ہے، جیسے پھوپھی بھتیجی اور خالہ بھانجی وغیرہ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۶ رجمادی الاولیٰ ۱۳۹۳ھ

## بیوی خسر سے زنا کا اقرار کرتی ہے مگر شوہر تصدیق نہیں کرتا:

سوال: بہو کہتی ہے کہ مجھے خسر زنا پر مجبور کرتا رہا ہے، شوہر نابالغ ہے، اس لئے اب تک صحبت نہیں کی، خسر رات کو خلوت میں زبردستی بوس وکنار کرتا ہے، اور بازو سے پکڑ کر اندر لے جانے کے لئے زور سے کھینچتا ہے، مگر میں باہر نکل آتی ہوں، اس حالت میں یہ عورت اپنے شوہر پر حرام ہوگئی یا نہیں؟ خسر کے اس فعل پر کوئی گواہ نہیں، خسر کہتا ہے کہ لڑکا نابالغ ہے، مگر مجھے اپنا گھر آباد کرنا ہے، لیکن لڑکی نوجوان ہے، اور خسر کے گھر ہرگز جانے کو تیار نہیں، کھلم کھلا کہتی ہے، ہاں اتنا کہتی ہے کہ علیحدہ مکان میں شوہر کے پاس رہنا قبول ہے، خسر کے ساتھ نہ رہوں گی،

## الجواب ومنه الصدق والصواب

صرف عورت کے کہنے سے یہ عورت شوہر[عہ] پر حرام نہ ہوگی، بلکہ اگر خسر بھی اقرار کرے تو بھی حرام نہ ہوگی، البتہ اگر شوہر بعد البلوغ تصدیق کرے تو حرمت ثابت ہوجائے گی، نابالغ کی تصدیق معتبر نہیں، بعد البلوغ تصدیق کرنے سے خود بخود نکاح نہ ٹوٹے گا، بلکہ ضروری[عہ] ہے کہ شوہر زبان سے طلاق یا چھوڑنے کے الفاظ کہے، عورت کی طرف سے جدا مکان کا مطالبہ صحیح ہے، اگر خرابی کا کوئی اندیشہ نہ ہو تو بھی عورت کو جدا رہنے کا مطالبہ کرنے کا حق ہے، اب جبکہ خرابی کا گمان ہے تو ضروری ہے کہ اس عورت کو خسر سے جدا رکھا جائے، ساتھ رہنے پر مجبور کرنا گناہ ہے،

نقل فی الهندیة عن المحیط رجل قبل امرأة ابیه بشهوة او قبل الاب امرأة ابنه بشهوة وهی مکرهة وانکر الزوج ان یکون بشهوة فالقول قول الزوج وان صدقه الزوج وقعت الفرقة الخ (عالمگیریة ۲۷۶)

---

عہ عورت کے لئے حکم حرمت و نکاح ثانی کی تفصیل تتمہ میں ہے ۱۲

عہ اس کی تفصیل کتاب النکاح میں عنوان "نکاح فاسد میں متارکت کی تفصیل" کے تحت ملاحظہ ہو ۱۲

وفی الشامیة وعلی هذا ینبغی ان یقال فی مسه ایاها لا تحرم علی ابیه وابنه الا ان یصدقاه او یغلب علی ظنهما صدقه ثم رأیت عن ابی یوسف رحمه الله تعالی ما یفید ذلک اھ (رد المحتار ج ۲)

وما فی کتاب الاقرار من العلائیة اقر حر مکلف یقظان طائعًا او عبد او صبی او معتوه مأذون لهم ان اقروا بتجارة (الی قوله) صح، وفی الشامیة تحت (قوله ان اقروا بتجارة) دون ما لیس منها کالمهر والجنایة والکفالة الخ (رد المحتار ج ۴)

وفی التنویر وبحرمة المصاهرة لا یرتفع النکاح حتی لا یحل لها التزوج الا بعد المتارکة وانقضاء العدة، وفی الشامیة والمتارکة لا تتحقق الا بالقول ان کانت مدخولا بها (رد المحتار ج ۲)

وفی التنویر وکذا تجب لها السکنی فی بیت خال عن اهله واهلها بقدر حالهما (رد المحتار ج ۲)

وفی الشامیة (قوله والصهرة الشابة) قال فی القنیة ماتت عن زوج وام فلهما ان یسکنا فی دار واحدة اذا لم یخافا الفتنة وان کانت الصهرة شابة فللجیران ان یمنعوها منه اذا خافوا علیهما الفتنة (رد المحتار ج ۵) فقط والله تعالی اعلم،

۲۱ ربیع الاول ۷۲ھ

## چچی حلال ہے:

سوال: ایک شخص نے اپنی بیوی کو حالتِ حمل میں طلاق دی، اب زوج اول کا بھتیجا اس عورت کے ساتھ نکاح کرسکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

الجواب ومنه الصدق والصواب

وضعِ حمل کے بعد نکاح کرسکتا ہے، قال الله تعالی بعد ذکر تفصیل المحرمات "واحل لکم ماوراء ذلکم"، فقط والله تعالی اعلم،

۱۶ ذیقعدہ ۷۲ھ

## ممانی حلال ہے:

سوال: ماموں کی وفات کے بعد ماموں کے بھانجے ماموں کی بیوی کے محرم رہتے ہیں یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

ماموں کی حیات میں بھی محرم نہیں، ممانی پر پردہ فرض ہے اور ماموں کی وفات کے بعد اس سے نکاح جائز ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۲۰ر شوال ۸۷ھ

## باپ کی چچازاد حلال ہے:

سوال: باپ کی چچازاد سے شرعاً نکاح جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب ومنه الصدق والصواب

جائز ہے، قال الله تعالیٰ بعد ذکر المحرمات وَاُحِلَّ لَكُمْ مَّا وَرَآءَ ذٰلِكُمْ،

وفی شرح التنویر واما عمة عمة امه وخالة خالة ابیه حلال کبنت عمه وعمته وخاله وخالته لقوله تعالیٰ وَاُحِلَّ لَكُمْ مَّا وَرَآءَ ذٰلِكُمْ، قلت لما حلت بنت العم فبنت عم الاب بالاولیٰ، ونظیرهٰذا ما استدل به ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ حیث قال تحت قوله واما عمة عمة امه الخ) واخت زوج الام تحرم فاخت زوج الجدة بالاولیٰ (رد المحتار ج ۲) وقال فی الفتح وفروع اجداده وجداته لبطن واحد فلهٰذا تحرم العمات والخالات وتحل بنات العمات والاعمام والخالات والاخوال (فتح ج ۲) قلت حاصله ان حرمة فروع الاجداد والجدات مقصورة علی البطن الاول لا تتجاوز الی البطن الثانی فلا تحرم بنت عم الاب لکونها من البطن الثانی لان البطن الاول من فروع اب الجد هو عم الاب، فقط والله تعالیٰ اعلم، ۱۸ر ذیقعدہ ۷۲ھ

## بیٹے کی منکوحہ حرام ہے:

سوال: منکوحۂ ابن جس سے ابن نے وطء اور خلوتِ صحیحہ نہیں کی اسے اگر ابن طلاق دے تو اس سے اس کا باپ نکاح کر سکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب ومنه الصدق والصواب

یہ عورت شوہر کے باپ کے لئے حلال نہیں، اگرچہ شوہر نے وطء یا خلوتِ صحیحہ نہ کی ہو، قال فی العلائیة وزوجة اصله وفرعه مطلقاً ولو بعیداً دخل بها اولا، وفی الشامیة وتحرم زوجة الاصل والفرع بمجرد العقد دخل بها اولم یدخل (رد المحتار ج ۲) فقط والله تعالیٰ اعلم

۲۱ر ربیع الاول ۷۲ھ

## دادا کی بیوی کی لڑکی حلال ہے:

سوال؛ زید نے شادی کی، اس سے ایک لڑکا عمر پیدا ہوا، پھر زید نے پہلی بیوی کے فوت ہونے پر دوسری عورت سے شادی کی، اور اس کے بعد زید فوت ہوگیا، اور اس کی دوسری بیوی نے دوسرا عقد کرلیا بکر سے، اس بکر سے اس عورت کے ایک لڑکا اور ایک لڑکی پیدا ہوئی، تو زید کی پہلی بیوی سے پیدا شدہ لڑکے (عمر) کا لڑکا زید کی دوسری بیوی کی اس لڑکی سے جو بکر سے پیدا ہوئی نکاح کرسکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب ومنه الصدق والصواب

عمر کے لڑکے کا نکاح اس کے دادا (زید) کی دوسری بیوی کی لڑکی (جو بکر سے پیدا ہوئی ہے) سے جائز ہے، قال فی العلائیۃ وزوجۃ اصلہ وفرعہ مطلقاً ولو بعیداً دخل بھا اولا واما بنت زوجۃ ابیہ او ابنہ فحلال (رد المحتار ج۲) قلت لما حلت بنت زوجۃ الاب فبنت زوجۃ الجد بالاولیٰ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۵ ربیع الاول سنہ ۷۲ھ

## ماں کے شوہر کی پوتی حلال ہے:

سوال؛ سوال بالا میں جو صورت مذکور ہے اس میں زید کی دوسری بیوی کا لڑکا جو بکر سے پیدا ہوا عمر کی لڑکی سے شادی کرسکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب ومنه الصدق والصواب

بکر کے لڑکے کے لئے اس کی والدہ کے شوہر اول (زید) کی پوتی (عمر کی لڑکی) حلال ہے، قال فی الشامیۃ تحت (قولہ واما بنت زوجۃ ابیہ او ابنہ فحلال) وکذا بنت ابنھا بحر قال الخیر الرملی ولا تحرم بنت زوج الام الخ (رد المحتار ج۲) قلت لما حلت بنت زوج الام فبنت ابنہ بالاولیٰ کما نقل عن البحر بعد حلۃ بنت زوجۃ الاب حلۃ بنت ابیھا، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۵ ربیع الاول سنہ ۷۲ھ

## زانی ومزنیہ کی اولاد کا آپس میں نکاح جائز ہے:

سوال؛ ایک شخص نے اپنے بھائی کی بیوی سے زنا کیا، اب سوال یہ ہے کہ ان دونوں بھائیوں کی اولاد کا نکاح آپس میں ہوسکتا ہے یا نہیں؟ جو کہ زانی اور مزنیہ کی اولاد ہو، بینوا توجروا،

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

جائز ہے، قال فی الشامیۃ ویحل لاصول الزانی وفروعہ اصول المزنی بہا وفروعہا (رد المحتار ج۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۵ رجب سنہ ۷۲ھ

## رضاعی بھائی بہن کی اولاد کا نکاح آپسمیں جائز ہے:

سوال: ایک شخص نے بچپن میں ایک عورت کی والدہ کا دودھ پیا، اب ان رضیعین کی اولاد کا نکاح آپس میں ہو سکتا ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

جب نسبی بھائی بہن کی اولاد ایک دوسرے کے لئے حلال ہے تو رضاعی کی حلت میں کیا شبہہ ہے؛ فانہ یحرم من الرضاع ما یحرم من النسب، وقال اللہ تعالیٰ وَاُحِلَّ لَکُمْ مَّا وَرَآءَ ذٰلِکُمْ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۸ رجب سنہ ۷۲ھ

## بھائی کی رضاعی بہن حلال ہے:

سوال: زید نے ہندہ کی والدہ کا دودھ پیا، تو زید کے بھائی کا نکاح ہندہ سے جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

جائز ہے، قال فی العلائیۃ وتحل اخت اخیہ رضاعا یصح اتصالہ بالمضاف کان یکون لہ اخ نسبی لہ اخت رضاعیۃ الخ (رد المحتار ج۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۸ رجب سنہ ۷۲ھ

## حرمتِ مصاہرت کے لئے شہوت کی حد:

سوال: ایک شخص رات کو بیوی کی چارپائی پر گیا، اور اسے بیدار کرنے کے لئے بوسہ دیا، اُس وقت اُسے شہوت بالکل نہ تھی، بوسہ دینے کے بعد معلوم ہوا کہ بیوی کی چارپائی پر اُس کی جوان لڑکی ہے، تو اس حالت میں اس شخص پر اس کی بیوی حرام ہو گئی یا نہیں؟ بینوا توجروا

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

جانبین میں سے کسی ایک میں بوقت مس شہوت پیدا ہو جائے تو حرمت ثابت ہو جاتی

ہے، اس کے بعد شہوت کا کوئی اعتبار نہیں، شہوت کی حد ایسے مرد میں جس کی صحت ایسی ہو کہ عموماً بوقتِ شہوت اسے انتشار ہوتا ہو یہ ہے کہ بوقت مس انتشار ہوجائے، اور پہلے سے انتشار ہو تو اس میں زیادتی ہوجائے، ایسے مرد میں جسے خرابیٔ صحت کے باعث بوقت شہوت عموماً انتشار نہ ہوتا ہو اور اسی طرح عورت میں حدِ شہوت یہ ہے کہ قلب میں حرکت مشوشہ پیدا ہوجائے، اگر پہلے سے حرکت ہو تو زیادہ ہوجائے، پس اگر سائل میں شہوت کی حدِ مذکور نہیں پائی گئی، اور قرائن سے یہ بھی ظن غالب ہو کہ لڑکی میں بھی اس وقت شہوت پیدا نہیں ہوئی تو حرمت ثابت نہ ہوگی، اور نہ ہی لڑکی سے تحقیق کی ضرورت ہے، البتہ اگر لڑکی میں شہوت پیدا ہوجانے کا گمان ہو تو اس سے تحقیق کی جائے، اگر وہ اقرارِ شہوت کرے اور باپ کو اس کے صدق کا ظن غالب ہو تو حرمت ثابت ہوجائے گی،

قال فی شرح التنویر والعبرۃ للشہوۃ عند المس والنظر لابعدھما وحدھا فیہما تحرک آلتہ اوزیادتہ وبہ یفتی وفی امرأۃ ونحوشیخ کبیر تحرک قلبہ اوزیادتہ وفی الشامیۃ قال فی الفتح ثم ھذا الحد فی حق الشاب اما الشیخ والعنین فحدھما تحرک قلبہ اوزیادتہ ان کان متحرکا لامجرد میلان النفس فانہ یوجد فیمن لا شہوۃ لہ اصلا کالشیخ الفانی ثم قال ولم یحد والحد المحرم منہا ای من المرأۃ واقلہ تحرک القلب علی وجہ یشوش الخاطر اھ وایضاً فیہا تحت (قولہ واصل ماسّتہ) وثبوت الحرمۃ بلمسہا مشروط بان یصدقہا ویقع فی اکبر رأیہ صدقہا وعلیٰ ھذا ینبغی ان یقال فی مسہ ایاھا لاتحرم علیٰ ابیہ وابنہ الا ان یصدقاہ اویغلب علیٰ ظنہما صدقہ ثم رأیت عن ابی یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ مایفید ذلک (رد المحتار ص ۳۸۵ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۳ر جمادی الاولیٰ ۵۷ھ

## مس بالشہوۃ میں وجود حائل یاد نہیں تو حرمت مصاہرت ثابت ہوگئی:

سوال: ایک شخص نے اپنی ساس کا ارادۂ بد اور شہوت سے بازو پکڑا، اس سے زیادہ بوس و کنار وغیرہ کچھ نہیں ہوا، اب یہ یاد نہیں کہ مس کے وقت بازو پر کپڑا تھا یا نہیں تو اس صورت میں اس شخص کا نکاح مذکورہ عورت کی لڑکی سے ہوسکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

اس صورت میں اگرچہ مس بلاحائل کا یقین نہیں تاہم وجوہ ذیل سے حرمت ثابت ہوگئی،

① جملہ احتمالات تین ہیں:

(۱) مس بلاحائل (۲) مس بحائل لایمنع الحرارۃ (۳) مس بحائل مانع،

اوّل الذکر دو احتمال موجب حرمت ہیں، اور آخری ایک احتمال غیر موجب ہے، لہٰذا ترجیح حرمت کو ہوگی، لتعدد موجبہا ونظیرہ ما فی باب الصرف من بیوع الھدایۃ حیث قال وجھۃ الصحۃ من وجہ وجھۃ الفساد من وجہین فترجحت (ہدایہ ص۱۰۸ ج۳)

② عموماً ہاتھ کلائی میں ڈالا جاتا ہے جس پر کپڑا ہونا بعید اور خلاف ظاہر ہے،

③ قول حیلولہ میں مقر کا فائدہ ہے، لہٰذا اس میں نفس وشیطان کے فریب کا گمان ہے،

④ اگر محرم ومبیح دونوں احتمال مساوی ہوتے تو بھی اصولاً ترجیح محرم کو ہوتی، معہٰذا اگر حائل مانع حرارت کا ظن غالب ہو تو نکاح کی گنجائش ہے، مگر مشتبہات سے احتراز بہر حال اَولیٰ ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۱۹ ذی الحجہ ۷۵ھ

## زنا سے متولدہ لڑکی زانی کے بھائی کے لئے حلال ہے:

سوال: صبیہ متولدہ من الزنا زانی کے بھائی پر حلال ہے یا حرام؟ فتح، بحر، اور شرح التنویر کے باب محرمات میں اس کی حرمت مذکور ہے، اور خود کتب مذکورہ کی کتاب الرضاع میں حلال لکھا ہے، جس کی وجہ یہ لکھی ہے کہ یہ بنت زانی کا جزء ہے، اس کے بھائی یا چچا کا جزء نہیں، اس پر یہ شبہہ ہے کہ زانی کے بھائی کا اگرچہ حقیقی جزء نہیں تاہم شبہ الجزء تو ہے، چنانچہ ثابت النسب بنت بھی اسی وجہ سے اپنے عم پر حرام ہے، غرضیکہ ثابت النسب وغیر ثابت النسب میں وجہ فرق کیا ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

فصل محرمات میں بھی دونوں قول مذکور ہیں، منحۃ الخالق میں علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ کی تحریر سے حلت کو ترجیح معلوم ہوتی ہے، ونصہ والظاھر ان ما نقلہ المؤلف عن الفتح ھنا مبنی علیٰ ما قررہ من حرمۃ البنت من الزنا بصریح النص فتدخل فی قولہ تعالیٰ وَبَنَاتُكُمْ وَبَنَاتُ الْأَخِ وَبَنَاتُ الْأُخْتِ فتحرم علی العم وعلی الخال بصریح النص وھو استنباط حسن ولکن ان کان منقولاً فھو مقبول والا فیتبع المنقول فی التجنیس واللہ تعالیٰ اعلم (البحر الرائق ص ۹۲ ج ۳)

وجہ الفرق یہ معلوم ہوتی ہے کہ بنت ثابت النسب اب کا حقیقۃً جزء ہے، اور چچا کی

جزئیت کا شبہ ہے، اس لئے حرام ہوئی، اور غیر ثابت النسب چونکہ ماء محترم سے پیدا نہیں ہوئی اس لئے اس میں شریعت نے حقیقت جزء کا تو اعتبار کیا کہ زانی پر حرام ہے، مگر شبہۂ جزئیت کا اعتبار نہ کیا، لہٰذا اس کے بھائی کے لئے حلال ہے، نیز یوں بھی کہا جا سکتا ہے کہ نطفۂ زنا کا شریعت نے اعتبار نہیں کیا، اسی لئے یہ بنت ثابت النسب اور وارث نہیں ہے مگر معہذا حقیقۃً زانی کا جزء ہے اگرچہ شرعاً غیر معتبر ہے، پس اس میں شبہۂ جزئیت پیدا ہو گیا، جو حرمت کے لئے کافی ہے، لہٰذا زانی پر حرام ہوئی، اور زانی اور اس کے بھائی کے درمیان شبہۂ جزئیت ہے تو زانی کی بنت اور بھائی کے درمیان شبهة شبهة الجزئية ہوا جو معتبر نہیں، لہٰذا بھائی کے لئے حلال ہے،

قول حرمت صرف اس صورت میں ہے کہ زنا سے ولادت تک زانی نے مزنیہ کو اپنے قبضہ میں رکھا ہو، ورنہ اُس لڑکی کا اُس زانی کے نطفہ سے تولد متیقن نہیں، لہٰذا یہ زانی کے بھائی کے لئے بالاتفاق حلال ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۲ رجب ۷۵ھ

## ربیبہ رضاعیہ کا حکم:

سوال: اگر کسی شخص نے عورت ذات لبن کو طلاق دی، اس عورت نے کسی دوسری لڑکی کو دودھ پلایا، پھر اس مرضعہ نے زوج ثانی سے نکاح کیا، تو یہ رضیعہ زوج ثانی کے لئے حلال ہوگی؟ قیاس تو حرمت کو چاہتا ہے، کیونکہ لبن اگرچہ زوج ثانی سے نہیں مگر یہ رضیعہ زوج ثانی کے لئے ربیبہ کے حکم میں ہے، شامیہ ج ۲ ص ۴۲۲ پر درمختار کی یہ عبارت طلق ذات لبن فاعتدت وتزوجت بآخر فحبلت وارضعت فحکمه من الاول لانه منه باليقين فلا يزول بالشك ويكون ربيبا للثاني بھی اسی پر دال ہے، مگر شامیہ میں اسی موقع پر (قوله فتح) کے تحت صورت مسئولہ میں حلت تحریر فرمائی ہے ونصها وان مافى الخلاصة من انها لو ارضعت لابلبن الزانى تحرم على الزانى مردود لان المسطور فى الكتب المشهورة ان الرضيعة بلبن غير الزوج لا تحرم على الزوج كما تقدم فى قوله طلق ذات لبن الخ وكلام الخلاصة يقتضى تحريمها بالاولى الخ، نیز شامی نے طلق ذات لبن الخ سے حلت ثابت کی ہے، حالانکہ اسی عبارت سے حرمت ثابت ہوتی ہے، کیونکہ اس عبارت میں زوج ثانی کے لئے ربیب ہونے کی تصریح ہے، بینوا بیانا شافیا توجروا اجرا وافیا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

یہ لڑکی زوج ثانی کی ربیبہ ہے، اس لئے بیوی سے وطء کے بعد اس پر حرام ہو جائیگی، قبل الدخول حرام نہیں، ان المسطور فی الکتب المشہورۃ الخ میں حرمت لبن فحل کی نفی مقصود ہے، ربیبہ ہونے کی وجہ سے بعد الدخول حرمت ثابت ہو جاتے گی، قال ابن الہمام رحمہ اللہ تعالیٰ تحت (قولہ الا ام اختہ من الرضاع) لہ ابن من النسب لہ اخت من الرضاع بان ارتضع مع اجنبیۃ من لم تکن امرأۃ ابیہ حلت لابیہ لانہا لیست بنتہ من الرضاع ولا ربیبتہ (فتح القدیر ص ۸ ج ۳) وفی رضاع الشامیۃ تحت (قولہ ولبن بکر) والحرمۃ لاتتعدی الی زوجہا حتی لو طلقہا قبل الدخول لہ التزوج برضیعتہا لان اللبن لیس منہ قہستانی ط اما لو طلقہا بعد الدخول فلیس لہ التزوج بالرضیعۃ لانہا صارت من الربائب التی دخل بامہا بحر عن الخانیۃ (رد المحتار ص ۴۴۳ ج ۲) وفی محرمات العلائیۃ وحرم بالمصاھرۃ بنت زوجتہ الموطوءۃ (الی قولہ) وحرم الکل مما مر تحریمہ نسبا ومصاھرۃ رضاعا وفی الشامیۃ یعنی یحرم من الرضاع (الی قولہ) وفروع زوجتہ (رد المحتار ص ۳۰۳ ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۲ رجمادی الاولیٰ سنہ ۹۴ھ

## رضیعۂ مزنیہ زانی پر حرام ہے:

سوال: مزنیہ کی رضیعہ زانی کے لئے حلال ہے یا حرام؟ شامیہ میں محرمات کے بیان میں حرام لکھا ہے، اور کتاب الرضاع میں حلت کو ترجیح دی ہے، صحیح کیا ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

شامیہ کتاب الرضاع میں فتح القدیر سے ترجیح حلت کی جو تقریر منقول ہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ لبن زانی موجب حرمت نہیں، یعنی رضیعہ بلبن الزانی اس کی بنت رضاعیہ نہیں، پس اس میں لبن الفحل والی حرمت نہیں، اس سے مطلق حرمت کی نفی ثابت نہیں ہوتی، بلکہ یہاں حرمت کا دوسرا سبب موجود ہے، وہ یہ کہ مزنیہ کی بنت رضاعیہ زانی کے حق میں بمنزلہ اس ربیبہ کے ہے جس کی ماں مدخول بہا ہے، اس لئے زانی پر حرام ہے، احسن الفتاوی قدیم میں حضرت مفتی محمد شفیع صاحب اور مولانا مفتی محمد عبد اللہ صاحب خیر المدارس ملتان کا حلت کا فتوی اور اس پر بندہ

کی تائید درج ہے، اس کے بعد میں نے اس سے رجوع کرلیا ہے، اس لئے بغرض توضیح علائیہ وشامیہ کی پوری عبارت نقل کی جاتی ہے قال فی شرح التنویر طلق ذات لبن فاعتدت وتزوجت باٰخر فحبلت وارضعت فحکمه من الاول لانه منه بیقین فلایزول بالشك ویکون ربیبا للثانی حتّٰی تلد فیکون اللبن من الثانی والوطء بشبهة کالحلال قیل وکذا الزنا والاوجه لا فتح، وفی الشامیة (قوله فتح) وذلك حیث قال ولبن الزنا کالحلال فاذا ارضعت به بنتا حرمت على الزانی واٰبائه وابنائه وان سفلوا وفی التجنیس عن الجرجانی ولعم الزانی التزوج بها کالمولودة من الزانی لانه لم یثبت نسبها من الزانی والتحریم علی اٰباء الزانی واولاده للجزئیة ولاجزئیة بینها وبین العم واذا ثبت هذا فی المتولدة من الزنا فکذا فی المرضعة بلبن الزنا قال فی الخلاصة وکذا لو لم تحبل من الزنا وارضعت لا بلبن الزنا تحرم على الزانی کما تحرم بنتها علیه وذکر الوبری ان الحرمة تثبت من جهة الام خاصة مالم یثبت النسب فحینئذ تثبت من الاب وکذا ذکر الاسبیجابی وصاحب الینابیع وهو اوجه لان الحرمة من الزنا للبعضیة وذلك فی المولود نفسه لانه مخلوق من مائه دون اللبن اذ لیس اللبن کائنا من منیه لانه فرع التغذی وهو لا یقع الابما یدخل من اعلی المعدة لامن اسفل البدن کالحقنة فلا نبات فلاحرمة بخلاف ثابت النسب لان النص اثبت الحرمة منه واذا ترجح عدم حرمة الرضیة بلبن الزانی على الزانی فعدمها علی من لیس اللبن منه اولی خلافا لما فی الخلاصة ولانه یخالف المسطور فی الکتب المشهورة اذ یقتضی تحریم بنت المرضعة بلبن غیر الزوج علی الزوج بطریق اولی اھ کلام الفتح، ملخصا وحاصله ان فی حرمة الرضیعة بلبن الزنا علی الزانی وکذا علی اصوله وفروعه روایتین کما صرح به القهستانی ایضا وان الاوجه روایة عدم الحرمة وان ما فی الخلاصة من انها لو ارضعت لا بلبن الزانی تحرم علی الزانی مردود لان المسطور فی الکتب المشهورة ان الرضیعة بلبن غیر الزوج لا تحرم علی الزوج کما تقدم فی قوله طلق ذات لبن الخ وکلام الخلاصة یقتضی تحریمها بالاولی وما فی الفتاوی اذا خالف ما فی المشاهیر من الشروح لا یقبل هذا تقریر کلام الفتح وقد وقع

فی فہمہ خبط کثیر منہ ما ادعاہ فی البحر من ان محل الخلاف اصول الزانی وفروعہ وانہا لاتحل للزانی اتفاقا اھ والحاصل کما قال فی البحران المعتمد فی المذہب ان لبن الزانی لایتعلق بہ التحریم وظاہر المعراج والخانیۃ ان المعتمد ثبوتہ اھ قلت وذکر فی شرح المنیۃ انہ لایعدل عن الدرایۃ اذا وافقتہا روایۃ وقد علمت ان الوجہ مع روایۃ عدم التحریم (رد المحتار ص ۴۴۶ ج ۲، ۴۴۷ ج ۲) اس تقریر میں ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ مطلق حلت کو اوجہ قرار دے رہے ہیں، ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ کے ظاہر اسلوب سے بھی اسی کی تائید ہوتی ہے، اور انہوں نے منحۃ الخالق میں صراحۃً اسی کو اختیار فرمایا ہے، مگر ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کے محررہ دلائل سے صرف عدم حرمت بلبن الزانی کی ترجیح ثابت ہوتی ہے، مطلق حلت ثابت نہیں ہوتی، تقریر مذکور میں تین دلائل ہیں،

① وذکر الوبری ان الحرمۃ تثبت من جہۃ الام خاصۃ مالم یثبت النسب فحینئذ تثبت من الاب وکذا ذکر الاسبیجابی وصاحب الینابیع ،

اس عبارت کا ظاہر مطلب یہ ہے کہ رضیعہ مزنیہ زانی کی بیٹی نہیں، مزنیہ کی بیٹی ہے، اس کا مقتضی یہ ہے کہ مزنیہ کی نسبی بیٹی کی طرح یہ بھی زانی پر حرام ہے،

② وھو اوجہ لان الحرمۃ من الزنا للبعضیۃ وذلک فی المولود نفسہ لانہ مخلوق من مائہ دون اللبن اذ لیس اللبن کائنا من منیہ الخ،

یہ وجہ بھی صرف حرمت لبن زانی کی نفی کر رہی ہے، بمنزلہ ربیبہ ہونے کی وجہ سے حرمت کی نفی اس سے نہیں ہوتی، بلکہ یہ وجہ اس حرمت کی مثبت ہے، بایں طور کہ مزنیہ میں زانی کی جزئیت ہے، اور رضیعہ میں مزنیہ کی جزئیت،

③ ولانہ یخالف المسطور فی الکتب المشہورۃ اذ یقتضی تحریم بنت المرضعۃ بلبن غیر الزوج علی الزوج بطریق اولیٰ،

اس سے استدلال اس لئے صحیح نہیں کہ کتب مشہورہ میں حلت علی الاطلاق مسطور نہیں، بلکہ اس میں عدم دخول بالاُم کی قید ہے، جیساکہ علائیہ کی عبارت مذکورہ میں ویکون ربیبا للثانی اور فتح القدیر ج ۳ کی عبارت ارتضع مع اجنبیۃ من لم تکن امرأۃ ابیہ حلت لابیہ لانہا لیست بنتہ من الرضاع ولا ربیبتہ سے مفہوم ہے، اور خانیہ میں مصرح ہے جیساکہ خود شامیہ میں منقول ہے ونصہا تحت (قولہ ولبن بکر) والحرمۃ

لاتتعدى الى زوجها حتى لوطلقها قبل الدخول له التزوج برضيعتها لان اللبن ليس منه قهستانى ط اما لوطلقها بعد الدخول فليس له التزوج بالرضيعة لانها صارت من الربائب التى دخل بامها بحر عن الخانية (رد المحتار ص ۴۴۳ ج ۲)

علاوہ ازیں فصل محرمات میں بشمول ابن ہمام و ابن عابدین جمیع فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے رضیعۂ زوجہ پر اس کی بنت نسبیہ کا حکم لگا کر حرام قرار دیا ہے، اور اس کو حدیث یحرم من الرضاع مایحرم من النسب میں داخل قرار دیا ہے، کتاب الرضاع میں ابن ہمام نے اس کے دخول فی الحدیث پر اشکال کیا ہے، مگر اوّلاً تو یہ اشکال صرف بحثاً ہے، ثانیاً اگر اس کو حکم فرض کر لیا جائے تو صرف ان کی اپنی رائے ہے، جو اُن کے تفردات میں سے ہے، اس کو مسطور فی الکتب المشہورہ قرار دے کر اس سے استدلال صحیح نہیں، ابن نجیم رحمہ اللہ تعالیٰ نے ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کی تقریر کو صرف لبن زانی کی عدمِ حرمت پر محمول فرمایا ہے، مگر تقریر مذکور میں غور کرنے سے ثابت ہوتا ہے کہ ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کا مقصد رضیعۂ مزنیہ کی علی الاطلاق حلت ثابت کرنا ہے، کما قال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ فی منحة الخالق، مگر ان کا یہ دعویٰ ان کے بیان فرمودہ دلائل سے ثابت نہیں ہوتا، کما قررنا،

حاصل یہ کہ رضیعۂ مزنیہ میں حلت و حرمت دونوں روایتیں ہیں، ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ نے حلت کو اوجہ قرار دیا ہے، اور ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ نے بھی کتاب الرضاع میں اسی کو اختیار فرمایا ہے، مگر بندہ کے خیال میں وجہِ مذکور سے صرف لبن زانی کے عدمِ حرمت کا اوجہ ہونا ثابت ہوتا ہے، حلتِ رضیعہ کی اوجہیت ثابت نہیں ہوتی، پس بصورت تعارض حرمت کو ترجیح ہے، علامہ حصکفی و شامی رحمہما اللہ تعالیٰ دونوں نے فصل محرمات میں اسی کو اختیار فرمایا ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۲۲ر جمادی الاولیٰ ۹۳ھ

## بیوی کے رضاعی اصول و فروع حرام ہیں :

سوال : رد المحتار باب المحرمات میں ہے کہ منکوحہ و مزنیہ کے اصول و فروع رضاعیہ حرام ہیں، اور کتاب الرضاع میں ان کی حلت تحریر ہے، وجہ توفیق کیا ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

منکوحہ کے اصول و فروع رضاعیہ کی حرمت میں اختلاف نہیں، البتہ حرمتِ رضیعہ کے لئے رضاع بلبن زوج یا دخول بالأم کی قید ہے، مزنیہ کے رضاعی اصول و فروع میں اختلاف ہے،

اور قول حرمت راجح ہے، تفصیل مسئلہ سابقہ میں تحریر کی جا چکی ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم
۲۲ رجمادی الاولیٰ ۹۴ھ

## رضاعی باپ اور بیٹے کی بیوی حرام ہے:

سوال؛ سننے میں آیا ہے کہ آپ نے ابن واب رضاعی کی بیوی کی حلت کا فتوٰی دیا ہے، حالانکہ شامیہ وغیرہ کتب معتبرہ میں اس کی حرمت کی تصریح ہے، بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

خیر المدارس ملتان سے ایسی تحریر موصول ہوئی تھی، اس میں فتح القدیر کتاب الرضاع کی بحث منقول تھی، اس وقت اصل کتاب میرے پاس نہیں تھی، اس لئے تحریر مذکور دیکھکر میں نے حلت کا فتوٰی دیدیا، بعد میں ایک عزیز کے متوجہ کرنے پر اصل کتاب میں مقام مذکور ودیگر متعلقہ مقامات کے ملاحظہ سے ثابت ہوا کہ ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ بھی حرمت ہی کے قائل ہیں، اور انھوں نے کتاب الرضاع میں حرمت پر اشکال محض بحثاً ذکر فرمایا ہے، نقل مذہب نہیں، فصل محرمات میں بیان مذہب پر ان کی صریح عبارت ہے، ونصہ وکما تحرم حلیلۃ الابن من النسب تحرم حلیلۃ الابن من الرضاع وذکر الاصلاب فی الآیۃ لاسقاط حلیلۃ المتبنی وذکر بعضھم فیہ خلافاً للشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ والمنقول عنھم ان ذکر الاصلاب لاحلال حلیلۃ المتبنی لا لاحلال حلیلۃ الابن من الرضاع کما ھینا فلا خلاف (فتح القدیر ص ۲۳۰ ج ۲) اور علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ یحرم من الرضاع ما یحرم من النسب کے تحت فرماتے ہیں فتشمل زوجۃ الابن والاب من الرضاع لانھا حرام بسبب النسب فکذا بسبب الرضاع وھو قول اکثر اھل العلم کذا فی المبسوط بحر، وقد استشکل فی الفتح الاستدلال علی تحریمھا بالحدیث الخ (رد المحتار ص ۳۴۹ ج ۲) حرمت کا فتوٰی تحریر کرنے کے بعد ابن ہمام کا صرف اشکال ذکر کیا ہے، یعنی شامی رحمہ اللہ تعالیٰ بھی اس کو ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کا فتوٰی نہیں سمجھتے، صرف اشکال سمجھتے ہیں، اس اشکال کے جواب میں حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں وقد سھا فیہ الشیخ ومنشؤہ انھم ذکروا الصورۃ المذکورۃ فی باب المصاھرۃ فظن ان الحرمۃ فیھا من قبل الصھر فقط مع ان النسب ایضا دخیل فیھا کما تدل علیہ اضافۃ المرأۃ الی الابن فحرمۃ زوجۃ الابن علی الاب من جھتین لاجل الصھر

ولکونھا زوجۃ لابنہ ایضا وکذا حرمۃ زوجۃ الاب علی الابن لکونھا امرأۃ لابیہ ایضا ففی اضافۃ المرأۃ الی الابن والاب اشعار بان النسب ایضًا مراعی فی ھاتین الحرمتین فانحل الاشکال بلا قیل وقال رفیض الباری ص ۳۸۵ ج ۳) غالبًا اسی بنا پر علامہ ابن نجیم رحمہ اللہ تعالیٰ صھر کو بھی نسب میں داخل فرما رہے ہیں، ونصہ ای حرم بسبب الرضاع ما حرم بسبب النسب قرابۃ وصھریۃ (البحر الرائق ص ۲۲۲ ج ۳)

حاصل یہ کہ اب وابن رضاعی کی بیوی بالاتفاق حرام ہے، بلکہ تفسیر قرطبی ص ۱۱۶ ج ۵ اور تفسیر مظہری ص ۶۲ ج ۲ میں اس پر اجماع نقل کیا ہے، وقال الحافظ ابن کثیر رحمہ اللہ تعالیٰ ھو قول الجمھور ومن الناس من یحکیہ اجماعًا (تفسیر ابن کثیر ص ۴۷۲ ج ۱) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۲ رجمادی الاولیٰ سنہ ۹۴ھ

## بیوی پر شہوت کی حالت میں بیٹی کو ہاتھ لگ گیا:

سوال: زید کی لڑکی عمر تقریبًا بارہ سال اپنی والدہ کے ساتھ سوتی تھی، زید نے اپنی زوجہ سے صحبت کا ارادہ کیا، تو حالتِ شہوت میں اُٹھتا ہوا ہاتھ لڑکی کو لگ گیا، اس صورت میں زید پر اس کی بیوی حرام ہوئی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

بیوی حرام نہیں ہوئی، اس لئے کہ حرمتِ مصاہرت کے لئے یہ شرط ہے کہ جس کو ہاتھ لگا شہوت بھی اسی پر ہو، قال فی الشامیۃ قلت ویشترط وقوع الشھوۃ علیھا لا علیٰ غیرھا لما فی الفیض لو نظر الیٰ فرج بنتہ بلا شھوۃ فتمنی جاریۃ مثلھا فوقعت لہ الشھوۃ علی البنت تثبت الحرمۃ وان وقعت علیٰ من تمناھا فلا (رد المحتار ص ۳۰۴ ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۰ رمضان سنہ ۸۷ھ

## بیٹی کو بیوی سمجھ کر شہوت سے چوما تو بیوی حرام ہوگئی:

سوال: زید کی بیوی کے ساتھ اس کی جوان بیٹی سوئی ہوئی تھی، زید نے اندھیرے میں بیٹی کو بیوی سمجھ کر شہوت سے اس کا بوسہ لے لیا، تو زید پر بیوی حرام ہوئی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

حرام ہوگئی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم ، ۲۶ رمضان سنہ ۸۸ھ

## باپ کی سالی حلال ہے:

سوال : زید کی زوجہ ہندہ کا انتقال ہوگیا، زید نے کسی عورت سے نکاح کیا، اس عورت سے ایک لڑکا پیدا ہوا، اب اس لڑکے کا نکاح زید کی زوجۂ اُولیٰ متوفیہ کی ہمشیرہ سے ہوسکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

ہوسکتا ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم ۹ ر ذیقعدہ ۸۷ھ

## سوتیلی بہنوں کو جمع کرنا حرام ہے:

سوال : جن دو لڑکیوں کا باپ ایک ہو اور ماں دو ہوں تو ایسی دونوں لڑکیاں ایک مرد سے نکاح کر سکتی ہیں یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

حرام ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم ۱۵ ر ذیقعدہ ۸۵ھ

## عورت اور اس کے باپ کی ربیبہ کو جمع کرنا جائز ہے:

سوال : زید کے نکاح میں بکر کی دختر ہے، اب بکر کی زوجہ فوت ہوگئی، بکر نے دوسرا نکاح کیا، اس عورت کے ساتھ ایک لڑکی آئی، تو کیا اس لڑکی سے زید کا نکاح درست ہے؟ یعنی دوسرا نکاح، ایک زوجہ موجود ہے یعنی بکر کی دختر، دوسرا نکاح اس عورت سے کرنے میں کوئی حرمت تو نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

حلال ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم ۲۶ ر ذی الحجہ ۸۷ھ

## سوتیلی ماں کو شہوت سے ہاتھ لگایا تو وہ باپ پر حرام ہوگئی:

سوال : ایک لڑکے نے اپنی سوتیلی ماں کو شہوت کے ساتھ ہاتھ لگایا تو کیا لڑکے کے باپ پر وہ عورت حرام ہو جائے گی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

اگر برہنہ جسم پر ہاتھ لگایا یا اتنے باریک کپڑے کے اوپر سے لگایا جو جسم کی حرارت محسوس ہونے سے مانع نہ ہو تو یہ عورت لڑکے کے والد پر حرام ہوگئی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۳ ر محرم ۹۰ھ

## بیوی کی لڑکی کو شہوت سے ہاتھ لگایا تو بیوی حرام ہوگئی:

سوال: زید نے سوتیلی لڑکی کو بلاحائل شہوت سے چھولیا، یا زنا کرلیا، تو اس کی بیوی یعنی اس لڑکی کی والدہ زید پر حرام ہوگئی یا نہیں؟ اگر حرام ہوگئی تو حلال ہونے کی کیا صورت ہوگی؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

زید کی بیوی اس پر ہمیشہ کے لئے حرام ہوگئی، حلال ہونے کی کوئی صورت نہیں۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۵ر صفر سنہ ۹۰ھ

## رضاعی بھانجی حرام ہے:

سوال: عائشہ نے لڑکی علیمہ کو دودھ پلایا، اب اس کا اپنے بھائی کے ساتھ نکاح کروانا چاہتی ہے، شرعاً کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

عائشہ کا بھائی علیمہ کا رضاعی ماموں ہوا اس لئے علیمہ اس پر حرام ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۰ ربیع الاول سنہ ۹۲ھ

## رضاع سے علّی بہن حرام ہے:

سوال: زید کی دو بیویوں سے دو لڑکے ہیں: اسلم اور اکرم، اسلم کی خالہ کی لڑکی نے اسلم کی ماں کا دودھ پیا ہے، اس لڑکی سے اکرم کا نکاح جائز ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

زید اس لڑکی کا رضاعی باپ ہے، اس لئے یہ لڑکی اکرم کی علّی یعنی باپ شریک بہن ہونے کی وجہ سے اس پر حرام ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ ۲۳ ربیع الاول سنہ ۹۲ھ

## رضاعی بھتیجی حرام ہے:

سوال: ملیحہ اور صبیحہ دو عورتیں ہیں، مقدمۃ الذکر کے چار لڑکے ہیں اور مؤخرۃ الذکر کے تین، ملیحہ کے بڑے لڑکے نے صبیحہ کا دودھ پیا ہے، صبیحہ کے بڑے لڑکے نے ملیحہ کا دودھ پیا ہے، پوچھنا یہ ہے کہ صبیحہ کے بڑے لڑکے کی لڑکی کا ملیحہ کے چھوٹے لڑکے کے ساتھ نکاح جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

یہ نکاح درست نہیں، کیونکہ ملیحہ کا چھوٹا لڑکا اور صبیحہ کا بڑا لڑکا آپس میں رضاعی بھائی

ہیں اور رضاعی بھائی کی لڑکی حرام ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۱ رمضان سنہ ۹۶ھ

## رضاعی خالہ حرام ہے:

سوال: محمد رحیم کی دو بیٹیاں ہیں، ایک بیٹی کا لڑکا دوسری کی لڑکی ہے، یہ آپس میں رشتہ کرنا چاہتی ہیں، حالانکہ لڑکی نے اپنی نانی کا دودھ پیا ہے، جبکہ اس کی عمر اس وقت صرف دو دن تھی، شرعاً یہ رشتہ جائز ہے یا ناجائز؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملہم الصواب

یہ لڑکی اس لڑکے کی رضاعی خالہ ہے، اس لئے ان کا آپس میں نکاح نہیں ہو سکتا، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۹ رجب سنہ ۹۸ھ

## مرضعہ کی سب اولاد رضیع پر حرام ہے:

سوال: زید اور زینب دونوں رضاعی بھائی بہن ہیں، اور دودھ دونوں جانب سے یعنی زید کی ماں نے زینب کو اور زینب کی ماں نے زید کو دودھ پلایا، اب زید کے والد صاحب چاہتے ہیں کہ زینب کا نکاح زید کے بڑے بھائی عمر کے ساتھ کیا جائے، کیا یہ نکاح بروئے شرع جائز ہے؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملہم الصواب

دودھ پلانے والی کی سب اولاد دودھ پینے والے پر حرام ہو جاتی ہے، البتہ دودھ پینے والے کے بھائی بہن دودھ پلانے والی کی اولاد پر حرام نہیں، صورتِ سوال میں چونکہ زینب نے بھی زید کی والدہ کا دودھ پیا ہے اس لئے زید اور اس کے دوسرے سب بھائی بھی زینب کے رضاعی بھائی ہو گئے، لہٰذا زینب ان سب پر حرام ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۹ رجب سنہ ۹۸ھ

## سوتیلی نانی کی رضیعہ خالہ زاد پر حرام ہے:

سوال: دو بہنیں ہیں، ایک بہن کی لڑکی نے اپنے نانا کی بیوی کا دودھ پیا، اب یہ مذکورہ لڑکی دوسری بہن کے لڑکے کے لئے حرام ہے یا حلال؟

بینوا توجروا

## الجواب باسم ملهم الصواب

اگر نانا کی بیوی کا دودھ اسی نانا سے تھا تو یہ دودھ پینے والی لڑکی نانا کی رضاعی بیٹی ہوگئی اور نانا کے نواسے کی رضاعی علّی خالہ ہے، اس لئے اس پر حرام ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲ ربیع الاول سنہ ۱۴۰۰ھ

## خانیہ کے ایک جزئیہ کی توضیح :

سوال ؛ فتاویٰ قاضی خاں ص ۱۶۷ باب المحرمات میں مندرجہ ذیل عبارت باعثِ اشکال ہوئی ہے جواب باصواب سے نوازیں تاکہ اشکال ختم ہوجائے ، والحر اذا تزوج عشر نسوۃ علی التعاقب جاز نکاح التاسعۃ والعاشرۃ لانہ لما تزوج الخامسۃ کان ذلک دلیلاً علیٰ فساد نکاح الاربع قبلہا فلما تزوج التاسعۃ دل علی فساد نکاح الاربعۃ قبلہا فیجوز نکاح التاسعۃ والعاشرۃ ، تعاقب کی صورت میں پہلی چار عورتوں کا نکاح درست ہونا چاہئے اور پانچویں کا باطل ، جیساکہ اسی باب میں مذکورہ بالا عبارت سے چند سطور قبل مذکور ہے ، عام ضابطہ کے مطابق پانچویں کے نکاح کا فساد تو ظاہر ہے ، یہ مفسد کیسے ہے ؟ بینوا توجروا ،

## الجواب باسم ملهم الصواب

عام ضابطہ یہی ہے کہ پانچویں کا نکاح فاسد ہوگا ، قاضی خاں کا جزئیہ مذکورہ اس پر محمول ہے کہ پہلی چار بیویاں اس کے پاس نہ ہوں ، اور یہ قولاً یا عملاً ان کے نکاح کی صحت کا اعتراف نہ کرتا ہو ، ایسی صورت میں فعل مسلم کو جائز قرار دینے کے لئے اس پر محمول کیا جائے گا کہ پہلی چار عورتوں کا نکاح فاسد تھا ، یہ مقصد نہیں کہ خامسہ سے نکاح کر لینا مفسد ہے ، یہ مراد ہوتی تو کان ذلک دلیلاً الخ کی بجائے فسد نکاح الاربع کہنا چاہئے تھا ، حاصل یہ ہے کہ اگر واقعۃً پہلی چار بیویوں کا نکاح فاسد نہیں تھا تو عنداللہ ان کا نکاح صحیح ہے اور پانچویں کا نکاح فاسد ہے ، مگر قضاءً جب پہلی چار کے نکاح کی صحت کا اعتراف قولاً یا فعلاً موجود نہ ہو تو فعل مسلم کی تصحیح کے پیش نظر پانچویں کا نکاح صحیح قرار دیا جائیگا ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۸ ربیع الاول سنہ ۹۴ھ

## مطلّقہ بیوی کی عدت تک اس کی بہن حرام ہے :

سوال ؛ زید نے اپنی بیوی کو طلاق دیدی ، مگر یہ عورت بہت عرصہ سے بیمار تھی ،

زید نے بہت عرصہ سے صحبت اس کے ساتھ نہیں کی تھی، مگر اس عورت کی عدت اب تک ختم نہیں ہوئی تھی، کہ زید نے اس کی بہن سے نکاح کیا، یہ نکاح صحیح ہے یا نہیں؟ اگر نکاح صحیح نہیں ہے تو اگر تجدید نکاح کریں تو اس عورت کے لئے عدت کی ضرورت ہو یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

بیوی کی عدت ختم ہونے سے قبل اس کی بہن کے ساتھ نکاح صحیح نہیں ہوا، لما فی محرمات التنویر والجمع نکاحا وعدۃ ولو من طلاق بائن (رد المحتار ص ۳۰۸ ج ۲) اس وقت دوسری بیوی سے فوراً الگ ہو جائے، اور پہلی بیوی کی عدت گذرنے کے بعد دوسری بیوی کے ساتھ دوبارہ نکاح کرے، دوسری بیوی پر عدت نہیں، البتہ یہ دوسری بیوی کسی دوسرے شخص کے ساتھ نکاح کرنا چاہے اور پہلے شوہر نے اس کے ساتھ صحبت بھی کی ہو تو اس پر عدت واجب ہے، اس سے پہلے دوسری جگہ نکاح نہیں کر سکتی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۳؍ شعبان سنہ ۹۶ھ

## بارہ سال سے کم عمر لڑکے سے صحبت موجب حرمت مصاہرت نہیں:

سوال: ایک لڑکا جس کی عمر تقریباً چھ یا سات سال یا کچھ زائد تھی اس کی سوتیلی ماں نے اس ناداں بچہ کے ساتھ کئی مرتبہ مجامعت کی، اب وہ بچہ بالغ ہو چکا ہے، اور اس کا والد بھی زندہ ہے، اس واقعہ کا سوائے اس بچہ کے کسی اور کو علم نہیں، تو کیا اس لڑکے کے والد پر یہ عورت حرام ہو گئی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

بارہ سال سے کم عمر لڑکے کے ساتھ مجامعت سے حرمت مصاہرت ثابت نہیں ہوتی، قال فی شرح التنویر لکن اتشترط الشهوة فی الذکر فلو جامع غیر مراهق زوجة ابیه لم تحرم فتح، وقال ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ تحت القول المذکور لابد فی کل منهما من سن المراهقة واقله للانثی تسع وللذکر اثنا عشر لان ذلک اقل مدة یمکن فیها البلوغ کما صرحوا به فی باب بلوغ الغلام الخ (رد المحتار ص ۳۰۶ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۸؍ جمادی الاولیٰ سنہ ۹۸ھ

## عیسائی اور یہودی عورت سے نکاح:

سوال: کیا موجودہ دور کی عیسائی یا یہودی عورت سے مسلمان مرد کا نکاح جائز ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

آجکل کے اکثر عیسائی اور یہودی دہریہ ہیں، اور دہریہ عورت سے مسلمان مرد کا نکاح نہیں ہو سکتا، اگر کسی عیسائی یا یہودی عورت کے بارے میں تحقیق سے معلوم ہو جائے کہ یہ دہریہ نہیں تو اس سے نکاح ہو جائے گا، مگر دوسرے خطرات کی بناء پر اس سے پرہیز واجب ہے، مثلاً اولاد کے کافر ہونے کا سخت خطرہ ہے، بلکہ خود شوہر کا دین بھی خطرہ سے خالی نہیں، علاوہ ازیں ایسی عورتیں جاسوسی کا کام کرتی ہیں۔ لہٰذا یہ ملک کی سالمیت کے لئے بہت خطرناک ہیں، نیز کتابیہ سے نکاح کرنے والے کے قلب میں اس کی عظمت ہوتی ہے جو کفر ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۱۹ رذیقعدہ سنہ ۹۸ھ

## شیعہ عورت سے نکاح:

سوال: اہل سنت میں سے کوئی شخص شیعہ عورت سے نکاح کر سکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

شیعہ عورت مسلمان مرد کے لئے حلال نہیں، اس لئے کہ شیعہ کافر ہیں، دلائل کی تفصیل رسالہ "حقیقت شیعہ" مندرجہ احسن الفتاوی جلد اول میں ہے، بعض کے خیال میں شیعہ اہل کتاب ہیں، معہٰذا بوجوہ ذیل شیعہ عورت سے نکاح جائز نہیں:

① اکثر علماء شیعہ کو اہل کتاب شمار نہیں کرتے، لہٰذا احتیاط واجب ہے۔

② ان کے نزدیک صرف وہ شیعہ اہل کتاب ہے جس کا باپ اور دادا بھی شیعہ ہو، اگر کوئی مسلمان شیعہ ہو گیا تو وہ اور اس کی صلبی اولاد بحکم اہل کتاب نہیں، بلکہ مرتد ہے اور ایسی عورت کے ساتھ نکاح حرام ہے، اگر شیعہ عورت سے نکاح کی اجازت ہو گئی تو بدوں اس تحقیق کے کہ یہ شیعہ عورت اہل کتاب ہے یا مرتد ہے نکاح ہونے لگیں گے، اس طرح حرامکاری کا دروازہ کھل جائے گا،

③ عوام کی اکثریت پہلے ہی سے شیعہ کو مسلمانوں کا فرقہ سمجھ رہی ہے شیعہ عورت سے نکاح کی اجازت سے عوام کے اس غلط عقیدہ کی تائید ہوتی ہے، اس کے نتیجہ میں بعید نہیں کہ جاہل لوگ مسلمان عورت کا نکاح شیعہ مرد سے کر دیں، جو قطعاً حرام ہے، شیعہ کو مسلمان سمجھنے کے اور بھی خطرناک مفاسد ہیں، ان کے ساتھ میل جول سے ایمان پر سخت خطرہ ہے، کئی مسلمان شیعہ مذہب میں عیش وعشرت کا سامان دیکھ کر شیعہ مذہب اختیار کر لیتے ہیں اور مرتد ہو جاتے ہیں،

④ شیعہ عورت کے ساتھ نکاح کے بعد اولاً تو خود شوہر ہی کا دین خطرہ میں پڑ جاتا ہے، عموماً شوہر مرتد ہو جاتا ہے اور اولاد تو یقیناً مرتد ہو جاتی ہے ——— ان وجوہ کی بناء پر شیعہ عورت سے نکاح کا ہرگز کوئی جواز نہیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۸ رشعبان سنہ ۱۴۰۲ھ

## اقرار حرمتِ مصاہرت سے رجوع کی تحقیق :

سوال : ایک عورت نے اپنے خسر پر الزام لگایا کہ اس نے بُری نیت سے اس کو پکڑ کر معانقہ کیا اور رخسار پر بوسہ دیا اور پستانوں سے پکڑا، اس عورت کے شوہر سے دریافت کیا گیا تو اس نے پہلے کہا کہ اس کی بیوی سچ کہتی ہے، مگر چند روز کے بعد کہتا ہے کہ میں نے اس معاملہ کی تحقیق کی تو ثابت ہوا کہ بیوی کا الزام غلط ہے، اس صورت میں اس شخص پر اس کی بیوی حرام ہوگی یا نہیں ؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

قال فی الھندیۃ قال لامرأتہ کنت جامعت امک قبل نکاحک یؤاخذ بہ ویفرق بینھما ولکن لایصدق فی حق المھر حتی یجب المسمی دون العقر والاصرار علی ھذا الاقرار لیس بشرط حتی لو رجع عن ذلک فقال کذبت فالقاضی لایصدقہ ولکن فیما بینہ وبین اللہ تعالی ان کان کاذبا فیما اقر لاتحرم علیہ امرأتہ، وذکر محمد رحمہ اللہ تعالی فی کتاب النکاح اذا قال الرجل لامرأۃ ھذہ امی من الرضاعۃ ثم اراد ان یتزوجھا بعد ذلک فقال اخطأت فی ذلک فلہ ان یتزوجھا استحسانا ووجہ الفرق بینھما انہ ھھنا اخبر عن فعلہ والخطأ فیما ھو فعلہ نادر فلا یصدق فیہ واما فی الرضاع فما اخبر عن فعل نفسہ فی زمان یتذکرہ وھو انما سمع من غیرہ والخطأ فیہ لیس بنادر کذا فی التجنیس والمزید (عالمگیریۃ ص ۲۷۵ ج ۱) اس عبارت سے ثابت ہوا کہ اقرارِ رضاع کی دوبارہ تصدیق سے قبل اس سے قولاً یا فعلاً رجوع صحیح ہے، اور حرمتِ مصاہرت کے اقرار سے رجوع صحیح نہیں، مگر جو وجہ الفرق بیان کی گئی ہے، اس سے ثابت ہوتا ہے کہ اقرار حرمت مصاہرت سے عدمِ صحت رجوع کا قاعدہ کلیہ نہیں، بلکہ اس سے صرف ایسی حرمتِ مصاہرت مراد ہے جو خود فعلِ مُقر کی وجہ سے ہو، اور اگر حرمت فعل غیر سے متعلق ہو جیسا کہ صورتِ سوال میں ہے تو اس کا حکم اقرارِ رضاع کی طرح ہونا چاہئے، لاشتراک علۃ الخفاء، فقط واللہ تعالی اعلم۔

۴ ربیع الاول سنہ ۹۹ھ

## بھانجی کی لڑکی حرام ہے :

سوال : زید کی بھانجی کی لڑکی آیا زید کے لئے محرم ہے یا نامحرم ہے ؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

محرم ہے، فقط واللہ تعالی اعلم۔ ۲۶ صفر سنہ ۱۴۰۱ھ

## چھونے سے انزال ہوگیا تو حرمتِ مصاہرت ثابت نہ ہوگی:

سوال: ایک شخص کسی عورت کے ساتھ بوس وکنار میں مشغول تھا، اسی حالت میں اسے انزال ہوگیا، جماع نہیں کیا، اب یہ شخص اس عورت کی لڑکی کے ساتھ نکاح کرنا چاہتا ہے، کیا یہ اس کیلئے حلال ہے؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

بوس وکنار سے حرمتِ مصاہرت کے لئے یہ شرط ہے کہ انزال نہو، بدون جماع انزال ہوگیا تو حرمتِ مصاہرت ثابت نہوگی، لہٰذا یہ لڑکی حلال ہے، قال فی العلائیۃ فلو انزل مع مس او نظر فلا حرمۃ وبہ یفتی (رد المحتار ص۳ ج۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ ۳۰ ذوالحجہ سنہ ۱۴۰۶ھ

## نکاح فاسد موجب حرمتِ مصاہرت نہیں:

سوال: کسی نے اپنی مزنیہ کی لڑکی سے نکاح کرلیا اور رخصتی سے قبل ہی اسے طلاق دیدی اب اگر یہ شخص اس مزنیہ سے نکاح کرنا چاہے تو کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

مزنیہ کی لڑکی سے جو نکاح ہوا وہ فاسد ہے، اور نکاح فاسد سے حرمتِ مصاہرت ثابت نہیں ہوتی، اس لئے اس کی ماں حرام نہیں ہوئی، اس کے ساتھ نکاح کرسکتا ہے، البتہ اس لڑکی کو شہوت سے ہاتھ لگاتا تو اس کی ماں حرام ہوجاتی، قال فی العلائیۃ وحرم بالمصاھرۃ بنت زوجتہ الموطوءۃ وام زوجتہ وجداتہا مطلقا بمجرد العقد الصحیح وان لم توطأ الزوجۃ، وفی الشامیۃ (قولہ الصحیح) احتراز عن النکاح الفاسد فانہ لا یوجب بمجردہ حرمۃ المصاھرۃ بل بالوطء او ما یقوم مقامہ من المس بشھوۃ والنظر بشھوۃ لان الاضافۃ لا تثبت الا بالعقد الصحیح بحر (رد المحتار ص۳۰۱ ج۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ ۳۰ ذوالحجہ سنہ ۱۴۰۶ھ

## زوجۂ ربیب حلال ہے:

سوال: زید کے ربیب نے اپنی بیوی کو طلاق دیدی یا وہ مرگیا تو اس کی بیوی سے زید نکاح کرسکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

ربیب کی بیوی حلال ہے، اس سے نکاح کرسکتا ہے، قال فی الشامیۃ معزیا الی الخیر الرملی تحت (قولہ امابنت زوجۃ ابیہ او ابنہ فحلال) ولا تحرم زوجۃ الربیب ولا زوجۃ الراب، (رد المحتار ص۳۰۳ ج۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ ۳۰ ذوالحجہ سنہ ۱۴۰۶ھ

# باب ولایۃ النکاح والمال

## عاقلہ بالغہ نکاح میں خود مختار ہے:

سوال: ایک عورت عاقلہ بالغہ ثیبہ کو اس کے اقرباء نے ایک جگہ پر مجبور کرکے نکاح کردیا، اس کی والدہ کو مار کر اس سے نکاح قبول کروایا، خود اس عورت کو بہت زیادہ مارا پیٹا، مگر اس نے اپنی زبان سے نکاح قبول نہیں کیا، اور اب تک اس نکاح سے انکار کر رہی ہے، پس یہ نکاح شرعاً درست ہوگیا یا نہیں؟ اور اگر یہ بدون اذن اولیاء کسی دوسری جگہ نکاح کرلے تو یہ صحیح ہوگا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

عاقلہ بالغہ عورت نکاح میں خود مختار ہے، اسے کوئی شخص بھی نکاح پر مجبور نہیں کرسکتا، اور اس کی اجازت کے بغیر اس کی طرف سے کسی شخص نے نکاح قبول کرلیا تو یہ نکاح درست نہیں، غرضیکہ عاقلہ بالغہ عورت جب تک خود قبول نہ کرے یا کسی کو اپنا وکیل نہ بنائے اس وقت تک اس کا نکاح صحیح نہ ہوگا، اس کی رضا کے بغیر اس کی والدہ کی اجازت کا کوئی اعتبار نہیں، لہٰذا یہ نکاح قطعاً صحیح نہیں، قال فی شرح التنویر ولا تجبر البالغة البکر علی النکاح لانقطاع الولایة بالبلوغ، وایضاً فیه وولایة اجبار علی الصغیرة ولو ثیبا ومعتوهة ومرقوقة کما افاده بقوله وهو ای الولی شرط صحة نکاح صغیر ومجنون ورقیق لا مکلفة فنفذ نکاح حرة مکلفة بلا رضا ولی والاصل ان کل من تصرف فی ماله تصرف فی نفسه وما لا فلا، وفی الشامیة تحت (قوله فنفذ الخ) وحدیث لا نکاح الا بولی رواه ابوداؤد وغیره فمعارض بقوله صلی الله علیه وسلم الایم احق بنفسها من ولیها رواه مسلم وابوداؤد والترمذی والنسائی ومالک فی الموطا والایم من لا زوج لها بکرا اولا فانه لیس للولی الا مباشرة العقد اذا رضیت

وقد جعلها احق منه به الخ (قوله والاصل الخ) عبارۃ البحر والاصل هذا ان کل من یجوز تصرفه فی ماله بولایۃ نفسه الخ فانه یخرج الصبی المأذون فانه وان جاز تصرفه فی ماله لکن لا بولایۃ نفسه الخ (رد المحتار باب الولی ج ۲) وایضاً فی شرح التنویر وشرط سماع کل من العاقدین لفظ الآخر لیتحقق رضاهما، وفی الشامیۃ (قوله احتراماً للفروج) ای لخطر امرها وشدۃ حرمتها فلا یصح العقد علیها الا بلفظ صریح او کنایۃ (قوله سماع کل) ای ولو حکما کالکتاب الی غائبۃ لان قراءته قائمۃ مقام الخطاب کما مرّ وفی الفتح ینعقد النکاح من الاخرس اذا کانت له اشارۃ معلومۃ (قوله لیتحقق رضاهما) ای لیصدر منهما ما من شأنه ان یدل علی الرضا اذ حقیقۃ الرضا غیر مشروطۃ فی النکاح لصحته مع الاکراه والهزل رحمتی (رد المحتار ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۸ ربیع الآخر ۱۳۷۳ھ

## ولیِ نکاح ومال کی تفصیل:

سوال: صغیرہ ومجنونہ کے نکاح اور مال کا ولی کون ہے؟ تفصیل سے بیان فرمائیں، بینوا توجروا،

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

ولی فی النکاح عصبات بنفسہا علیٰ ترتیب الارث ہیں، ان میں سے کوئی بھی نہ ہو تو ماں، پھر دادی پھر نانی، پھر اسی ترتیب سے دادی اور نانی کے مؤنث اصول، پھر بیٹی، پھر پوتی، پھر نواسی اور نواسا، پھر پڑپوتی یعنی مجنونہ کے فروع غیر عصبات اگر قرب وبُعد میں مختلف ہوں تو قریب کو ترجیح ہے اور برابر درجہ کے ہوں تو عصبہ کی بیٹی کو ترجیح ہے، فروع کے بعد جدّ فاسد اور جدّہ فاسدہ بلحاظ قرب وبُعد، پھر بہن عینی پھر علّی پھر خیفی بھائی اور بہن پھر اسی ترتیب سے اُن کی اولاد، پھر پھوپھی پھر ماموں پھر خالہ پھر چچا کی بیٹی، پھر اسی ترتیب سے انکی اولاد پھر سلطان، وصی کو باپ نے صغیر کے نکاح کا اختیار دیا ہو تو بھی اس کو اختیار نہیں،

ولی فی المال صرف باپ پھر اس کا وصی پھر دادا پھر اس کا وصی پھر قاضی ہے، قاضی نہ ہونے کی صورت میں شہر کے معتبر لوگ جسے متولی بنا دیں وہی ولی کے قائم مقام ہوگا،

قال فی العلائیۃ الولی فی النکاح لا المال العصبۃ بنفسه (الی ان قال) وان

اوصی الیہ الاب بذلک علی المذھب، وفی الشامیۃ (قولہ لا المال) الولی فیہ الاب ووصیہ والجد ووصیہ والقاضی ونائبہ فقط الخ (رد المحتار ج ۲)

وقال فی باب الجمعۃ فلو الولاۃ کفارا یجوز للمسلمین اقامۃ الجمعۃ ویصیر القاضی قاضیا بتراضی المسلمین (رد المحتار ج ۱)

صغیر کے لئے ترکہ کی تقسیم اور اس کے مال منقول میں تجارت اور زمین میں زراعت وغیرہ تصرفات کا حق صرف ولی فی المال کو ہے، زمین کی بیع کا اختیار ولی کو بھی نہیں الا فی صور مخصوصۃ، البتہ ماں، بھائی اور چچا کو اس کے مال کی حفاظت، بیع منقول بغرض حفاظت اور اس کے لئے طعام، لباس وغیرہ ضروریات خریدنے کی اجازت ہے، بشرطیکہ صغیر اُن کی پرورش میں ہو، البتہ خود ترکہ میں طعام یا لباس ہو تو اس سے صغیر کا حصہ اس پر خرچ کرنے میں صغیر کا زیر پرورش ہونا شرط نہیں، ھذا اخلص ما ھو مشروح فی باب الوصی من العلائیۃ والشامیۃ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ ۱۳ر جمادی الاولیٰ ۷۳ھ

## باکرہ بالغہ سے غیر ولی نے نکاح کی اجازت طلب کی تو سکوت کافی نہیں:

سوال: عبد الکریم مسماۃ جنت کو زبردستی اٹھا کر لے گیا، اور اپنے گھر لے جا کر اس سے نکاح کیا، مسماۃ جنت باکرہ اور بالغہ ہے، اور نکاح کے قبول کرنے سے انکار کر رہی ہے، یہ نکاح شرعاً درست ہو گیا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

باکرہ بالغہ سے اجازت لینے والا اگر ولی اقرب نہیں تو اس صورت میں باکرہ کا سکوت کافی نہیں، بلکہ اجازت بالقول ضروری ہے، لہٰذا مسماۃ جنت نے اگر زبان سے نکاح کی اجازت نہیں دی تو یہ نکاح صحیح نہیں ہوا، اگر زبان سے اجازت دینے میں زوجین کا اختلاف ہے تو زوجین میں سے جو بھی بینہ پیش کرے اسی کا قول معتبر ہوگا، اگر دونوں کے پاس بینہ ہے تو زوجہ کی اجازت پر زوج کا بینہ معتبر ہوگا، اس کے مقابلہ میں زوجہ کا بینہ قبول نہ کیا جائے گا البتہ باکرہ کا نکاح ولی اقرب نے کیا تو زوجہ کا بینہ علی الرد زوج کے بینہ علی السکوت پر راجح ہوگا، اگر کسی طرف بھی بینہ نہیں تو زوجہ کا قول مع الیمین قبول کیا جائے گا، قال فی شرح التنویر فان استأذنہا غیر الاقرب کاجنبی او ولی بعید فلا عبرۃ لسکوتہا بل لابد من القول کالثیب البالغۃ، وایضا فیہ قال الزوج للبکر البالغۃ بلغک

النکاح فسکت وقالت رددت النکاح ولا بینۃ لہما علیٰ ذلک ولم یکن دخل بہا طوعًا فی الاصح فالقول قولہا بیمینہا علی المفتی بہ وتقبل بینتہ علیٰ سکوتہا لانہ وجودی بضم الشفتین ولو برھنا فبینتہا اولیٰ الا ان یبرھن علیٰ رضاھا او اجازتہا، وفی الشامیۃ (قولہ ولا بینۃ لہما) قید بہ لان ایہما اقام البینۃ قبلت بینتہ بحر (رد المحتار ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۵ ذیقعدہ ۷۳ھ

## عاقلہ بالغہ کا نکاح غیر کفو میں بلا اذن ولی صحیح نہیں:

سوال: اگر بالغہ عورت بلا اذن ولی کے اپنا نکاح غیر کفو میں کرلے تو یہ نکاح صحیح ہوا یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

یہ نکاح صحیح نہیں ہوا، ولی کی رضا صراحۃً ضروری ہے، محض سکوت کافی نہیں، اور نکاح کے بعد ولی کی رضا بھی معتبر نہیں، قال فی العلائیۃ ویفتی فی غیر الکفء بعدم جوازہ اصلا وھو المختار للفتویٰ لفساد الزمان، وفی الشامیۃ وھذا اذا کان لہا ولی لم یرض بہ قبل العقد فلا یفید الرضا بعدہ بحر واما اذا لم یکن لہا ولی فھو صحیح نافذ مطلقًا اتفاقًا کما یأتی (الیٰ ان قال) وقول البحر لم یرض بہ یشمل ما اذا لم یعلم اصلاً فلا یلزم التصریح بعدم الرضا بل السکوت منہ لا یکون رضا کما ذکرنا فلا بد حینئذ لصحۃ العقد من رضاہ صریحًا وعلیہ فلو سکت قبلہ ثم رضی بعدہ لا یفید فلیتأمل (قولہ وھو المختار للفتویٰ) وقال شمس الائمۃ ھذا اقرب الی الاحتیاط کذا فی تصحیح العلامۃ قاسم لانہ لیس کل ولی یحسن المرافعۃ والخصومۃ ولا کل قاض یعدل ولو احسن الولی وعدل القاضی فقد یترک انفۃ للتردد علیٰ ابواب الحکام واستثقالاً لنفس الخصومات فیتقرر الضرر فکان منعہ دفعًا لہ فتح (رد المحتار ج ۲ ص ۴۰۹) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۸ شعبان ۷۴ھ

## وصی کو ولایۃ نکاح نہیں:

سوال: رمضان نامی ایک شخص نے گواہوں کے روبرو یہ تحریر لکھدی گواہوں نے اُس پر دستخط کئے

"میں اپنی لڑکی بچائی شریعت محمدی موجب اللہ ورایہ ولد علی بخش چانڈیہ کے حوالہ کرتا ہوں، یہ جس سے چاہے لڑکی کا نکاح کروادے، اس میں کسی بھی عزیز و قریب کا اعتراض نہ ہوگا، اور نہ ہی میں اس میں کسی قسم کی دست اندازی کروں گا، ازاں سوا انسان کی زندگی بے بقاء ہی، اس لئے میری زندگی کے بعد بھی اللہ ورایہ اس لڑکی کا حقدار ہے، کوئی بھی اس بارہ میں اعتراض کرے یا میں کئے ہوئے وعدہ کی خلاف ورزی کروں تو قانوناً مجرم ہوں گا"

اس کے بعد رمضان فوت ہوجاتا ہے، اب اس لڑکی کی ولایتِ نکاح کے متعلق جھگڑا ہے، لہٰذا شریعت مطہرہ کا اس بارہ میں جو فیصلہ ہو اس سے مطلع فرمائیں، بینوا بالبرھان اجرکم الرحمٰن،

## الجواب ومنه الصدق والصواب

اس لڑکی پر اللہ ورایہ کا کوئی حق نہیں، اگر لڑکی بالغہ ہے تو اپنے نکاح میں خود مختار ہے، اور اگر نابالغہ ہے تو اس کے نکاح کا حق اس کے اولیاء (عصبات علیٰ ترتیب الارث) کو ہے، اللہ ورایہ کا کوئی حق نہیں، کیونکہ رمضان کی تحریر وکالت اور وصایت دونوں پر مشتمل ہی، یعنی رمضان کی زندگی میں وکالت اور بعد الموت وصایت ہے، سو وکالت تو رمضان کی موت سے ختم ہوگئی، قال فی شرح التنویر وینعزل (الوکیل) بموت احدھما، (رد المحتار ج ۴ ص ۵۷۸) اور وصایت بالنکاح شروع ہی سے صحیح نہیں، یعنی باوجود تصریح بوصایۃ النکاح کے وصی کو نکاح کا حق نہیں، قال فی شرح التنویر ولیس للوصی من حیث ھو وصی ان یزوج الیتیم مطلقاً وان اوصی الیہ الاب بذلک علی المذھب نعم لو کان قریباً او حاکماً یملکہ بالولایۃ کما لا یخفی، وفی الشامیۃ واستثنی فی الفتح لو عین لہ الموصی فی حیاتہ رجلاً واعترضہ فی البحر بانہ ان زوجہا من المعین فی حیاۃ الموصی فھو وکیل لا وصی وان بعد موتہ فقد بطلت الوکالۃ وانتقلت الولایۃ للحاکم عند عدم قریب (رد المحتار ج ۲ ص ۴۳۱)

باقی رمضان کا اپنے نفس کو بے دعوی کرنا اور بعد الموت اولیاء کو بے دعوی کرنا یہ تصرف موجبِ عقد وکالت کے خلاف ہونے کی وجہ سے ناقابلِ قبول اور مردود ہے، فقہ میں اس کے بے شمار نظائر ہیں کہ شرعی احکام مرتب کرنے کا انسان کو اختیار نہیں، مثلاً رجعی طلاق دے کر کہے کہ مجھے رجوع کا حق نہیں، تو یہ قول باطل ہے، اور اُسے رجوع کا حق رہے گا،

غرضیکہ توکیل میں اپنے نفس کو بالکل بے دعوی کرنے سے عقد کی ماہیت وصفت نہ بدلے گی بلکہ بے دعوی کرنے کا قول باطل ہوگا، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۶ ذیقعدہ سنہ ۷۶ھ

## متعدد اولیاء میں سے ایک نے نکاح کردیا:

سوال: صغیرہ کے دو چچا ہیں، ایک موجود نہ تھا، سفر بعید میں گیا ہوا تھا، دوسرے نے نکاح کردیا، مدت کے بعد غائب چچا آگیا، تو کہتا ہے کہ یہ نکاح مجھے منظور نہیں، سو یہ نکاح ہوا یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

نکاح صحیح ہوگیا، اگر دوسرا چچا موجود ہوتا تو بھی اس کو فسخ نکاح کا کوئی حق نہ ہوتا، قال فی العلائیۃ ولو زوجها ولیان مستویان قدم السابق، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۹ جمادی الاولیٰ سنہ ۷۲ھ

## نکاح فضولی میں باکرہ کا سکوت کافی نہیں:

سوال: باکرہ بالغہ کا نکاح فضولی نے کیا، خبر سننے کے بعد باکرہ نے سکوت کیا تو نکاح صحیح ہوگیا یا نہیں؟ ہدایہ کی مندرجہ ذیل عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ نکاح صحیح ہوجائے گا، اذا قال الزوج بلغك النكاح فسكت فالقول قولها، اس کے آگے ہے کہ اگر مرد نے شاہد پیش کئے سکوت پر تو شہادت معتبر ہے، اس سے معلوم ہوا کہ فضولی کے نکاح پر سکوت سے بھی نکاح لازم ہوجائے گا، بینوا توجروا،

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

اس صورت میں اجازت ضروری ہے، سکوت کافی نہیں، کما فی الهندیۃ واذا قال لها الولی ارید ان ازوجك من فلان بالف فسكتت ثم زوجها فقالت لا ارضى او زوجها ثم بلغها الخبر فسكتت فالسكوت منها رضا فی الوجهين جميعا اذا كان المزوج هو الولی وان كان لها ولی اقرب من المزوج لا يكون السكوت منها رضا ولها الخيار ان شاءت رضيت وان شاءت ردت الخ (عالمگیریۃ ج ۲)

سوال میں مذکورہ ہدایہ کا جزئیہ اس پر محمول ہے کہ مزوج ولی ہو، چنانچہ یہی جزئیہ عالمگیریہ میں بھی ہے جس میں ولی کی تصریح ہے، ونصها ولو زوجها الولی بغير استيما،

ثم اختلفا فقال الزوج بلغك النكاح فسكت وقالت لا بل رددت كان القول قولها كذا فى شرح الجامع الصغير لقاضى خان الخ (عالمگیریۃ ج ۲) غرضیکہ فضولی یا ولی ابعد کی تزویج میں سکوت کافی نہیں بلکہ اذن ضروری ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۸ جمادی الآخرہ سنہ ۷۲ھ

## باپ کے کئے ہوئے نکاح میں خیارِ بلوغ نہیں:

سوال: صغیرہ کا نکاح اس کے باپ نے کردایا تو اس صغیرہ کو خیارِ بلوغ ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

الجواب ومنہ الصدق والصواب

اس لڑکی کو خیار بلوغ نہیں، قال فی شرح التنویر وللولی انکاح الصغیر والصغیرۃ ولو ثیبًا ولو بغبن فاحش، وفی الشامیۃ (قوله ولزم النكاح) ای بلا توقف علی اجازۃ احد ولا بثبوت خیار فی تزویج الاب والجد والمولیٰ وکذا الابن علی ما یأتی (رد المحتار ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۴ رجب سنہ ۷۲ھ

## ولی اقرب کی موجودگی میں ابعد کا کیا ہوا نکاح موقوف ہے:

سوال: ایک شخص سندھ میں مقیم ہے، اس کا لڑکا اور نابالغ لڑکی ملتان میں ہیں لڑکی کے بھائی نے لڑکی کا نکاح بلا اذن والد کے کردیا، اب والد اس نکاح پر راضی نہیں، لڑکی بھی بالغ ہوچکی ہے، تو اس نکاح کا شرعًا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا،

الجواب ومنہ الصدق والصواب

نابالغہ لڑکی کا والد جب ایسی جگہ ہو کہ اس کا مشورہ حاصل کیا جاسکتا ہو تو ایسی حالت میں والد کی اجازت کے بغیر بھائی کا کیا ہوا نکاح والد کی اجازت پر موقوف رہتا ہے، صورتِ مسئلہ میں ظاہر ہے کہ والد سے مشورہ کرنا اور اجازت لینا کوئی دشوار نہ تھا، لہٰذا یہ نکاح والد کی اجازت پر موقوف رہا، مگر سوال میں مذکور ہے کہ اب لڑکی بالغ ہوچکی ہے، لہٰذا اس میں دو احتمال متصور ہوسکتے ہیں، ہر ایک کا جداگانہ حکم تحریر ہے:

① لڑکی کے بلوغ سے قبل ہی والد نے نکاح کو رَد کردیا ہو، اس صورت میں نکاح باطل ہوگیا،

② لڑکی کے بلوغ کے بعد والد نے رَد کیا ہو، اس صورت میں والد کا رَد کرنا معتبر نہیں، لڑکی خود مختار ہے، لہٰذا اگر بعد البلوغ لڑکی نے نکاح کی اجازت نہیں دی اور نہ ہی کوئی فعل

دال علی الرضا کیا تو اب تک اُسے نکاح قبول کرنے اور رَد کرنے کا اختیار ہے، اور اگر بعد البلوغ ایک دفعہ نکاح پر رضامندی کا اظہار قولاً یا فعلاً کرچکی ہے تو یہ نکاح لازم ہوگیا، اب اُسے رَد کرنے کا کوئی اختیار نہیں، قال فی التنویر وللولی الابعد التزویج بغیبۃ الاقرب مسافۃ القصر، و فی الشرح فلو زوج الابعد حال قیام الاقرب توقف علی اجازتہ، وفی الشامیۃ تحت قولہ مسافۃ القصر، وقال فی الذخیرۃ الاصح انہ اذا کان فی موضع لو انتظر حضورہ او استطلاع رأیہ فات الکفء الذی حضر فالغیبۃ منقطعۃ والیہ اشار فی الکتاب اھ وفی البحر عن المجتبی والمبسوط انہ الاصح وفی النہایۃ واختارہ اکثر المشایخ وصححہ ابن الفضل، وفی الھدایۃ انہ اقرب الی الفقہ وفی الفتح انہ الاشبہ بالفقہ (الی قولہ) وفی شرح الملتقی عن الحقائق انہ اصح الاقاویل وعلیہ الفتوی اھ وعلیہ مشی فی الاختیار والنقایۃ ویشیر کلام النہر الی اختیارہ وفی البحر والاحسن الافتاء بما علیہ اکثر المشایخ، وفی العلائیۃ صغیرۃ زوجت نفسہا ولا ولی ولا حاکم ثمۃ توقف وتنفذ باجازتہا بعد بلوغہا لان لہ مجیزاً وھو السلطان، وایضاً قال فی بحث الفضولی فی النکاح ونکاح عبد وامۃ بغیر اذن السید موقوف علی الاجازۃ کنکاح الفضولی سیجیء فی البیوع توقف عقودہ کلہا ان لہا مجیز حالۃ العقد والا تبطل، (رد المحتار ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲ر صفر ۷۳ھ

## سوال مثل بالا :

سوال : باپ کی موجودگی میں صغیرہ کا نکاح دادا نے کردیا، اب باپ کہتا ہے کہ میں اس نکاح پر رضامند نہیں ہوں، تو یہ نکاح صحیح ہوا یا نہیں ؟ بینوا توجروا،

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

اگر باپ نے صراحۃً یا دلالۃً اذن نہیں دیا تو یہ نکاح باپ کے اذن پر موقوف ہے، باپ کے سکوت سے اذن ثابت نہ ہوگا، اگرچہ باپ مجلسِ عقد میں موجود ہو، قال فی شرح التنویر فلو زوج الابعد حال قیام الاقرب توقف علی اجازتہ، وفی الشامیۃ تحت (قولہ توقف علی اجازتہ) فلا یکون سکوتہ اجازۃ لنکاح الابعد وان کان حاضرا فی مجلس العقد ما لم یرض صریحاً او دلالۃ تأمل (رد المحتار ص۳۳۳ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم ۱۱ر جمادی الاولیٰ ۷۳ھ

## باپ نے مراہقہ کا نکاح کمسن بچہ سے کردیا:

سوال: ایک شخص نے اپنی لڑکی کا نکاح حالتِ صغر میں کیا، اب لڑکی بالغہ ہے اور لڑکا نابالغ ہے لڑکی اس نکاح پر راضی نہیں اور لڑکے کے بلوغ تک لڑکی کے گناہ میں مبتلا ہونے کا اندیشہ ظاہر ہے، اس نکاح میں باپ کی طرف سے سوء اختیار ظاہر ہے، لہٰذا یہ نکاح صحیح ہوا یا نہیں؟ اگر نکاح صحیح اور لازمی نہیں تو بعد البلوغ لڑکی کے محض سکوت سے نکاح منعقد ہوجائے گا، یا کہ اجازت صراحۃً یا دلالۃً ضروری ہے؟ میرے خیال میں اجازت ضروری ہے، کیونکہ اس نکاح کو موقوف کہا جائے گا اور نکاح فضولی کی طرح ہوگا اور فضولی کے نکاح میں سکوت کافی نہیں، بینوا بیاناً شافیاً، توجروا اجراً وافیاً،

## الجواب ومنه الصدق والصواب

اس صورت میں مندرجہ ذیل وجوہ کی بناء پر نکاح صحیح ہے،

① قال فی الشامیۃ تحت (قولہ وان عرف لا یصح النکاح) والحاصل ان المانع هو کون الاب مشهوراً بسوء الاختیار قبل العقد (الی قولہ) لزم احالۃ المسألۃ عن قولهم ولزم النکاح ولو بغبن فاحش او بغیر کفء ان کان الولی اباً او جداً (رد المحتار ج ۲)

یعنی اگر اول مرتبہ ہی میں سوء اختیار کا قول کیا جائے تو مسئلۂ مشہورہ لزم النکاح الخ کا کوئی محمل صحیح نہیں رہتا، (اس پر نظر ثانی سے ثابت ہوا کہ سوء اختیار اول مرتبہ میں بھی متحقق ہوسکتا ہے، تفصیل رسالہ "کشف الغبار عن مسألۃ سوء الاختیار" میں ہے جو اسی باب کے آخر میں ہے)

② حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ سوء اختیار میں صرف مہر میں غبن فاحش اور عدم کفء ذکر فرماتے ہیں، اور تناسبِ عمر کفو میں شرط نہیں،

③ شامیہ کی مذکورہ عبارت لزم احالتہا المسألۃ الخ میں دلالتِ بینہ ہے کہ سوء اختیار مذکورہ بالا دو امور ہی میں منحصر ہے،

④ کفو میں مہر مثل کے ساتھ غیر الاب والجد کا کیا ہوا نکاح مطلقاً بلا احتراز سوء اختیار وبلا قید تناسبِ عمر وغیرہ کے صحیح ہے تو اَب اور جدّ کا کیا ہوا نکاح بطریقِ اولیٰ صحیح ہوگا، اس سے بھی معلوم ہوا کہ عدمِ تناسب عمر میں سوء اختیار نہیں،

⑤ تناسب عمر کا کفو میں داخل ہونا تو درکنار اسے تو ان عیوب میں بھی شمار نہیں کیا گیا جن کی وجہ سے عورت کو فسخِ نکاح کا اختیار ہوتا ہے،

⑥ عنین وغیرہ کے مسائل میں سقوطِ حقِ فسخ کے لئے ایک دفعہ جماع کافی سمجھا جاتا ہے، اور صغیر کے متعلق ظنِ غالب ہو کہ وہ کچھ عرصہ کے بعد باقاعدہ جماع کرتا رہے گا، معلوم ہوا کہ سوءِ اختیار یا عیوب مجیزہ للفسخ میں اس امر کو ملحوظ رکھا گیا ہے کہ عورت کا مالی نقصان نہ ہو، یا زوج میں کوئی ایسا عیب نہ ہو جس کی وجہ سے عورت اس کے ساتھ زندگی بسر کرنا پسند نہ کرے، عورت کی تسکینِ شہوت کو مدنظر نہیں رکھا گیا، ورنہ ساری عمر میں ایک دفعہ جماع کر لینا عنین سے عدمِ تفریق کے لئے کافی نہ سمجھا جاتا،

⑦ سندھ میں رضیعہ کا نکاح بالغ سے کرنا یا بالعکس معیوب اور سوءِ اختیار نہیں سمجھا جاتا بلکہ ہر امیر و غریب، عالم و جاہل، مدعیٔ عقل و فراست، بڑے سے بڑا شریف اس ظلم کا مرتکب ہے، غرضیکہ عدمِ تناسبِ عمر کو سوءِ اختیار میں داخل کرنا صحیح نہیں، خصوصاً سندھ کے عرف میں، البتہ بضرورتِ شدیدہ مذہبِ مالکیہ کے مطابق عدمِ نفقہ کی بنا پر حاکم سے نکاح فسخ کرایا جا سکتا ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۵ رجب سنہ ۷۳ھ

## ولی اقرب نابالغ ہو تو ابعد کو ولایتِ نکاح ہے:

سوال: ایک نابالغ لڑکی کا نابالغ بھائی موجود ہے، اس کا نکاح چچا نے کر دیا تو جائز ہو گا یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب ومنه الصدق والصواب

جائز ہے، قال فی شرح التنویر فلو زوج الابعد حال قیام الاقرب توقف علی اجازتہ، وفی الشامیۃ (قولہ حال قیام الاقرب) ای حضورہ وھو من اھل الولایۃ اما لو کان صغیراً او مجنوناً جاز نکاح الابعد ذخیرۃ (رد المحتار ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۰ ذی الحجہ سنہ ۷۳ھ

## ولی ابعد بالغ کی موجودگی میں اقرب نابالغ کا کیا ہوا نکاح موقوف ہے:

سوال: ایک صغیرہ لڑکی کے صغیر بھائی نے والدہ کی رضامندی سے صغیرہ بہن کا نکاح کر دیا ہے، حالانکہ اس صغیرہ کا چچا اس نکاح میں راضی نہیں، اس کا شرعاً کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا،

### الجواب ومنه الصدق والصواب

یہ نکاح چچا کی اجازت پر موقوف ہے، اگر اس نے صراحۃً یا دلالۃً اجازت دیدی تو صحیح

ہوجائے گا اور اگر رد کردیا تو باطل ہوجائے گا، اگر لڑکی کے بھائی یا خود لڑکی کے بلوغ تک چچا خاموش رہا تو اس کا اختیار ختم ہوجائے گا، پس اگر لڑکی اپنے بھائی سے پہلے بالغ ہوئی تو نکاح اس کی اجازت پر موقوف ہوگا، بھائی کو بعد البلوغ کوئی اختیار نہ ہوگا، اور اگر اس کا بھائی پہلے بالغ ہوا تو لڑکی کے بلوغ تک اس کو اجازت یا رد کا اختیار ہے، مگر لڑکی کے بلوغ تک خاموش رہا تو اس کا اختیار بھی ختم ہوجائے گا، اور نکاح لڑکی کی اجازت پر موقوف ہوجائے گا، قال فی شرح التنویر فی باب الولی هو شرعا البالغ العاقل الوارث ولو فاسقا علی المذهب مالم یکن متهتکا وخرج نحو صبی ووصی مطلقا علی المذهب (رد المحتار ج ۲ ص ۴۰۶) وایضا فیه صغیرة زوجت نفسها ولا ولی ولا حاکم ثمة توقف ونفذ باجازتها بعد بلوغها لان له مجیزا وهو السلطان (الی ان قال) فلو زوج الابعد حال قیام الاقرب ای حضوره وهو من اهل الولایة اما لو کان صغیرا او مجنونا جاز نکاح الابعد ذخیرة (قوله توقف علی اجازته) تقدم ان البالغة لو زوجت نفسها غیر کفء فللولی الاعتراض مالم یرض صریحا او دلالة کقبض المهر ونحوه فلم یجعلوا سکوته اجازة والظاهر ان سکوته هنا کذلك فلا یکون سکوته اجازة لنکاح الابعد وان کان حاضرا فی مجلس العقد مالم یرض صریحا او دلالة تأمل (رد المحتار ج ۲ ص ۴۳۳) وایضا فیه قبیل باب المهر سیجیء فی البیوع توقف عقوده (ای الفضولی) کلها ان کان لها مجیز حالة العقد والا تبطل (رد المحتار ج ۲ ص ۴۴۹) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۱ رمضان المبارک ۷۴ھ

## خیارِ بلوغ سکوت سے باطل ہوجاتا ہے:

سوال: ایک نابالغہ لڑکی کا چھوٹے چچا نے اپنے بیٹے کے ساتھ نکاح کردیا، دوسرے دو بڑے چچا اور ایک نانا راضی نہیں تھے، جب علماء سے معلوم کیا گیا تو انھوں نے جواب دیا کہ لڑکی جب بالغ ہوگی تو اس کو نکاح کے فسخ کرنے کا اختیار ہوگا، لڑکی جب بالغ ہوئی تو اس نے بلوغ کے بعد چند قدم چل کر لوگوں کو آکر کہا کہ میں بالغ ہوگئی ہوں، لہٰذا مجھے یہ نکاح قبول نہیں ہے ایک مولوی صاحب کہتے ہیں کہ چونکہ لڑکی نے چند قدم چل کر لوگوں سے آکر کہا ہے، اس لئے تاخیر ہوگئی ہے، لہٰذا اب نکاح فسخ نہیں ہوا، کیا یہ صحیح ہے؟

بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

اگر لڑکی بلوغ کے بعد فوراً فسخ کرتی اگرچہ تنہائی ہی میں تھی تو نکاح فسخ ہوجاتا، ذراسی تاخیر سے بھی خیارِ بلوغ باطل ہوجاتا ہے، اس لئے یہ نکاح قائم ہے، قال فی التنویر وبطل خیار البکر بالسکوت عالمۃ بالنکاح ولا یمتد الی اٰخر المجلس، وفی الشرح لانہ کالشفعۃ، وفی الشامیۃ (قولہ ولا یمتد الی اٰخر المجلس) ای مجلس بلوغھا وعلمھا بالنکاح کما فی الفتح ای اذا بلغت وھی عالمۃ بالنکاح او علمت بہ بعد بلوغھا فلابد من الفسخ فی حال البلوغ او العلم، فلوسکتت ولو قلیلا بطل خیارھا ولوقبل تبدل المجلس (قولہ لانہ کالشفعۃ) ای فی انہ یشترط لثبوتھا ان یطلبھا الشفیع فور علمہ فی ظاھر الروایۃ حتی لوسکت لحظۃ او تکلم بکلام لغو بطلت (رد المحتار ص ۳۳۶ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲ / صفر سنہ ۹۶ھ

### بلا اذنِ ولی غیر کفو سے نکاح میں طلاق یا متارکت کی حاجت نہیں:

سوال: بالغ لڑکی نے بلا اذن ولی غیر کفو میں نکاح کرلیا تو کتبِ فقہ کی تصریح کے مطابق یہ نکاح صحیح نہیں ہوا، اب سوال یہ ہے کہ اس صورت میں طلاق یا متارکت ضروری ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

طلاق یا متارکت کی ضرورت نکاح فاسد میں ہوتی ہے، بلا اذنِ ولی غیر کفو سے نکاح فاسد نہیں بلکہ یہ نکاح سرے سے منعقد ہی نہیں ہوا، اس لئے اس میں طلاق یا متارکت کی حاجت نہیں، قال فی العلائیۃ ویفتی فی غیر الکفء بعدم جوازہ اصلا وھو المختار للفتوی لفساد الزمان، وفی الشامیۃ وھذا اذا کان لھا ولی لم یرض بہ قبل العقد فلا یفید الرضا بعدہ بحر واما اذا لم یکن لھا ولی فھو صحیح نافذ مطلقا اتفاقا کما یأتی (الی ان قال) وقول البحر لم یرض بہ یشمل ما اذا لم یعلم اصلا فلا یلزم التصریح بعدم الرضا بل السکوت منہ لا یکون رضا کما ذکرنا فلابد حینئذ لصحۃ العقد من رضاہ صریحا فلوسکت قبلہ ثم رضی بعدہ لا یفید فلیتأمل (رد المحتار ص ۳۲۲ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۴ / محرم سنہ ۱۴۰۷ھ



وَمَا تَوْفِيْقِيْٓ اِلَّا بِاللّٰهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ



# كَشْفُ الْغُبَار

## عن

# مَسْأَلَة سُوْرِ الاخْتِيَار



مسئلۂ فقہیہ "سُورُ الاختیار" سے متعلق مشہور ماہرین افتاء کے مختلف فتاویٰ پر محققانہ سیر حاصل بحث

کتبہ فاروق

# تحقیق مسألۃ سوء الاختیار

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مسألۃ سوء الاختیار سے متعلق خیر المدارس ملتان اور جامعہ اشرفیہ لاہور کے دو متضاد فتاویٰ استاذ محترم حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ کی خدمت میں آئے حضرت مفتی صاحب نے جواب تحریر فرمانے کے بعد اس کی نقل بندہ کو عنایت فرما کر اس پر اظہار رائے کا حکم فرمایا، میں نے جواب کے مطالعہ کے دوران اس سے متعلق مختصر طور پر چند یادداشتیں تحریر کر لیں، اور اس خیال میں رہا کہ کسی موقع پر حاضر خدمت ہو کر بالمشافہہ معروضات پیش کروں گا مگر حضرت کی مسلسل بیماری کی وجہ سے اس کی نوبت نہ آئی، حتیٰ کہ حضرت کی یہ تحقیق آپ کی کتاب "جواہر الفقہ" میں شائع ہو گئی، پھر سوچا کہ مسئلہ کی اہمیت اور سخت ضرورت کے پیش نظر اسے اجتماعی غور کے لئے دار العلوم، مدرسہ نیوٹاؤن اور دار الافتاء والارشاد کی مشترک مجلسِ تحقیق میں رکھا جائے، مگر مجلس تحقیق کے اجتماع سے قبل ہی حضرت مفتی صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ اِس مسافرخانہ سے وطن تشریف لے گئے، اور ساتھ ہی مجلسِ تحقیق بھی اپنے سرپرست سے محروم ہو جانے کی وجہ سے مرحوم ہو گئی، حضرت کے انتقال پر تقریباً تین ماہ گذر چکے ہیں مگر اب تک میری حالت یہ ہے کہ جب بھی کوئی عمیق بات ذہن میں آتی ہے تو فوراً بیساختہ شوق اٹھتا ہے کہ حضرت کی خدمت میں پیش کروں گا، بعد میں خیال آتا ہے کہ اُف! وہ پیکرِ شفقت ومجسمۂ محبت آج ہم میں نہیں، آج کوئی علمی تحقیق تصویب کے لئے کس کے سامنے پیش کروں؟ کوئی نکتہ کس کے سامنے بیان کر کے اس کے چہرہ کی بشاشت اور دلکش مسکراہٹ میں سرورِ قلب کا مشاہدہ کروں؟ ایک لطیفہ تو شاید زندگی بھر نہ بھولوں گا بھول بھی کیسے سکتا ہوں؟ سفر مبارک، رفیقِ سفر بلکہ امیرِ سفر مبارک، مقام مبارک، وقت مبارک، اور اس کے علاوہ لطیفہ بذاتِ خود مبارک، ایک بار سفرِ عمرہ میں مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وسلم میں مدرسۃ العلوم الشرعیہ کی بالائی منزل کے ایسے کمرہ میں قیام تھا کہ روضۂ انور علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام پر نظر پڑتی تھی، حضرت مفتی صاحب تلاوت فرما رہے تھے، جب اس آیت پر پہنچے وَاِذْ يَرْفَعُ اِبْرٰهِيْمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ وَاِسْمٰعِيْلُ تو ازراہِ بے تکلفی وشفقت مجھ سے فرمایا کہ "یہاں اسمٰعیل کو ابراہیم کے ساتھ متصل کیوں نہیں ذکر کیا گیا؟" میں نے عرض کیا کہ یہ امتحان کسی غیر مفتی کا لیا ہوتا تو کچھ لطف بھی آتا، مفتی کے لئے تو اس کا جواب بہت آسان ہے، قاعدۂ فقہیہ کے مطابق

میں نے اس کا جواب عرض کر دیا، بہت محظوظ ہوتے، اب نظر ایسی شخصیت کی تلاش کے لئے گرد و پیش میں چکر لگا کر عالم مایوسی میں واپس لوٹ آتی ہے، اِنَّمَآ اَشْکُوْا بَثِّیْ وَحُزْنِیْٓ اِلَی اللّٰہِ،

بس سوائے اس کے اور کوئی صورت نہیں رہی کہ میں مسئلۂ مذکورہ سے متعلق ارباب فتویٰ کے غور و فکر کے لئے اپنے خیالات تفصیل سے تحریر کر دوں، ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ اس سے کسی کو فائدہ پہونچا دیں، وَمَا ذٰلِکَ عَلَی اللّٰہِ بِعَزِیْزٍ، اوّلاً سوال اور اس کے مختلف جوابات نقل کئے جاتے ہیں، اس کے بعد اپنی معروضات پیش کروں گا، وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَیْہِ التُّکْلَانُ،

**سوال:** کیا فرماتے ہیں علماء دین اندریں مسئلہ کہ مسمّٰی زید ناحق طور پر قتل کے کیس میں ماخوذ ہو گیا جس میں چار واقعی قاتل تھے، مسمّٰی زید ناحق تھا، کیس کے دوران ملزموں کے ورثاء مقتول کے وارثوں کے ساتھ صلح کی تجویزیں کرتے رہے، کیونکہ شہادتیں مضبوط تھیں، اور سزا کا خطرہ غالب تھا، بالآخر طے یہ ہوا کہ قاتلوں کے ورثاء تین لڑکیوں کے رشتے اور چار ہزار روپیہ دیں اور مقتول کے ورثہ سیشن کی عدالت میں اپنے گواہاں بٹھا دیں گے، چنانچہ روپیہ امانت رکھ دیا گیا، تین شیر خوار لڑکیوں کے عقد کر دیئے گئے، مسمّٰی زید کی لڑکی کا عقد اس پینتیس سالہ آدمی سے جو مقتول کا بھائی اور لوفر مزاج آدمی تھا زید کی اجازت سے کر دیا گیا،

بعد میں مقتول کے ورثاء نے سیشن میں پوری ڈٹ کر گواہی دی جس سے پانچوں ملزموں کو حکم سزائے موت سنایا گیا، ہر چار ہزار روپے تو ثالث نے مقتول کے ورثاء کو دینے سے انکار کر دیا کہ تم نے دھوکا کیا ہے، لہٰذا تم اس کے حقدار نہیں، مگر عقد تو پہلے ہو چکے تھے، اب دس پندرہ سال کے بعد زید کی لڑکی جوان ہوئی تو اس نے اپنے عقد کی تنسیخ کا اعلان کر دیا، اور شہادتیں فراہم کیں، اب شرعی طور پر التماس ہے کہ کیا باپ جبکہ موت و حیات کی کش مکش میں پھنسا ہوا تھا اور اس نے مقتول کے گھرانے میں اپنی اس شیر خوردہ کا عقد کر دیا تھا، پھر ایک لوفر طبع اور عمر میں اتنے تضاد کے باوجود محض اپنے آپ کو بری کرانے کی خاطر جبکہ اس ہندہ مظلومہ کو وہاں ذلت و خواری نصیب ہوگی شرعاً عقد درست ہے یا نہیں؟ بصورت ثانی ہندہ کسی دوسری جگہ عقد کر کے شریفانہ زندگی گذارنے کی مجاز ہے یا نہیں؟ کیا ابتداء ہی سے باپ سیئ الاختیار نہیں ہے؟ جس میں مسماۃ کو حق مل سکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

**الجواب:** از خیر المدارس ملتان:

صورت مسئولہ میں بتقدیر صحت واقعہ یہ نکاح منعقد ہی نہیں ہوا تھا، لڑکی مذکورہ آزاد ہے

جہاں چاہے اپنی مرضی کے مطابق دوسری جگہ نکاح کرسکتی ہے، نوادر النوادر، ج ۱ ص ۹۶ میں ہے کہ اگر نابالغ کا نکاح باپ دادا نے کیا ہے اور واقعات سے معلوم ہوا کہ طمع زر سے کیا ہے، اور لڑکی کی مصلحت پر نظر نہیں کی تب بھی نکاح صحیح نہ ہوگا، واللہ اعلم

محمد اسحٰق غفرلہ نائب مفتی خیر المدارس ملتان

الجواب صحیح خیر محمد عفا اللہ عنہ

---

اس جواب کے بعد لڑکی نے اپنی مرضی برضائے ورثاء دوسری جگہ بلا تنسیخ عدالت نکاح کرلیا اور تقریباً نو دس ماہ سے وہاں راضی خوشی آباد ہے، اب فریق اول نے اس کے خلاف واویلا کیا کہ پہلا نکاح صحیح تھا، اب نکاح پر نکاح ہوگیا، نکاح خواں ثانی اور شہود سے ترک موالات لازم ہے، اور اس امام کے پیچھے نماز نہیں ہوتی جس نے نکاح ثانی پڑھایا ہے، انھوں نے کچھ فتوے بھی منگوائے کہ باپ کا کیا ہوا عقد ہے جو صحیح ہے، کیونکہ اس نے جیل سے اجازت دی تھی، چنانچہ اس سلسلہ میں مفتی جمیل احمد صاحب کا جواب ارسال ہے؛

## جواب مفتی جمیل احمد صاحب تھانوی :

① درست ہے، نابالغہ کا نکاح باپ کا کیا ہوا فسخ نہیں ہوسکتا، سوائے ایک صورت کے کہ باپ معروف بسوء الاختیار ہو، یعنی باپ ولی ہونے کے اختیار کو زیر ولایت کی مصالح کے خلاف لگانے میں مشہور و معروف ہو، اور مشہور و معروف ہونے کا کم از کم درجہ یہ ہے جیسے فتاویٰ شامی میں ہے کہ اپنا اختیارِ ولایت ایک لڑکی کے بارے میں پہلے خلاف مصالح لڑکی کے کرچکا ہو صرف اسی وقت غلط طریقہ اختیار کرنے سے معروف بسوء الاختیار نہیں ہوسکتا، اس لئے باپ کا کیا ہوا نکاح فسخ نہیں کیا جاسکتا، اب جس طرح ہوسکے زور سے، لالچ سے، جبر سے طلاق مل جائے تو علیحدگی ہوسکتی ہے،

② سیئ الاختیار ہونے سے خیار بلوغ حاصل نہیں ہوتا، معروف بسوء الاختیار ہونے سے حاصل ہوتا ہے، جس کا مطلب ۱ میں عرض کردیا گیا ہے،

کتبہ جمیل احمد تھانوی
مفتی جامعہ اشرفیہ مسلم ٹاؤن لاہور ۲۸ ۳/۸۹ ھ

حضرت والا! آپ اس کے متعلق واضح اور صحیح جواب مدلل بیان فرمائیں، کیونکہ موجودہ دا

میں اس قسم کے کتنے عقد ہوتے ہیں، اور نتیجہ سوائے غیر آبادی کے اور کچھ نہیں، اور حصولِ طلاق بھی مخالفین سے مشکل ہے، اور اب اس لڑکی کی واپسی بھی دشوار ہے، کیا معروف بسوء الاختیار کی جو تشریح علامہ شامی نے کی ہے یہ ان کی رائے نہیں ہے؛ جبکہ صاحب فتح القدیر، بحر الرائق، فتاویٰ خیریہ، درمختار میں سوء اختیار کے لئے واقعہ اول شرط ذکر نہیں کیا، امید ہے کہ جواب سے نوازیں گے؛ خدا بخش جہاد ریاں، سرگودھا

**الجواب؛ از حضرت مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ:**

حامداً و مصلیاً،

صورتِ مسئولہ کا صحیح جواب میرے نزدیک یہ ہے کہ اس صورت میں لڑکی کو بوقتِ بلوغ خیارِ فسخ حاصل ہوگا، وہ شرعی قاضی یا مسلمان حاکمِ مجاز کی عدالت میں دعویٰ کرے، شرائطِ شرعیہ کے مطابق ثبوت پیش کرکے وہ اپنا نکاح مسلمان حاکم سے فسخ کرا سکتی ہے، خود بخود نکاح باطل نہیں ہوگا، اگر ایسا کرنے اور فیصلہ فسخ نکاح حاصل کرنے کے بعد نکاح ثانی کرلیا ہے تو وہ شرعاً صحیح و درست ہے، لاہور کے فتوے میں جو یہ کہا گیا ہے کہ یہ نکاح چونکہ باپ نے کیا ہے اس لئے خیارِ بلوغ حاصل نہ ہوگا، یہ اس معاملہ میں صحیح نہیں ہوگا، کیونکہ باپ کا سوء اختیار اس معاملہ میں ایسا واضح ہے کہ مشہور بسوء الاختیار ہونے میں بھی ایسا یقین نہیں ہوسکتا، اور علامہ شامی نے جو فتح القدیر کی ایک بحث کے ذیل میں معروف بسوء الاختیار کی تشریح یہ کی ہے کہ باپ کو معروف بسوء الاختیار اس صورت میں قرار دیا جائے گا جبکہ ایک مرتبہ اس سے پہلے اس نے ایسی حرکت کی ہو، کہ ایک لڑکی کا نکاح جانتے بوجھتے ہوئے اس کے مصالح کے خلاف کرچکا ہو تو اس پہلی لڑکی کا نکاح صحیح اور نافذ ہوگیا، کیونکہ اس وقت وہ سوء اختیار میں مشہور نہیں تھا دوسری لڑکی کا اسی طرح نکاح کردے گا تو اب وہ مشہور بسوء الاختیار ہوگا، یہ تشریح جمہور فقہاء کی تصریحات سے مختلف ہونے کی وجہ سے محلِ نظر ہے، خصوصاً جبکہ اس بحث کے خاتمہ پر خود علامہ شامی نے فتح القدیر[1] کے حوالہ سے اس تشریح کی جو وجہ لکھی ہے وہ کوئی یقینی وجہ نہیں، لکھتے ہیں لو کان المانع مجرد تحقق سوء الاختیار بدون الاشتھار لزم احالۃ المسألۃ اعنی قولھم ولزم النکاح ولو بغبن فاحش او بغیر کفء ان کان الولی ابا او جدا،

(رشامی ص ۳۳۰ ج ۲ مصری)

---

[1] یہ وجہ شامی نے خود لکھی ہے، فتح القدیر سے نقل نہیں کی ۱۲ رشید احمد

اس کا حاصل یہ ہے کہ غبن فاحش کے ساتھ یا غیر کفو میں نکاح کر دینا خود ہی سوء اختیار کو ثابت کر رہا ہے، تو تحقق سوء اختیار کا متیقن ہے، اگر صرف تحقق سوء اختیار کا کافی ہوتا تو آگے یہ شرط لم یعرف بسوء الاختیار بے فائدہ ہو جاتی ہے، اس دلیل کا جواب یہ ہے کہ واقعہ ایسا نہیں، بعض اوقات ایک شفیق اور عقلمند باپ مہر کی کمی یا غیر کفو میں ہونے پر اس لئے راضی ہو جاتا ہے کہ دوسرے مصالح اس میں محسوس کرتا ہے، مثلاً ایک عالم، صالح غیر کفو ہو اور مہر بھی مہر مثل سے کم دے رہا ہے مگر وہ ایسا مشہور و معروف بالصلاح عالم ہے کہ اس کے ساتھ لڑکی کی زندگی دنیوی اور دینی دونوں اعتبار سے خوشگوار رہنے کی قوی امید ہے تو یہ کہنا صحیح نہیں کہ جب مہر مثل سے کم پر عقد کیا یا غیر کفو میں کیا تو سوء اختیار متحقق ہو گیا، وہ سوء اختیار نہیں، دانشمندانہ و مصلحانہ اختیار ہے، خلاصہ یہ ہے کہ فقہاء کی اصل عبارت لم یعرف بسوء الاختیار ہے، اس کا مقصد کھلا ہوا یہ ہے کہ یہ حالت مشتبہ نہ رہے کہ باپ نے یہ نکاح اپنی کسی غرض یا حماقت سے کیا ہے، لڑکی کے مصالح کو ملحوظ نہ رکھا، جب یہ بات مشتبہ نہ رہے تو حکم یہی ہوگا کہ یہ نکاح نافذ ولازم نہیں ہے، اس جملے لم یعرف کی شرح جو درمختار اور تمام کتب فقہ میں متفقہ طور پر لکھی گئی وہ یہ ہے مجانۃ وفسقا یعنی باپ کا بیہودہ، بے پرواہ یا فاسق ہونا کھلا ہوا نہ ہو، اس کا حاصل یہ ہے کہ جب واضح طور پر یہ ثابت ہو جائے کہ باپ نے اس نکاح میں لڑکی کے مصالح پر نظر کئے بغیر کسی لالچ یا اپنے نفع کے لئے کر دیا ہے تو باپ کا سوء اختیار معروف اور غیر مشتبہ ہو گیا، اب اس کے کئے ہوئے نکاح کو لازم قرار دینے کی وہ علت باقی نہیں رہی جس کی بناء پر باپ دادا کے کئے ہوئے نکاح کو دوسرے اولیاء سے امتیاز دیا گیا ہے، یعنی باپ دادا کا وفور شفقت اور اولاد کی منفعت پر گہری نظر ہونا، اور جب واقعہ سوال کی طرح بلا اشتباہ ثابت ہو جائے کہ باپ نے خالص اپنے نفع کے لئے یہ کام کیا ہے، لڑکی پر شفقت کا کوئی داعیہ اس میں نہیں، تو باپ، دادا اور دوسرے اولیاء سب برابر ہو گئے، خود علامہ شامی نے اس جملہ مجانۃ وفسقا کی شرح میں بحوالہ شرح مجمع یہ نقل کیا ہے: حتی لو عرف من الاب سوء الاختیار لسفھہ او لطمعہ لایجوز عقدہ اجماعا اھ (شامی ص ۴۳۳ ج ۲) اس میں محض باپ کی سفاہت (بیوقوفی) اور طمع زر ثابت ہو جانے پر عدم انعقادِ نکاح کا فیصلہ فرمایا ہے، اور اس پر شامی نے بھی کچھ اختلاف نہیں کیا، اس سے معلوم ہوا کہ معروف بسوء الاختیار کے ذیل میں شامی نے بحوالہ فتح القدیر جو کچھ لکھا وہ محض ایک بحث ہے، نہ فتح القدیر کا فتویٰ اور فیصلہ ہے نہ خود علامہ شامی کا، اس کی بنیاد پر تمام فقہاء کی تصریحات سے اور خود

مسئلہ کی صریح علت سے صرف نظر نہیں کیا جا سکتا، علامہ خیر الدین رملی نے فتاوی خیریہ میں اس مسئلہ کی تشریح حسب ذیل الفاظ میں کی ہے، اس میں دوسرے ائمہ فقہاء کے اقوال واضحہ بھی موجود ہیں: (سئل) فی الاب اذا علم منہ سوء الاختیار وعدم النظر فی العواقب اذا زوج ابنتہ القابلۃ للتخلق بالخیر والشر بغیر کفء ھل یصح ام لا؟ (اجاب) قال ابن فرشتہ فی شرح المجمع لو عرف من الاب سوء الاختیار لسفھہ او لطمعہ لا یجوز عقدہ اتفاقا ومثلہ فی الدرر والغرر وقال فی البحر فی شرح قول الکنز ولو زوج طفلہ غیر کفء او بغبن فاحش صح ولم یجز ذلک لغیر الاب والجد اطلق فی الاب والجد وقیدہ الشارحون وغیرھم بان لا یکون الاب معروفا بسوء الاختیار حتی لو کان معروفا بذلک مجانۃ وفسقا فالعقد باطل علی الصحیح قال فی فتح القدیر ومن زوج ابنتہ الصغیرۃ القابلۃ للتخلق بالخیر والشر ممن یعلم انہ شریر او فاسق فھو ظاہر سوء اختیارہ ولان ترک النظر ھھنا مقطوع بہ فلا یعارضہ ظھور ارادۃ مصلحۃ تفوق ذلک نظرا الی شفقۃ الابوۃ اھ ثم قال وقد وقع فی اکثر الفتاوی فی ھذہ المسألۃ ان النکاح باطل فظاہرہ انہ لم ینعقد، وفی الظھیریۃ یفرق بینھما ولم یقل انہ باطل وھو الحق ولذا قال فی الذخیرۃ فی قولھم قالوا لنکاح باطل ای یبطل انتھی کلام البحر، والمسألۃ شہیرۃ (فتاوی خیریۃ ص ۲۳)

عبارت مذکورہ میں یہ بات واضح کر دی گئی ہے کہ جب کسی باپ دادا کے متعلق نابالغہ کے نکاح میں ترک شفقت اور مسامحت یقینی ہو جائے تو اس کا کیا ہوا نکاح بھی لازم نہ ہوگا خصوصاً فتح القدیر کے حوالہ سے یہ جو لکھا گیا ہے لان ترک النظر ھھنا مقطوع بہ، اس میں یہ کوئی قید نہیں کہ پہلی مرتبہ ایسا کیا ہو یا دوسری مرتبہ، فقط ترک شفقت کا قطعی بلا اشتباہ ہونا کافی قرار دیا ہے، اس سے بھی یہی واضح ہوتا ہے کہ فتح القدیر کی جو بحث علامہ شامی نے نقل کی ہے وہ محض ایک بحث ہی ہے، ابن ہمام کا فتوی اور فیصلہ نہیں ہے، اس تفصیل سے واضح ہو گیا کہ لاہور کا فتوی مرجوح ہے، اسی طرح ملتان کے فتوی میں بھی جو یہ لکھا گیا ہو کہ نکاح منعقد ہی نہیں ہوا لڑکی آزاد ہے جہاں چاہے نکاح کرے یہ بھی صحیح نہیں، جیسا کہ فتاوی خیریہ کی تصریح سے معلوم ہوا، کہ جس کسی نے اس نکاح کو باطل کہا ہے اس کا مطلب یہ ہو کہ عدالت کے ذریعہ فسخ کرا کر باطل ہو سکتا ہے،

ملتان کے فتویٰ میں جو حوالہ بوادر النوادر کا دیا گیا ہے صاحب خیریہ کی توجیہ کے مطابق اس کا بھی یہی مفہوم متعین ہے کہ بخیارِ بلوغ یہ نکاح مرتفع ہوسکتا ہے، ثم اعلم ان ما مر من النوازل من ان النکاح باطل معناہ انہ سیبطل کما فی الذخیرۃ لان المسألۃ مفروضۃ فیما اذا لم ترض البنت بعد ما کبرت کما صرح بہ فی الخانیۃ والذخیرۃ وغیرھما وعلیہ یحمل ما فی القنیۃ زوج ابنتہ الصغیرۃ من رجل ظنہ حرا لاصل وکان معتقا فھو باطل بالاتفاق اھ (شامی ص ۳۳۰ ج ۲) اس لئے مسئلہ مذکورہ کا صحیح جواب وہی ہے جو شروع میں لکھا گیا ہے، کہ صورتِ مندرجہ سوال میں باپ کے کئے ہوئے نکاح پر بھی نابالغہ کو خیارِ فسخ ملے گا، شرائط کے مطابق عدالتِ مسلمہ سے نکاح فسخ کرالے تو فسخ ہوجائے گا، اور نکاح ثانی کی اجازت ہوجائے گی، واللہ اعلم، بندہ محمد شفیع

دار العلوم کراچی ۱۴ ۱۷/۸۹ھ

## الجواب باسم ملھم الصواب

مسئلہ زیر بحث میں تین امور تحقیق طلب ہیں:

(۱) سوء الاختیار کا مطلب، نیز ولی کا سوء الاختیار معروف ومشہور ہونا ضروری ہے، یا کہ سوء الاختیار کا صرف تحقق وتیقن بھی کافی ہے؟

(۲) سوء الاختیار کی صورت میں نکاح بالکل باطل اور کالعدم ہے یا کہ نکاح صحیح ہے اور منکوحہ کو خیارِ بلوغ ہے؟

(۳) اگر نکاح صحیح ہے تو منکوحہ بعد البلوغ خود نکاح فسخ کرسکتی ہے یا کہ اس میں قضاءِ قاضی شرط ہے؟

## تفصیل سوء الاختیار

سوء الاختیار کے مفہوم میں حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کا اختلاف ہے، بعض اسے تزویج کے ساتھ خاص قرار دیتے ہیں، اور بعض نے عام بمعنی ماجن ومتھتک لیا ہے، قال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ فی باب الولی تحت (قولہ مالم یکن متھتکا) وبہ ظھر ان الفاسق المتھتک وھو بمعنی سیئ الاختیار لا تسقط ولایتہ مطلقا لانہ لو زوج من کفء بمھر مثل صح کما سیأتی بیانہ (رد المحتار، ص ۳۲۱ ج ۲)

وقال الرافعی لم یظھر مما سبق ان الفاسق المتھتک ھو بمعنی سیئ الاختیار

ولا یلزم من وجود احدھما وجود الآخر کما ھو ظاھر نعم قد یتحقق معاھما فی شخص واحد فعلی ھذا اذا کان الولی متھتکا او سیئ الاختیار لا یصح تزویجہ بنقص عن مھر المثل او من غیر کفء (التحریر المختار ص ۱۸۴ ج ۱)

یہ اختلافِ لفظ ہے، جس کا نفسِ مسئلہ پر کوئی اثر نہیں پڑتا، اس لئے کہ متہتک اور سیّئ الاختیار کا حکم واحد ہے، حاصل یہ ہے کہ باپ بے غیرت، طامع یا سفیہ ہو، اب رہی یہ بحث کہ باپ کا ان عیوب میں معروف ومشہور ہونا ضروری ہے یا کہ ان عیوب کا صرف تحقق ہی کافی ہے؟ سو مخفی نہیں کہ عیوب مذکورہ کا تحقق اور ان میں معروف ہونا تقریبًا متلازم ہیں، یعنی جس شخص میں یقینی طور پر یہ عیوب پائے جاتے ہیں وہ عمومًا ان عیوب میں معروف بھی ہوتا ہے، اس لئے معروف بسوء الاختیار کا اطلاق کر دیا جاتا ہے، ورنہ اصل مقصد تحقق وتیقن ہے، چنانچہ ماجن، متہتک، اور سکران میں کسی نے بھی معروف ہونے کی شرط نہیں لگائی، تنویر میں ہے: لم یعرف منھما سوء الاختیار وان عرف لا، اور شامیہ میں شرح المجمع کے حوالہ سے نیز درر میں "عرف منہ سوء الاختیار" کے الفاظ ہیں، جن کی دلالت شہرت کے بجائے تحقق پر زیادہ ہے، پھر یہ الفاظ صاحب درر کے اپنے نہیں، بلکہ "قالوا" کے لفظ سے اس جملہ کو عامۃ الفقہاء کی طرف منسوب فرمایا ہے (درر الحکام ص ۳۳۷ ج ۱) منحۃ الخالق میں رملی سے "ان علم سوء تدبیرہ" نقل کیا ہے، اس سے محض تحقق وتیقن ثابت ہوتا ہے، شامیہ، بحر اور خیریہ وغیرہ میں جو معروف کا لفظ لائے ہیں اور پھر تحقق وشہرت میں فرق کیا ہے ان سب کی بناء ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کی اس بحث پر ہے:

(قولہ واذا زوج الاب ابنتہ الصغیرۃ ونقص من مھرھا او ابنہ الصغیر وزاد فی مھر امرأتہ جاز ذلک علیھما) ولزم عند ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ سواء کان بغبن فاحش او قلیل وثبت المال کلہ فی ذمۃ الصغیر فی الثانیۃ لا فی ذمۃ الاب سواء کان الاب موسرًا او معسرًا فیقضیہ من مال الصغیر (وقالا لا تجوز الزیادۃ والنقص الا بما یتغابن فیہ الناس) وعلی ھذا الخلاف تزویج الاب ابنتہ من غیر کفء ویجب ان یکون معنی ھذا عدم الکفاءۃ فی غیر الدیانۃ واما فیھا فلا لما قالوا لو کان الاب معروفًا بسوء الاختیار مجانۃ وفسقا کان العقد باطلا علی قول ابی حنیفۃ علی الصحیح ومن زوج بنتہ الصغیرۃ القابلۃ للتخلق بالخیر والشر ممن یعلم انہ شریر فاسق ظھر سوء اختیارہ ولان ترک النظر ھنا مقطوع بہ فلا یعارضہ ظھور ارادۃ مصلحۃ تفوق

ذلک نظراً الی شفقۃ الابوۃ وما فی النوازل زوج ابنتہ الصغیرۃ ممن ینکر انہ یشرب المسکر فاذا ھو من لہ وقالت لا ارضی بالنکاح یعنی بعد ما کبرت ان لم یکن یعرفہ الاب بشربہ وکان غلبۃ اھل بیتہ صالحین فالنکاح باطل لانہ انما زوج علی ظن انہ کفء یفین خلافہ اذ یقتضی انہ لو عرفہ الاب انہ یشربہ فالنکاح نافذ وھو ینافی ما قرر من ان الاب اذا عرف بسوء الاختیار لا ینفذ تزویجہ من غیر کفء والجواب انہ لا تلازم بین ثبوت سوء الاختیار وتیقنہ وبین کونہ معروفاً بہ فلا یلزم بطلانہ عند تحقق سوء الاختیار مع انہ لم یتحقق للناس کون الاب العاقد معروفاً بمثلہ (فتح القدیر، ص ۴۲۵ ج ۲)

فتح القدیر کی عبارت مذکورہ نقل کرنے کے بعد شامی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: والحاصل ان المانع ھو کون الاب مشھوراً بسوء الاختیار قبل العقد فاذا لم یکن مشھوراً بذلک ثم زوج بنتہ من فاسق صح وان تحقق بذلک انہ سیئ الاختیار واشتھر بہ عند الناس فلو زوج بنتاً اخری من فاسق لم یصح الثانی لانہ کان مشھوراً بسوء الاختیار قبلہ بخلاف العقد الاول لعدم وجود المانع قبلہ ولو کان المانع مجرد تحقق سوء الاختیار بدون الاشتھار لزم احالۃ المسئلۃ اعنی قولھم ولزم النکاح ولو بغبن فاحش او بغیر کفء ان کان الولی اباً او جداً (رد المحتار، ص ۳۳۰ ج ۲)

فتح القدیر کی بحث مذکور سے یہ سمجھ لیا گیا کہ باپ کا مشہور بسوء الاختیار ہونا ضروری ہے، پھر شامیہ کی تحریر مذکور سے معروف بسوء الاختیار کو اس صورت کے ساتھ خاص سمجھ لیا گیا کہ باپ پہلے بھی اس قسم کا کوئی نکاح کر چکا ہو، غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ یہ دونوں خیال خلاف واقع ہیں، ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ نے پہلے تزویج بالفاسق کو مطلقاً سوء الاختیار قرار دیا، پھر نوازل کے جزئیہ زوج ابنتہ الصغیرۃ الخ سے اس پر اشکال ظاہر کیا، پھر تحقق سوء الاختیار اور معروف بسوء الاختیار میں فرق بیان کرکے اشکال مذکور کا جواب دیا، علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ اس کی وضاحت کے لئے ایک مثال تحریر فرما کر فرماتے ہیں کہ باپ تزویج اول سے معروف بسوء الاختیار ہو گیا، اس لئے تزویج ثانی باطل ہے، ظاہر ہے کہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ معروف بسوء الاختیار کو اس صورت میں منحصر نہیں قرار دے رہے، بلکہ معروف ہونے کی ایک صورت بیان فرما رہے ہیں، پس اگر باپ میں بے غیرتی، طمع یا حماقت معروف ہو تو اس کی تزویج اول بھی معروف

بسوء الاختیار کی تزویج ہونے کی وجہ سے باطل ہوگی، حیلۂ ناجزہ میں معروف بسوء الاختیار کی توضیح بالفاظِ ذیل فرماتے ہیں:

"یعنی اس کے قبل کوئی واقعہ ایسا نہ ہوا ہو جس کی بناء پر عموماً خیال ہوجاوے کہ یہ شخص معاملات میں لالچ وغیرہ کی وجہ سے مصلحت اور انجام بینی کو مدنظر نہیں رکھتا، پس اگر کوئی شخص لالچ یا ناعاقبت اندیشی کے سبب بدتدبیری میں مشہور ومعروف ہو وہ اگر نابالغ بیٹے یا بیٹی کا نکاح غیر کفو سے کردے، یا مہر میں غبن فاحش کرے تو وہ نکاح بھی بالکل باطل ہے" (حیلہ ناجزہ ص۱۳۴ مطبوعہ قرآن محل)

عبارتِ مذکورہ میں مطلقاً کسی واقعہ سے بدتدبیری میں معروف ہونا لکھا گیا ہے، اس سے قبل خاص طور پر تزویج ہی میں سوء الاختیار کے وجود کو شرط نہیں ٹھہرایا گیا، امداد الفتاویٰ میں عنوان "تفصیل زنِ سنیہ باشیعہ" کے تحت فرماتے ہیں:

"اگر نکاح باپ یا دادا نے کیا ہے اور واقعات سے معلوم ہوا کہ طمعِ زر سے کیا ہے اور لڑکی کی مصلحت پر نظر نہیں کی، جیسا سوال میں مذکور ہے، تب بھی نکاح صحیح نہ ہوگا،، (امداد الفتاویٰ مبوب ص۲۲۷ ج ۲)

امداد الفتاویٰ کی اسی عبارت کو ملتان کے فتویٰ میں بوادر النوادر سے نقل کیا ہے، اس میں تزویج ثانی تو درکنار مطلقاً معروف ومشہور ہونے کی شرط بھی نہیں لگائی گئی، بلکہ سوء الاختیار کے صرف ثبوت ہی کو کافی قرار دیا گیا ہے،

یہاں تک یہ بیان ہوا کہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ کی تمثیل سے اُن کی طرف یہ منسوب کرنا صحیح نہیں کہ وہ معروف بسوء الاختیار کی تزویجِ اوّل کی صحت کے قائل ہیں، یا ان کے ہاں بدون تزویج سوء الاختیار کا تحقق ہی نہیں ہوسکتا، ہم اوپر شامی کی عبارت تحریر کرچکے ہیں جس میں انھوں نے سیئ الاختیار اور متہتک کو ہم معنی قرار دیا ہے، اس سے ثابت ہوا کہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک بھی بے غیرتی اور طمع وغیرہ کے ثبوت سے سوء الاختیار متحقق ہوجاتا ہے، اگرچہ تزویج کا کوئی واقعہ پیش نہ آیا ہو،

اب ذرا ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کی تحریر کو زیر غور لائیں ان کو اپنے ایک نظریہ پر سے اشکال رفع کرنے کے لئے سوء الاختیار میں تحقق اور شہرت کے درمیان فرق کرنے کی ضرورت پیش آئی، ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کا نظریہ یہ ہے کہ تزویج بالفاسق مطلقاً سوء الاختیار ہے، و مرّ نصہ ؒ

زوّج ابنتہ الصغیرۃ القابلۃ للتخلق بالخیر والشر ممن یعلم انہ شریر فاسق فھو ظاھر سوء اختیارہ الخ، حالانکہ عبارات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ سے معلوم ہوتا ہے کہ تزویج بالفاسق مجانۃً یا سفہًا ہو تو سوء الاختیار ہے ورنہ نہیں، قال العلائی لم یعرف منھما سوء الاختیار مجانۃً اوفسقًا، ونقل ابن عابدین عن شرح المجمع حتی لو عرف من الاب سوء الاختیار لسفھہ اولطمعہ الخ (رد المحتار ص ۳۳۰ ج ۲) وفی الدرر لو عرف منہ سوء الاختیار لطمعہ اوسفھہ الخ (درر الحکام ص ۳۳۷ ج ۱) وفی البحر وقیدہ الشارحون وغیرھم بان لایکون معروفًا بسوء الاختیار حتی لوکان معروفًا بذلک مجانۃً وفسقًا فالعقد باطل (البحر الرائق ص ۱۳۵ ج ۳)، بلکہ خود ابن ہمام رحمہ اللہ بھی "مجانۃ وفسقا" کی قید نقل فرما رہے ہیں، قالوا لوکان الاب معروفا بسوء الاختیار مجانۃً وفسقًا کان العقد باطلاً الخ (فتح القدیر ص ۴۲۵ ج ۲) معلوم ہوتا ہے کہ ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ نفس تزویج بالفاسق ہی کو فسق یا حماقت قرار دے رہے ہیں، یا مجانۃ وسفھًا کو سوء اختیار کی شرط نہیں قرار دیتے، بلکہ صرف سبب سمجھتے ہیں، بہر کیف مطلقًا تزویج بالفاسق کو سوء اختیار قرار دینا محل تأمل ہے، بالخصوص اس دور میں تو شاذ ونادر ہی کوئی اس سوء اختیار سے بچا ہو، بڑے بڑے مشاہیر علماء اور مدعیان تقدس وتقویٰ بھی اس میں مبتلا ہیں، غور کرنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کا نظریہ ثمرہ کے لحاظ سے عبارات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کے خلاف نہیں، اس لئے کہ طمع یا سفہ کا مرض عمومًا معروف ہی ہوتا ہے، یا یوں سمجھ لیا جائے کہ جب تک کوئی شخص اس مرض میں معروف نہیں ہوتا اس وقت تک اس مرض کے تحقق کا یقین نہیں ہو سکتا، اب ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کے نظریہ کے مطابق مسئلہ کی تقریر یوں ہوگی کہ تزویج بالفاسق اگرچہ سوء الاختیار ہے، مگر باپ اگر معروف بسوء الاختیار نہیں تو اس کا یہ عقد طمع یا سفہ کی وجہ سے نہیں، اس لئے نافذ ہو جائے گا، اور فقہاء رحمہم اللہ کی عام عبارات کے پیش نظر یوں کہا جائے گا کہ باپ اگر طمع یا سفہ میں معروف نہیں، یعنی یہ مرض اس میں متیقن نہیں تو اس کی تزویج بالفاسق سوء الاختیار نہیں، لہٰذا نافذ ہے، پس دونوں نظریات کا حاصل ایک ہی ہے، اگرچہ نظریۂ ثانیہ روایۃً ودرایۃً ارجح ہے،

اس تقریر سے علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ کے استحالہ "ولوکان المانع مجرد تحقق سوء الاختیار بدون الاشتہار لزم احالۃ المسألۃ اعنی قولھم لزم

النکاح ولو بغبن فاحش او بغیر کفء ان کان الولی ابا او جدا"، کا حل بھی واضح ہو گیا، یعنی مطلقاً غبن فاحش سے یا غیر کفو میں نکاح کرنا سوء الاختیار نہیں بلکہ بدون کسی جائز مصلحت کے محض مجانۃً یا سفہاً ایسا کیا تو سوء الاختیار کہلائے گا، ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کا تزویج بالفاسق کو سوء الاختیار قرار دینا تو پھر بھی کچھ وزن رکھتا ہے، مگر غبنِ فاحش اور عدم الکفاءۃ غیر الفسق کو سوء الاختیار میں داخل کرنا تو کسی طرح بھی قرینِ قیاس نہیں، جبکہ اس میں مصالح کا احتمال سب فقہاء بیان فرما رہے ہیں، اگر اس میں سوء الاختیار متیقن ہوتا تو حضرت امام رحمہ اللہ تعالیٰ اس کی ہرگز اجازت نہ دیتے،

اب تک جو تفصیل بیان ہوئی اس کا خلاصہ ایک نظر میں ملاحظہ فرمائیں:

① بے غیرتی، لالچ اور سفہ وغیرہ جیسے عیوب جس میں پائے جائیں وہ بالعموم معروف ہی ہوتا ہے، اس لئے بعض فقہاء نے اسے معروف بسوء الاختیار سے تعبیر کر دیا ہے، ورنہ درحقیقت ان عیوب کا تحقق وتیقن ہی کافی ہے

② عام فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ سوء الاختیار کے ساتھ شہرت کی قید نہیں لگاتے،

③ صرف ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ نے ایک اشکال سے بچنے کے لئے یہ قید لگائی، حالانکہ اس قید کے بغیر بھی کوئی اشکال نہیں، نیز ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کا نظریہ بھی ثمرہ کے لحاظ سے عام عبارات کے خلاف نہیں، کما مر تقریرہٗ

④ امداد الفتاویٰ میں صرف تحقق سوء الاختیار کو معتبر قرار دیا گیا ہے، شہرت کی قید نہیں لگائی، حیلۂ ناجزہ میں یہ قید ہے، مگر اس سے بھی حصولِ یقین مقصود ہے، کما مر بان الیقین لا یحصل عادۃ الا بہ،

⑤ ماجن، متہتک اور سکران میں شہرت کی قید نہیں، پس اگر سیئ الاختیار کو متہتک کا ہم معنی کہا جائے کما قال الشامی، تو اس میں بھی شہرت کی قید کا نہ ہونا ظاہر ہے، اور اگر رافعی کے قول کے مطابق سیئ الاختیار اور متہتک ہر ایک کا مفہوم الگ لیا جائے تو ایک میں شہرت کی قید نہ لگانے اور دوسرے میں لگانے کی کیا وجہ ہے؟

⑥ بطلان نکاح کی علت عدم النظر کا تیقن ہے، جس کے لئے سوء الاختیار کا محض تحقق و تیقن کافی ہے، پس شہرت کی قید کی کیا ضرورت ہے؟

⑦ معروف بسوء الاختیار کو اس میں منحصر کرنا کہ باپ پہلے بھی کوئی ایسا عقد کر چکا ہو

نہ کہیں منقول ہے اور نہ معقول،

⑧ تزویج بالغبن الفاحش او بغیر الکفء ولو کان فاسقاً کو علی الاطلاق سوء الاختیار قرار دینا صحیح نہیں، بلکہ یہ صرف اس صورت میں سوء الاختیار ہوگا جبکہ باپ کی طمع یا سفہ وغیرہ ظاہر ہو،

⑨ صاحبین رحمہما اللہ تعالیٰ کے ہاں غبن فاحش یا غیر کفو میں کیا ہوا صغیرہ کا نکاح بہرحال باطل ہے اگرچہ باپ سیئ الاختیار نہ ہو، جب ظلم ظاہر اور ضرورت شدیدہ کے وقت غیر مذہب پر فتویٰ دینے کی اجازت ہے تو صاحبین کے مذہب پر بطریق اولیٰ گنجائش ہوگی، بلکہ بعض صورتوں میں ظلم صریح سے نجات دلانے کے لئے صاحبین کے مطابق فتویٰ دینا واجب ہوگا،

## سیئ الاختیار کا نکاح باطل ہے:

سیئ الاختیار باپ نے صغیرہ کا نکاح غبن فاحش سے کیا یا غیر کفو میں کیا تو یہ نکاح موقوف نہیں، بلکہ منعقد ہی نہیں ہوا، اس لئے بالکل باطل اور کالعدم ہے، حضرت مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ نے ایسے نکاح کو موقوف قرار دیا ہے، اور اس کے فسخ کے لئے خیار بلوغ کے استعمال اور قضاء قاضی کو ضروری ٹھیرایا ہے، اور عبارات فقہاء میں "باطل بمعنی سیبطل" لیا ہے، دلیل میں دو عبارتیں پیش فرمائی ہیں، ایک خیریہ کی اور دوسری شامیہ سے نوازل کی، درحقیقت یہ دونوں عبارتیں صورت زیر بحث سے متعلق نہیں، بلکہ نوازل کے جزئیہ سے متعلق ہیں، جو یہ ہے زوج ابنته الصغيرة ممن ينكر انه يشرب المسكر فاذا هو مدمن له وقالت لا ارضى بالنكاح يعني بعد ما كبرت ان لم يعرفه الاب بشربه وكان غلبة اهل بيته صالحين فالنكاح باطل الخ (رد المحتار، ص ۳۳۰ ج ۲)، شامیہ میں تو اس کی تصریح ہے کہ "باطل بمعنی سیبطل" نوازل کے جزئیہ مذکورہ سے متعلق ہے، باقی رہی خیریہ کی عبارت جو رملی نے بحر سے بالاختصار نقل کی ہے، مگر اختصار میں تسامح ہوگیا ہے، بحر کی اصل عبارت یوں ہے:

واطلق في الاب والجد وقيده الشارحون وغيرهم بان لا يكون معروفا بسوء الاختيار حتى لو كان معروفا بذلك مجانة وفسقا فالعقد باطل على الصحيح (ثم قال) وذكر اصحاب الفتاوى ان الاب اذا زوج بنته الصغيرة ممن ينكر انه يشرب المسكر فاذا هو مدمن له وقالت بعد كبرت لا ارضى بالنكاح ان لم يكن يعرفه الاب بشربه وكان غلبة اهل بيته صالحين فالنكاح باطل اتفاقا

لانه انما زوج علی ظن انه کفء (ثم قال) وقد وقع فی اکثر الفتاوی فی ھذہ المسألۃ ان النکاح باطل فظاھرہ انه لم ینعقد وفی الظھیریۃ یفرق بینھما ولم یقل انه باطل وھو الحق ولذا قال فی الذخیرۃ فی قولھم فالنکاح باطل ای یبطل (البحر الرائق ص ۱۳۵ ج ۳) اس عبارت میں ظاہر ہے کہ "ھذہ المسألۃ" سے وہ مسألہ مراد ہے جو اوپر متصل گذرا ہے، چنانچہ مقامِ مذکور کے حاشیہ میں علامہ شامی رحمہ اللہ فرماتے ہیں، "ای التی ذکرھا اصحاب الفتاوی" یعنی وہی نوازل کا جزئیہ جسے بحر نے صاحبِ الفتاوی کیطرف منسوب کیا ہے، آگے (قوله ثم اعلم انه لاخصوصیۃ اذا علمه فاسقا) کے تحت فرماتے ہیں، قال الرملی والحاصل مما تقدم انه ان لم یعلم بعدم کفاءته ثم علم فھو باطل ای سیبطل وان علم بھا ینظر ان علم سوء تدبیرہ فکذلك والا فھو صحیح نافذ الخ، فتاوی خیریہ کی طرح یہاں بھی رملی نے صورتِ زیرِ بحث اور جزئیہ نوازل پر ایک ہی حکم لگا دیا ہے، حالانکہ یہ درایۃً وروایۃً صحیح نہیں، کما سنذکر ان شاء اللہ تعالیٰ، لہٰذا یا تو رملی کی عبارت میں تاویل کرکے اسے دوسرے فقہاء کے موافق کیا جائے گا، یا تسامح پر محمول کیا جائے گا، صورتِ زیرِ بحث یعنی تزویج سیئ الاختیار بغیر الکفء سے متعلق عباراتِ فقہاء ملاحظہ ہوں،

قال العلائی وان عرف لا یصح النکاح اتفاقا وکذا لو کان سکران الخ (رد المحتار ص ۳۳۰ ج ۲) وفی کفاءۃ الشامیۃ تحت (قوله لاختیار لاحد) کان الظاھر ان یقال لا یصح العقد اصلا کما فی الاب الماجن والسکران (رد المحتار ص ۳۴۵ ج ۲) وقال ابن نجیم وقیدہ الشارحون وغیرھم بان لا یکون معروفا بسوء الاختیار حتی لو کان معروفا بذلك مجانۃ وفسقا فالعقد باطل علی الصحیح (بحر، ص ۱۳۵ ج ۳) وقال ابن الھمام قالوا لو کان الاب معروفا بسوء الاختیار مجانۃ وفسقا کان العقد باطلا الخ (فتح القدیر ص ۴۲۵ ج ۲) وفی البزازیۃ قالوا اذا زوج السکران بنته ونقص عن مھر المثل لا یصح اجماعا (بزازیۃ علی ھامش الھندیۃ ص ۱۱۶ ج ۴) وفی الھندیۃ والخلاف فیما اذا لم یعرف سوء اختیار الاب مجانۃ اوفسقا اما اذا عرف ذلك منه فالنکاح باطل اجماعا (عالمگیریۃ ص ۲۹۴ ج ۱) وقال ابن عابدین رحمه اللہ تعالیٰ تحت (قوله مجانۃ وفسقا) وفی شرح المجمع حتی لو عرف من الاب سوء الاختیار لسفھه او لطمعه لا یجوز عقدہ اجماعا (رد المحتار، ص ۳۳۰ ج ۲)، ان عبارات میں امورِ ذیل

قابلِ توجہ ہیں:

(۱) "باطل" مطلق ہے جس کی کسی نے کوئی تأویل نہیں کی،

(۲) "لا یصح" اور "لا یجوز" عدم انعقاد میں صریح ہے،

(۳) ماجن وسکران سے تشبیہ دی گئی ہے، اور ان کی تزویج غیر کفو میں بالاتفاق منعقد ہی نہیں ہوتی،

(۴) تزویج غیر سیئ الاختیار بغیر الکفء میں امام صاحب اور صاحبین کے مابین اختلاف بیان فرمانے کے بعد تزویج سیئ الاختیار کو "لا یجوز اجماعاً" "لا یصح اجماعاً" "لا یصح اتفاقاً" اور "باطل اجماعاً" فرما رہے ہیں، صاحبین کے ہاں یہ نکاح منعقد ہی نہیں ہوتا، پس یہ مسئلہ متفق علیہ اور اجماعی جب ہی ہو سکتا ہے کہ عند الامام بھی عدم انعقاد ہی کا حکم ہو،

علاوہ ازیں درایۃً بھی عدمِ انعقاد ہی متعین ہے، کیونکہ غیر الاب کا نکاح بغیر الکفء منعقد نہ ہونے کی علت دفعِ ضرر ہے، اور اس علت کا وجود اب سیئ الاختیار میں زیادہ واضح ہے، لہٰذا یہ بطریقِ اولیٰ منعقد نہ ہونا چاہئے، بخلاف مسئلۂ نوازل کے کہ اس میں باپ سیئ الاختیار نہیں بلکہ مغرور ہے، پھر مسئلۂ نوازل میں بھی لفظ "باطل" میں کسی تأویل کی کوئی حاجت نہیں، اس لئے کہ "فالنکاح باطل" کا تعلق "قالت لا ارضی" کے ساتھ ہے، تو عبارت یوں ہوگی: "أن قالت بعد البلوغ لا ارضی فالنکاح باطل" اس عبارت کی صحت بدوں کسی تأویل کے ظاہر ہے،

ولذا قال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ فی منحۃ الخالق (قولہ أن النکاح باطل) لا یخفی ان قولھم النکاح باطل انما ھو بعد ردھا وذلک لا یفید بطلانہ من اصلہ (الی قولہ) وقد رأیتہ کذلک فی الخانیۃ والذخیرۃ والولوالجیۃ والتجنیس والبزازیۃ فکلھم ذکروا البطلان بعد الرد وھل یتوقف علی القضاء لمرادہ تأمل (البحر الرائق ص ۱۳۵ ج ۳) اس تقریر سے معلوم ہوا کہ نوازل کے جزئیہ میں "باطل" کی شرح "یبطل" سے تو کی جاسکتی ہے "سیبطل" سے اس کی شرح کی کوئی گنجائش نہیں، سب سے پہلے "باطل ای یبطل" صاحبِ ذخیرہ نے فرمایا ہے، دوسرے سب حضرات ذخیرہ سے نقل کرتے ہیں، نقل میں بعض حضرات سے تسامح ہوگیا کہ "یبطل" کی جگہ "سیبطل" نقل کر دیا، چنانچہ ابن نجیم فرماتے ہیں: ولذا قال فی الذخیرۃ فی قولھم فالنکاح باطل ای یبطل (بحر، ص ۱۳۵ ج ۳) اور شامی ذخیرہ ہی کے حوالہ سے فرماتے ہیں ان النکاح باطل معناہ انہ سیبطل کما فی الذخیرۃ، اور منحۃ الخالق سے خود شامی ہی کا فیصلہ اوپر لکھا جاچکا ہے کہ

یہاں لفظ "باطل" میں کسی تاویل کی حاجت نہیں، اور اپنی تائید کے لئے ذخیرہ کا بھی حوالہ دیا ہے، اس سے واضح ہوگیا کہ "سیبطل" کی تحریر میں یقیناً تسامح ہوا ہے، تقریر مذکور سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ نوازل کے جزئیہ میں بعد البلوغ فسخ نکاح کے لئے قضاء شرط نہیں، اس لئے کہ "ان قالت بعد البلوغ لا ارضی فالنکاح باطل" سے یہی متبادر ہے، علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ کا قول منحۃ الخالق سے اوپر نقل کیا جاچکا ہے "وھل یتوقف علی القضاء لم ارہ تأمل" نیز اس میں ضرر بیّن ہونے کا مقتضیٰ بھی یہی ہے کہ اس نکاح کا ابطال قضاء پر موقوف نہ ہو، قال ابن نجیم رحمہ اللہ تعالیٰ تحت (قولہ ولھما خیار الفسخ بالبلوغ الخ) وانما شرط فیہ القضاء بخلاف خیار العتق لان الفسخ ھھنا لدفع ضرر خفی (الیٰ قولہ) فیفتقر الی القضاء وخیار العتق لدفع ضرر جلی وھو زیادۃ الملک علیھا ولھذا یختص بالانثی فاعتبر دفعا والدفع لا یفتقر الی القضاء (بحر، ص ۱۲۰ ج ۳)

اگر غیر سیئ الاختیار باپ نے صغیرہ کا نکاح بدون شرط کفو کیا، زوج نے بھی کفو ہونے کا اظہار نہیں کیا تھا، بعد میں معلوم ہوا کہ کفو نہیں تو اس نکاح میں خیارِ فسخ ہے یا نہیں؟ اس میں عبارات مختلف معلوم ہوتی ہیں، حیلۂ ناجزہ میں عدم الخیار کو ترجیح دی ہے، درایۃً بھی یہی راجح معلوم ہوتا ہے اس لئے کہ باپ نے اس نکاح میں کوئی ایسی مصلحت دیکھی ہوگی جس کی موجودگی میں اسے تحقیقِ کفو کی ضرورت نہیں سمجھی، یہ بحث تتمیم فائدہ کے لئے درمیان میں لکھدی گئی، اصل بحث یہ چل رہی تھی کہ سیئ الاختیار باپ کا غیر کفو سے کیا ہوا نکاح منعقد ہی نہیں ہوتا، اس پر واضح دلائل روایۃً درایۃً لکھے جاچکے ہیں، اب حیلۂ ناجزہ کا فیصلہ ملاحظہ ہو، فرماتے ہیں:

"غیر کفو کے ساتھ اور غبن فاحش پر نکاح کے صحیح ہونے کے لئے دو شرطیں ہیں؛

**اول** یہ کہ وہ شخص نکاح کے وقت ہوش و حواس سالم رکھتا ہو، پس اگر نشہ کی حالت میں ایسا کیا تو نکاح بالکل ہی باطل ہے،

**دوسری شرط** یہ ہے کہ معروف بسوء الاختیار نہ ہو (الیٰ قولہ) اگر وہ شخص لالچ یا ناعاقبت اندیشی کے سبب بدتدبیری میں مشہور و معروف ہو وہ اگر نابالغ بیٹے یا بیٹی کا نکاح غیر کفو سے کردے یا مہر میں غبن فاحش کرے تو وہ نکاح بھی بالکل باطل ہے،" (حیلۂ ناجزہ مطبوعہ قرآن محل ص ۱۳۴)

آگے خیارِ کفارت کے باب میں فرماتے ہیں:

**دوسری صورت** یہ کہ باپ دادا کے سوا کسی دوسرے ولی نے نابالغ کا نکاح غیر کفو میں کردیا ہو

یا باپ دادا نے کیا مگر وہ معروف بسوء الاختیار یا فاسق متہتک ہو وقت مر تفسیرہما فی خیار البلوغ یا نشہ کی حالت میں نکاح کیا ہو اس صورت میں بھی نکاح باطل ہے، کما مر فی خیار البلوغ مفصلاً (حیلۂ ناجزہ ص ۱۴۳)

ان دونوں عبارتوں میں امور ذیل پر توجہ فرمائیں:

① سکران کی تزویج بالکل ہی باطل ہے،

② سیئ الاختیار کی تزویج بھی بالکل باطل ہے،

③ ولی غیر الاب والجد، باپ اور دادا سیئ الاختیار، فاسق، متہتک اور سکران سب کا ایک ہی حکم بیان فرمایا ہے،

④ جن صورتوں میں خیار بلوغ یا خیار کفاءت ہے وہ الگ تفصیل سے بیان فرمائی ہیں،

## امداد الفتاوی:

خیار البلوغ کے فتوی میں فرمایا گیا ہے کہ امداد الفتاوی کی عبارت (جو بوادر النوادر سے نقل کی گئی ہے) میں بھی "باطل" بمعنی "سیبطل" ہے، اس لئے امداد الفتاوی کی عبارت بھی برائے ملاحظہ پیش کی جاتی ہے، عنوان "تفصیل نکاح زن سنیہ باشیعہ" کے تحت فرماتے ہیں:-

غیر کفو مرد سے نکاح کرنے میں تفصیل یہ ہے کہ اگر لڑکی نابالغ ہے اور نکاح کیا ہے باپ دادا کے علاوہ کسی اور ولی نے تب تو نکاح صحیح ہی نہ ہوگا، اور اگر باپ یا دادا نے کیا ہے، اور واقعات سے معلوم ہوا ہے کہ طمع زر سے کیا ہے اور لڑکی کی مصلحت پر نظر نہیں کی، جیسا سوال میں مذکور ہے، تب بھی نکاح صحیح نہ ہوگا، اور اگر منکوحہ بالغ ہے تو اگر اس نے خود اپنا نکاح کر لیا ہے اور ولی عصبہ راضی نہ تھا تب بھی نکاح صحیح نہیں ہوا، اسی طرح اگر ایسے ولی نے کر دیا اور وہ منکوحہ راضی نہیں، یعنی زبان سے انکار کر دیا تب بھی نکاح صحیح نہیں ہوا، یہ صورتیں تو عدم جوازِ نکاح کی ہیں، (امداد الفتاوی ص ۲۲۷ ج ۲)

اس عبارت میں چار صورتوں کا ایک ہی حکم مذکور ہے، تین صورتوں میں بالاتفاق نکاح منعقد ہی نہیں ہوتا تو چوتھی کا بھی یہی حکم ہوگا، نیز یہاں تو لفظ باطل نہیں بلکہ عدمِ صحت کا حکم لگایا گیا ہے،

اب اس تحریر سے یہ مسئلہ بالکل بے غبار ہو گیا کہ سیئ الاختیار باپ کا غیر کفو میں کیا ہوا نکاح منعقد ہی نہیں ہوتا،

## شرطِ قضاء :

اوپر جب یہ ثابت ہوگیا کہ مسئلۂ زیرِ بحث میں نکاح منعقد ہی نہیں ہوا، بلکہ بالکل باطل اور کالعدم ہے، تو یہ بحث ہی ختم ہوگئی کہ اس میں قضاء شرط ہے یا نہیں ؛ البتہ مسئلۂ نوازل میں چونکہ نکاح ہوجاتا ہے، مگر لڑکی کو خیارِ کفاءت ہے، اس لئے اس میں شرطِ قضاء کا سوال پیدا ہوتا ہے، جس کی تفصیل اوپر گذر چکی ہے،

## غور طلب :

سیئ الاختیار باپ نے صغیرہ کا نکاح مہر مثل سے کفو میں کیا ہو، مگر اس میں باپ کی طمع اور ذاتی غرض کی وجہ سے صغیرہ پر عدم النظر ظاہر اور متیقن ہو، مثلاً عمر میں بہت زیادہ تفاوت ہو یا زوج دائم المرض یا معتوہ یا اپاہج وغیرہ ہو، تو یہ نکاح نافذ ہوگا یا نہیں ؟ بعض علاقوں میں یہ ظلم عام ہے، اس لئے اہلِ فتوای پر اس طرف خاص توجہ کرنا لازم ہے، بندہ ابتک اس پر جس قدر غور کر سکا اس کا حاصل یہ ہے کہ اس زمانہ میں غلبۂ فسق کی وجہ سے صورتِ مذکورہ کے اکثر واقعات کا حل تو یوں نکل آتا ہے کہ سیئ الاختیار باپ کی تزویج بالفاسق باطل ہے، باقی رہا شاذونادر کوئی ایسا واقعہ کہ زوج فاسق نہ ہو تو صرف امورِ مذکورہ کی بناء پر ایسے نکاح کا کیا حکم ہے ؟ سو فقہِ حنفی میں تو اس کا صریح حکم نظر سے نہیں گزرا، البتہ فقہِ شافعی کی کتاب شرح المہذب لمحمد نجیب المطیعی میں یہ عبارت ہے، قال الصمیری ولا یزوّج ابنہ الصغیر بعجوز ھرمۃ ولا بمقطوعۃ الیدین والرّجلین ولا عمیاء ولا زمنۃ ولا یھودیۃ ولا نصرانیۃ ولا یزوج ابنتہ الصغیرۃ بشیخ ھرم ولا بمقطوع الیدین والرّجلین ولا باعمٰی ولا بزمن ولا بفقیر وھی غنیۃ، فان فعل ذلک فسخ، وعندی انھا تحتمل وجھًا آخر انہ لا یکون لہ الفسخ بانہ لیس باعظم ممن زوج ابنتہ الصغیرۃ بجذوم اوابرص (شرح المھذب ص ۳۵۴ ج ۱۵)

اس سے ثابت ہوا کہ شوافع کے ہاں امورِ بالا میں کفاءت کے اعتبار کی روایت ہے، احناف کی بھی عباراتِ ذیل سے اس مسئلہ کے لئے کچھ روشنی ملتی ہے، قال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ تحت (قولہ فاخس من الکل) وقد علمت ان الموجب ھو استنقاص اھل العرف فیدور معہ الخ (رد المحتار ص ۳۴۹ ج ۲) وقال الرافعی ان المدار علی استنقاص اھل العرف ممن یعتد بھم من اصحاب الرأی السدید الموافق لما جاء بہ الشرع والالزم ھدم کثیر من مسائل الکفاءۃ المذکورۃ فی کتب الفقہ ولزم

عدم اعتبار الدیانۃ والنسب بل یلزم ان المعتبر کثرۃ المال والجاہ تأمل (التحریر المختار ص ۱۹۰ ج ۲)

وفی العلائیۃ لکن فی النہر عن المرغینانی المجنون لیس بکفء للعاقلۃ وقال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالی (قولہ ولا بالعقل) قال قاضی خان فی شرح الجامع واما العقل فلا روایۃ فیہ عن اصحابنا المتقدمین واختلف فیہ المتأخرون اھ (قولہ لیس بکفء للعاقلۃ) قال فی النہر لانہ یفوت مقاصد النکاح فکان اشد من الفقر ودناءۃ الحرفۃ وینبغی اعتمادہ لان الناس یعیرون بتزویج المجنون اکثر من ذی الحرفۃ الدنیئۃ (رد المحتار ص ۳۵۱ ج ۲)

وقال الرافعی (قولہ واما العقل فلا روایۃ فیہ عن اصحابنا الخ) ومافی النہر عن المرغینانی من تخریجات المشایخ فلا ینافی ما ھنا من انہ لا روایۃ فیہ عن اصحابنا ولا ینافی ھذا ما قالہ محمد من ان لہا الفسخ بالعیوب الثلاثۃ لان الفسخ فیہا لیس باعتبار عدم الکفاءۃ بل باعتبار ان النکاح یفسخ بہذہ العیوب کالبیع ولذا کان لہا لا للولی (التحریر المختار، ص ۱۹۱ ج ۲)

مذکورہ عبارات کے علاوہ بھی شامیہ اور دوسری کتب میں بھی بہت سی عبارات ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ مشایخ نے کفارت کو امور مرویّۃ عن الائمۃ میں منحصر نہیں سمجھا، بلکہ زمانہ کے حالات وعرف کے لحاظ سے اس میں مزید غور وفکر کی گنجائش ہے، بنا برعلیہ بندہ کی رائے یہ ہے کہ عدم تناسبِ عمر وغیرہ امور مذکورہ میں بطلانِ نکاح کا فتوی تو نہ دیا جائے، اس لئے کہ اُن میں ضرر کے وجود وعدم اور شدّت وخفت کا فیصلہ اہل الرأی کے غور وفکر کا محتاج ہے، لہٰذا لڑکی کو خیارِ بلوغ دیا جائے، اور وہ خیارِ بلوغ کے شرائطِ معہودہ کے مطابق عدالت میں مقدمہ پیش کرے، حاکم اہل الرأی سے حالات کی تحقیق کر کے مناسب سمجھے تو نکاح فسخ کردے، فقط واللہ تعالی اعلم

رشید احمد

۸ محرم سنہ ۹۷ھ



# بابُ الرّضاع

## نانی کا دودھ پینے سے نواسی کے والدین کا نکاح نہیں ٹوٹتا:

سوال: مندرجہ ذیل سوال وجواب کے متعلق آپ کی کیا تحقیق ہے؟

استفتاء: ایک عورت نے مسئلہ نہ جاننے کی صورت میں اپنی نواسی کو متواتر ڈھائی مہینے دودھ پلایا، اس صورت میں دودھ پینے والی لڑکی کے ماں باپ کے متعلق شریعت مطہرہ کا کیا حکم ہے؟

جواب: "چونکہ مرضعہ عورت کی اولاد دودھ پینے والے بچے کے ماں باپ پر حرام ہوجاتی ہے، اس لئے نکاح باطل ہوجائے گا"، کیا یہ جواب صحیح ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنه الصدق والصواب

اس صورت میں نکاح باطل نہیں ہوتا، لما فی العلائیة ؎

یفارق النسب الارضاع فی صور
کأم نافلة اوجدة الولد
وأم اخت واخت ابن وأم اخ
وأم خال وعمة ابن اعتمد

وفی الشامیة (قوله واخت ابن) ای کل منهما رضاعی او الاول رضاعی والثانی نسبی او العکس بخلاف ما اذا کان کل منهما نسبیا فلا تحل اخت الابن لانها اما بنتك او ربیبتك ومن هنا یعلم ما اذا ارضع ولدك من ام امه فان امه لا تحرم علیك لکونها اخت ابنك رضاعا افاده الرملی ط واخت البنت کاخت الابن الخ، وایضا فی العلائیة وقس علیه اخت ابنه وبنته، وفی الشامیة بان تقول انما حرمت علیه اخت ابنه وبنته نسبا لکونها بنته او بنت امرأته وهذا المعنی مفقود فی الرضاع (رد المحتار باب الرضاع ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۹ رصفر سنہ ۷۲ ھ

## صرف قول مرضعہ سے رضاع ثابت نہیں ہوتا:

سوال: صرف مرضعہ کے کہنے سے رضاع ثابت ہوتا ہے یا نہیں؟ ایسی حالت میں ایسے مرد اور عورت کا نکاح صحیح ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

ثبوتِ رضاع کے لئے دو مردوں یا ایک مرد اور دو عورتوں کی شہادت ضروری ہے، اگر دو عورتوں میں سے ایک خود مرضعہ ہو تو بھی کافی ہے، صرف مرضعہ کا قول معتبر نہیں، لہٰذا ایسے مرد و عورت کا آپس میں نکاح ہو سکتا ہے، البتہ اگر مرضعہ کے صدق پر دل گواہی دیتا ہے تو ایسی حالت میں احتراز بہتر ہے، مگر گنجائش پھر بھی ہے، قال فی شرح التنویر وحجته حجة المال وهی شهادة عدلین او عدل وعدلتین، وفی الشامیة ولو واحدا انها المرضعة الخ (رد المحتار ص ۴۴۴ ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۵ رجمادی الاولیٰ ۷۲ھ

## سوال مثل بالا:

سوال: قبل العقد حرمتِ رضاع قول واحد (مرضعہ یا غیر مرضعہ) سے ثابت ہوگی یا نہیں؟ دیوبند سے فتویٰ منگوایا گیا تو انھوں نے لکھا کہ قول واحد کا اعتبار نہیں، مفتی محمد شفیع صاحب کراچی نے بھی یوں ہی تحریر کیا ہے، مگر یہاں ایک مولوی صاحب نے دیوبند کے فتویٰ پر تردید لکھی ہے، اصل فتویٰ مع تردید ارسال خدمت ہے، بعجلت ممکنہ کوئی واضح فیصلہ فرما کر ممنون فرمائیں، والاجر عند اللہ الکریم۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

قبل العقد بھی رضاع میں قول واحد معتبر نہیں، قال فی الهندية ولا يقبل فی الرضاع الا شهادة رجلين او رجل وامرأتين كذا فی المحيط (الى ان قال) وان كان المخبر واحدا ووقع فی قلبه انه صادق فالاولى ان يتنزه ويأخذ بالثقة وجد الاخبار قبل العقد او بعده ولا يجب عليه ذلك كذا فی المحيط (عالمگیریة ج ۲)

فتویٰ دار العلوم دیوبند کے مستدل جزئیہ شامیہ "لكن قال فی البحر بعد ذلك ان ظاهر المتون انه لا يعمل به (ای بخبر الواحد) مطلقا فليكن هو المعتمد فی المذهب قلت وهو ايضا ظاهر كلام كافی الحاكم الذی جمع كتب ظاهر الرواية وفرق بينه وبين قول

خبر الواحد بنجاسة الماء او اللحم فراجعه من کتاب الاستحسان"، پر مولوی صاحب نے جو اعتراض کیا ہے کہ "یہ عبارت محض شہادت بعد العقد سے متعلق ہے، اور مطلقاً سے مراد شمول للرضاع الطاری وغیر الطاری ہے نہ کہ شمول للاخبار قبل العقد" اس اعتراض کے ابطال کے لئے بحر کی اصل عبارت کافی ہے ونصہ والحاصل ان الروایۃ قد اختلفت فی اخبار الواحد قبل النکاح وظاھر المتون انہ لا یعمل بہ وکذا الاخبار برضاع طار فلیکن ھو المعتمد فی المذہب (بحر ج ۳ ص ۲۵۰)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۵ محرم ۸۰ھ

## حلق میں دودھ پہنچنے کا یقین نہو تو رضاع ثابت نہ ہوگا:

سوال: ایک عورت نے ایک بچہ کے منہ میں ایسی حالت میں پستان دیا کہ بچہ بیہوش تھا، بچہ نے منہ نہیں ہلایا، عورت نے پستان نکال لیا، اس کے بعد بھی کچھ دیر بیہوش رہا، یہ معلوم نہیں کہ دودھ اس کے اندر گیا ہے یا نہیں، زیادہ گمان یہ ہے کہ اس حالت میں دودھ اس کے اندر نہیں گیا، تو شرعاً رضاع کی حرمت ثابت ہوگی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

الجواب ومنہ الصدق والصواب

جب تک حلق میں دودھ پہنچنے کا یقین نہ ہو جائے حرمت ثابت نہ ہوگی، قال فی شرح التنویر فلو التقم الحلمۃ ولم یدر ادخل اللبن فی حلقہ ام لا لم یحرم لان فی المانع شکاً، وفی الشامیۃ معزیاً الی الفتح لو ادخلت الحلمۃ فی فم الصبی وشکت فی الارتضاع لا تثبت الحرمۃ بالشک (رد المحتار ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۴ ربیع الاول ۷۴ھ

## عورت دودھ پلانے کے بعد کہتی ہے کہ دودھ نہیں تھا:

سوال: ایک عورت کے دس بارہ سال تک اولاد نہیں ہوئی اور اس عورت نے ایک بچہ کو دودھ پلایا، بعد میں کہتی ہے کہ میرے پستان میں دودھ بالکل نہ تھا، یہاں کے لوگ اختلاف کر رہے ہیں، بعض کہتے ہیں کہ اتنی مدت میں دودھ خشک ہو جاتا ہے، اور بعض کہتے ہیں کہ نہیں ہوتا، کیا ایسی صورت میں حرمتِ مصاہرت ثابت ہوگی؟ بینوا توجروا،

الجواب ومنہ الصدق والصواب

جب دودھ کے وجود پر شاہد نہیں اور عورت خود کہتی ہے کہ دودھ نہیں تھا، تو عورت

کا قول معتبر ہوگا، لہٰذا حرمت ثابت نہ ہوگی، قال فی شرح التنویر فلو التقم الحلمۃ ولم یدر ادخل اللبن فی حلقه ام لا لایحرم، وفی الشامیۃ عن القنیۃ امرأۃ کانت تعطی ثدیها صبیۃ واشتهر ذلک بینهم ثم تقول لم یکن فی ثدیی لبن حین القمتها ثدیی ولم یعلم ذلک الا من جهتها جاز لابنها ان یتزوج بهٰذہ الصبیۃ اھ (رد المحتار ج ۲ ص ۵۵٦)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۸ جمادی الآخرہ ۷۵ھ

## دو سال کے بعد دودھ پینے سے حرمتِ رضاع نہیں ہوتی:

سوال: تین سال کے بچّے نے اپنی چچی کا دودھ پیا تو چچا کی لڑکی اس کے لئے حلال ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

حلال ہے، مدتِ رضاع دو سال ہے، اس کے بعد دودھ پلانا حرام ہے، اس سے حرمتِ رضاع ثابت نہیں ہوتی، قال فی التنویر هو حولان ونصف عندہ وحولان عندهما وهو الاصح، وفی العلائیۃ ویثبت التحریم فی المدۃ فقط (رد المحتار ص ۴۳۸ ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۵ ربیع الاول ۸۴ھ

## آیسہ کے پستان کا سفید پانی موجب حرمت رضاع نہیں:

سوال: آیسہ کے پستان سے سفید پانی سی رطوبت سے حرمتِ رضاعت ثابت ہوگی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اگر اس کی رنگت دودھ جیسی نہیں بلکہ پانی کی طرح ہے تو اس سے حرمت ثابت نہ ہوگی قال فی شرح التنویر ولبن بکر بنت تسع سنین فاکثر محرم والا لا جوهرۃ، وفی الشامیۃ ای وان لم تبلغ تسع سنین فنزل لها لبن لا تحرم جوهرۃ لانهم نصوا علی ان اللبن لایتصور الا ممن تتصور منه الولادۃ فیحکم بانه لیس لبنا کما لو نزل للبکر ماء اصفر لایثبت من ارضاعه تحریم کما فی شرح الوهبانیۃ (رد المحتار ص ۴۲۳ ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۷ صفر ۹۳ھ

# کتابُ الطّلاق

## دفعۃً تین طلاقیں دینے سے مغلظ ہوجائے گی:

سوال: ایک شخص نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں لکھ کر بھیجیں تو اس صورت میں تین طلاقیں ہوں گی یا ایک؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

اس صورت میں تین طلاقیں واقع ہوگئیں، قال فی التنویر قال لموطوءته وھی ممن تحیض انت طالق ثلاثا للسنة وقع عند کل طھر طلقة وان نوی ان تقع الثلاث الساعة اوکل شھر واحدة صحت نیته، وفی الشامیة (قوله ثلاث متفرقة) وکذا بکلمة واحدة اولیٰ (الیٰ ان قال) وذھب جمھور الصحابة والتابعین ومن بعدھم من ائمة المسلمین الیٰ انه یقع ثلاث الخ (رد المحتار ج۲ ص۵۷۶)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۷ر صفر سنہ ۷۲ھ

## غیر مدخول بہا کو تین طلاقیں دینے کا حکم:

سوال: غیر مدخول بہا کو تین طلاقیں دینے سے مغلظ ہوجاتی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

غیر مدخول بہا کو تین طلاقیں تین لفظوں سے دی ہیں تو مغلظ نہیں ہوتی، صرف ایک بائن واقع ہوگی، اور اگر بیک لفظ تین طلاقیں دی ہیں (مثلاً کہا تجھے تین طلاق) تو مغلظ ہوجائیگی، قال فی التنویر قال لزوجته غیر المدخول بھا انت طالق ثلاثا وقعن وان فرق بانت بالاولیٰ ولم تقع الثانیة، وفی الشرح (بانت بالاولیٰ) لا الیٰ عدۃ فلذا لم تقع

۹

الثانیۃ، بخلاف الموطوءۃ حیث یقع الکل (رد المحتار ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۴ ذیقعدہ ۷۲ھ

## گونگے کی طلاق کا حکم:

سوال: ایک گونگے شخص نے کچھ اشارات کئے، حاضرین نے سمجھا کہ بیوی کو طلاق دے رہا ہے بعد تحقیق گونگا کہتا ہے کہ میں نے اشارے طلاق کے لئے نہیں کئے، بلکہ چوری ہوگئی ہے اس سے متعلق لوگوں کو کہتا ہوں، اب یہ طلاق ہوئی یا نہیں؟ بالفرض اگر طلاق ہوگئی تو گونگے کا یہ انکار رجوع کہا جائے گا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

گونگے کی طلاق تب واقع ہوگی کہ اس کے اشارہ میں سوائے طلاق کے اور کوئی احتمال نہ ہو صرف طلاق ہی کے لئے معین ہو، لہٰذا صورتِ سوال میں طلاق نہ ہوگی قال فی العلائیۃ ویقع طلاق کل زوج (الی قولہ) اواخرس باشارتہ المعہودۃ فانہا تکون کعبارۃ الناطق استحساناً، وفی الشامیۃ (المعہودۃ) ای المقرونۃ بتصویت منہ لان العادۃ منہ ذلک فکانت الاشارۃ بیاناً لما اجمل الاخرس (رد المحتار ج ۲) وفی الہندیۃ وان لم یکن لہ اشارۃ معروفۃ یعرف ذلک منہ اویشک فیہ فہو باطل کذا فی المبسوط (عالمگیریۃ ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۱ ربیع الاول ۷۲ھ

## مجنون کی طلاق نہیں ہوتی:

سوال: مجنون کی طلاق واقع ہوگی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

مجنون کی طلاق واقع نہیں ہوتی، قال فی العلائیۃ واہلہ زوج عاقل بالغ مستیقظ، وفی الشامیۃ (قولہ واہلہ زوج عاقل الخ) احترز بالزوج عن سید العبد ووالد الصغیر وبالعاقل ولو حکماً عن المجنون والمعتوہ الخ (رد المحتار ج ۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۶ ربیع الآخر ۷۲ھ

## سندھ میں "پھٹی کیم" طلاق صریح بائن ہے:

سوال: ایک شخص نے عام مجلس میں اپنی بیوی کو تین دفعہ کہا "پھٹی کیم" تو طلاق

ہوئی یا نہیں ؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنه الصدق والصواب

طلاق مغلظ ہوگئی، سندھی زبان میں "چھٹی کیم" "چھوڑدی" کے معنی میں مستعمل ہے، جو کہ طلاق صریح ہے، مزید اس میں "چھوڑدی" کے مفہوم کے ساتھ وصفِ شدت بھی ہے، "چھٹی کیم" کا صحیح ترجمہ "پھینک دی" بلکہ اس سے بھی بڑھ کر "تحقیر کے ساتھ پھینکدی" ہے، شدت ومبالغہ کی وجہ سے لفظ "حرام" کی طرح اس سے بھی طلاق بائن ہوگی، اور صریح ہونے کی وجہ سے نیت کی احتیاج نہیں، پھر چونکہ یہ الفاظ تین بار کہے ہیں اس لئے مغلظ ہوگئی، قال فی الشامیة تحت (قوله حرام) وسيأتي وقوع البائن به بلانية في زماننا للتعارف فان سرحتك كناية لكنه في عرف الفرس غلب استعماله في الصريح فاذا قال "رہا کردم" ای سرحتك يقع به الرجعي مع ان اصله كناية ايضاً وماذلك الا لانه غلب في عرف الفرس استعماله في الطلاق وقد مران الصريح مالم يستعمل الا في الطلاق من اى لغة كانت الخ (رد المحتار باب الكنايات ص ۵۰۳ ج ۲)، فقط والله تعالیٰ اعلم۔

غرۂ جمادی الاولیٰ سنہ ۷۳ھ

## حکم طلاق بلا فہم معنی:

سوال: ایک مولوی نے کسی جاہل مرد سے تین طلاقیں عربی زبان میں حاصل کیں، یہ شخص ان الفاظ کے مفہوم اور معنی سے بالکل ناواقف تھا، یہ طلاقیں واقع ہوئیں یا نہیں؟ اور مولوی خطاکار ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنه الصدق والصواب

تین طلاقیں قضاءً واقع ہوں گی دیانۃً نہیں ہوئیں، اور مولوی طلاقیں دلانے والا سخت گنہگار ہے، قال فی العلائية او مخطأ بان اراد التكلم بغير الطلاق فجرى على لسانه الطلاق او تلفظ به غير عالم بمعناه، وفی الشامیة (قوله غير عالم بمعناه) كما لو قالت لزوجها اقرء علی اعتدی انت طالق ثلاثا ففعل طلقت ثلاثا في القضاء لا فيما بينه وبين الله تعالى اذا لم يعلم الزوج ولم ينو بحر عن الخلاصة، وايضاً فيها تحت (قوله او لم ينو شيئا) لو لقنته الطلاق فتلفظ به غير عالم بمعناه فلا يقع اصلا على ما افتى به مشايخ اوزجند صيانة عن التلبيس وغيرهم على الوقوع

قضاءً فقط (رد المحتار، ج ۲)

غرضیکہ اگر یہ معاملہ فیصلہ کے لئے کسی حاکم کے پاس جائے گا تو وہ وقوعِ طلاق کا حکم دے گا اور اگر حاکم کے پاس معاملہ نہ پہونچا تو اس شخص کو اپنی بیوی کے ساتھ رہنا جائز ہے، بشرطیکہ عورت کو اس معاملہ کا علم نہ ہو، عورت کو علم ہوگیا تو اسے زوج کے ساتھ رہنا جائز نہیں، کما فی تنقیح الحامدیۃ المرأۃ کالقاضی ومثلہ فی البحر ورد المحتار،

مجھے ابھی تک وقوعِ طلاق قضاءً سے متعلق شرحِ صدر نہیں، ولعل اللہ یحدث بعد ذٰلک امرًا، دوسرے اہلِ فتویٰ کی طرف رجوع کریں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۸ رجمادی الاولیٰ ۷۳ھ

## سوال مثل بالا:

سوال: ایک مولوی صاحب نے ایک جاہل شخص سے یہ الفاظ کہلوائے "طلقت امرأتی ثلاثا" یہ شخص ان الفاظ کے معانی اور مفہوم سے بالکل ناواقف ہے، تو اس صورت میں اس کی عورت مطلقہ ہوگئی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

قال فی الهندیۃ واذا قال الرجل لامرأتہ انتِ طالق ولا یعلم معنی قولہ انت طالق فانہ یقع الطلاق واذا قال لامرأتہ انت طالق ولا یعلم ان هذا القول طلاق طلقت فی القضاء ولا تطلق فیما بینہ وبین اللہ تعالیٰ هکذا فی الذخیرۃ (عالمگیریۃ ج ۲ ص ۴۸)

وقال فی شرح التنویر او مخطئًا بان اراد التکلم بغیر الطلاق فجری علی لسانہ الطلاق او تلفظ بہ غیر عالم بمعناہ، وفی الشامیۃ (قولہ غیر عالم بمعناہ) کما قالت لزوجها اقرأ علی اعتدی انت طالق ثلاثا ففعل طلقت ثلاثا فی القضاء لا فیما بینہ وبین اللہ تعالیٰ اذا لم یعلم الزوج ولم ینو بحر عن الخلاصۃ (رد المحتار ج ۲ ص ۵۸۴) وایضًا فیها تحت (قولہ او لم ینو شیئًا) لو لقنتہ لفظ الطلاق فتلفظ بہ غیر عالم بمعناہ فلا یقع اصلًا علی ما افتی بہ مشایخ اوزجند صیانۃً عن التلبیس وغیرهم علی الوقوع قضاءً فقط (رد المحتار ج ۲ ص ۵۹۳)

ان عبارات سے معلوم ہوا کہ صورتِ مسئلہ میں مشایخ اوزجند رحمہم اللہ تعالیٰ کے نزدیک تو طلاق بالکل نہ ہوگی نہ دیانۃً اور نہ قضاءً اور دوسرے فقہاء رحمہم اللہ کے نزدیک صرف قضاءً ہوگی، دیانۃً نہ ہوگی،

وجوہ ذیل کی بنا پر مشایخ اوزجند کا مسلک راجح ہے، یعنی قضاءً بھی طلاق واقع نہ ہوگی:

(۱) قال فی شرح التنویر ولا یشترط العلم بمعنی الایجاب والقبول فیما یستوی فیه الجد والهزل، وفی الشامیة لکن قید فی الدرر عدم الاشتراط بما اذا علما ان هذا اللفظ ینعقد به النکاح ای وان لم یعلما حقیقة معناه الخ (رد المحتار ج ۲ ص ۳۶۷)

وایضا فی الشرح فاهمین انه نکاح علی المذهب، وفی الحاشیة قال فی البحر جزم فی التبیین بانه لو عقدا بحضرة هندیین لم یفهما کلامهما لم یجز وصححه فی الجوهرة وقال فی الظهیریة والظاهر انه یشترط فهم انه نکاح واختاره فی الخانیة فکان هو المذهب (الی قوله) ووفق الرحمتی بحمل القول بالاشتراط علی اشتراط فهم انه عقد نکاح والقول بعدمه علی عدم اشتراط فهم معانی الالفاظ بعد فهم ان المراد عقد النکاح (رد المحتار ج ۲ ص ۳۷۵)

وایضا فیها (فی بیان انعقاد النکاح بالالفاظ المصحفة) بل قصد حل الاستمتاع باللفظ الوارد شرعا،

وایضا فیها قال العامی جوزت بتقدیم الجیم او زوزت بالزاء بدل الجیم قاصدا به معنی النکاح یصح (الی قوله) ولا شك ان لفظ جوزت او زوزت لا یفهم منه العاقدان والشهود الا انه عبارة عن التزویج ولا یقصد منه الا ذلك المعنی بحسب العرف (رد المحتار ج ۲ ص ۳۷۲)

ان سب جزئیات سے یہ ثابت ہوا کہ قضاءً انعقادِ نکاح میں اگرچہ فہم معنی شرط نہیں، مگر فہم مقصد کی شرط میں کچھ اختلاف ہے، اور شامی کی تحقیق سے اشتراطِ فہم مقصد کو ترجیح معلوم ہوتی ہے، پس اگر یہی معلوم نہیں کہ یہ الفاظ نکاح کے لئے ہیں تو قضاءً بھی نکاح منعقد نہ ہوگا، اور ان احکام میں نکاح وطلاق مساوی ہیں، قال فی الشامیة فاوقعوا الطلاق بالالفاظ المصحفة مع اشتراك الطلاق والنکاح فی ان جدهما جد وهزلهما جد وخطر الفروج، وایضا فیها لا فرق یظهر بین النکاح والطلاق وقد استدل الخیر الرملی علی

ذلک بما قدمناہ من قول قاضیخان انہ ینبغی ان یکون النکاح کالطلاق الخ (رد المحتار ج ۲ ص ۳۰۲)

غرضیکہ طلاق ونکاح میں کوئی فرق نہیں، اور اس صورت میں جبکہ الفاظ کے متعلق یہ علم نہو کہ ان سے نکاح منعقد ہوجاتا ہے قضاءً نکاح نہیں ہوتا تو مقایسۃً علی النکاح طلاق بھی قضاءً واقع نہوگی،

پس شامیہ کتاب الطلاق کے دونوں جزئیے بھی اس پر محمول کئے جائیں گے کہ شوہر کو ان الفاظ کا موجب طلاق ہونا معلوم ہو، مگر یہ حمل بعید ہے، نیز عالمگیریہ کا جزئیہ اس تاویل کو قبول نہیں کرتا، لہٰذا ان تینوں جزئیات کو قول مرجوح پر محمول کرنا اقرب ہے، اور ھزلھا جن سے شبہہ نہ کیا جائے کیونکہ "ہزل" کے معنی یہ ہیں کہ علم معنی وقصدِ تکلم دونوں موجود ہوں مگر ترتبِ حکم کا قصد نہ ہو،

(۲) دیانت وقضاء کا فرق ان مقامات میں ہوتا ہے جہاں کذب وتلبیس وغیرہ کا شبہہ ہو، پس اگر زوج کے متعلق یقین ہو کہ اسے ان الفاظ سے وقوعِ طلاق کا قطعاً کوئی علم نہیں تو قضاءً بھی وقوعِ طلاق کا حکم نہ دیا جائے گا،

(۳) آجکل اس قسم کے فتنے اس قدر کثرت سے اُٹھ رہے ہیں کہ اُن کے پیش نظر سدًّا للذرائع وصیانۃً عن التلبیس مشایخ اوزجند کے مسلک ہی پر فتویٰ دینا ضروری ہے، فان الاحکام تتغیر بتغیر الزمان،

(۴) زوج مذکور نے الفاظ مذکورہ بطور نقل وحکایت کہے ہیں، نہ بطور انشاء، اور طلاق بابِ انشاء سے ہے، لہٰذا اگر الفاظ کے مفہوم ومعانی سے واقف ہو تب بھی بطور نقل اطلاق کرنے سے طلاق نہ ہوگی، قال فی الھندیۃ حکی یمین رجل فلما بلغ الیٰ ذکر الطلاق خطر بباله امرأته، ان نوی عند ذکر الطلاق عدم حکایته واستیناف الطلاق وکان موصولاً بحیث یصلح للایقاع علی امرأته یقع لانه اوقع وان لم ینو شیئاً لا یقع لانه محمول علی الحکایۃ کذا فی الفتاوی الکبریٰ (عالمگیریۃ ج ۲ ص ۴۸) وفی الشامیۃ لو کرر مسائل الطلاق بحضرتها او کتب ناقلاً من کتاب امرأتی طالق مع التلفظ او حکی یمین غیرہ فانه لا یقع اصلا ما لم یقصد زوجته (رد المحتار ج ۲ ص ۵۹۳)

اگر بلا قصدِ انشاء محض نقل ہی سے وقوعِ طلاق کا قول کیا جائے تو پہلے خود مولوی صاحب کی بیوی مطلقہ ہوجانی چاہئے کیونکہ انھوں نے پہلے خود الفاظ مذکور کہے، حالانکہ مولوی صاحب عالم بالمعنیٰ والمفہوم ہیں اور زوج غیر عالم ہے، ایسا مولوی جو تلبیس میں ابلیس کا کام انجام دے رہا ہے لائقِ تعزیر ہے، عوام پر لازم ہے کہ اس سے کلّی اجتناب اور کامل احتراز کریں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۸ رجب سنہ ۷۵ھ

## تحقیق صور لحاق وعدم لحاق طلاق :

سوال : ماقولکم رحمکم اللہ فی لحاق البائن بالبائن ؟ بینوا بیانا واضحا توجروا اجرا وافیا ،

## الجواب ومنه الصدق والصواب

اقول وباللہ التوفیق وبیدہ ازمۃ التحقیق ان محصول المبسوط فی الشامیۃ وغیرھا من الکتب المعتبرۃ ان الطلاق اما صریح اوبالکنایۃ وکل منھما اما رجعی اوبائن فالطلاق السابق واللاحق کل منھما علی اربعۃ اقسام وجمیع الصور الممکنۃ فی اللحاق ست عشرۃ حصلت من ضرب الاربعۃ فی الاربعۃ فلا لحاق فی صورتین ای ان کان الطلاق السابق بائنا صریحا کان اوبالکنایۃ فلا یلحقہ البائن بالکنایۃ فقط الا ان ینوی الانشاء اولم یمکن الحمل علی الاخبار مثل قولہ ابنتک باخری وتلحق البقیۃ البقیۃ فی اربع عشرۃ صورۃ بشرط بقاء العدۃ وھذا اخلص ماھو مسطور فی الکتب المشھورۃ بالبسط والتفصیل فاغتنمہ وتشکر ، فقط وھذا ماجاء فی فھم ھذا الفقیر والعلم عند اللہ اللطیف الخبیر ،

۲۹ ، جمادی الاولیٰ سنہ ۷۲ھ

## تعلیق طلاق اور وجودِ شرط میں گواہوں کا اختلاف :

سوال : ایک شخص پیر بخش نامی سے متعلق کہا جاتا ہے کہ اس نے اپنی بیوی کی طلاق کو معلق بالشرط کیا ہے ، مگر تعلیق بالشرط اور وجودِ شرط میں گواہوں کا اختلاف ہے ، جس کی تفصیل درج ذیل ہے :-

## بیانات متعلق تعلیقِ طلاق

بیان مولوی اسد اللہ صاحب :-

میں شہادت دیتا ہوں کہ پیر بخش زوج مسماۃ خاتون نے کہا کہ جس شخص (محمد ولد شہداد) پر میری بیوی کے ساتھ زنا کی تہمت ہے اگر یہ آگ میں سے نہ گذرا تو میری بیوی کو تین طلاقیں ، اسی طرح یہ الفاظ تین دفعہ دہرائے ،

بیان علی شیر :-

میں شہادت دیتا ہوں کہ پیر بخش نے کہا کہ محمد نے اگر آگ میں سے گذرنے سے انکار کیا تو میری بیوی کو تین طلاقیں ، یہ الفاظ تین دفعہ کہے ،

بیانِ خمیسہ :۔

میں شہادت دیتا ہوں کہ پیربخش نے کہا کہ مولوی اسد اللہ صاحب میرا فیصلہ کریں اور محمد آگ میں نہ گذرا تو میں اپنی بیوی کو طلاق دیدوں گا،

## بیانات متعلق وجودِ شرط

بیان مولوی اسد اللہ صاحب :۔

میں شہادت دیتا ہوں کہ پیربخش کے کہنے پر محمد ولد شہداد کو بلایا گیا، اور اسے قرآن اٹھانے اور آگ سے گذرنے کے متعلق کہا گیا، مگر اس نے انکار کیا،

بیان علی شیر :۔

میں شہادت دیتا ہوں کہ محمد کو مولوی اسد اللہ صاحب نے کہا کہ ہم آگ جلاتے ہیں تو اس پر سے گذرے گا یا نہیں ؟ محمد نے کہا کہ نہ ہی تو میں اولیا ہوں اور نہ ہی اولیاء کا بیٹا ہوں، کہ آگ سے گذروں، گذرنے سے انکار کردیا،

مذکورہ طریقہ پر دو شہادتیں اور بھی ہیں :

بیانِ خمیسہ :۔

میں شہادت دیتا ہوں کہ محمد متہم کو بلایا گیا اور اس سے قسم کے متعلق کہا گیا جس میں آگ سے گذرنے کا کوئی ذکر نہ تھا، محمد نے قسم سے انکار کیا،

بیان ساون :۔

میں شہادت دیتا ہوں کہ محمد متہم کو مولوی صاحب نے قسم کے متعلق کہا جس میں آگ کا ذکر نہ تھا، محمد نے قسم سے انکار کیا،

مذکورہ طریقہ پر ایک شہادت اور بھی ہے، ـــــ گواہوں کے بیانات ختم ہوئے،

اب سوال یہ ہے کہ ان شہادتوں پر شرعی حکم کیا ہوگا ؟ بینوا بالبرھان آجرکم الرحمٰن،

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

خمیسہ کا بیان تعلیق بالشرط کا مثبت نہیں، اس میں صرف وعدۂ طلاق ہے،

مولوی اسد اللہ صاحب اور علی شیر کے بیانات تعلیق پر متفق ہیں، مگر شرط میں اختلاف ہے، مولوی اسد اللہ صاحب کے بیان میں تعلیق الطلاق بترک الدخول فی النار ہے، اور علی شیر کے بیان میں تعلیق الطلاق بانکار الدخول ہے، ترک الفعل اور انکارِ قولی میں فرق ظاہر ہے، پس دونوں

میں سے کسی پر بھی نصاب کامل نہیں، اور جب تعلیق بالشرط ہی ثابت نہ ہوئی تو نفس شرط میں اختلاف فضول ہے،

البتہ اگر کسی ایک معیّن شرط کے ساتھ تعلیق پر نصاب شہادت کامل ہو یا شوہر اقرار کرے تو اس صورت میں یہ تفصیل ہے کہ:

اگر تعلیق بترک الفعل ہے تو محمد ولد شہداد نے اگر مرنے سے پہلے دخولِ نار نہ کیا تو اس کی موت کے وقت پیر بخش کی بیوی کو مغلظ طلاق ہو جائے گی، البتہ اگر قرائن سے معلوم ہو جائے کہ پیر بخش نے خاص فیصلہ کی مجلس میں یا دوسرے کسی خاص وقت تک عدمِ دخولِ نار کے ساتھ تعلیق کی ہے کما ھو المتبادر تو اس معیّن مدت کے گزرنے تک عدمِ دخول سے طلاق ہو جائے گی، اس صورت میں انکارِ دخول کا کوئی اعتبار نہیں،

اور اگر تعلیق بالانکار القولی ثابت ہو جائے تو اس شرط کا وجود مولوی اسد اللہ صاحب اور علی شیر کی شہادت سے ثابت ہے، لہٰذا طلاق واقع ہو جائے گی، اگرچہ خمیسہ اور ساون کی شہادت کے مطابق یہ شرط نہیں پائی گئی، یعنی محمد کی طرف سے انکارِ دخولِ نار نہیں پایا گیا، مگر خمیسہ اور ساون کا یہ بیان مولوی اسد اللہ صاحب اور علی شیر کی شہادت کے مقابلہ میں معتبر نہیں، لان البینة للاثبات لا للنفی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۴ رمضان ۷۲ھ

## نکاح فاسد میں تین طلاقوں سے مغلظہ نہ ہوگی:

سوال؛ ایک شخص نے دوسرے کی عدت میں نکاح کیا، پھر اس عورت کو تین طلاقیں دیدیں، تو اب اسی عورت سے دوبارہ نکاح کر سکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب ومنه الصدق والصواب

پہلا نکاح فاسد تھا، اور نکاح فاسد میں متارکت کا حکم ہے، طلاق واقع نہیں ہو سکتی، لہٰذا اس عورت سے دوبارہ نکاح درست ہے، قال فی الشامیة طلق المنکوحة فاسدا ثلاثا لہ تزوجها بلا محلل الخ (ردالمحتار ج ۲ ص ۴۸) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۹ صفر ۷۵ھ

## نابالغ کی طلاق نہیں ہوتی:

سوال؛ نابالغ کی طلاق واقع ہوتی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

الجواب ومنہ الصدق والصواب

نابالغ کی طلاق واقع نہیں ہوتی، کما فی شرح التنویر واھلہ زوج عاقل بالغ مستیقظ، وفی الشامیۃ (قولہ واھلہ زوج عاقل الخ) احترز بالزوج عن سید العبد ووالد الصغیر وبالعاقل ولو حکما عن المجنون والمعتوہ والمدھوش والمبرسم والمغمی علیہ بخلاف السکران مضطرا او مکرھا وبالبالغ عن الصبی ولو مراھقا وبالمستیقظ عن النائم الخ (رد المحتار ج ۲ ص ) فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۲۴ ذیقعدہ ۷۲ھ

سوال مثل بالا :

سوال : صغیر کی بیوی بالغہ ہے، اور زنا میں مبتلا ہے، اس ضرورت اور حاجت کے پیش نظر جواز طلاقِ صغیر کے فتویٰ کی گنجائش ہے یا نہیں؟ عند الحاجۃ جواز طلاقِ صغیر شامیہ میں منقول ہے: اذا تحققت الحاجۃ الی صحۃ ایقاع الطلاق من جھتہ لدفع الضرر کان صحیحا فاذا اسلمت وابی فرق بینھما وکان طلاقا عند ابی حنیفۃ ومحمد رحمھما اللہ تعالیٰ واذا ارتد والعیاذ باللہ تعالیٰ وقعت البینونۃ وکان طلاقا فی قول محمد رحمہ اللہ تعالیٰ واذا وجدتہ مجبوبا فخاصمتہ فرق بینھما ویکون طلاقا عند بعض المشایخ (رد المحتار باب نکاح الکافر، ج ۲ ص ۵۳۶)، نور الانوار مبحث الاھلیۃ ص ۲۸۵ میں شمس الائمہ سرخسی سے ایسی روایت منقول ہے، تحقیق انیق تحریر فرماکر ممنون فرمائیں، بینوا توجروا،

الجواب ومنہ الصدق والصواب

بوقت ضرورت شدیدہ مذہب مالکیہ کے مطابق عدم نفقہ کی بناء پر حاکم سے نکاح فسخ کرایا جا سکتا ہے، صبی کی طلاق صحیح نہیں، شمس الائمہ سے نور الانوار میں جو روایت ہے وہ شامیہ باب نکاح الکافر میں بھی منقول ہے، جو کہ بظاہر صورتِ مسئلہ میں مجوز طلاق معلوم ہو رہی ہے مگر امور ذیل پر غور کرنے سے ثابت ہوتا ہے کہ اس صورت میں طلاقِ صبی صحیح نہیں،

① قال فی شرح التنویر الطلاق من القاضی وھو علیھما لا منھما فلیسا باھل للایقاع بل للوقوع کما ورث، قربیہ، وفی الشامیۃ (قولہ فلیسا باھل للایقاع) ای ایقاع منھما بل ھما اھل للوقوع ای حکم الشرع بوقوعہ علیھما عند وجود موجبہ (رد المحتار ج ۲ ص ۵۳۶)۔

اسی بحث کے آخر میں شمس الائمہ اور صاحب الکشف کی عبارات سے ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ

کا صبی سے جواز ایقاع پر استدلال محلِ نظر ہے، قال الرافعی قد یقال عبارته ای صاحب الکشف لا تفید ان الوقوع منهما بل مشروعیة الطلاق فی حقهما عند الحاجة وهذا امر لا نزاع فیه وعبارة السرخسی انما افادت ملك الطلاق بملك النکاح وانه اذا تحققت الحاجة ولیس فیها ان الایقاع یکون منه او من القاضی بل غایة ما تفیده وجود الحاجة للایقاع من جهته وکون الایقاع الذی یحصل بعد الحاجة منه او من غیره امر آخر لا دلالة فی الکلام علیه تأمل (التحریر المختار ص۲۰۷ ج۱)

غرضیکہ صاحب الکشف اور شمس الائمہ کی عبارات سے جواز الایقاع من الصبی ثابت نہ ہوا،

(۲) وقوع الطلاق عند الحاجۃ کے جن مواضع کو حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے ذکر فرمایا ہے، یہ حکم انہی مواضع پر مقصور رہے گا، کیونکہ تصانیف فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کا مفہوم مخالف بالاتفاق حجت ہے، کما فی وقف الشامیة ونصها نعم المفهوم معتبر عندنا فی الروایات فی الکتب ومنه قوله فی انفع الوسائل مفهوم التصنیف حجة اھ ای لان الفقهاء یقصدون بذکر الحکم فی المنطوق نفیه عن المفهوم غالباً کقولهم تجب الجمعة علی کل ذکر حر عاقل مقیم فانهم یریدون بهذه الصفات نفی الوجوب عن مخالفها ویستدل به الفقیه علی نفی الوجوب علی المرأة والعبد والصبی الخ (رد المحتار ص۵۷۶ ج۳)

(۳) عورت کا زنا میں مبتلا ہوجانا حاجت مجوزۂ ایقاع نہیں، یعنی شرعاً اسے حاجت شمار نہیں کیا جا سکتا، چنانچہ قضاءً ساری عمر میں صرف ایک دفعہ جماع واجب ہے، اگرچہ دیانۃً ہر چار ماہ میں ایک دفعہ ضروری ہے، اسی اصول کی بناء پر زوجۂ عنین کو ایک دفعہ وقوعِ جماع کے بعد تفریق کا اختیار نہیں رہتا، حالانکہ صبی اور عنین کے درمیان امور ذیل میں فرق بھی ہے:-

(۱) عنین کے بارہ میں مدۃ العمر تک جماع سے قطعی مایوسی ہے، اور صبی سے متعلق کچھ وقت کے بعد ہمیشہ کے لئے قدرت کاملہ علی الجماع کا ظن غالب ہے،

(۲) عنانت ایک قدرتی ابتلاء ہے، جس میں انسان مجبور محض ہے، اور نکاح بالصبی کی مصیبت عمداً اختیار کی جاتی ہے،

(۳) قبل از نکاح عورت کو عنانت کا علم نہیں ہوتا، اگر علم عنانت پہلے سے ہو تو عورت کو فسخ کا کوئی اختیار نہیں، اگرچہ ایک دفعہ بھی جماع نہ کر سکے اور صبا کا علم عورت اور اس کے اولیاء کو شروع ہی سے ہے،

غرضیکہ عنین میں مندرجہ بالا مجبوریاں ہوتے ہوئے بھی ایک دفعہ جماع پر قدرت کے بعد فسخ نکاح کا حق نہیں رہتا، تو صبی کے حق میں یہ حاجت بطریق اولیٰ مجوّز ایقاع نہ بن سکے گی،

④ سندھ میں عدم لحاظِ تناسبِ عمر کی ظالمانہ اور منحوس رسم عام ہے جس کی وجہ سے اہلِ سندھ کے دین و دنیا کی بربادی ظاہر ہے، اس کی قباحت کے بیان پر قلم اٹھایا جائے تو اس کے لئے وسیع وقت اور بڑے دفتر کی ضرورت ہے، اور ظاہر ہے کہ جوازِ طلاق صبی کے فتویٰ میں اس دین و دنیا کی تباہ کن رسم قبیح کی ترویج و اعانت ہے، وقال اللہ تعالیٰ وَلَا تَعَاوَنُوْا عَلَى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ، عوام جبکہ اس مسئلہ کو لاینحل نہ سمجھیں گے بلکہ اس کا آسان حل انھیں ہاتھ آجائے گا تو ایسے نکاح کثرت سے ہونے لگیں گے، ایک جزئی صورت میں ایک عورت کو زنا سے بچانے کا نتیجہ یہ ہوگا کہ لاکھوں کی تعداد میں عورتیں زنا میں مبتلا ہوں گی، اگر ایک نابالغ طلاق پر راضی ہوگیا تو ضروری نہیں کہ ہر نابالغ راضی ہوجائے گا، بالفرض راضی ہو بھی جائے تو بھی صدور زنا کے بعد راضی ہوگا، لہٰذا علماء وقت کا فرض ہے کہ مسلمانوں سے اس منحوس رسم کے خاتمہ کے لئے پوری جدوجہد سے کام لیں، جوازِ طلاق نابالغ کی فضول کوشش کی بجائے عدم لحاظ تناسبِ عمر کی ظالمانہ روش کے خلاف جہاد کرنا ضروری اور فرض ہے، صورتِ واقعہ سے عبرت حاصل کرکے اس رسم کے خاتمہ کے لئے مؤثر قدم اٹھائیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم ۸ رذی الحجہ ۷۵ھ

## نابالغ کی طلاق کے لئے امام احمد کا مذہب لینا:

سوال: سندھ میں عموماً تناسبِ عمر کا خیال نکاح میں نہیں کیا جاتا، بعض دفعہ لڑکی کے بلوغ اور لڑکے کے عدمِ بلوغ کی وجہ سے ایسی صورتیں پیدا ہوجاتی ہیں کہ لڑکے سے طلاق حاصل کرنی پڑتی ہے، ایسی ضرورت میں امام احمد رحمہ اللہ تعالیٰ کے قول پر عمل کرکے لڑکے سے طلاق حاصل کرنا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

## الجواب ومنه الصدق والصواب

اس صورت میں امام احمد رحمہ اللہ تعالیٰ کے مذہب پر عمل کرنا بوجوہ ذیل جائز نہیں:

① امام احمد رحمہ اللہ تعالیٰ کے ہاں وقوعِ طلاق کے لئے لڑکے کا مراہق ہونا ضروری ہے، (کما فی بدایۃ المجتہد) سو اگر لڑکا مراہق ہے تو تفریق کی کوئی ضرورت شدیدہ نہیں،

② دوسرے مذہب پر فتویٰ کے جواز کے لئے سخت شرائط ہیں، اور از حد احتیاط کی ضرورت ہے (راالتفصیل فی الحیلۃ الناجزۃ)

(۳) امام احمد رحمہ اللہ تعالیٰ کے مذہب پر فتویٰ دینے سے فتنہ کا دروازہ کھل جائے گا، اور طلاق کی وارداتیں عام ہو جائیں گی اور عدم تناسب عمر کی ظالمانہ روش زیادہ زور پکڑے گی، اعانت علی المعصیۃ خود معصیت ہے، قال اللہ تعالیٰ وَلَا تَعَاوَنُوْا عَلَی الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ،
لہٰذا طلاق نابالغ کو جائز ثابت کرنے کی فضول کوشش کرنے کی بجائے عدمِ لحاظ تناسبِ عمر کی ظالمانہ رسم کے خلاف جد وجہد کرنا ضروری ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۵ رجب سنہ ۷۳ھ

## تجھے طلاق، مجھے آئندہ کے لئے کوئی حق نہیں:

سوال: ایک شخص نے اپنی بیوی کو ایک طلاق دے کر کہا کہ "مجھے آئندہ کے لئے کوئی حق نہیں" یہ طلاق رجعی ہوگی یا بائن؟ اور ایک طلاق ہوگی یا دو؟ یہاں اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہو رہا ہے، اس لئے مفصل ومدلل جواب سے نوازیں، جزاکم اللہ تعالیٰ احسن الجزاء،

### الجواب ومنه الصدق والصواب

قال فی الشامیۃ قبل باب طلاق غیر المدخول بہا نحو ورقتین تحت عنوان (تتمۃ) وکذلک افتی (ای الخیریۃ) بالرجعی فی قولہم انتِ طالق لایردک قاض ولا عالم لانہ لا یملک اخراجہ عن موضوعہ الشرعی وایدہ فی حواشیہ علی المنح بما فی الصیرفیۃ لو قال انت طالق ولا رجعۃ لی علیک فرجعیۃ ولو قال علی ان لا رجعۃ لی علیک فبائن اھ وقال ان قولہم لایردک قاض الخ مثل قولہ ولا رجعۃ لی علیک لان حذف الواو کاثباتہا کما ھو ظاہر لا مثل علی ان لا رجعۃ اھ قلت والفرق ان علی ان لا رجعۃ قید للطلاق لانہ شرط فیہ فہو فی معنی انت طالق طلاقاً مشروطاً فیہ عدم الرجعۃ ای طلاقاً بائناً فہو داخل تحت القاعدۃ من انہ اذا وصف الطلاق بضرب من الشدۃ والزیادۃ یقع بہا البائن کما مر عن الہدایۃ اما ولا رجعۃ لی علیک فلیس صفۃ للطلاق بل ھو کلام مستأنف اخبر بہ عما ھو خلاف الشرع فان المشروع ھو وقوع الرجعی بانتِ طالق فقولہ ولا رجعۃ لغو مثل قولہ انتِ طالق وبائن اوثم بائن بلا نیۃ کما مر الخ (رد المحتار ج۲)
تحقیق بالا اس کو مقتضی ہے کہ صورتِ مسئلہ میں ایک طلاق رجعی واقع ہو، مگر "مجھے

کوئی حق نہیں، "کنایہ طلاق کی صلاحیت میں مشابہ ہے، "بائن" سے اور "طلاق وبائن" سے وقوع واحدۂ رجعیہ میں تأمل ہے، چنانچہ شامیہ میں تحقیق بالا سے تقریباً ایک صفحہ قبل اس پر اشکال مذکور ہے، ونصہ تحت (قولہ وبالفاء فبائنۃ) وانظر لم لم یتعین تکریر الایقاع مع وجود مذاکرۃ الطلاق فان الاصل فی العطف المغایرۃ فکان ینبغی وقوع بائنتین مع الواو وثم (رد المحتار ج ۲) وایضاً قال فی العلائیۃ ولو قال انت طالق اعتدی او عطفہ بالواو او الفاء فان نوی واحدۃ فواحدۃ او ثنتین وقعتا وان لم ینو ففی الواو ثنتان الخ وفی الشامیۃ (قولہ فان نوی واحدۃ) ای بان نوی باعتدی فی الصور الثلاث الامر بالعدۃ بالحیض دون الطلاق فیصدق لظہور الامر فیہ عقب الطلاق کما مر (قولہ ففی الواو ثنتان) وکذا فی صورۃ عدم العطف اصلاً لانہ فی الصورتین یکون امراً مستأنفاً وکلاماً مبتدءً وھو فی حال مذاکرۃ الطلاق فیحمل علی الطلاق، بحر عن المحیط (رد المحتار ج ۲ ص ۵۰۸)

اس سے معلوم ہوا کہ طلاق رجعی کے بعد کنایہ کا لفظ اگر بنیت طلاق یا بلا نیت کہا تو دو طلاقیں ہوں گی، اور اگر دونوں لفظوں سے ایک ہی طلاق مراد ہے تو اس میں یہ تفصیل ہے کہ اگر کنایہ کا لفظ طلاق پر تفریع کا محتمل ہے جیسے اعتدی، اذھبی وغیرہ، تو ایک ہی طلاق ہوگی، کما ذکر فی العلائیۃ والشامیۃ قبیل الجزئیۃ المذکورۃ فی قولہ اعتدی ثلاثا، اور اگر لفظ کنایہ محتمل تفریع نہیں تو بہر کیف دو طلاقیں واقع ہوں گی، سوال میں جملہ مذکورہ اسی قسم کا ہے، لہٰذا اس صورت میں دو طلاقیں بائن واقع ہوگئیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۸/ ذی الحجہ ۷۲ھ

## تو میری منکوحہ نہیں:

سوال: اس بارہ میں شریعت مطہرہ کا کیا حکم ہے کہ زید نے اپنی بیوی کو کہا کہ تو میری منکوحہ نہیں تو کیا اس صورت میں طلاق واقع ہوگی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

اگر زید نے طلاق کی نیت سے مذکورہ الفاظ کہے تو ایک طلاق رجعی ہو جائے گی ورنہ نہیں، کما فی الھندیۃ ولو قال لامرأتہ لست لی بامرأۃ او قال لھا ما انا بزوجک او سئل فقیل لہ ھل لک امرأۃ فقال لا فان قال اردت بہ الکذب یصدق فی

الرضا والغضب جمیعا ولا یقع الطلاق وان قال نویت الطلاق یقع الطلاق فی قول ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ وایضا فیھا ولو قال ما انت لی بامرأۃ ولست لک بزوج یقع عند ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ وعندھما رحمھما اللہ تعالیٰ لا یقع (عالمگیریۃ ج ۲) وفی شرح التنویر لست لک بزوج اولست لی بامرأۃ اوقالت لہ لست لی بزوج فقال صدقت طلاق ان نواہ خلافا لھما، وفی الشامیۃ تحت (قولہ طلاق ان نواہ) واشار بقولہ طلاق الی ان الواقع بھذہ الکنایۃ رجعی کذا فی البحر من باب الکنایات (رد المحتار ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۵ محرم سنہ ۷۳ھ

## یہ میری منکوحہ نہیں، اسکو اسکے والدین کے گھر پہنچا دو میری طرف سے اسکو طلاق ہے، دوسرا خاوند بنالے:

سوال: ایک شخص نے کئی دفعہ اپنی عورت کو یہ الفاظ کہے "یہ میری منکوحہ نہیں، اس کو اس کے والدین کے گھر پہنچادو، میری طرف سے اس کو طلاق ہے، اس کو کوئی روک نہیں جس جگہ چاہے اپنا دوسرا خاوند بنالے،، ان الفاظ سے کتنی طلاقیں واقع ہوں گی؟

## جواب از مولانا عبداللہ صاحب مفتی خیر المدارس ملتان:

سوال میں دو لفظ موجب طلاق ہیں "یہ میری منکوحہ نہیں، اس کو اس کے والدین کے گھر پہنچادو،، یہ لفظ الفاظِ کنایہ میں سے شمار ہوا ہے، ففی العالمگیریۃ ولو قال لا نکاح بینی وبینکِ اوقال لم یبق بینی وبینک نکاح یقع الطلاق اذا نوی (الی قولہ) ولو قال انا بریٔ من نکاحک یقع الطلاق اذا نوی، پس اس لفظ سے بقرینۂ طلاق صریح کے جو آگے مذکور ہے ایک طلاق بائن ہوگی اور دوسرا لفظ صریح موجود ہے، لہٰذا یہ عورت مطلقہ بد۲و طلاق ہوگی، انتہی مختصرًا،

## ایرادات از جانب بندہ رشید احمد بر جواب مذکور

(۱) قولکم: سوال میں دو لفظ موجب طلاق ہیں،

اقول: سوال میں تین جملے موجب طلاق ہیں، یہ میری[۱] منکوحہ نہیں، اس[۲] کو طلاق ہے، اپنا[۳] دوسرا خاوند بنالے،

(۲) قولکم: پس اس لفظ سے بقرینۂ طلاق صریح کے جو آگے مذکور ہے الخ،

اقول: کیا ذکر طلاق اگر لفظ کنایہ کے بعد ہو تو اسے حالت مذاکرۂ طلاق پر محمول کرکے

اس سے وقوعِ طلاق کا حکم لگایا جائے گا؟ اس پر کیا دلیل ہے؟

③ قولکم: ایک طلاق بائن واقع ہوگی،

اقول: مذاکرۂ طلاق یا نیتِ طلاق کے وقت ان الفاظ سے ایک طلاق رجعی ہوگی، کما فی شرح التنویر لست لك بزوج اولست لی بامرأة (الی قولہ) طلاق ان نواہ، وفی الشامیۃ تحت (قولہ طلاق ان نواہ) واشار بقولہ طلاق الی ان الواقع بھٰذہ الکنایۃ رجعی کذا فی البحر من باب الکنایات،

④ قولکم: یہ عورت مطلّقہ بدو طلاق ہوگی،

اقول: بہرصورت تین طلاقیں واقع ہوں گی، اس لئے کہ پہلے جملہ میں تین احتمال ہیں،

(۱) بعد میں مذکور لفظ طلاق کو حالت مذاکرۂ طلاق پر محمول کرکے پہلے جملہ سے طلاق بائن کا حکم لگایا جائے، جیسا کہ آپ کی رائے ہے،

(۲) مذاکرۂ طلاق پر محمول کرکے پہلے جملہ سے رجعی طلاق ثابت کی جائے، کما فی الشامیۃ،

(۳) بعد میں مذکور لفظ طلاق کو حالتِ مذاکرہ تسلیم نہ کیا جائے، اس لئے پہلے جملہ کو موجبِ طلاق نہ کہا جائے، جیسا کہ بندہ کا خیال ہے،

احتمالِ ثانی پر تو ظاہر ہے کہ تین جملوں سے تین طلاقیں ہوجائیں گی، اور احتمالِ اول میں جملۂ اُولیٰ وثانیہ سے دو طلاقیں واقع ہوں گی، اور جملۂ ثالثہ لغو ہوگا، لان البائن بالکنایۃ لا یلحق البائن، اور احتمالِ ثالث میں جملۂ اُولیٰ لغو ہے، صرف جملۂ ثانیہ وثالثہ سے دو طلاقیں واقع ہونگی مگر سوال میں ہے کہ کئی دفعہ یہ الفاظ کہے، پس اس کا کم از کم اور اقل درجہ یہ ہے کہ دو دفعہ کہے ہوں، لہٰذا احتمال اول وثالث پر بھی تکرار کی وجہ سے مغلظ کا وقوع لابدی امر ہے،

جواب از مولانا مفتی عبد اللہ صاحب:

① ہمارے خیال میں چونکہ پہلے جملہ سے بائن واقع ہوئی تھی اس لئے آخری جملہ کو بوجہ عدم وقوع کے علی قاعدۃ البائن لا یلحق البائن ساقط سمجھا گیا تھا اس بناء پر تجوزاً کہدیا گیا تھا کہ دو لفظ موجب طلاق ہیں،

② اس پر صراحۃً جزئیہ نہیں مل سکا، البحر الرائق بحث الکنایات میں یہ عبارت پائی گئی ہے تحت (قولہ لا تطلق بہا الا بنیۃ او دلالۃ الحال) قال والمراد بدلالۃ الحال الحالۃ الظاهرۃ المفیدۃ لمقصودہ ومنہا تقدم ذکر الطلاق کما فی المحیط، اس عبارت

میں دلالتِ حال کو عام کہا گیا ہے، اور تقدمِ ذکرِ طلاق کو اس کا فرد قرار دیا گیا ہے، اس سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ بعد کی صریح طلاق اگر ایک ہی عبارت میں اور ایک ہی سیاق میں اور ایک ہی مجلس میں واقع ہو تو قرینہ بن جائے گی،

شامی کی عبارت یوں ہے الابنیۃ او دلالۃ الحال وھی حالۃ مذاکرۃ الطلاق، اس کے تحت شامی تحریر فرماتے ہیں: اشار بہ الی مافی النھر من ان دلالۃ الحال تعم دلالۃ المقال، اس عبارت میں بھی دلالۃ حال کو عام بتایا گیا ہے، قرینۂ حالیہ و قرینۂ مقالیہ دونوں اس میں شامل ہیں، اور در اصل کنایات میں احتمالِ طلاق اور رَدّ یا سبّ کے کئی ہوا کرتے ہیں، جب ایک شخص ایک سانس میں کہے کہ "میرا تیرا نکاح نہیں، میں نے تجھے طلاق دی،" تو اس خاص عبارت میں عاجز کے فہمِ ناقص میں ثانی کلام کو کلامِ اوّل کے لئے تفسیر اور قرینہ برارادۂ طلاق بنایا جا سکتا ہے، اگر کہیں اس کے خلاف تصریح مل جائے تو ماننے سے انکار نہیں،

③ اعتراض جناب کا صحیح ہے، اس جملہ سے طلاق رجعی واقع ہوتی ہے،

④ واقعی آپ کا خیال صحیح ہے، یہ عورت حرام بحرمۃ طلقات ثلاث ہو جائے گی،

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

ایراد ثانی کے جواب میں جو لکھا گیا ہے کہ دلالۃ الحال عام اور شامل ہے قرینہ حالیہ و مقالیہ کو، اس میں کوئی شک نہیں، مگر حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ قرینۂ حالیہ کو حالِ غضب میں اور قرینۂ مقالیہ کو تقدمِ ذکرِ طلاق میں منحصر فرما رہے ہیں، قال فی شرح التنویر الابنیۃ او دلالۃ الحال وھی حالۃ مذاکرۃ الطلاق او الغضب، وفی الشامیۃ (قولہ وھی حالۃ مذاکرۃ الطلاق) اشار بہ الی مافی النھر من ان دلالۃ الحال تعم دلالۃ المقال وقال وعلی ھذا فتفسر المذاکرۃ بسؤال الطلاق او تقدیم الایقاع کما فی اعتدی ثلاثا وقال قبلہ المذاکرۃ ان تسألہ ھی او اجنبی الطلاق (ردالمحتار ص ۵۰۲ ج ۲)

تاخیر ذکر طلاق دونوں میں سے کسی میں بھی داخل نہیں، مزید براں عبارات ذیل میں اس کی تصریح ہے کہ مذاکرۂ طلاق تاخیر ایقاع کو شامل نہیں، فی العلائیۃ قال اعتدی ثلاثا ونوی بالاول طلاقا وبالباقی حیضا صدق قضاء لنیتہ حقیقۃ کلامہ وان لم ینوبہ ای بالباقی شیئا فثلاث لدلالۃ الحال بنیۃ الاول حتی لو نوی بالثانی فقط فثنتان او بالثالث فواحدۃ ولو لم ینو بالکل لم یقع، وفی الشامیۃ (قولہ

قال اعتدی ثلاثا) ای قاله ثلاث مرات (قوله بنیة الاول) ای دلالة الحال بسبب نیته الایقاع بالاول قال فی فتح القدیر فقد ظهر مما ذکران حالة مذاکرة الطلاق لا تقتصر علی السؤال وهو خلاف ماقدموه من انها حال سؤالها او سؤال اجنبی طلاقها بل هی اعم منه ومن مجرد ابتداء الایقاع (قوله نوی بالثانی فقط) ای نوی به الطلاق ولم ینو بغیره شیئا فثنتان ای یقع به واحدة وکذا بالثالث اخری وان لم ینو به لدلالة الحال بایقاع الثانی ولا یقع بالاول شیء لانه لم ینو به ودلالة الحال وجدت بعده (رد المحتار ص۵۰۷ ج۲) وفیها ایضا قبیل باب التفویض تحت (قوله تقع واحدة) مع انه مذکور بعده والقرینة لابد ان تتقدم (رد المحتار ص۵۱۵ ج۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۳ رجب ۷۵ھ

## کوئی دوسرا خاوند بنالے:

سوال: ایک شخص نے اپنی عورت کو کہا کہ جہاں چاہے دوسرا خاوند بنالے، تو طلاق واقع ہوئی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

مذکورہ الفاظ اگر طلاق کی نیت سے یا بوقت مذاکرۂ طلاق کہے ہیں تو طلاق بائن واقع ہوگی ورنہ نہیں، قال فی الهندیة وبا تبغی الازواج تقع واحدة بائنة ان نواها او اثنتین وثلاث ان نواها هکذا فی شرح الوقایة (عالمگیریة ج۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۵ محرم ۷۳ھ

## دو۲ بیویوں کو بدون تعیین تین۳ طلاقیں:

سوال: ایک شخص کی دو بیویاں تھیں، ایک دفعہ اس شخص نے غصہ میں اٹھ کر کہا میں نے تین طلاق دی، تین دفعہ یوں ہی کہا، نہ بیوی کا لفظ کہا اور نہ ہی کسی بیوی کا نام لیا، اب شریعتِ محمدیہ میں اس کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

قال فی الشامیة فی اول باب الصریح تحت (قوله لترکه الاضافة) ولا یلزم کون الاضافة صریحة فی کلامه کما فی البحر لو قال طالق فقیل له من عنیت فقال امرأتی طلقت امرأته، (رد المحتار ص۴۶۶ ج۲)، وایضا فیها قبیل باب

الکنایات تحت، (قولہ واما تصحیح الزیلعی الخ) ویظہر مما قررناہ ایضاً ان قولہ علی الطلاق کما ہو الشائع فی زماننا مثل قولہ امرأتی طالق لان معناہ کما مرّ ان فعلت کذا الزم الطلاق ووقع ولایخفی ان ہذا محتمل لان یکون المراد لزم الطلاق من امرأۃ اومن اکثر ولا ترجیح لاحدہما علی الآخر فینبغی ان یثبت لہ صرفہ الی من شاء، وفی الشرح قال امرأتہ طالق ولم یسمّ (الی قولہ) ولوکان لہ امرأتان کلتاہما معروفۃ لہ صرفہ الی ایتہما شاء خانیۃ ولم یحک خلافا، وایضاً فیہ قال لنسائہ الاربع بینکن تطلیقۃ طلقت کل واحدۃ تطلیقۃ وکذا لوقال بینکن تطلیقتان اوثلاث اواربع (ای تقع علی کل واحدۃ تطلیقۃ واحدۃ) الّا ان ینوی قسمۃ کل واحدۃ بینہن فتطلق کل واحدۃ ثلاثاً (ردالمحتار ص ۴۹۹، ۴۹۸ ج۲)، وفی الھدایۃ ولو قال لثلاث نسوۃ لہ انتن طوالق ثلاثا اوطلقتکن ثلاثا یقع علی کل واحدۃ ثلاث ولا ینقسم بخلاف مالوقال اوقعت بینکن ثلاثا فانہا تقسم بینہن فتقع علی کل واحدۃ طلقۃ کذا فی غایۃ السروجی (عالمگیریۃ ص ۳۶۱ ج۱)،

## جزئیاتِ مذکورہ سے امورِ ذیل ثابت ہوئے:

① اگرچہ طلاق کی نسبت بیوی کی طرف صراحۃً نہیں کی، تو بھی طلاق واقع ہوجائے گی، للقرائن البینۃ،

② دونوں عورتوں میں سے جس کی نیت کی ہو اسی کو تین طلاقیں واقع ہوجائیں گی،

③ اگر دونوں کا ارادہ کیا تو ہر ایک کو تین طلاقیں ہوں گی،

④ اگر یوں کہے کہ "تین طلاقیں دونوں میں تقسیم کرکے دیتا ہوں" تو ہر ایک پر دو طلاقیں واقع ہوں گی، البتہ اگر تین طلاقوں میں سے ہر طلاق دونوں بیویوں پر تقسیم کرنے کی نیت ہو تو ہر ایک بیوی کو تین طلاقیں ہوجائیں گی،

صورتِ سوال میں تقسیم کا لفظ نہیں، اس لئے دونوں کی نیت تھی تو دونوں پر مغلظ طلاق واقع ہوگئی، اور دونوں میں سے کسی ایک کی نیت تھی تو اس کو مغلظ طلاق ہوگئی، اس صورت میں تین طلاقیں دونوں بیویوں پر تقسیم نہ ہوں گی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۹ رجمادی الاولیٰ ۷۳ھ

## صیغۂ مستقبل سے طلاق نہیں ہوتی:

سوال: ایک شخص نے اپنی عورت سے کہا کہ اگر تو فلاں کام کرے گی تو میں تجھے طلاق دیدوں گا، اس کے بعد اگر اس عورت نے وہ کام کیا تو طلاق واقع ہوگی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

اس صورت میں طلاق واقع نہ ہوگی، اس میں صرف ارادۂ طلاق کا اظہار ہے، قال فی الحامدیة صیغة المضارع لا یقع بها الطلاق الا اذا غلب فی الحال کما صرح به الکمال ابن الهمام (حامدیة ج ۱ ص ۳۸) وفی الشامیة تحت (قوله وما بمعناها من الصریح) وکذا المضارع اذا غلب فی الحال مثل اطلقك کما فی البحر (رد المحتار ص ۴۲۶ ج ۲) فقط والله تعالیٰ اعلم

۲۶ شوال ۷۳ھ

## طلاق نامہ لکھنے سے طلاق ہو جاتی ہے:

سوال: ایک عورت کا خاوند انڈیا میں رہتا ہے، عورت کے والد نے کئی دفعہ اسے لکھا کہ اپنی بیوی کو آکر لے جاؤ، ورنہ اسے طلاق دیدو، اور طلاق نامہ لکھ کر بھیج دو، اس کے جواب میں عورت کے خاوند نے یہ الفاظ لکھے: "اب میں ایمان سے کہتا ہوں کہ طلاق نامہ میں نے لکھوا لیا ہے اور جلد ہی روانہ کر رہا ہوں" اب یہ شخص طلاقنامہ روانہ کرنے میں تاخیر کر رہا ہے، اور ٹال مٹول کرتا ہے، تو کیا شریعت مطہرہ کے حکم کے بموجب وقوع طلاق کے لئے عورت تک طلاق نامہ پہنچنا شرط ہے یا کہ صرف طلاق نامہ لکھنے سے طلاق واقع ہو گئی؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

وقوع طلاق کے لئے طلاقنامہ کا عورت تک پہنچنا شرط نہیں، صرف لکھنے سے طلاق واقع ہو جاتی ہے، اس لئے صورتِ سؤال میں جب کہ اس شخص نے طلاقنامہ لکھوا لیا ہے اس کی بیوی پر اسی قسم کی طلاق رجعی یا بائن واقع ہو گی، جو اس نے لکھوائی ہے، اور عدت بھی طلاق نامہ لکھوانے کے وقت سے شروع ہو گئی، اگرچہ تاحال عورت تک طلاق نامہ نہ ہی پہنچا ہو، نقل فی الشامیة قبیل باب الصریح عن الهندیة ثم المرسومة لا تخلو اما ان ارسل الطلاق بان کتب اما بعد فانت طالق فکما کتب هذا یقع الطلاق وتلزمها العدة من وقت الکتابة وان علق طلاقها بمجیء الکتاب بان کتب اذا جاءك کتابی فانت طالق فجاءها الکتاب فقرأته اولم تقرأ یقع الطلاق، کذا فی الخلاصة ط، (وبعد اسطر) ولو

قال للکاتب اکتب طلاق امرأتی کان اقرارا بالطلاق وان لم یکتب
(رد المحتار ص۴۶۵ ج۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم ۴/ ذیقعدہ ۷۳ھ

## بیوی کو "چلی جاؤ" کہنا:

سوال: ایک شخص نے اپنی عورت کو کہا کہ "اپنے میکہ چلی جاؤ" تو طلاق ہوئی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

اگر طلاق کی نیت سے کہا تو طلاق بائن ہوگی ورنہ نہیں، اگر شوہر نیتِ طلاق کا انکار کرے تو اس کا قول بدون قسم معتبر نہیں، اولاً بیوی خود اس سے گھر ہی میں قسم طلب کرے، اگر قسم سے انکار کرے تو بیوی عدالت میں مقدمہ دائر کرے، اور قاضی اس سے قسم طلب کرے، اگر وہاں بھی قسم سے انکار کرے تو قاضی ان میں تفریق کردے البتہ اگر بیوی کو اس کے صدق کا ظن غالب ہو تو قسم طلب کرنا لازم نہیں، قال فی التنویر وتقع رجعیۃ بقولہ اعتدی واستبرئی رحمک وانت واحدۃ وبباقیہا البائن (رد المحتار ص۵۰۶ ج۲) وقال العلائی رحمہ اللہ تعالیٰ والقول بیمینہ فی عدم النیۃ ویکفی تحلیفہا لہ فی منزلہ فان ابی رفعتہ للحاکم فان نکل فرق بینہما، مجتبی (رد المحتار ص۵۰۵ ج۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم
۱۴/ ربیع الاول ۷۴ھ

## سسرال میں نہ رہوں تو بیوی سے لادعوی ہوں:

سوال: ایک شخص نے نکاح سے پہلے یہ اقرار نامہ لکھ دیا کہ میں ہمیشہ بیوی کے اقرباء کے ساتھ رہوں گا، اس کی خلاف ورزی کرنے کی حالت میں اپنی بیوی سے لادعوی ہوں، اب یہ شخص اپنے اقرار کو پورا نہیں کرتا تو اس کی بیوی کو طلاق ہوگئی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

سندھ کے عرف میں "بیوی سے لادعوی ہوں" صریح طلاق ہے، اور مثل لفظِ حرام ہے، لہٰذا بدون نیت ہی ایک طلاق بائن ہوگئی، کما حقق ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ فی بحث لفظ حرام،

واما صحۃ التعلیق مع عدم الاضافۃ الی الملک صراحۃ فلما فی الہندیۃ فی الفصل الثامن من الباب الرابع ولو قال کل امرأۃ لی طالق ان فعلت کذا

ولیست لہٗ امرأۃ ونوی امرأۃ یتزوجہا بعد ذلک صحت کما اذا قال کل امرأۃ تکون لی والیٰ ھٰذا ذھب شمس الاسلام محمود وقال نجم الدین لا تصح وقال السید الامام وبالقول الاول نأخذ کذا فی اصول الاستروشنی (عالمگیریۃ ج ۲) وفی الخلاصۃ ولو قال کل امرأۃ لی فھی طالق ان فعلت کذا ولا امرأۃ لہ فان نوی امرأۃ یتزوجہا یصح ویکون بمنزلۃ قولہ کل امرأۃ یکون لی (خلاصۃ ج ۲)

اقول لا یوھم ان الاضافۃ المعنویۃ الی الملک انما تکفی اذا کانت المرأۃ غیر معینہ واما المعینۃ فوقوع الطلاق علیہا مشروط بکون الاضافۃ مصرحۃ لان المراد من المعینۃ ان تکون مذکورۃ باسمہا ونسبہا ان کانت غائبۃ ومشارًا الیہا ان کانت حاضرۃ فان لم یشر الی الحاضرۃ فھی غیر معینۃ وان ذکر اسمہا ونسبہا، والتفصیل فی الشامیۃ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۱ رجمادی الاولیٰ ۷۴ھ

## فاحشہ کو طلاق دینا مستحب ہے :

سوال : ایک عورت فاحشہ اور بدچلن ہے، سمجھانے کے باوجود باز نہیں آتی، خاوند کی نافرمان ہے، ایسی عورت کو اگر خاوند طلاق دیدے تو اس پر کوئی گناہ تو نہیں ؟ بینوا توجروا،

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

ایسی عورت کو طلاق دینا گناہ نہیں بلکہ مستحب اور ثواب ہے، اور اگر عورت یہاں تک نافرمان ہے کہ خاوند کے لئے اس کے ساتھ رہنا مشکل ہو، گھر میں ہر وقت فتنہ وفساد برپا رہتا ہو تو ایسی صورت میں طلاق دینا واجب ہے، قال فی التنویر وایقاعہ مباح وقیل الاصح حظرہ الا لحاجۃ، وفی الشرح کریبۃ وکبر (الیٰ ان قال) بل یستحب لو مؤذیۃ او تارکۃ صلوٰۃ غایۃ، ومفادہ ان لا اثم بمعاشرۃ من لا تصلی ویجب لو فات الامساک بالمعروف، وفی الشامیۃ (قولہ لو مؤذیۃ) اطلقہ فشمل المؤذیۃ لہ او لغیرہ بقولہا او بفعلہا ط (قولہ او تارکۃ صلوٰۃ) الظاھر ان ترک الفرائض غیر الصلوٰۃ کالصلوٰۃ وعن ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ لان القی اللہ تعالیٰ وصداقہا بذمتی خیر من ان اعاشر امرأۃ لا تصلی ط (رد المحتار ص ۵۰۲ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۴ رمضان المبارک ۷۴ھ

## مٹی کے ڈھیلے دینے سے طلاق نہیں ہوتی:

سوال: سندھ میں عام رواج ہے کہ عورت کو طلاق کی نیت سے تین ڈھیلے مٹی کے دیتے ہیں، اور اسے تین طلاقیں سمجھتے ہیں، اس سے شرعاً طلاق ہوگی یا نہیں؟ اور رجعی ہوگی یا بائن؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

بغیر تلفظ کے صرف مٹی کے ڈھیلے دینے سے طلاق نہیں ہوتی، قال فی الشامیة تحت (قوله ورکنه لفظ مخصوص) وبه ظهران من تشاجر مع زوجته فاعطاها ثلاثة احجار ینوی الطلاق ولم یذکر لفظاً لاصریحاً ولا کنایة لا یقع علیه کما افتی به الخیر الرملی وغیرہ الخ (رد المحتار ج ۲ ص ۵۷۴)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۶ جمادی الآخرہ ۷۵ھ

## زانی سے معاوضہ لینا طلاق نہیں:

سوال: بلوچستان میں عام رواج ہے کہ اگر کسی عورت پر زنا کا ثبوت مل جائے تو شوہر اپنی بیوی کو گھر سے نکال دیتا ہے، اور قوم کے سردار کے پاس زانی سے بدل (رقم) لینے کی درخواست پیش کرتا ہے، جس پر سردار زانی سے مزنیہ کے شوہر کو رقم دلاتا ہے، بس اسی کو ہی طلاق شدید سمجھا جاتا ہے، آئندہ کے لئے یہ شخص بغیر طلاق وغیرہ دینے کے حرام سمجھتا ہے، کیا شرعاً اس سے طلاق ہوجائے گی؟ یا سردار کے فیصلہ کو تحکیم قرار دے کر قبول بدل (رقم) کو بحکم خلع کہا جا سکتا ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

جب تک طلاق کا لفظ صریح یا کنایہ بنیت طلاق نہ کہے گا طلاق نہ ہوگی، محض رقم عوض میں وصول کرکے حرام سمجھنے سے طلاق نہیں ہوتی، قال فی شرح التنویر ورکنه لفظ مخصوص، وفی الشامیة هو ما جعل دلالة علی معنی الطلاق من صریح او کنایة فخرج الفسوخ علی ما مر واراد اللفظ ولو حکماً لیدخل الکتابة المستبینة واشارة الاخرس والاشارة الی العدد بالاصابع فی قوله انت طالق هکذا کما سیأتی وبه ظهران من تشاجر مع زوجته فاعطاها ثلاثة احجار ینوی الطلاق ولم یذکر لفظاً لاصریحاً ولا کنایة لا یقع علیه کما افتی به الخیر الرملی وغیرہ وکذا ما یفعله

بعض سکان البوادی من امرہا بحلق شعرہا لایقع بہ طلاق وان نواہ (رد المحتار ص۵۷۴ ج۲)

اسے خلع کہنا بھی صحیح نہیں، کیونکہ خلع میں تعلیق الطلاق بقبول البدل ہوتی ہے، اور صورتِ سؤال میں اس کے برعکس پہلے بیوی کو چھوڑ کر بعد میں بدل کا مطالبہ کیا جاتا ہے، البتہ اگر قبولِ بدل سے طلاق کو معلق کیا ہو تو طلاق ہو جائے گی، مگر مال زانی پر واجب نہ ہوگا، اس لئے کہ یہ رقم بدل خلع کی حیثیت سے نہیں لی جاتی، بلکہ زنا پر جرمانہ سمجھی جاتی ہے، اور جرمانہ مالی ناجائز ہے، زنا کے عوض میں مال پر مصالحت کی تردید احادیث صحیحہ میں موجود ہے "ان ابنی کان عسیفاً الخ" بالفرض اس رقم کو بدل خلع قرار دیا جائے تو بھی زانی پر رقم واجب نہ ہوگی، کیونکہ وجوب مال کے لئے قابل کی رضا شرط ہے، اور زانی کو قبول پر مجبور کیا جاتا ہے، قال فی شرح التنویر اکرھھا الزوج علیہ تطلق بلا مال لان الرضا شرط للزوم المال وسقوطہ (رد المحتار ج۲ ص۷۷۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۶ جمادی الآخرہ ۷۵ھ

## متعدد بار سوال کے جواب میں اقرار سے ایک طلاق ہوگی:

سوال: ایک شخص اپنی بیوی سے جھگڑ کر باہر نکلا، اس سے کسی نے پوچھا کہ تم نے اپنی بیوی کو طلاق دیدی ہے، اس نے کہا ہاں دیدی ہے، پھر دوسرے شخص نے پوچھا تو اس کے جواب میں بھی یہی کہا کہ طلاق دیدی ہے، پھر تیسرے نے پوچھا، تو بھی یوں ہی جواب دیا، کیا اس صورت میں طلاق واقع ہوگئی، اگر ہوگئی تو ایک یا کہ تین؟ بینوا بیانا شافیا، توجروا اجرا وافیا،

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

پہلی بار سوال کے جواب میں جب اقرار کیا تو بصورت کذب صرف قضاءً اور بصورت صدق دیانۃً بھی طلاق واقع ہو جائے گی، قال فی شرح التنویر لو قیل طلقت امرأتک فقال نعم او بلی بالھجاء طلقت بحر (رد المحتار ج۲ ص۵۹۲) وایضا فیہ قیل لہ الست طلقتہا تطلق ببلی لا بنعم وفی الفتح ینبغی عدم الفرق للعرف، وفی الشامیۃ ان المعتبر فی احکام الشرع العرف حتی یقام کل واحد منہما مقام الآخر (رد المحتار ص۵۹۲ ج۲)

بہرحال عدت میں رجوع نہ کیا تو عورت کو تمکین وطء جائز نہیں، قال فی الشامیۃ فی باب الصریح تحت (قولہ ولو نوی عن العمل لم یصدق اصلاً ولو صرح بہ دین فقط) والمرأۃ کالقاضی اذا سمعتہ او اخبرہا عدل لا یحل لہا تمکینہ (رد المحتار ص۵۹۴ ج۲)

دوسری یا تیسری بار سوال کے جواب میں ظاہر ہے کہ انشاء طلاق مقصود نہیں بلکہ اخبار مقصود

ہے، اس لئے طلاق واقع نہ ہوگی، قال فی شرح التنویر فی آخر باب طلاق غیر المدخول بہا (فروع) کرر لفظ الطلاق وقع الکل، وفی الشامیۃ تحت القول المذکور واذا قال انت طالق ثم قیل لہ ماقلت فقال قد طلقتہا او قلت ہی طالق فہی طالق واحدۃ لانہ جواب کذا فی کافی الحاکم (رد المحتار ج ۲ ص ۶۲۳) وفی شرح التنویر لایلحق البائن البائن اذا امکن جعلہ اخبارا عن الاول (الی قولہ) فلا یقع لانہ اخبار فلا ضرورۃ فی جعلہ انشاءً، وفی الشامیۃ (قولہ لانہ اخبار) ای یجعل اخبارا لانہ امکنہ ذلک (رد المحتار ص ۶۲۹ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۷ محرم سنہ ۷۶ھ

## "طلاق دیتا ہوں" سے طلاق ہوجاتی ہے:

سوال: زید انتہائی غصہ کی حالت میں اپنی بیوی سے بار بار کہتا ہے کہ "میں تجھ کو طلاق دیتا ہوں" مگر اس سے قبل اس کا کوئی ارادہ یا نیت ہرگز نہ تھی، بعض صاحبان یہ کہتے ہیں کہ لفظ "طلاق دیتا ہوں" کوئی اہمیت نہیں رکھتا، اس لئے کہ اکثر غصہ میں بچوں کو، دوسروں کو، بیوی کو کہا جاتا ہے کہ "میں تجھ کو ابھی مارتا ہوں، بدلہ دیتا ہوں، مزہ چکھاتا ہوں" مگر وہ مارتا نہیں، نکالتا نہیں، بدلہ دیتا نہیں، مزہ چکھاتا نہیں، کیا ایسی شکل میں طلاق واقع ہوجاتی ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

لفظ "طلاق دیتا ہوں" حال کے لئے موضوع ہے، لہٰذا اس سے طلاق واقع ہوگئی، اگرچہ یہ جملہ مستقبل قریب کے لئے بھی گاہے گاہے استعمال ہوتا ہے، معہٰذا زوج اگر نیت استقبال کا مدعی ہو تو خلافِ ظاہر ہونے کی وجہ سے اس کا قول قبول نہ ہوگا، صورتِ سؤال میں تو زوج ہی نیتِ استقبال کا مدعی نہیں، اگر اس نے یہ الفاظ تین یا اس سے زیادہ بار کہے تو طلاق مغلظ ہوگئی، قال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ تحت (قولہ وما بمعناہا من الصریح) وکذا المضارع اذا غلب فی الحال مثل اطلقک کما فی البحر (رد المحتار ص ۴۶۶ ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۰ ربیع الاول سنہ ۸۵ھ

## تکرارِ تعلیق سے تکرار طلاق:

سوال: کسی نے اپنی بیوی سے دو مرتبہ ان دخلت الدار فانت طالق کہا، اس کے بعد دخولِ دار پایا گیا، تو اس کی بیوی پر کتنی طلاقیں واقع ہوں گی؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملہم الصواب

دو طلاقیں ہوں گی، البتہ اگر تکرار بنیت تاکید ہو تو دیانۃً ایک طلاق ہوگی، قضاءً دو ہوں گی، قال فی الدر (فروع) فی ایمان الفتح مالفظہ وقد عرف فی الطلاق انہ لو قال ان دخلت الدار فانت طالق، ان دخلت الدار فانت طالق، ان دخلت الدار فانت طالق وقع الثلاث واقرہ المصنف ثمۃ، وقال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ وقع الثلاث) یعنی بدخول واحد کما تدل علیہ عبارۃ ایمان الفتح حیث قال ولو قال لامرأتہ واللہ لا اقربک ثم قال واللہ لا اقربک فقربہا مرۃ لزمہ کفارتان ام والظاہر انہ ان نوی التاکید یدین ح (رد المحتار ج ۲ ص ۵۵۹) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۸ / جمادی الاولیٰ ۱۳۸۶ھ

## حلالہ کرنے کرانے والوں پر لعنت ہے:

سوال: زید نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دے کر جدا کر دی ہے، اب زید دوبارہ اپنا گھر آباد کرنا چاہتا ہے، اگر زید کی مطلقہ کسی شخص سے یہ شرط لگا کر نکاح کرے کہ جب میں چاہوں علیحدگی اختیار کر سکتی ہوں، اس میں شرعی حکم کیا ہے؟ ان کے اس ارادہ کا علم سابق شوہر کو بھی ہے اور عنقریب ہونے والے شوہر کو بھی ہے، بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملہم الصواب

اس مسئلہ کی شرعی حقیقت یہ ہے کہ مطلقہ مغلظہ دوسرے شخص کے ساتھ دائمی نکاح کرے پھر اتفاقاً وہ طلاق دیدے یا مرجائے تو یہ عورت پہلے شوہر کے لئے حلال ہے، سوال میں مذکور صورت کے مطابق حلالہ کا مروجہ طریقہ حرام ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے شوہر، دوسرے شوہر اور بیوی تینوں پر اللہ تعالیٰ کی لعنت کی بددعاء فرمائی ہے، البتہ اگر کسی کو میاں بیوی کی حالت پر رحم آئے اور وہ اُن پر احسان کی نیت سے نکاح کرلے اور صحبت کے بعد طلاق دیدے تو کوئی گناہ نہیں، بشرطیکہ اس کی نیت کا دوسرے کسی کو بھی قطعاً کوئی علم نہ ہو، اسی طرح اگر عورت کے دل میں یہ نیت تھی کہ وہ دوسرے شخص سے نکاح کے بعد اس سے طلاق حاصل کرکے پھر پہلے شوہر سے نکاح کرے گی اور اس کی اس نیت کا کسی دوسرے کو قطعاً علم نہ ہو تو عورت پر کوئی گناہ نہیں، قال فی العلائیۃ وکرہ التزوج للثانی تحریما لحدیث لعن المحلل والمحلل لہ بشرط التحلیل کتزوجتک علی ان احللک وان حلت للاول لصحۃ النکاح

وبطلان الشرط فلا یجبر علی الطلاق کما حققہ الکمال (الی قولہ) اما اذا اضمر ذلک لا یکرہ وکان الرجل مأجوراً لقصد الاصلاح، وقال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ وکرہ التزوج للثانی) کذا فی البحر لکن فی القہستانی وکرہ للاول والثانی وعزاہ محشی مسکین الی الحموی عن الظہیریۃ وینبغی ان یزاد المرأۃ بل ھی اولیٰ من الاول فی الکراھۃ لان العقد بشرط التحلیل انما جری بینہا وبین الثانی والاول ساع فی ذلک ومتسبب والمباشر اولیٰ من المتسبب ولفظ الحدیث یشمل الکل فان المحلل لہ یصدق علی المرأۃ ایضاً (قولہ لحدیث لعن المحلل والمحلل لہ) باضافۃ حدیث الی لعن فھو حکایۃ للمعنی والا فلفظ الحدیث کما فی الفتح لعن اللہ المحلل والمحلل لہ وھو کذلک فی بعض النسخ (رد المحتار ص ۵۸۶ ج ۲)۔

ایسے نکاح کی حرمت اور مورد لعنت ہونے کے لئے شرط تحلیل کی تصریح ضروری نہیں بلکہ ایک دوسرے کی نیت کا علم بھی بقاعدہ "المعروف کالمشروط" اسی میں داخل ہے، وھو مفہوم قولہ اما اذا اضمر ذلک لا یکرہ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۵ رجمادی الآخرہ ۸۷ھ

## "فارغ خطی" صریح طلاق ہے:

سوال: زید نے اپنی بیوی کو ایک تحریر روانہ کی، اس میں یہ الفاظ مرقوم ہیں: "میری طرف سے تمہیں فارغ خطی ہے، تمہارا مہر تم کو ملے گا، بلکہ کچھ سوا" تو اس سے کونسی طلاق واقع ہوگی اور کتنی؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

لفظ "فارغ خطی" عرف میں طلاق کے لئے مستعمل ہے، لہٰذا اس سے ایک طلاق رجعی واقع ہوگئی، اگرچہ طلاق کی نیت نہ ہو، قال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ تحت (قولہ حرام) فان سرحتک کنایۃ لکنہ فی عرف الفرس غلب استعمالہ فی الصریح فاذا قال رھا کردم ای سرحتک یقع بہ الرجعی مع ان اصلہ کنایۃ ایضا وما ذلک الا لانہ غلب فی عرف الفرس استعمالہ فی الطلاق وقد مر ان الصریح مالم یستعمل الا فی الطلاق فی ای لغۃ کانت (رد المحتار ص ۵۰۳ ج ۲)

امداد الفتاویٰ میں اس لفظ سے وقوع بائن تحریر ہے، جس کی دو وجہیں بیان فرمائی ہیں

ایک یہ کہ اس سے ایقاع بائن متعارف ہے، دوسری یہ کہ سوال میں مذاکرۂ طلاق تحریر ہے، اور "فارغ خطی" بریۃ وخلیۃ کا ہم معنی ہے، جس سے بحالتِ مذاکرہ بائن طلاق واقع ہوتی ہے، بندہ کو ان دونوں وجہوں میں اشکال ہے، وجہ اول میں یہ کہ عوام کو رجعی اور بائن میں فرق معلوم نہیں، وہ اس سے بالکل بے خبر ہیں، لہٰذا ایقاع بائن کا متعارف ہونا محل کلام ہے، کما قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ تحت (قولہ حرام) فان العامی الجاھل الذی یحلف بقولہ علیّ الحرام لا افعل کذا لا یمیز بین البائن والرجعی فضلا عن ان یکون عرفہ ایقاع البائن بہ وانما المعروف عندہ ان من حنث بھذا الیمین یقع علیہ الطلاق مثل قولہ علیّ الطلاق لا افعل کذا (رد المحتار ص۵۰۳ ج ۲)

دوسری وجہ میں یہ اشکال ہے کہ جب "فارغ خطی" کو بوجہ عرف صریح طلاق تسلیم کر لیا گیا تو اس سے کنایہ کا حکم وقوع بائن ختم ہو گیا، جیسا کہ سرحتك دراصل ان کنایات سے ہے جن سے طلاق بائن واقع ہوتی ہے، مگر عرف میں صریح طلاق ہو جانے کی وجہ سے اس سے رجعی واقع ہوتی ہے اسی طرح بریۃ وخلیۃ سے اگر عرف میں صریح طلاق واقع ہو جائے تو ان الفاظ سے بھی رجعی ہوگی، چنانچہ لغت ترک میں "سن بوش" خلیۃ کا ہم معنی ہے، اور عرف کی وجہ سے صریح ہے، اس لئے حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے اس سے وقوع رجعی کا فیصلہ تحریر فرمایا ہے، البتہ لفظ حرام کی طرح کنایہ کے کسی لفظ میں شدت پائی جائے تو عرف میں اس سے صریح طلاق ہو جانے کے بعد بھی بائن ہی واقع ہوگی، اس لئے سندھی میں "پھٹی کیم" صریح ہونے کے باوجود بائن ہے، کیونکہ یہ "پھینک دی"، بلکہ "تحقیر کے ساتھ پھینک دی" کا ہم معنی ہے، جس میں "چھوڑ دی" کے مفہوم سے زائد وصفِ شدت بھی ہے، قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ فی اول باب الصریح (تنبیہ) قال فی الشرنبلالیۃ وقع السؤال عن التطلیق بلغۃ الترك ھل ھو رجعی باعتبار القصد او بائن باعتبار مدلول سن بوش او بوس اول لان معناہ خالیۃ او خلیۃ فینظر اھ، قلت وافتی الرحیمی تلمیذ خیر الرملی بانہ رجعی وقال کما افتی بہ شیخ الاسلام ابو السعود ونقل مثلہ شیخ مشایخنا الترکمانی عن فتاوی علی آفندی مفتی دار السلطنۃ وعن الحامدیۃ (رد المحتار ص۴۶۵ ج ۲) وقال رحمہ اللہ تعالیٰ فی آخر ما قال والطال فی لفظ "حرام"، والحاصل انہ لما تعورف بہ الطلاق صار معناہ تحریم الزوجۃ وتحریمھا لا یکون الا بالبائن (رد المحتار ص۵۰۴ ج ۲)

البتہ امداد الفتاوی میں مذکورہ صورت سوال میں فارغ خطی بعوض اسقاطِ مہر ہے، اس لئے اگر مجلس ابراء ہی میں شوہر نے فارغ خطی دیدی تو بائن ہوگئی، لما فی خلع الشامیۃ عن الذخیرۃ والخانیۃ وغیرہما طلبت منہ طلاقہا فقال ابرئینی عن کل حق لک حتی اطلقک فقالت ابرأتک عن کل حق للنساء علی الازواج فقال الزوج فی فورہ طلقتک واحدۃ وھی مدخول بہا تقع بائنۃ لانہ طلاق بعوض وھو الابراء دلالۃ اھ (وبعد سطر) فکذا اذا طلب ابراءھا لہ عن المھر والنفقۃ صریحا لیطلقھا فابرأتہ وطلقھا فورًا یصح الابراء لانہ ابراء بعوض (وبعد ثلاثۃ اسطر) وفی الحاوی الزاھدی ولو ابرأتہ لیطلقھا فقام ثم طلقھا یبرأ ان لم ینقطع حکم المجلس والا فلا اھ (رد المحتار ص ۶۱۵ ج ۲) غرضیکہ امداد الفتاوی میں منقول سوال کے مطابق جواب صحیح ہے مگر جواب میں مذکورہ وجوہ صحیح نہیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۸ رجمادی الآخرۃ سنہ ۸۷ھ

## تدبیرِ ابطالِ تعلیق:

سوال: طلاق ثلاث معلق جیسا کہ ان دخلت الدار فانت طالق ثلاثا وغیرہ کی صورت میں اس تعلیق کو ختم کرنے کی کوئی صورت ہے کہ دخولِ دار بھی ہو اور طلاق بھی نہ پڑے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

اس کی تدبیر یہ ہے کہ ایک طلاق دیدے، عدت گزرنے کے بعد عورت گھر میں داخل ہو اس سے تعلیق ختم ہو جائے گی، پھر اس عورت سے دوبارہ نکاح کرلے، اس کے بعد دخولِ دار سے طلاق نہیں پڑے گی، قال فی العلائیۃ وتنحل الیمین بعد وجود الشرط مطلقا لکن ان وجد فی الملک طلقت والا لا فحیلۃ من علق الثلاث بدخول الدار ان یطلقھا واحدۃ ثم بعد العدۃ تدخلھا فتنحل الیمین فینکحھا (رد المحتار ص ۵۴۵ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۸ رجمادی الآخرۃ سنہ ۸۷ھ

## صیغۂ مستقبل سے وقوعِ طلاق سمجھ کر اقرار طلاق کیا:

سوال: ایک آدمی نے اپنی بیوی کو غصہ میں آکر کہا کہ اگر دوبارہ آواز کی تو تجھے تین طلاق دوں گا، اس سے پہلے کچھ کشمکش چل رہی تھی، اس نے خیال کیا کہ میں نے جو الفاظ

استعمال کئے اُن سے شاید طلاق واقع ہوگئی، اس لئے لوگوں سے کہنے لگا کہ اس کو میں نے طلاق دیدی ہے، کیا اس صورت میں طلاق واقع ہوسکتی ہے؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

طلاق ہوگئی، بلکہ کسی مفتی کے غلط فتویٰ کی بنا پر شوہر طلاق کی خبر دے تو بھی قضاءً طلاق ہوجاتی ہے، دیانۃً نہیں ہوتی، صورتِ سوال میں تو اس کی خبر قولِ مفتی پر مبنی نہیں۔ اس لئے دیانۃً بھی طلاق ہوگئی، مگر طلاق کے عدد میں اس کے قول اول "تین طلاق دیدوں گا" کا اعتبار نہیں بلکہ لوگوں کو خبر دینے میں جو الفاظ استعمال کئے ہیں ان کا اعتبار ہے، اگر یوں کہا کہ "میں نے طلاق دیدی ہے" جیسا کہ سوال میں مذکور ہے، تو ایک طلاق ہوئی، اور اگر "تین طلاق دیدی ہے" کہا تو تین طلاقیں ہوگئیں، قال فی الاشباہ فی القاعدۃ السابعۃ عشر ولو اقر بطلاق زوجتہ ظانا الوقوع بافتاء المفتی فتبین عدمہ لم یقع کما فی القنیۃ وقال الحموی (قولہ لم یقع) ای دیانۃ اما قضاءً فیقع کما فی القنیۃ لاقرارہ بہ (الاشباہ والانظار ص۱۹۴ ج۱)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

غرۂ رجب سنہ ۸۷ھ

## رجوع سے طلاق باطل نہیں ہوتی:

سوال: زید نے اپنی زوجہ کو ایک طلاق دیدی، پھر رجوع کرلیا، پھر کچھ دن بعد کسی بات پر طلاق رجعی دیدی، پھر کہنے سننے سے رجعت کرلی، پھر تیسری مرتبہ طلاق رجعی دی، تو اب تین طلاقیں پڑ گئیں یا نہیں؟ اور تینوں ملاکر تین طلاقیں ہوگئیں یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

تین طلاقیں واقع ہوگئیں، رجعی طلاق کے بعد عدت کے اندر رجوع کرلینے سے بیوی حلال تو ہوجاتی ہے مگر اس سے طلاق کا عدد باطل نہیں ہوتا، یعنی رجوع کے بعد بھی یہ طلاق تین طلاقوں کے مجموعہ میں شمار ہوگی، اس لئے اس کے بعد مزید دو طلاقوں سے مغلظ ہوجائے گی، اسی طرح رجعی طلاق کی عدت گذرنے کے بعد دوبارہ نکاح کیا یا بائن طلاق کے بعد دوبارہ نکاح کرلیا تو آئندہ دو طلاقوں سے مغلظ ہوجائے گی، البتہ عورت نے کسی دوسرے شوہر کے ساتھ نکاح کیا اس نے بھی طلاق دیدی یا اس کا انتقال ہوگیا اور عورت نے پھر پہلے شوہر سے نکاح کرلیا تو اب اس کو نئے سرے سے تین طلاقوں کا اختیار ہے، ایک یا دو طلاقوں سے مغلظ

نہ ہوگی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۲؍ذی الحجہ ۸۷ھ

## طلاق کی جھوٹی خبر کا حکم:

سوال: زید کسی ناراضگی کی وجہ سے اپنی بیوی ہندہ کو اس کے والدین کے گھر نہیں جانے دیتا تھا، ایک مرتبہ ہندہ کا بھائی عمر اپنی بہن کو لینے آیا ہوا تھا، اور خاوند عمر کے ساتھ بھیجنے پر آمادہ نہیں تھا، باتوں باتوں میں جھگڑے کی صورت بن گئی، اور انتہائی سخت کلامی تک نوبت پہنچ گئی، اس وقت زید کا والد بکر بھی گھر میں موجود تھا، رات کو یہ جھگڑا ہوا، مگر زید ہندہ کو بھیجنے پر آمادہ نہ ہوا، یہ مجلس ناکامی پر اختتام پذیر ہوئی، اور سارے افراد سو گئے، صبح کو زید نے محسوس کیا کہ والد صاحب اس کی مرضی کے برخلاف ہندہ کو عمرو کے ساتھ ضرور بھیج دیں گے، اور مجھے بھی اس پر مجبور کریں گے، لہٰذا اس نے خیال کیا کہ میں گھر سے چلا جاؤں، چنانچہ وہ کسی دوسرے شہر میں چلا گیا، اور بیوی کو کہہ گیا کہ تو میکے مت جانا، زید کے چلے جانے پر بکر نے ہندہ کو عمرو کے ہمراہ روانہ کر دیا، دو تین دن کے بعد آکر جب زید نے دیکھا کہ بیوی چلی گئی تو غصہ میں ایک تحریر طلاق کی اپنی بیوی کو لکھ بھیجی، جس کی نقل ہمراہ لف ہے، تحریر بھیجنے کے بعد اسے یہ احساس ہوا کہ میں نے بڑی سخت غلطی کی، اور والد صاحب کی ناراضگی اس کے لئے مزید پریشانی کا موجب بن گئی، کہ والد صاحب سمجھیں گے کہ چونکہ انھوں نے ہندہ کو بھیج دیا تھا تو ان کے اس بھیجنے سے ناراض ہو کر زید نے طلاق کا انتہائی اقدام کیا، والد کی اس ناراضگی سے بچنے کے لئے زید نے یہ کہنا شروع کر دیا کہ میں نے ہندہ کو طلاق والد صاحب کے بھیجنے کی وجہ سے نہیں دی بلکہ یہ تحریر بعد میں بھیجی گئی، اس سے پہلے جس رات عمرو کے ساتھ میرا جھگڑا ہوا تھا اس رات کو سوتے وقت میں نے بہت دفعہ ہندہ کو طلاق دیدی تھی، زید نے یہی بیان اپنے بھائی خالد کے پاس بھی دیا، اور کہا میں نے اس رات نہ جانے کتنے سینکڑوں مرتبہ طلاق دیدی تھی، اور اپنے ایک دوسرے بھائی صادق کے پاس بھی یہی بیان کیا، علاوہ ازیں اپنے والد بکر کو بھی یہی لکھا کہ جس رات جھگڑا ہوا تھا اسی شب بعد میں میں نے طلاق دیدی تھی، اس تحریر کی نقل بھی لف ہذا ہے، اب کچھ عرصہ کے بعد زید حقیقتِ حال کو یوں واضح کرتا ہے کہ شب مذکور میں میں نے ہرگز طلاق نہیں دی، طلاق کا کوئی لفظ میرے مُنہ سے نہیں نکلا تھا، نہ اس شب اور نہ اب تک، میرے سابقہ بیانات صرف والد صاحب کی ناراضگی کم کرنے کے لئے تھے اور فی الواقع طلاق کے سلسلہ میں جو کچھ ہوا وہ سب اُس تحریر میں منحصر ہے جو کہ ہندہ کو بھیجی گئی تھی، اور شب مذکور میں طلاق دینا میں نے قصداً جھوٹ کہا تھا

قابلِ دریافت یہ امور ہیں:

(۱) برتقدیرِ صحتِ واقعہ قصداً جھوٹ کہنے سے دیانۃً طلاق ہوگی یا نہیں؟

(۲) اگر نہیں تو زید نے جو تحریر ہندہ کو بھیجی تھی جس کی نقل ہمراہ ارسال ہے اس سے کونسی طلاق واقع ہوگی، رجعی یا بائن یا مغلظ؟

(۳) صورتِ مسئولہ میں ہندہ کو زید کے ہاں بدون تجدیدِ نکاح یا بعد تجدیدِ نکاح آباد ہو جانا درست ہے؟

## بیوی کے نام بھیجی ہوئی تحریر کا ضروری حصہ

"میں آج شام جب گھر واپس آیا تو آپ کو غائب پایا، جس سے اندازہ ہوا کہ بیٹی بھی خاوند کی مرضی کے خلاف باپ کے نقشِ قدم پر چلنے لگی ہے، جو بیوی اپنے خاوند کے حکم کو ماننے کو تیار نہ ہو اس کے ساتھ زندگی گذارنا یا اس پر اعتماد کرنا گویا اپنے آپ کو دھوکہ دینا ہے، اس لئے آپ کی آزادیٔ طبع کو مد نظر رکھتے ہوئے آپ کو مکمل آزادی دیتا ہوں تاکہ آپ اپنی زندگی اپنی اور اپنے باپ کی مرضی کے مطابق گذار سکیں، اب میرے گھر آنے کی ناکام کوشش مت کرنا۔"

## والد کے نام خط کا ضروری حصہ

(بیوی کا نام) کا فیصلہ لکھا اور نہ جانے زبان سے کتنے سینکڑوں مرتبہ طلاق کا تلفظ کیا اور بستر پر کروٹیں لیتے ہوئے رات گذاری، صبح اُٹھتے ہی شہر کو چل دیا، صادق آباد سے ....... کی معرفت ....... کے نام فیصلہ روانہ کیا، تین دن کے بعد ہوش آیا اور چک واپس گیا، مگر چک میں بڑی مشکل سے چند گھنٹے رہ سکا، نہ جانے میں کس عذاب میں پھنس گیا ہوں، خدا کے لئے میری اس عذاب سے جان چھڑائیے، آپ باپ ہیں، خدا کے بعد باپ کے سوا میں اور کس سے مدد مانگ سکتا ہوں، مجھے کسی طرح چین نہیں آتا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

(۱) اگر زید نے واقعۃً طلاق کی جھوٹی خبر دی تھی تو دیانۃً طلاق نہیں ہوئی، لیکن قضاءً ہو جائیگی، یعنی اگر معاملہ کسی حاکم یا عدالت یا پنچائت تک پہنچا تو وقوعِ طلاق کا فیصلہ کیا جائے گا، چونکہ سینکڑوں مرتبہ طلاق دینے کا اقرار ہے اس لئے طلاق مغلظ کا حکم دیا جائے گا۔

اگر جھوٹی خبر سے قبل کسی کو گواہ بنا لیتا کہ میں اس طرح کی جھوٹی خبر دوں گا تاکہ والد صاحب ناراض نہ ہوں تو قضاءً بھی طلاق کا حکم نہ ہوتا۔

(۲) لفظ "آزادی دیتا ہوں" عرف میں طلاق کے لئے مستعمل ہے، خط میں "مکمل آزادی" کا

لفظ ہے جو بدون طلاق بائن کے حاصل نہیں ہوتی، لہٰذا اس تحریر سے ایک طلاق بائن واقع ہوگئی،

③ اگر عدالت یا پنچائت تک معاملہ نہ پہنچا تو صرف تحریر کی وجہ سے ایک طلاق بائن ہوئی، اس لئے تجدید نکاح کرسکتا ہے، اور عدالت یا پنچائت تک معاملہ پہنچ گیا تو طلاق مغلظ کا فیصلہ ہوگا، اس لئے تجدید نکاح کی بھی کوئی گنجائش نہیں رہے گی، نقل فی الشامیۃ عن البحر ولو اقر بالطلاق کاذبًا او ھازلًا وقع قضاءً لا دیانۃً اھ ویأتی تمامہ (رد المحتار ص ۴۵۷ ج ۲) وایضًا فیہا تحت (قولہ او ھازلًا) عن البزازیۃ والقنیۃ لو اراد بہ الخبر عن الماضی کذبًا لا یقع دیانۃً وان اشہد قبل ذلک لا یقع قضاءً ایضًا (رد المحتار ص ۴۵۹ ج ۲) وفی شرح التنویر قال انت طالق او انت حر وعنی الاخبار کذبًا وقع قضاءً الا اذا اشہد علی ذلک (رد المحتار ص ۴۹۹ ج ۲)

اگر بیوی کو کئی طلاقوں کے اقرار کا علم ہوگیا تو اس کے لئے اس شوہر کے ساتھ تجدید نکاح جائز نہیں لان المرأۃ کالقاضی، البتہ اگر بیوی کو حقیقتِ امر کا کامل یقین ہو اور اس کا قلب پورے طور پر مطمئن ہو کہ شوہر نے سینکڑوں طلاقوں کی جھوٹی خبر دی ہے تو اس کا شوہر کے ساتھ تجدید نکاح کرنا جائز ہے، اس لئے کہ طلاق کی جھوٹی خبر سے قضاءً وقوعِ طلاق کا حکم مظنۂ تہمت ہونے کی بناء پر کیا جاتا ہے، چنانچہ وجود بینہ کی صورت میں یہ بناءِ حکم موجود نہیں، اس لئے وقوعِ طلاق کا حکم بھی نہیں لگایا جاتا، اسی طرح عورت پر حقیقتِ حال واضح ہونے کی صورت میں اس کے حق میں مظنۂ تہمت نہیں، لہٰذا اس کے لئے حرمت بھی ثابت نہ ہوگی، المرأۃ کالقاضی کا مقتضی بھی یہی ہے، اس لئے کہ قضاء القاضی بعلمہ میں یہ تفصیل ہے کہ خالص حدود اللہ میں جائز نہیں، اور غیر حدود میں عند المتقدمین جائز ہے، متأخرین نے فسادِ زمان کی بناء پر اس کو ناجائز قرار دیا ہے، اس علت کا اثر صرف غیر کے لئے قضاء پر پڑتا ہے، خود اپنے نفس کے لئے حکم معلوم کرنے پر اس کا کوئی اثر نہیں، لہٰذا اپنے لئے اپنے علم کے مطابق عمل کرنا جائز ہے، نقل فی الشامیۃ عن منیۃ المفتی الملخصۃ من السراجیۃ ما نصہ قال القاضی یقضی بعلمہ بحد القذف والقصاص والتعزیر ثم قال تقضی بعلمہ فی الحدود الخالصۃ للہ تعالیٰ لا یجوز اھ افادہ بعض المحشین وھذا موافق لما مر عن الفتح معنی الفرق بین الحد الخالص للہ تعالیٰ وبین غیرہ ففی الاول لا یقضی اتفاقًا بخلاف غیرہ فیجوز القضاء فیہ بعلمہ وھذا علی قول المتقدمین وھو خلاف المفتی بہ کما علمت (رد المحتار ص ۴۹۵ ج ۴) وقال

العلائی رحمہ اللہ تعالیٰ ان المعتمد عدم حکمہ بعلمہ فی زماننا اشباہ، وقال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ ای عند المتأخرین لفساد قضاۃ الزمان وعبارۃ الاشباہ الفتوی الیوم علی عدم العمل بعلم القاضی فی زماننا کما فی جامع الفصولین (رد المحتار، ص ۳۹۴ ج ۴) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۶ ربیع الاول سنہ ۸۸ھ

## شوہر بوقت طلاق جنون کا مدعی ہے:

سوال؛ نہایت ادب سے التماس ہے کہ میں عرصہ چار پانچ ماہ سے بعارضہ ٹی بی مبتلا ہوں ڈاکٹری علاج کرا رہا ہوں، ضعف اور ناتوانی کی وجہ سے گرم دواؤں اور انجکشنوں کی گرمی دماغ کی طرف رجوع ہوگئی، عرصہ ایک ماہ سے چکر آنے لگے، اور دماغی صلاحیت جاتی رہی، معمولی معمولی باتوں پر گھر میں بیوی اور بچوں سے جھگڑا کرنے لگا، اس وقت میری عمر چھیاسٹھ ۶۶ سال کی ہو اور میری بیوی کی عمر پچاسش سال کی ہے، میرے پانچ لڑکے اور پانچ لڑکیاں ہیں، جن میں سے دو لڑکے اور تین لڑکیاں شادی شدہ ہیں، تین لڑکے اور دو نابالغ لڑکیاں غیر شادی شدہ ہیں جو کہ میری پرورش میں ہیں، جن کا ذریعۂ معاش میری آمدنی پر ہے، مورخہ ۵ ستمبر سنہ ۱۹۶۸ء کو بوقت پانچ بجے شام میری بیوی جو کہ چار پانچ روز سے بیمار تھی میں نے اس کو ڈاکٹر کے ہاں لے جانے کے لئے کہا، وہ نہیں گئی، اس بات پر مجھ کو غصہ آگیا، اور میرا دماغی توازن بگڑ گیا، اس وقت میری سمجھ میں اچھا بُرا کچھ نہیں آیا، عقل ماری گئی، اور جنونی کیفیت پیدا ہوگئی، اسی حالت میں میں نے اپنی بیوی کو تین مرتبہ طلاق ایک ہی زبان میں کہہ ڈالا، تھوڑی دیر کے بعد جب میرے ہوش وحواس درست ہوئے تو مجھ کو اپنی غلطی پر سخت ندامت ہوئی، اور اس شیطانی حرکت پر سخت افسوس ہوا، مجھ سے یہ حرکت دماغی توازن بگڑ جانے کی وجہ سے سرزد ہوئی ہو، اس صورت میں طلاق ہوئی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

اگر آپ کی جنونی کیفیت پہلے سے لوگوں میں مشہور تھی اور آپ حلفیہ بیان دیں کہ بوقتِ طلاق آپ پر یہی جنونی کیفیت طاری تھی تو طلاق نہیں ہوئی، اور اگر آپ کا جنون پہلے سے لوگوں میں معروف نہیں تھا تو اگر دو معتبر مرد یا ایک معتبر مرد اور دو معتبر عورتیں یہ شہادت دیں کہ بوقتِ طلاق آپ کی جنونی کیفیت تھی تو طلاق نہیں ہوئی،

اگر آپ کا جنون پہلے سے لوگوں کو معلوم نہیں اور وقتِ طلاق میں جنونی حالت طاری ہونے پر

تفصیل مذکور کے مطابق دو معتبر گواہ بھی نہیں تو تین طلاقیں واقع ہوگئیں اور بیوی آپ پر حرام ہوگئی، نقل ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ عن الخیریۃ تحت قول الدر (وفی القاموس دھش) وسئل نظماً فیمن طلق زوجتہ ثلاثا فی مجلس القاضی وھو مغتاظ مدھوش فاجاب نظماً ایضاً بان الدھش من اقسام الجنون فلا یقع واذا کان یعتادہ بان عرف منہ الدھش مرۃ یصدق بلا برھان اھ (رد المحتار ص ۴۶۳ ج ۲) وقال فی تنقیح الفتاوی الحامدیۃ والقول قولہ بیمینہ ان عرف منہ الدھش وان لم یعرف منہ لا یقبل قولہ قضاءً الا ببینۃ کما صرح بذلک العلماء الحنفیۃ رحمہم اللہ تعالیٰ (العقود الدریۃ ص ۱ ج ۳۹) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۷ رمضان ۸۸ھ

## طلاق کے بعد زوجین کا بضرورت اکٹھے رہنا:

سوال (متعلق مسئلہ بالا): میں ایک مہلک مرض میں مبتلا ہوں، اس حالت میں بیوی کے سوا دوسرا کوئی میری تیمارداری کرنے والا نہیں، اور نہ میرے بیوی بچوں کا میرے سوا کوئی پرورش کا ذریعہ ہے، لہٰذا ایسی صورت میں میں اپنی بیوی کو چھوڑنا نہیں چاہتا، حالات مندرجہ بالا کو مدنظر رکھ کر کوئی گنجائش نکالئے، ورنہ میری اور بچوں کی زندگی تباہ ہو جائے گی، بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملہم الصواب

بڑھاپے اور مرض کے پیش نظر ایک دوسرے کے ساتھ تعاون اور خدمت جائز ہے بشرطیکہ میاں بیوی جیسا معاملہ نہ ہونے پائے، اگر کسی ناجائز معاملہ میں ابتلاء کا ادنیٰ سا خطرہ بھی ہو تو بالکل علیحدگی اختیار کرنا فرض ہے، اور ایک مکان میں رہنا جائز نہیں، فی فصل الحداد من عدۃ العلائیۃ معزیا الی المجتبیٰ لہما ان یسکنا بعد الثلاث فی بیت واحد اذا لم یلتقیا التقاء الازواج ولم یکن فیہ خوف فتنۃ انتہی، وسئل شیخ الاسلام عن زوجین افترقا ولکل منہما ستون سنۃ وبینہما اولاد وتتعذر علیہما مفارقتہم فیسکنان فی بیتہم ولا یجتمعان فی فراش ولا یلتقیان التقاء الازواج ہل لہما ذلک قال نعم واقرہ المصنف، وفی الشامیۃ (قولہ وسئل شیخ الاسلام) حیث اطلقوہ ینصرف الی بکر المعروف بخواہر زادہ وکأنہ اراد بنقل ہذا تخصیص ما نقل عن المجتبیٰ بما اذا کانت السکنی معہا لحاجۃ کوجود اولاد یخشی ضیاعہم لو سکنوا معہ او معہا او کونہما کبیرین لا یجد ہو من یعولہ ولا ہی من یشتری لہا

او نحو ذلك والظاهران المتقيين بكون سنهما ستين سنة وبوجود الاولاد مبنى على كونه كان كذلك فى حادثة السؤال كما افاده ط (رد المحتار ص ۵۷۶ ج ۲) ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۷ رمضان ۸۸ھ

## جبری طلاق واقع ہوجاتی ہے،

سوال؛ زید نے ایک باشعور لڑکی سے شادی کی، شادی کے تین چار مہینے بعد میاں بیوی کے درمیان جھگڑا ہوتا ہے تو عورت کے ورثہ پستول کے ذریعہ جبری طلاق لیتے ہیں، شوہر بیچارہ ڈر کے مارے تین طلاق تین لفظوں سے بغیر کسی مال کے عوض کے دے کر نیت رجعی کرتا ہے، پھر دس، پندرہ یوم کے بعد اعلانِ رجعت بھی کرتا ہے، اب اس کا رجوع کرنا صحیح ہوگا یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

مکرہ کی طلاق واقع ہوجاتی ہے، اس لئے طلاق مغلظ ہوگئی، اور طلاقِ مغلظ میں نیتِ رجوع کا کوئی اعتبار نہیں، اس لئے اس سے رجوع کرنا صحیح نہیں، ایسے ابتلاء کی حالت میں یہ تدبیر اختیار کی جاسکتی ہے کہ طلاق لکھدے زبان سے نہ کہے، حالتِ اکراہ میں لکھنے سے طلاق نہیں پڑتی، دوسری تدبیر یہ ہے کہ لفظ طلاق کے ساتھ متصل ان شاء اللہ کہدے تو طلاق نہیں ہوگی خواہ ان شاء اللہ آہستہ ہی کہا ہو، بشرطیکہ خود آواز سُنے، عند الکرخی یہ شرط بھی نہیں، قال فی شرح التنویر ويقع طلاق كل زوج بالغ عاقل ولو تقديرًا بدائع ليدخل السكران ولو عبدًا او مكرهًا فان طلاقه صحيح لا اقراره بالطلاق (رد المحتار ص ۴۵۶ ج ۲) وفى الشامية (قوله ان لم يطلق بائنًا) هذا بيان لشرط الرجعة ولها شروط خمس تعلم بالتأمل شرنبلالية قلت هى ان لا يكون الطلاق ثلاثًا فى الحرة او ثنتين فى الامة الخ (رد المحتار ص ۵۷۶ ج ۲) ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۲ ذیقعدہ ۸۸ھ

## مجبوراً اقرارِ طلاق سے طلاق نہیں ہوتی:

سوال؛ ایک شخص کو طلاق پر مجبور کیا گیا اس نے مجبور ہو کر گذشتہ زمانہ میں طلاق دینے کا جھوٹا اقرار کیا، کہ اس نے اپنی بیوی کو طلاق دیدی تھی، حالانکہ اس سے قبل اس نے کوئی طلاق نہیں دی تھی، اس صورت میں طلاق ہوجائے گی یا نہیں؟

بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

حالتِ اکراہ میں طلاق دینے سے طلاق ہوجاتی ہے، مگر اقرارِ طلاق سے طلاق نہیں ہوتی، لہٰذا صورتِ سوال میں طلاق واقع نہ ہوگی، قال فی التنویر ویقع طلاق کل زوج بالغ عاقل ولو عبداً او مکرھاً، وفی الشرح فان طلاقہ صحیح لا اقرارہ بالطلاق، (رد المحتار ص ۴۲۵ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۳ محرم سنہ ۹۰ھ

## جبراً طلاق لکھوانے سے طلاق نہیں ہوتی:

سوال: میں اپنے والدین سے علیحدہ رہتا ہوں، ایک دفعہ والدین سے ملنے گیا تو ان لوگوں نے مجھے جان سے مارنے کی دھمکی دے کر کہا کہ ہم نے تمہاری شادی کرائی تھی اور ہمارے کہنے سے تمہیں یہ شادی چھوڑنی پڑے گی، کیونکہ لڑکی خراب ہے، پھر میرے والد صاحب مجھے جج کورٹ لے کر گئے، میں ایک ان پڑھ آدمی ہوں، ان لوگوں نے وہاں ایک اسٹامپ لکھوایا، مجھے نہیں معلوم اس پر کیا لکھا ہوا تھا، اتنا ضرور پتہ تھا کہ یہ سب کچھ میری بیوی کو طلاق دینے کے لئے کیا جارہا ہے، میں نے ان لوگوں کے دباؤ میں آکر اسٹامپ پر دستخط کردیئے، اور منہ سے ایک مرتبہ بھی اپنی بیوی کا نام لیکر طلاق نہیں دی، اب براہ مہربانی مجھے یہ مسئلہ بتائیں کہ میری بیوی کو طلاق ہوگئی یا نہیں؟ اگر ہوئی تو کوئی ایسا طریقہ شرع میں ہے کہ جس سے میں اپنی بیوی سے دوبارہ تعلقات بحال کرسکوں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

جبراً طلاق لکھوانے سے طلاق واقع نہیں ہوتی، جب تک زبان سے طلاق کے الفاظ نہ کہے، لہٰذا صورتِ سوال اگر صحیح ہے تو طلاق نہیں ہوئی، قال فی الشامیۃ تحت (قولہ لا اقرارہ بالطلاق) وفی البحران المراد الاکراہ علی التلفظ بالطلاق فلو اکرہ علی ان یکتب طلاق امرأتہ فکتب لا تطلق لان الکتابۃ اقیمت مقام العبارۃ باعتبار الحاجۃ ولا حاجۃ ھنا کذا فی الخانیۃ (رد المحتار ص ۴۲۵ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۲ جمادی الاولیٰ سنہ ۸۷ھ

## تیرے ہاتھ کا کھانا نہیں کھاؤں گا، میں نے تجھ کو چھوڑ دیا، چلی جا:

سوال: ایک آدمی اپنی بیوی کو حالتِ غضب میں کہتا ہے تیرے ہاتھ کا کھانا نہیں کھاؤں گا تجھ کو میں نے چھوڑ دیا ہے، تو چلی جا، جب شہادت طلب کی گئی تو تین آدمیوں نے جن میں سے

دو مطلق کے بھائی ہیں، بعینہٖ الفاظ مذکورہ پر شہادت دی، جب اس مطلق کے والد حج سے واپس تشریف لائے تو دو گواہوں نے اس پہلی گواہی سے یوں رجوع کیا ہے کہ پہلے ہم نے جس طرح گواہی دی، معاملہ اس قسم کا نہیں تھا، بلکہ اس نے اپنی بیوی کو ایک طلاق دو طلاق تین طلاق، ایک دو تین طلاق کہا تھا، مگر پہلے ہم گواہی دیتے تو ہمیں جان کا خطرہ تھا، اب چونکہ والد صاحب موجود ہیں لہٰذا ہمارے لئے کوئی خطرہ نہیں، صورت مذکورہ کا شرعی حکم کیا ہوگا؟ نیز جملہ اولیٰ کا حکم کیا ہوگا؟ جملہ ثانیہ ایک طلاق رجعی ہے، اور جملہ ثالثہ کو جملہ ثانیہ کا جزء قرار دینا صحیح ہوگا یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

جملہ اُولیٰ "میں تیرے ہاتھ کا کھانا نہیں کھاؤں گا،" میں طلاق پر دلالت کرنے والا کوئی لفظ موجود نہیں، لہٰذا اس سے کچھ واقع نہ ہوگا،

جملہ ثانیہ "تجھ کو میں نے چھوڑ دیا" سرحتك کی طرح صریح طلاق ہے، لہٰذا بلا نیت ہی اس سے طلاق رجعی ہوگئی،

جملہ ثالثہ "تو چلی جا" اگر بدون نیت یا بنیت طلاق کہا تو اس سے طلاق بائن واقع ہوگی، البتہ اگر طلاق سابق پر تفریع کی نیت سے کہا تو صرف جملہ ثانیہ سے ایک طلاق رجعی واقع ہوگی،

جملہ ثالثہ میں بدون نیت کے وقوع طلاق پر اگر یہ شبہ ہو کہ اسے فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے اُن الفاظ میں شمار کیا ہے جو بہرحال نیت پر موقوف ہیں ان میں مذاکرۂ طلاق کو نیت کے قائم مقام نہیں کیا، تو اس کا جواب یہ ہے کہ حالت مذاکرۂ طلاق یعنی حالت سؤال طلاق میں اذھبی میں چونکہ ردّ و طلاق دونوں احتمال تھے اس لئے نیت کی شرط لگائی گئی، مگر مسئلہ زیر نظر میں ایک طلاق دینے کے بعد رَد کا کوئی احتمال نہیں، بلکہ اس میں تفریع و طلاق جدید کا احتمال ہے، لہٰذا اگر تفریع کی نیت نہ ہوگی، تو مستقل طلاق شمار ہوگی،

باقی رہا مسئلہ شہادت، سو اگر پہلی شہادت فیصلہ کی مجلس میں نہ ہوئی ہو، بلکہ ویسے ہی شاہدوں نے اس کا تذکرہ کیا ہو تو اس کا اعتبار نہیں، فیصلہ کی مجلس میں جو کچھ بیان کریں گے وہ معتبر ہوگا، اگر پہلی شہادت فیصلہ کی مجلس میں ہوئی ہو اور اس کے مطابق فیصلہ ہو چکا ہو تو دوسری شہادت کا اعتبار نہیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۱ صفر ۸۹ھ

## ایسی بیوی مجھے درکار نہیں:

سوال: ایک شخص نے اپنی بیوی کو یہ کہکر گھر سے نکال دیا کہ ایسی بیوی مجھے درکار نہیں.

اس سے طلاق ہوئی یا نہیں؟ اگر طلاق ہوگئی تو رجعی ہوئی یا بائن؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

ان الفاظ سے طلاق نہیں ہوئی، نقل فی الہندیۃ عن السراج الوہاج ولو قال لا حاجۃ لی فیک ینوی الطلاق فلیس بطلاق (عالمگیریۃ ص۳۷۵ ج۱) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۶ رجمادی الآخرہ سنہ ۸۹ھ

## خیارِ طلاق مجلس کے ساتھ خاص ہے:

سوال: ایک شخص نے شادی کرتے وقت شرط لگائی تھی اور شرط کی خلاف ورزی کی صورت میں عورت کو دو عالموں کے سامنے طلاق واقع کرنے کا اختیار دیا تھا، دریافت طلب اینکہ شرط کی خلاف ورزی کی صورت میں عورت کا خیار مجلس کے ساتھ خاص ہوگا یا بعد میں جب بھی وہ چاہے طلاق واقع کر سکتی ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

عورت کو جب شرط کی خلاف ورزی کا علم ہوا اس کی اسی مجلس میں اس کو خیارِ طلاق ہے، اس کے بعد نہیں، اگر اسی وقت دو عالموں کی تلاش شروع کر دی تاکہ اُن کے سامنے طلاق واقع کرے تو خیار رہے گا ورنہ نہیں، البتہ اگر شوہر نے ہمیشہ کے لئے خیار دیا ہو مثلاً یہ کہا کہ "جب چاہے طلاق واقع کرلے" تو ہمیشہ کے لئے عورت کو خیارِ طلاق مل جائے گا، قال فی التنویر قال لہا اختاری او امرک بیدک ینوی الطلاق او طلقی نفسک فلہا ان تطلق فی مجلس علمہا بہ وان طال مالم تقم او تعمل مایقطعہ لا بعدہ الا اذا زاد متی شئت او متی ماشئت اواذا شئت اواذا ماشئت، وفی الشامیۃ تحت (قولہ مالم تقم الخ) والاصح کما فی البحر والنہر انہ لابد ان یدل علی الاعراض واثر الخلاف یظہر فیما لوقامت لتدعوا الشہود کما یأتی (ردالمحتار ص۵۱۶ ج۲) فلما لم یبطل الخیار المطلق بالتأخیر لطلب الشہود فالخیار المقید بکونہ عند الشہود من العلماء لایبطل بالاولیٰ،

وفی البحر واطلق الامر بالید فشمل المنجز والمعلق اذا وجد شرطہ ومنہ مافی المحیط لو قال ان دخلت الدار فامرک بیدک فان طلقت نفسہا کما وضعت القدم فیہا طلقت لان الامر فی یدہا وان طلقت بعد مامشت خطوتین لم تطلق

لانها طلقت بعد ما خرج الامر من یدها، وفی المنحة (قوله وان بعد ما مشت خطوتین لم تطلق) قال المقدسی فی شرحه وفی العتابیة وان مشت خطوة بطل، ا قول توفیقه ان ما فی العتابیة یحمل علی ما اذا کانت رجلها فوق العتبة والاخری دخلت بها وما سبق علی ما اذا کانت خارج العتبة فباول خطوة لم تتعد اوفی الدخول فبالثانیة تتعدی ویخرج الامر من یدها (البحر الرائق ص ۳۱۸ ج ۳) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۹ شعبان سنہ ۸۹ ھ

## طلاق بعد خلوت صحیحہ بائن ہے:

سوال: اگر کسی نے محض خلوتِ صحیحہ کے بعد یعنی قبل الدخول اپنی بیوی کو طلاق دیدی، تو وہ کونسی طلاق شمار ہوگی؟ رجعی یا بائن؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملہم الصواب

بائن ہوگی، قال العلائی رحمه الله تعالیٰ فی بیان الصور التی تکون الخلوة الصحیحة فیها کالوطء وکذا فی وقوع طلاق بائن اٰخر علی المختار، وقال ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ فی البزازیة والمختار انه یقع علیها طلاق اٰخر فی عدة الخلوة وقیل لا اھ وفی الذخیرة واما وقوع طلاق اٰخر فی هذه العدة فقد قیل لا یقع وقیل یقع وهو اقرب الی الصواب لان الاحکام لما اختلفت یجب القول بالوقوع احتیاطاً ثم هذا الطلاق یکون رجعیاً او بائناً ذکر شیخ الاسلام انه یکون بائناً اھ ومثله فی الوهبانیة وشرحها والحاصل انه اذا خلا بها خلوة صحیحة ثم طلقها طلقة واحدة فلا شبهة فی وقوعها فاذا طلقها فی العدة طلقة اخری فمقتضی کونها مطلقة قبل الدخول ان لا تقع علیها الثانیة لکن لما اختلفت الاحکام فی الخلوة فی انها تارة تکون کالوطء وتارة لا تکون جعلناها کالوطء فی هذا فقلنا بوقوع الثانیة احتیاطاً لوجودها فی العدة والمطلقة قبل الدخول لا یلحقها طلاق اٰخر اذا لم تکن معتدة بخلاف هذه والظاهر ان وجه کون الطلاق الثانی بائناً هو الاحتیاط ایضاً ولم یتعرضوا للطلاق الاول وافاد الرحمتی انه بائن ایضاً لانه طلاق قبل الدخول غیر موجب للعدة لان العدة انما وجبت لجعلنا الخلوة کالوطء احتیاطاً فان الظاهر وجود الوطء فی الخلوة الصحیحة ولان الرجعة حق الزوج واقراره بانه

طلق قبل الوطء ینفذ علیہ فیقع بائنا واذا کان الاول لا تعقبہ الرجعۃ یلزم کون الثانی مثلہ اھ ویشیر الی ھذا قول الشارح طلاق بائن آخر فانہ یفید ان الاول بائن ایضا ویدل علیہ مایأتی قریبا من انہ لا رجعۃ بعدہ وسیأتی التصریح بہ فی باب الرجعۃ وقد علمت مما قررناہ ان المذکور فی الذخیرۃ ھو الطلاق الثانی دون الاول فافھم ثم ظاھر اطلاقھم وقوع البائن اولا وثانیا وان کان بصریح الطلاق وطلاق الموطوأۃ لیس کذلک فیخالف الخلوۃ الوطء فی ذلک واجاب ح بان المراد التشبیہ من بعض الوجوہ وھو ان فی کل منھما وقوع طلاق بعد آخر اھ واما الجواب بان البائن قد یلحق البائن فی الموطوأۃ فلا یدفع المخالفۃ المذکورۃ فافھم (رد المحتار ص ۳۷۱ ج ۲) فقط واللہ تعالی اعلم،

۱۵ ربیع الآخر سنہ ۹۰ھ

## بلا ارادہ لفظ طلاق نکلنے سے طلاق ہوگئی:

سوال: ہم آپس میں بات چیت کر رہے تھے اچانک منہ سے یہ بات نکل گئی "میری منکوحہ آسیہ تجھے ایک طلاق دو طلاق تین طلاق"، اب حسب شرع کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملہم الصواب

تین طلاقیں واقع ہوگئیں، قال فی التنویر ویقع طلاق کل زوج بالغ عاقل ولو عبدا او مکرھا او ھازلا (الی قولہ) او مخطئا، وفی الشرح بان اراد التکلم بغیر الطلاق فجری علی لسانہ الطلاق (رد المحتار ص ۴۶۱ ج ۲) فقط واللہ تعالی اعلم،

۲۵ محرم سنہ ۹۱ھ

## نکاح پر معلق طلاق میں تدبیر اخفاء تجدید نکاح:

حضرت والا کی خدمت میں خیر المدارس کا سوال وجواب پیش کرتا ہوں، براہ کرم اس پر نظر فرما کر تصویب فرمائیں:

سوال: زید کو کسی مجبوری کی بنا پر یہ کہنا پڑا کہ نکاح کرتے ہی میری بیوی پر طلاق رجعی ہے، آیا صورت مسئولہ میں طلاق بائن ہوگی یا رجعی؟ اگر بائن ہو تو کیا کوئی ایسی صورت ہے کہ راز افشا نہ ہو مثلاً نکاح پڑھاتے وقت مجلس واحد میں ولی نکاح جو منکوحہ کا باپ ہے نکاح کے الفاظ کو بجائے ایک دفعہ کے دو دفعہ تلفظ کرے اور زید بھی قبول کے لفظ کو دو دفعہ کہے تو اس سے تجدید نکاح ہو جائے گی

یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## جواب از خیر المدارس ملتان:

صورت مسئولہ میں بر تقدیر صحتِ واقعہ شخص مذکور کے اس کہنے سے بوقت نکاح طلاق بائن واقع ہوجائے گی، لیکن اگر ایجاب وقبول کے الفاظ دوبارہ لوٹائے گئے تو پھر دوسری مرتبہ کہنے سے نکاح منعقد ہوجائے گا، فقط

بندہ محمد اسحٰق غفرلہ، نائب مفتی خیر المدارس ملتان

۲۱ رجمادی الاولیٰ سنہ ۹۱ھ

الجواب صحیح، محمد عبد اللہ عفا اللہ عنہ ۲۳ رجمادی الاولیٰ سنہ ۹۱ھ

اسی مجلس میں دوبارہ ایجاب وقبول کرنے سے دوبارہ نکاح منعقد ہوجائے گا، اور اس کی خبر ملنے پر منکوحہ کے سکوت کرنے یا قبضِ مہر یا رخصتی وغیرہ سے لازم ہوجائے گا، فقط والجواب صحیح،

عبد الستار عفا اللہ عنہ

خیر المدارس ملتان، ۲۳ رجمادی الاولیٰ سنہ ۹۱ھ

## الجواب باسم ملهم الصواب

جواب مذکور دو وجہ سے صحیح نہیں، اولاً اس لئے کہ ولی ایجاب کا تکرار نکاح کی تاکید کے لئے کرے گا نہ کہ بنیت تجدید، لہٰذا اس سے جدید نکاح منعقد نہ ہوگا، ثانیاً اس لئے کہ اگر ولی نے قبل از نکاح لڑکی سے اجازت لی تو یہ وکیل ٹھہرا، پس ایجاب اول سے اس کی وکالت ختم ہوگئی اور ایجاب ثانی فضولی کا ہوا، جو لڑکی کی دوبارہ اجازت پر موقوف ہوگا، اور لڑکی کی دوبارہ اجازت قولی یا فعلی جب معتبر ہوگی کہ وہ اسے اجازت سابقہ کی تاکید نہ سمجھے، بلکہ تجدید کی نیت سے اجازت دے اور ظاہر ہے کہ یہ جب ہی ہوسکتا ہے کہ لڑکی کو کسی نہ کسی طریق سے اجازتِ سابقہ کے کالعدم ہوجانے کا علم ہوجائے، رضا بالابقاء رضا بالاحداث کو مستلزم نہیں، اور اگر باپ نے پہلا ایجاب بلا اجازت کیا تو ابھی تک نکاح نافذ نہیں ہوا، لہٰذا طلاق بھی نہیں ہوگی، تکرار ایجاب وقبول کے بعد جب لڑکی کو علم ہوگا اور وہ قبول کرے گی اس وقت نکاح نافذ ہوکر طلاق بائن واقع ہوجائے گی، لہٰذا محررہ حیلہ بہرکیف بے کار رہا، بندہ نے صحیح مخلص تلاش کرنے پر غور کیا، مگر کوئی سبیل نظر نہیں آتی، ممکن ہو تو یہ تدبیر اختیار کی جاسکتی ہے کہ دوسری بار لڑکی کا والد ایجاب نہ کرے، بلکہ شوہر یا اس کا وکیل ایجاب کرے، اور لڑکی کا والد قبول کرے، اس صورت میں نکاح اول سے والد کی وکالت ختم ہوجانے کی

وجہ سے اس کا قبول کرنا صحیح نہیں ہوا اگر شوہر یا اس کے وکیل کا ایجاب صحیح ہوگیا، بعد میں شوہر بیوی پر حقیقتِ حال ظاہر کردے، اس کے بعد اگر بیوی نے قولاً یا فعلاً قبول کرلیا تو یہ نکاح نافذ ہوجائے گا، اور اگر لڑکی سے پہلے اجازت نہ لی گئی ہو تو اس کو پوری تفصیل بتانا ضروری نہیں، دوسری بار مجلسِ نکاح میں شوہر کی طرف سے ایجاب کے بعد شوہر کا بیوی کو اتنا کہدینا کافی ہے کہ میرا تجھ سے نکاح ہوگیا، اگر اس پر بیوی نے قولاً یا فعلاً اجازت دیدی تو نکاح نافذ ہوگیا، شوہر کی خبر پر بیوی کا سکوت بحکم اجازت نہیں ہوگا، سکوت بحکم اجازت صرف اس صورت میں ہوتا ہے کہ نکاح کی خبر ولی اقرب نے دی ہو، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ ۱۳ جمادی الآخرہ سنہ ۹۱ھ

## تو طلاق ہے:

سوال: کسی نے اپنی زوجہ کو اس طرح کہا کہ "تو طلاق ہے تو طلاق ہے تو طلاق ہے" کیا عورت اپنے زوج پر حرام ہوگئی؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

تین طلاقیں واقع ہوکر حرام ہوگئی، قال فی التنویر وفی انت الطلاق او طالق الطلاق او انت طالق طلاقا یقع واحدۃ رجعیۃ ان لم ینوشیئا او نوی واحدۃ او ثنتین فان نوی ثلاثا فثلاث (رد المحتار ص ۴۶۸ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۳۰ شوال سنہ ۹۱ھ

## ایک دو تین، جاؤ، تو میری ماں بہن ہے:

سوال: ایک فتویٰ ارسالِ خدمت ہے، اس سے متعلق اپنی رائے عالی و تحقیق انیق تحریر فرما کر تشفی فرمائیں، والاجر عند اللہ الکریم۔

سوال: شخصے درحالتِ غضب و مذاکرۂ طلاق زوجۂ خویش را مخاطب کردہ گفت "یک دو سہ برو، تو مادر و خواہر من ہستی" و کدام نیت از طلاق وغیرہ نداشتہ بود، آیا بگفتن الفاظ مذکورہ بر زوجۂ آں طلاق واقع می شود یا نہ؟ اگر می شود پس چند و کدام؟ بینوا توجروا۔

### الجواب:

اقول وباللہ التوفیق ومنہ السداد، ایں الفاظ تجزیہ طلب اند و کل سہ اجزاء اند، ہر یک جزء را حکم علیحدہ نوشتہ می شود، جزء اول، یک دو سہ، جزء دوم، برو، جزء سوم، تو مادر و خواہر من ہستی،

جواب جزء اول آنکہ یک دو سہ اوصاف اند وآں ہم بوجہ تابع بودن موصوف خود مفید برائے طلاق نیستند، بالفرض اگر نیت طلاق داشتہ باشد پس ہم یک دو سہ تنہا ایں الفاظ مہمل شمردہ می شوند ازان تکرار طلاق دراں وقت می شود ہرگاہ از زبان ایں جانب اشارۂ لفظی کردہ باشد، لیکن درینجا بہمراہی عدد کدام اشارہ لفظی نیست، ومجرد عدد اند وعدد کدام مفہوم ندارد، کما فی الشامیۃ ص ۲۸۶ ج ۲ وقد تقرر فی الاصول ان العدد لا مفہوم لہ اھ، وایضاً فی الشامیۃ وبہ ظہران من تشاجر مع زوجتہ فاعطاھا ثلاثۃ احجار وینوی بہ الطلاق و لم یذکر لفظاً لاصریحاً ولا کنایۃ لایقع علیہ کما افتی بہ الخیر الرملی رد المحتار ص ۴۵۳ ج ۲ ونظیر آں در اہمال لفظ ہکذا کہ شخص بسہ انگشت خود زنِ خود را اشارہ کردہ بگوید انت ھکذا فقط، اینجا اشارہ بیان است ملفوظ را وآں دریں جا موجود نیست، کما قال فی الدر المختار ولو قال انت ھکذا مشیرا ولم یقل طالق لم ارہ، ودر غایۃ الاوطار تحت عبارت مذکورہ نقلاً عن حاشیۃ المدنی نوشتہ است حلبی می گوید کہ دریں صورت طلاق واقع نشدن نہایت صریح است، زیرانکہ ایں لفظ نہ صریح است ونہ در کنایہ داخل است واشارہ بیان است ملفوظ را وایں جا آں ہم موجود نیست،

وخیر الدین رملی گفتہ کہ ایں طور قول لغو اند اگرچہ قائل نیت طلاق داشتہ باشد، وحموی بر حاشیہ الاشباہ والنظائر ہم عدم وقوع را از قول بعضے علماء تصریح کردہ است (حاشیۂ مدنی علی الدر) و علامہ شامی در منحۃ الخالق حاشیہ البحر الرائق ص ۲۸۶ ج ۳ می فرماید قال الرملی وقید بقولہ انت طالق لانہ لو قال انت ھکذا فھو لغو ولو نوی الطلاق لان اللفظ لا یشعر بہ والنیۃ لا تؤثر بغیر اللفظ، قال الزیلعی فی تعلیل اصل المسألۃ لان الاشارۃ بالاصابع تفید العلم بالعدد عرفاً وشرعاً اذا اقترنت بالاسم المبھم اھ والطلاق ھنا یشار الیہ بہ فتأمل ولم ارہ من صرح بہ فی ھذا المحل الی الآن ثم راجعت احکام الاشارۃ من الاشباہ والنظائر فوجدتہ قال ولم ار الآن انت ھکذا مشیرا باصابعہ ولم یقل طالق اھ اقول وقد رأیت الحکم کما ذکرتہ بالعلۃ المذکورۃ فی کتب الشافعیۃ کشرح الروض لشیخ الاسلام زکریا وغیرہ ولا شیء من قواعدنا ینافیہ فتأمل،

ونظیر دوم آنچہ کسے بجواب زوجۂ خود کہ مرا طلاق بدہ بسہ انگشت بطرفش اشارہ کرد

ونیتِ طلاق داشت وبزبان ہیچ نگفت کما قال فی الخانیۃ المرأۃ قالت لزوجھا طلقنی فاشار الیھا بثلث اصابع ونوی بہ التطلیقات لا تطلق مالم یتلفظ بہ اھ،

ونظیر سوم آنچہ کہ بجواب مطالبۂ طلاق از زن شوہر آں بطرفش سہ عدد کلوخ انداخت وگفت بگیر، کہ در ابہام مثل یک دوسہ اند ولغو اند اگرچہ ایں القاءِ احجار وغیرہ را در اعتقادِ خود طلاق می پندارد کما قال الشامی ص ۴۶۵ ولا یقع بالقاء ثلاثۃ احجار الیھا او امرھا بحلق شعرھا وان اعتقد الالقاء والحلق طلاقا کما قدمنا لان رکن الطلاق اللفظ وما یقوم مقامہ مما ذکر کما مرّ،

ایضاً قال العلامۃ الشامی فی منحۃ الخالق حاشیۃ البحر ص ۲۸۷ ج ۳ وبہ یعلم جواب ما یقع من الاتراك من رمی ثلاث حصوات قائلاً انت ھکذا ولا ینطق بلفظ الطلاق وھو عدم الوقوع تأمل،

لذا بلفظ ھکذا اور در مذاکرۂ طلاق سہ انگشت اشارہ کردن یا سہ کلوخ انداختن یا یک دوسہ گفتن کدام طلاق واقع نمی شود اگرچہ نیتِ طلاق داشتہ باشد، زیرا کہ رکن طلاق لفظ طلاق ست یا چیزے کہ قائم مقام طلاق باشد وایں الفاظ نہ الفاظ طلاق اند ونہ قائم مقام طلاق،

وآنچہ در فتاوی خلاصہ ص ۹۸ ج ۲ نوشتہ است وفی الفتاوی رجل قال لامرأتہ ترا یکے تراسہ او قال تو یکے تو سہ قال ابو القاسم الصفار لا یقع شیء وقال الصدر الشہید یقع اذا نوی وقال بہ یفتی الخ،

باید دانست کہ فرق درمیان ترا یکے وتراسہ وتو یکے وتو سہ درمیان یک دوسہ واضح ست فتأمل، چنانکہ درمیان انت واحدۃ ودرمیان صرف واحدۃ گفتن، اول از کنایات طلاق ند ووقوع ازاں موقوف بر نیت ست ودوم لغو، کما قال فی البحر الرائق ص ۲۶۱ ج ۳ وظاھرہ انت منی بثلاث وانت بثلاث بحذف منی سواء فی کونہ کنایۃ واما انت الثلاث فلیس بکنایۃ اھ، ہرگاہ کہ تو سہ کنایہ از طلاق نیست بلکہ لغو ست پس در لغویت فقط "سہ" کدام یک اشتباہ باقی نمی ماند،

سوال کے تین اجزاء میں سے صرف ایک کی تشریح ہوگئی باقی دو اجزاء رہ گئے ہیں،

## الجواب باسم ملہم الصواب

جواب مذکور صحیح نہیں، اس میں سب سے پہلا استدلال وقد تقرر فی الاصول ان

العدد لا مفہوم لہ ایسا ہے کہ اس کے جواب سے سکوت ہی بہتر ہے۔ اس کے بعد القاء احجار واشارہ بالاصابع سے عدم وقوعِ طلاق سے متعلق جزئیات تحریر ہیں مگر ایک دو تین کو القاء احجار واشارہ بالاصابع پر قیاس کرکے لغو قرار دینا صحیح نہیں، اس لئے کہ ایک دو تین ملفوظات ہیں اور ملفوظات کو غیر ملفوظات پر قیاس کرنا قیاس مع الفارق ہے، کیونکہ مقیس وقوعِ طلاق کے لئے شرط ہے اور مقیس علیہ ایقاعِ طلاق میں مؤثر نہیں۔

اشارہ بالاصابع کے ساتھ انت ھکذا بھی کہا تو طلاق واقع ہو جائے گی، محرر نے اس بارہ میں علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ کی عبارت منحۃ الخالق سے نقل کی ہے، مگر معلوم نہیں کہ رد المحتار کی طرف کیوں رجوع نہیں کیا؟ رد المحتار میں علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ رملی کا کلام مذکور نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں ورأیت بخط السائحانی مقتضی ما فی الخانیۃ من قولہ ولو قال لامرأتہ انت بثلاث قال ابن الفضل اذا نوی یقع، انہ یقع ھنا اذا نوی فیھا ایضا اذا قال طالق فقیل من عنیت فقال امرأتی طلقت ولو قال انت منی ثلاثا طلقت ان نوی او کان فی مذاکرۃ الطلاق والا قالوا یخشی ان لا یصدق قضاء اھ وکذا نقل الرحمتی عبارۃ الخانیۃ الاولی ثم قال والظاھر ان قولہ ھکذا مثل قولہ بثلاث اھ اقول ای لان کلا منھما مرتبط بلفظ طالق مقدرا وقول الرملی ان اللفظ لا یشعر بہ غیر مسلم وما نقلہ عن الزیلعی لا ینافیہ لان المراد بالاسم المبھم لفظ ھکذا المراد بہ العدد الذی اشیر بہ الیہ و سماہ مبھما لکونہ لم یصرح بکمیتہ کما حققہ فی النھر، والاسم المبھم من کورفی مسئلتنا فیفید العلم بعدد الطلاق المقدر الذی نواہ المتکلم کما ان قولہ بثلاث دل علی عدد طلاق مقدر نواہ المتکلم ولا فرق بینھما الا من جھۃ ان العدد فی احدھما صریح وفی الاخر غیر صریح وھذا الفرق غیر مؤثر بدلیل انہ لا فرق بین قولہ انت طالق ھکذا مشیرا الی الاصابع الثلاث وبین قولہ انت طالق بثلاث، ھذا ما ظھر لی فافھم (رد المحتار ص ۴۸۶ ج ۲)

آخر میں انت واحدۃ اور صرف واحدۃ میں جو فرق بیان کیا ہے وہ بھی صحیح نہیں، اس لئے کہ استدلالاً البحر الرائق کی جو عبارت پیش کی گئی ہے وہ محرر کے دعویٰ کی تائید نہیں کرتی، بلکہ اس کے خلاف حجت بن رہی ہے، پوری عبارت یوں ہے: لو قال انت الثلاث ونوی لا یقع لانہ جعل الثلاث صفۃ للمرأۃ لا صفۃ للطلاق المضمر فقد نوی ما لا یحتملہ لفظہ فلم یصح

ولو قال لأمرته انت منی بثلاث ونوی الطلاق طلقت لانہ نوی مایحتملہ الخ، عبارتِ مذکورہ سے معلوم ہوا کہ انت الثلاث کے کنایات طلاق میں نہ ہونے کی علت یہ ہے کہ اس ترکیب میں ثلاث، امرأۃ کی صفت ہے نہ کہ طلاق محذوف کی، اور لفظ کا حمل معنی غیر محتمل پر صحیح نہیں، اس لئے یہ کلام لغو ہے، بخلاف انت منی بثلاث اور انت بثلاث کے، اس لئے کہ ان دونوں جملوں میں ثلاث طلاق محذوف کی صفت بن سکتی ہے، لہٰذا متکلم انت منی بثلاث کہکر طلاق کی نیت کرے تو یہ نوی مایحتملہ لفظہ میں داخل ہے، اس تفصیل کے بعد دیکھنا ہو کہ صرف "واحدۃ" انت واحدۃ، انت منی بثلاث اور ترابیے، تراسہ وغیرہ کی طرح کنایات کے قبیل سے ہے یا انت الثلاث کے قبیل سے؟ یہ بالکل ظاہر ہو کہ جس طرح "انت واحدۃ" وغیرہ میں واحدۃ کو طلاق محذوف کی صفت قرار دینا صحیح ہے، اسی طرح صرف "واحدۃ" کو بھی طلاق محذوف کی صفت قرار دیا جاسکتا ہے، ترکیب میں کسی قسم کی قباحت لازم نہیں آتی، اور کلام بالکل صحیح بنتا ہے، بلکہ انت واحدۃ کی بنسبت صرف واحدۃ میں احتمالِ طلاق زیادہ قوی ہو، اسلئے کہ اس میں صرف عددِ مبہم کی توضیح مطلوب ہے، آگے جو مفسر بھی لے لیا جائے صحیح ہے، مفسر کے سب افراد برابر ہیں، کسی کو دوسرے پر ترجیح نہیں، صرف نیت قاضی ہوگی، بخلاف انت واحدۃ کے کہ اس میں بظاہر واحدۃ، انت کی صفت ہے، اس کے باوجود بوقت نیتِ طلاق خلاف ظاہر اس کو طلاق کی صفت قرار دے کر وقوعِ طلاق کا حکم دیا جاتا ہے، جب وجودِ نیت سے خلاف ظاہر فیصلہ کیا جارہا ہے تو احتمالاتِ متساویہ میں سے کسی ایک کی ترجیح کے لئے بطریق اولیٰ نیت کے مطابق فیصلہ کرنا لازم ہے،

ممکن ہے کہ کسی کے وہم میں یہ فرق آئے کہ انت واحدۃ جملہ ہے اور صرف واحدۃ مفرد ہے، سو یہ فرق اس لئے صحیح نہیں کہ وقوعِ طلاق کے لئے جملہ کا تلفظ ضروری نہیں، بلکہ تلفظ بالمفرد باضمار الاضافۃ الی المرأۃ سے بھی طلاق واقع ہوجاتی ہے، کما اذا قال لامرأتہ "طلاق" ولم یصرح بالاضافۃ الیہا طلقت،

بحر کی تحریر مذکور کے پیش نظر "انت الثلاث" سے عدم وقوع محل تأمل ہے، انت واحدۃ، تو بیے، توسہ میں وقوع مصرح ہے، اور ان جملوں میں خلاف ظاہر عدد کو صفت طلاق قرار دینے کی تصحیح کی گئی ہے، ان سے انت ثلاث کا فرق ظاہر نہیں، اگر یہ فرق بیان کیا جائے کہ توسہ جملہ خبریہ ہے اور انت الثلاث ترکیب توصیفی ہے تو یہ دو وجہ سے قابلِ قبول نہیں، اوّلاً اس لئے

کہ خبر ونعت کے درمیان وقوع وعدمِ وقوع میں فرق غیر ظاہر ہے، ثانیاً انت الثلاث کو بھی جملہ خبریہ قرار دیا جا سکتا ہے، قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ تحت (قولہ انت واحدۃ) علی ان الرفع لاینافی الوقوع لاحتمال ان یرید انت طلقۃ واحدۃ فجعلها نفس الطلقۃ مبالغۃ کرجل عدل (رد المحتار ص ۵۰۴ ج ۲) بعینہ یہی تقریر انت الثلاث میں بھی جاری ہو سکتی ہے، اسی لئے خلاصہ کی عبارت مذکورہ فی السؤال میں "تو یک تو سہ" سے وقوع طلاق کو مفتیٰ بہ قرار دیا ہے، وکذا فی الخانیۃ علی ہامش الهندیۃ ص ۴۶۴ ج ۱، والبزازیۃ علی ہامش الهندیۃ ص ۱۹۷ ج ۴، والحمادیۃ عن التاتارخانیۃ والحجۃ والظہیریۃ (حمادیۃ ص ۱۴۲ ج ۱) بلکہ حمادیہ میں ظہیریہ سے قال غیر ابی القاسم کے الفاظ منقول ہیں، اس سے ثابت ہوا کہ انت الثلاث سے وقوع طلاق کو صرف صدر شہید ہی نے مفتیٰ بہ قرار نہیں دیا بلکہ ابو القاسم کے سوا سب کا مختار یہی ہے کہ اس سے طلاق واقع ہو جاتی ہے جبکہ مذاکرۂ طلاق یا نیتِ طلاق ہو، تفصیل مذکور سے ثابت ہوا کہ صورتِ سوال میں تین طلاقیں واقع ہو گئیں،

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۴ / صفر سنہ ۹۲ھ

## طلاق "کلما" سے بچنے کی تدبیر:

سوال: ایک شخص نے کہا کہ جب جب میں کسی عورت سے نکاح کروں تو وہ مطلقہ ثلاث ہو گی، اب اس شخص کے لئے کوئی عورت اپنے نکاح میں لانے کی کوئی صورت شرعاً جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

یہ صورت ہو سکتی ہے کہ اس کی اجازت کے بغیر کوئی اجنبی شخص اس کا نکاح کرا دے، پھر جب اس کو نکاح کی خبر پہنچے تو زبان سے اجازت نہ دے، ورنہ تین طلاقیں ہو جائیں گی، خبر سن کر بالکل خاموش رہے، تحریری اجازت دیدے یا مہر کل یا اس کا کچھ حصہ بیوی کی طرف بھیج دے، تحریری اجازت بیوی کو بھیجنا ضروری نہیں، اپنے ہی طور پر کسی کاغذ پر اس نکاح کی اجازت لکھ لینے سے نکاح نافذ ہو جائیگا اور طلاقیں واقع نہ ہوں گی، تحریری اجازت یا مہر بھیجنے سے قبل اگر کسی نے نکاح کی مبارکباد دی تو اس پر سکوت بھی زبانی اجازت کے حکم میں ہے، یعنی طلاقیں واقع ہو جائیں گی، ایسے ابتلاء کے وقت یہ تدبیر اختیار کی جا سکتی ہے کہ مبارک باد دینے والے کو یوں جواب دے کہ "میں ابھی اس پر غور کر رہا ہوں"

قال فی العلائیۃ حلف لا یتزوج فزوجہ فضولی فاجاز بالقول حنث، وبالفعل ومنہ الکتابۃ خلافاً لابن سماعۃ لا یحنث بہ یفتی، خانیۃ، وفی الشامیۃ (قولہ فاجاز بالقول) کرضیت وقبلت نہر، وفی حاوی الزاہدی لو ھنأہ الناس بنکاح الفضولی فسکت فھو اجازۃ (قولہ وبالفعل) کبعث المھر او بعضہ بشرط ان یصل الیھا وقیل الوصول لیس بشرط نہر، وکتقبیلھا بشھوۃ او جماعھا لکن یکرہ تحریماً لقرب نفوذ العقد من المحرم بحر، قلت فلو بعث المھر اولا لم یکرہ التقبیل والجماع لحصول الاجازۃ قبلہ (قولہ ومنہ الکتابۃ) ای من الفعل مالو اجاز بالکتابۃ لما فی الجامع حلف لا یکلم فلانا اولا یقول لہ شیئاً فکتب الیہ کتاباً لا یحنث وذکر ابن سماعۃ انہ یحنث نہر (قولہ بہ یفتی) مقابلہ ما فی جامع الفصولین من انہ لا یحنث بالقول کما مر فکان المناسب ذکرہ قبل قولہ وبالفعل افادہ ط (رد المحتار ص ۱۴۱ ج ۳)

بوقت تہنئۃ سکوت اجازت قولیہ نہیں فعلیہ ہے تفصیل تتمہ میں

فقط واللہ تعالیٰ اعلم
۲۹ ربیع الآخر ۹۲ھ

## حکم تفویض قبل النکاح:

سوال: ایک شخص نے مذکورہ ذیل شرائط پر نکاح کیا:

① میں اپنی منکوحہ فلانہ بنت فلاں کو نان و نفقہ ماہوار حسب دستور ادا کرتا رہوں گا،

② اگر سفر در پیش ہو تو چھ مہینے سے زائد نہیں ٹھہروں گا،

③ موصوفہ کی اجازت کے بغیر دوسری شادی نہیں کروں گا،

④ خدانخواستہ کہیں لاپتہ یا مجنون یا محبوس یا عنین ہو جاؤں تو موصوفہ کو دیندار پنچایت کے فیصلہ پر دو طلاق بائن کا اختیار ہے،

اب شخص مذکور چھ مہینے سے لاپتہ ہے، نہ خط و کتابت ہے اور نہ نان و نفقہ بیوی کو پہنچاتا ہے، اس کی بیوی کو کھانے پینے کی انتہائی تکلیف ہو رہی ہے، تو کیا بناء بر شرائط بالا اس کو اختیار مل سکتا ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

مرقومہ شرائط اگر نکاح سے پہلے لکھی گئی ہیں تو سب شرائط باطل ہیں، اس لئے اُن کے خلاف کرنے سے بیوی کے لئے خیار ثابت نہ ہوگا، صحتِ تعلیق کے لئے نکاح یا اضافۃ الی النکاح شرط

ہے، مثلاً یوں کہے کہ" اگر میں نے فلانہ بنت فلاں کے ساتھ نکاح کے بعد شرائط کے خلاف کیا تو اس کو اختیار ہوگا،

اگر یہ شرائط نکاح کے بعد لکھی ہیں تو بجز آخری شرط کے باقی سب وعدے ہیں، ان کی خلاف ورزی سے اختیار نہیں ہوگا، البتہ آخری شرط کے مطابق یہ مقدمہ دیندار پنچایت کے سامنے پیش کیا جائے وہ اس کے شوہر کی تحقیق کرے کہ کہاں ہے ؟ اگر پنچایت شرعی تحقیق کے بعد شوہر کے مجنون یا محبوس یا بالکل لاپتہ ہونے کا فیصلہ کردے تو بیوی کو دو طلاق بائن کا اختیار ہوگا، فیصلہ کی مجلس ہی میں اپنے اوپر طلاق بائن واقع کرلے، مجلس بدلنے سے خیار باطل ہوجائے گا،

اگر بطریق مذکور عورت طلاق حاصل نہ کرسکے اور اس کے نان ونفقہ کا بھی کوئی انتظام نہ ہو تو دوبارہ استفتاء کریں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم ۲۹ جمادی الاولیٰ سنہ ۹۲ھ

## صحتِ تفویض کی شرائط :

سوال ؛ بے دینی اور غلبۂ شر وفساد کے اس دور میں ظالم مردوں کی طرف سے عورتوں پر سخت مظالم کے واقعات مسلسل روزمرہ کا معمول بن گئے ہیں، کوئی شادی کے بعد بیوی کو چند روز رکھ کر لاپتہ ہوجاتا ہے، کوئی نہ بساتا ہے اور نہ ہی طلاق دیتا ہے، کوئی نان ونفقہ نہیں دیتا، کوئی مار پٹائی کے ذریعہ ظلم کرتا ہے، کوئی معاذ اللہ اسلام ہی سے برگشتہ ہوجاتا ہے، ان مظالم سے بچنے کے لئے اگر عورت یا اس کے اولیاء شوہر سے حق طلاق کی تحریر نکاح سے قبل لکھوانا چاہیں تو اس کی صحیح صورت کیا ہے ؟ تاکہ بوقتِ ضرورت اُس کی رُو سے عورت اپنے نفس پر طلاق واقع کرکے ظالم شوہر کے پنجہ سے نجات حاصل کرے، بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

اس کی دو صورتیں ہوسکتی ہیں :

① تفویض طلاق زبانی یا تحریری نکاح سے قبل ہو، اس میں نکاح کی طرف نسبت کرنا شرط ہے، مثلاً یوں کہے کہ" میرا نکاح فلانہ بنت فلاں سے ہونے کے بعد اگر میں فلاں فلاں شرط کی خلاف ورزی کروں تو اس کو طلاق بائن کا اختیار ہوگا" اس صورت میں بیوی کا خیارِ طلاق خلاف ورزی کا علم ہونے کی مجلس کے ساتھ خاص ہوگا، اسی مجلس میں اس نے طلاق بائن واقع کرلی تو ہوجائے گی، اس مجلس کے بعد خیار باطل ہوجائے گا، اور اگر شوہر نے یوں کہا کہ" خلاف ورزی کی صورت میں جب چاہے طلاق بائن واقع کرلے،، تو مجلسِ علم کے بعد بھی عورت کو خیار رہے گا،

اگر تفویض کی اس صورت میں نکاح کی طرف نسبت نہ کی تو یہ لغو ہے، اس سے عورت کے لئے خیار ثابت نہ ہوگا، البتہ اگر ایسی تحریر نکاح سے قبل لکھی گئی مگر اس پر شوہر نے دستخط نکاح کے بعد کئے تو یہ تفویض صحیح ہو جائے گی، قال فی التنویر فی باب التعلیق وشرطه الملك كقوله لمنکوحته ان ذهبت فانت طالق او الاضافة اليه كان نكحتك فانت طالق وكذا كل امرأة ويكفي معنى الشرط الا فی مسئلة مستثناة قوله لاجنبية ان زرت زيداً فانت طالق فنكحها فزارت (رد المحتار ص ۴۹۳ ج ۲)

(۲) ایجاب وقبول کے وقت عورت کی طرف سے ایجاب میں تفویض کی شرط لگائی جائے، اس میں دو شرطیں ہیں، ایک یہ کہ ایجاب مع شرط عورت کی جانب سے ہو، مرد قبول کرے، اگر مرد کی طرف سے ایجاب مشروط ہوا اور عورت کی طرف سے قبول کیا گیا تو خیار ثابت نہ ہوگا، دوسری یہ کہ ایجاب مع شرط زبانی ہو صرف تحریر کافی نہیں، البتہ زبان سے تمام شرائط کی تفصیل بتانا ضروری نہیں، بلکہ شرائط کی تفصیل لکھنے کے بعد بوقت ایجاب زبانی اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ فلانہ کا نکاح اس تحریر میں مندرجہ شرائط کے ساتھ کرتا ہوں، قال فی شرح التنویر قبیل فصل المشیئة نكحها على ان امرها بيدها صح، وفی الشامية (قوله صح) مقيد بما اذا ابتدأت المرأة فقالت زوجت نفسي منك على ان امري بيدي اطلق نفسي كلما اريد او على انی طالق فقال الزوج قبلت اما لو بدأ الزوج لا تطلق ولا يصير الامر بيدها كما فی البحر عن الخلاصة والبزازية (رد المحتار ص ۵۲۶ ج ۲) ونقل ابن عابدين رحمه الله تعالى وجه الفرق عن الفقيه ابی الليث رحمه الله تعالى تحت قول العلائية لا يقع طلاق المولى على امرأته الا اذا قال الخ ونصه لان البداءة اذا كانت من الزوج كان الطلاق والتفويض قبل النكاح فلا يصح اما اذا كانت من المرأة يصير التفويض بعد النكاح لان الزوج لما قال بعد كلام المرأة قبلت والجواب يتضمن اعادة ما فی السؤال فصار كأنه قال قبلت على انك طالق او على ان يكون الامر بيدك فتصير مفوضاً بعد النكاح اھ (رد المحتار ص ۴۶۲ ج ۲) فقط والله تعالیٰ اعلم،

۱۹ رجمادی الاولیٰ سنہ ۱۴۰۵ھ

## اپنی لڑکی لے جاؤ:

سوال: عبداللہ نے اپنی بیوی مسماۃ نورجہاں پر شک کی بناء پر نورجہاں کے والد کو بُلا کر یہ الفاظ کہے کہ تم اپنی لڑکی کو اپنے گھر لے جاؤ، مجھے اس پر شک ہے، تو کیا ان الفاظ سے طلاق واقع ہوگی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملہم الصواب

اگر شوہر نے یہ الفاظ طلاق کی نیت سے کہے تو ایک طلاق بائن ہوگئی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،
۱۵ رجمادی الآخرہ سنہ ۹۳ھ

## تجھے ماں بہن بناتا ہوں:

سوال: زوج نے زوجہ سے کہا کہ "خدا رسول کی قسم میں تجھے ماں بہن بناتا ہوں، میرے سامنے سے دور ہوجا"، کیا نکاح باقی رہا یا نہیں؟ اگر کوئی کفارہ ہے تو اس کی کیا نوعیت ہوگی؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملہم الصواب

"تجھے ماں بہن بناتا ہوں" اور "میرے سامنے سے دور ہوجا" یہ دونوں جملے کنایات طلاق میں سے ہیں، اور غصہ کی حالت نیت طلاق پر قرینہ ہے، لہٰذا پہلے جملہ سے ایک طلاق بائن واقع ہوگئی، اور دوسرے جملہ سے طلاق نہیں ہوئی، قال فی التنویر وان نوی بانت علی مثل امی برًّا اوظھارًا اوطلاقًا صحت نیتہ والا لغا (رد المحتار ص۹۲۶ ج۲) وفی العلائیۃ لایلحق البائن البائن، (رد المحتار ص۵۰۹ ج۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،
۲۴ رشوال سنہ ۹۴ھ

## فلاں کام کیا تو طلاق پڑجائے گی:

سوال: زوج نے تحریر "اگر میں فلاں بستی میں گیا تو میری زوجہ کو تین طلاقیں پڑجائیں گی"، پر دستخط کئے اور اس کے بعد شرط توڑ دی، اب کیا حکم ہے؟

الجواب باسم ملہم الصواب

"اگر فلاں کام کروں تو تین طلاقیں پڑجائیں گی" سے تعلیق کے معنیٰ ادا نہیں ہوتے، البتہ اس سے اقتضاءً تعلیق مفہوم ہوتی ہے، تقدیر عبارت یوں ہوگی کہ "اگر میں فلاں کام کروں تو تین طلاقیں پڑجائیں گی اس لئے کہ میں نے طلاق کو اس کام پر معلق کردیا ہے"، اور اقتضاءً وقوع طلاق کو فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے معتبر قرار دیا ہے، کما قالوا فی اعتدی وامثالہ، لہٰذا بندہ کے خیال میں اس صورت میں تین طلاقیں واقع ہوجائیں گی،

اس کے بعد در مختار میں باب الصریح کے شروع میں یہ جزئیہ نظر سے گذرا، لوقال ان خرجت یقع الطلاق اولا تخرجی الا باذنی فانی حلفت بالطلاق فخرجت لم یقع

لترک الاضافۃ الیھا) رد المحتار ص ۴۶۶ ج ۲) اس سے ثابت ہوا کہ بصورتِ وجود اضافت طلاق ہوجائے گی، وجودِ اضافت سے متعلق علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ کی تحقیق (قولہ لترکہ الاضافۃ) کے تحت مسطور اور اہلِ فن میں مشہور ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

غرۂ ذی الحجہ ۱۳۹۴ھ

## جبراً ایقاعِ شرط سے طلاقِ معلق واقع ہوجاتی ہے:

سوال: ما تقولکم ایھا المفتون الکرام فی ھذہ المسألۃ: ان امرأۃ خرجت من دار زوجھا بدون علمہ، فجاء زوجھا من العمل متعبا ومنھک القوی من شدۃ الجوع والعطش فسأل ابویھا این زوجتہ؟ فقالوا لا نعلم این ذھبت، فخرج الزوج حائرا یبحث عنھا حتی وجدھا فی بیت اناس وحینما طرق باب البیت وقال لزوجتہ بالحرف الواحد مرۃ واحدۃ افتحی الباب والا انت طالق بالثلاثۃ فارادت زوجتہ ان تفتح الباب لکنھا منعت واجبرت فلم تستطع ان تفتح الباب فھل یقع الطلاق وتصیر مغلظۃ ام لا؟ واذ ارادت الآن الزوجۃ ان تعود لزوجھا فکیف یکون العمل؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملھم الصواب

صارت تلک الزوجۃ مغلظۃ فلا یمکن الرجوع، قال فی الدر المختار ولو حلف (الی قولہ) ان لم تحضری اللیلۃ منزلی فکذا فمنعھا ابوھا حنث فی المختار، (رد المحتار ص ۲۸۱ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۲ محرم ۱۳۹۶ھ

## قبل النکاح کہا ان دخلتُ الدار فامرأتی طالق:

سوال: ایک شخص نے شادی سے قبل کہا ان دخلتُ الدار فامرأتی طالق، اس کے بعد شادی کی تو کیا دخولِ دار سے طلاق واقع ہوگئی؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملھم الصواب

اگر یہ نیت ہو کہ جس عورت سے شادی کرے گا اس کو طلاق، تو اس میں اضافت الی النکاح حکماً موجود ہے لہٰذا طلاق واقع ہوجائے گی، اگرچہ الفاظ میں اضافت الی الملک نہ کی ہو، اور اگر یہ نیت نہیں تھی بلکہ محض بطورِ ہزل ایسا کہا تو طلاق نہ ہوگی، قال فی الھندیۃ فی الفصل الثامن من الباب الرابع لو قال کل امرأۃ لی طالق ان فعلت کذا ولیست لہ امرأۃ ونوی

امرأۃ یتزوجھا بعد ذلک صحت کما اذا قال کل امرأۃ تکون لی والی ھذا ذھب شمس الاسلام محمود رحمہ اللہ تعالیٰ وقال نجم الدین رحمہ اللہ تعالیٰ لا تصح وقال السید الامام رحمہ اللہ تعالیٰ بالقول الاول نأخذ کذا فی اصول الاستروشنی (عالمگیریۃ ص۴۱۹ ج ۱)
فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۶ ذی الحجۃ سنہ ۹۵ھ

## حالتِ نشہ میں طلاق ہوجاتی ہے:

سوال: ایک شخص نے شراب پی کر تقریباً دو بجے دن کو اسی حالت میں اپنی زوجہ سے کہا کہ بچوں کو تعلیم دینا بند کرو جبکہ زوجہ بچاری بچوں کو عربی تعلیم دے رہی تھی، زوجہ نے جواب دیا کہ آپ جائیں، میں صحیح تعلیم دے رہی ہوں، اسی اثناء میں اس نے اپنی زوجہ کو متواتر تین طلاقیں دیدیں، جس وقت وہ طلاق دے رہا تھا اس کے منہ سے شراب کی بُو آرہی تھی، کچھ دیر کے بعد اس کو اس فعل پر ندامت ہوئی، اس کو اعتراف ہے کہ طلاق دیتے وقت وہ ہوش میں نہ تھا، اس کی طلاق واقع ہوئی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملھم الصواب

نشہ کی حالت میں بھی طلاق ہوجاتی ہے، اس لئے اس کی بیوی کو تین طلاقیں ہوگئیں، اب اس کے ساتھ دوبارہ نکاح نہیں ہوسکتا، عدت گذارنے کے بعد یہ عورت کسی دوسرے شخص کے ساتھ نکاح کرسکتی ہے، قال فی التنویر ویقع طلاق کل زوج بالغ عاقل ولو عبداً اومکرھاً اوھازلاً اوسفیھاً اوسکران، وفی الشرح تحت قولہ عاقل ولو تقدیراً بدائع لیدخل السکران (ردالمحتار ص۵۶۴ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۴ ذی الحجۃ سنہ ۹۶ھ

## اقرارِ طلاق سے طلاق واقع ہوجاتی ہے:

ایک شخص کے متعلق مشہور ہوگیا کہ اس نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دیدی ہیں اس بناء پر والدین اپنی لڑکی کو گھر لے گئے، پھر جب خاوند سے اس کے ماموں نے پوچھا کہ واقعی تونے طلاق دیدی ہے تو کہا کہ ہاں میں نے بیوی کو کہا ہے کہ تجھ کو تین طلاقیں ہیں، چلی جا، اس کے علاوہ اور بھی لوگوں نے پوچھا کہ واقعی تونے طلاق دیدی ہے؟ تو اس نے جواب میں کہا کہ ہاں، بعض کو زبان سے اور بعض کو سر ہلاکر، اب دو مہینے گذرنے کے بعد کہتا ہے کہ میں نے اپنی بیوی کو یوں کہا تھا کہ سیدھی چلی جا، ورنہ تین چار

طلاقیں دیدونگا، اور بیوی بھی پہلے ہی سے یہ کہتی ہے کہ مجھے خاوند نے طلاق نہیں دی، البتہ کہا تھا، کہ اگر تم سیدھی نہ چلی تو تین چار طلاقیں دیدوں گا، اس صورت میں شرع محمدی کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا

## الجواب باسم ملهم الصواب

اقرارِ طلاق سے بھی طلاق واقع ہوجاتی ہے، لہٰذا تین طلاقیں واقع ہوگئیں، نقل ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ عن البحر ولو اقر بالطلاق کاذبا اوھازلا وقع قضاء لا دیانۃ (رد المحتار ص ۵۷۴ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۷ر صفر سنہ ۹۷ھ

## لفظ "حرام" طلاق صریح بائن ہے:

سوال: ایک شخص نے اپنی منکوحہ کو کہا کہ تو میرے اوپر حرام ہے حرام ہے، حرام کا لفظ تین بار کہا تو کیا اس سے تین طلاقیں واقع ہوں گی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

لفظ "حرام" طلاق صریح بائن ہے، اس سے بدون نیت بھی طلاق بائن واقع ہوجاتی ہے، لہٰذا تین بار کہنے سے تین طلاقیں واقع ہوگئیں، اب اس بیوی کے ساتھ دوبارہ نکاح نہیں ہوسکتا، قال فی التنویر قال لامرأتہ انت علیّ حرام (الیٰ قولہ) ویفتی بانہ طلاق بائن وان لم ینوہ، وفی الشرح لغلبۃ العرف (رد المحتار ص ۶۱۰ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

(اس پر اشکال وجواب تتمہ میں ہے) ۳ر جمادی الآخرہ سنہ ۹۷ھ

## الفرق بین اکتب طلاق امرأتی واستکتب کتاباً بطلاقھا:

سوال: زید نے اپنے دوست سے کہا کہ اس کی بیوی کا طلاق نامہ لکھدو، دوست نے اس خیال سے ٹال دیا کہ شاید غور وفکر کے بعد اس کا یہ وقتی خیال تبدیل ہوجائے، مگر زید نے دوسرے روز پھر یہی تقاضا کیا، اس کے دوست نے اس کو سمجھایا کہ طلاق دینے میں جلدی نہیں کرنا چاہئے، پہلے اپنے خسر کو لکھئے کہ اگر آپ طلاق ہی لینا چاہتے ہیں تو میں طلاق دینے کو تیار ہوں، پھر اگر وہ طلاق طلب کریں تو آپ طلاق دیں، یہ بات زید کی سمجھ میں آگئی اور وہ سردست طلاق نامہ لکھوانے سے رُک گیا،

اس صورت میں سوال یہ ہے کہ زید کے اپنے دوست کو یہ کہنے سے کہ "میری بیوی کا طلاق نامہ لکھو" طلاق واقع ہوگی یا نہیں؟ شامیہ کے جزئیہ منقولہ من التاترخانیہ ولو قال للکاتب اکتب طلاق امرأتی کان اقرارا بالطلاق وان لم یکتب سے معلوم ہوتا ہے کہ صورتِ مذکورہ میں طلاق واقع ہوگئی،

مگر آگے فرماتے ہیں ولو استکتب من اٰخر کتابا بطلاقها وقرأه على الزوج فاخذه الزوج وختمه وعنونه وبعث به اليها فاتاها وقع ان اقر الزوج انه كتابه او قال للرجل ابعث به اليها اوقال له اكتب نسخة وابعث بها اليها وان لم يقر انه كتابه ولم تقم بينة لكنه وصف الامر على وجهه لا تطلق قضاء ولا ديانة وكذا كل كتاب لم يكتبه بخطه ولم يمله بنفسه لا يقع الطلاق ما لم يقر انه كتابه اھ (ردالمحتار ص ۴۶۵ ج ۲) اس سے ثابت ہوتا ہے کہ طلاق نہیں ہوئی، بظاہر تاتارخانیہ کے دونوں جزئیات متعارض نظر آتے ہیں، ان میں کیا فرق ہے ؟ اور صورتِ مسئلہ ان میں سے کسی میں داخل ہے ؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

طلاق بالکتابۃ کی مندرجہ ذیل اقسام ہیں :

مستبین وغیر مستبین، پھر مستبین کی دو قسمیں ہیں مرسوم وغیر مرسوم، پھر مرسوم کی دو قسمیں ہیں، منجز و معلق بوصول الکتاب، جزئیہ اولیٰ "ولو قال للکاتب اکتب الخ" میں طلاق مستبین غیر مرسوم مراد ہے، اور جزئیہ ثانیہ "استکتب من غیرہ کتابا الخ" میں طلاق مستبین مرسوم معلق بوصول الکتاب مراد ہے، کما ھو ظاہر من قولہ عنونه وبعث به اليها فاتاها، طلاق منجز میں وقوعِ طلاق کے لئے یہ قیود نہیں ہوتیں، چونکہ یہ طلاق بلوغ کتابِ زوج پر معلق ہے اس لئے جب تک اس کتاب کا کتابِ زوج ہونا ثابت نہ ہوگا طلاق نہ ہوگی، اور کسی کتاب کی نسبت کسی کاتب کی طرف جب ہوتی ہے کہ وہ خود لکھے یا بطور املا لکھائے، اس لئے اگر دونوں صورتوں میں سے کوئی صورت بھی نہیں تو طلاق نہ ہوگی، لفقد ان الشرط الا ان یقر انه کتابه فیؤخذ باقراره، چونکہ طلاق معلق میں تقدم طلاق کا کوئی احتمال نہیں اس لئے جزئیہ ثانیہ کو متضمن اقرار طلاق نہیں قرار دیا گیا، اسکے برعکس جزئیہ اولیٰ محتمل تقدم طلاق ہے اس لئے اسکو متضمن اقرار طلاق قرار دیا گیا ہے، ولذا قال کان اقرارا بالطلاق ولم یقل کان طلاقا،

مذکورہ بالا دو صورتوں کے علاوہ ایک تیسری صورت یہ ہے کہ زوج نے طلاق مستبین مرسوم منجز کی کتابت کا امر کیا ہو، شامیہ میں اس کا حکم مذکور نہیں، مگر ظاہر ہے کہ اس صورت میں کتابتِ طلاق کے بعد فوراً طلاق واقع ہو جائے گی، لان فعل الوکیل کفعل الموکل فلو کتب الزوج بنفسه یقع الطلاق علی الفور فکذا حکم کتابة وکیله،

صورتِ سوال میں زوج کی طرف سے جزئیہ اولیٰ کے مطابق طلاق مستبین غیر مرسوم کی کتابت کا امر ہے، لہٰذا طلاق واقع ہو گئی،

وان قیل لما کان ھذا اقرارًا بالطلاق فینبغی ان لا یقع الطلاق دیانۃً کما فی الاقرار کاذبًا، قلت ان الطلاق ھھنا یثبت اقتضاء کما فی قولہ اعتدی فیقع دیانۃً ایضًا، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ ۱۶ جمادی الآخرہ ۱۳۹۸ھ

## بیوی کو ماں کہنا طلاق بائن ہے:

سوال: ایک آدمی نے اپنی عورت کو کہا کہ تو میری ماں ہے، یا تو میری بہن ہے، (انت امی اوانت اختی) اور حروفِ تشبیہ میں سے کوئی حرف ذکر نہیں کیا، آیا طلاق واقع ہو جائے گی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

طلاق واقع ہو جائے گی، قال فی شرح التنویر ولاینو شیئًا اوحذف الکاف لغا، وفی الشامیۃ (قولہ لغا) لانہ مجمل فی حق التشبیہ فما لم یتعین مراد مخصوص لا یحکم بشیء فتح (رد المحتار ص ۶۲۶ ج ۲) اس سے ثابت ہوا کہ تعیّن ارادۂ طلاق کی صورت میں طلاق واقع ہو جائے گی، اس کے بعد علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ فتح القدیر سے نقل فرماتے ہیں وفیہ حدیث رواہ ابوداؤد ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سمع رجلاً یقول لامرأتہ یا اخیۃ فکرہ ذلک ونھی عنہ ومعنی النھی قربہ من لفظ التشبیہ ولولا ھذا الحدیث لامکن ان یقال ھو ظھار لان التشبیہ فی انت امی اقوی منہ مع ذکر الاداۃ ولفظ یا اخیۃ استعارۃ بلا شک وھی مبنیۃ علی التشبیہ لکن الحدیث افاد کونہ لیس ظھارًا حیث لم یبین فیہ حکمًا سوی الکراھۃ والنھی فعلم انہ لابد فی کونہ ظھارًا من التصریح باداۃ التشبیہ شرعًا (رد المحتار ص ۶۲۶ ج ۲)، ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کی اس تحقیق کا حاصل یہ ہے کہ حذفِ اداۃِ تشبیہ کی صورت میں بمقتضائے قیاس بطریق اولیٰ وقوعِ طلاق یا ظہار کا حکم ہونا چاہئے، مگر حدیث کی وجہ سے قیاس کے مطابق حکم نہیں لگایا جائے گا۔ ابن ہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کے استدلال میں یہ اشکال ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس شخص کے بارے میں قرائن سے یہ علم تھا کہ اس نے یہ الفاظ بنیت طلاق نہیں کہے اور اس وقت ان الفاظ سے طلاق کا عرف عام بھی نہیں تھا، اس لئے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے طلاق کا حکم نہیں فرمایا، طلاق کی نیت یا عرف کی صورت میں حدیث سے عدمِ وقوع ثابت نہیں ہوتا، لہٰذا بمقتضائے قیاس تشبیہ بلیغ سے بطریق اولیٰ طلاق بائن واقع ہوگی، کما یدل علیہ ما نقلنا عن الشامیۃ عن قول ابن الھمام نفسہ فما لم یتعین مراد مخصوص لا یحکم بشیء اھ، وقال الشیخ الانور

رحمہ اللہ تعالیٰ قال العلماء لابد فی الظہار من التشبیہ، واذا قال انت امی لایکون ظہارا بل لغو، اقول لابدّ من ان یکون طلاقا بائنا عند النیۃ. وقد روی عن ابی یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ فی العدۃ (العرف الشذی ص۳۲۳) وقال الحافظ العینی رحمہ اللہ تعالیٰ تحت باب اذا قال لامرأتہ وھو مکرہ ھذہ اختی فلاشیء علیہ، قال ابن بطال اراد البخاری رحمہ اللہ تعالیٰ بھذا التبویب ردّ قول من نھی ان یقول الرجل لامرأتہ یا اختی فمن قال لامرأتہ کذلک وھو ینوی مانواہ ابراھیم علیہ الصلوٰۃ والسلام فلا یضرہ شیء. قال ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ ان لم یکن لہ نیۃ فھو تحریم وقال محمد بن الحسن ھو ظہار اذا لم یکن لہ نیۃ ذکرہ الخطابی (عمدۃ القاری ص۲۵۰ ج۲۰) وقال ایضاً فی باب الظہار اعلم ان الالفاظ التی یصیر بھا المرأ مظاھرا علی نوعین، صریح نحو انت علیّ کظہر امّی او انت عندی کظھر امی وکنایۃ نحو ان یقول انت علیّ کامی او مثل امی او نحوھما یعتبر فیہ نیتہ فان اراد ظہاراً کان ظہاراً وان لم ینو لایصیر ظہاراً وعند محمد بن الحسن رحمہ اللہ تعالیٰ ھو ظہار وعند ابی یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ ھو مثلہ ان کان فی الغضب وعنہ ان یکون ایلاء وان نوی طلاقا کان طلاقاً بائناً (عمدۃ القاری ص۲۸۱ ج۲۰) عمدۃ القاری کی عبارتِ اُولیٰ میں اداۃ تشبیہ محذوف ہے، اور عبارتِ ثانیہ میں مذکور ہے، معہٰذا دونوں میں حکم واحد ہے، اسی طرح حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ تعالیٰ نے بھی دونوں صورتوں میں حرمت تحریر فرمائی ہے، ونصہ تحت قولہ تعالیٰ (وانّ اللہ لعفوٌ غفور) ای عما کان منکم فی حال الجاھلیۃ وھکذا ایضاً عما خرج من سبق اللسان ولم یقصد الیہ المتکلم کما رواہ ابوداؤد ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سمع رجلا یقول لامرأتہ یا اختی فقال اختک ھی؟ فھذا انکار ولکن لم یحرمھا بمجرد ذلک لانہ لم یقصدہ ولو قصدہ لحرمت علیہ لانہ لافرق علی الصحیح بین الام وبین غیرھا من سائر المحارم من اخت وعمۃ وخالۃ وما اشبہ ذلک (تفسیر ابن کثیر ص۳۲۱ ج۴ سورۃ المجادلۃ)، غرضیکہ حذف اداۃ تشبیہ کی صورت میں بھی نیت یا عرفِ طلاق سے طلاق بائن ہو جاتی ہے، آجکل کے عرفِ عام میں یہ الفاظ صرف طلاق ہی کے لئے متعین ہیں، لہٰذا بدونِ نیت بھی طلاق بائن واقع ہو جائے گی، بلکہ زوج کوئی دوسری نیت بتائے تو بھی طلاق ہی کا حکم دیا جائے گا، اس کا قول خلافِ ظاہر ہونے کی وجہ سے قبول

نہیں کیا جائے گا،

## العبارات المزیدۃ:

(۱) قال الحافظ رحمہ اللہ تعالیٰ تحت "باب اذا قال لامرأتہ وھو مکرہ ھٰذہٖ اختی فلا شیء علیہ الخ" قال ابن بطال اراد بذلک رد من کرہ ان یقول لامرأتہ یا اختی وقد روی عبد الرزاق من طریق ابی تمیمۃ الھجیمی مر النبی صلی اللہ علیہ وسلم علی رجل وھو یقول لامرأتہ یا اخیۃ فزجرہ قال ابن بطال ومن ثم قال جماعۃ من العلماء یصیر بذلک مظاھرا اذا قصد ذلک فارشدہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم الی اجتناب اللفظ المشکل (فتح الباری شرح صحیح البخاری ص ۳۴۰ ج ۹)

(۲) وقال الشیخ محمد زکریا رحمہ اللہ تعالیٰ وقال الباجی ان قال انت علی کامی فقد قال مالک وھو مظاھر قال ابو القاسم کانت لہ نیۃ اولا قال ابن القاسم وکذلک ان قال انت امی خلافا لابی حنیفۃ والشافعی فی قولیھما ان لم ینو الظھار فھو محمول علی البر والکرامۃ انتھی (اوجز المسالک ص ۵۷ ج ۱۰)

(۳) وقال العلامۃ ابو الولید الباجی رحمہ اللہ تعالیٰ وان اثبت للجملۃ حکم الجملۃ فقال انت علی کامی فقد قال مالک رحمہ اللہ تعالیٰ ھو مظاھر قال الشیخ ابو القاسم کانت لہ نیۃ اولم تکن قال ابن القاسم وکذلک اذا قال لھا انت امی قال القاضی ابو محمد خلافا لابی حنیفۃ والشافعی رحمھما اللہ تعالیٰ فی قولیھما ان لم ینو الظھار فانہ محمول علی البر والکرامۃ وھذا یقتضی ان یکون مظاھرا ان لم تکن لہ نیۃ جملۃ واما ان کانت لہ نیۃ الاکرام والبر فیجب ان لا یکون مظاھرا (المنتقی ص ۳۸ ج ۴)

(۴) وقال العلامۃ السھارنفوری رحمہ اللہ تعالیٰ تحت "باب فی الرجل یقول لامرأتہ یا اختی" و یحتمل ان یکون النھی عندہ للکراھۃ سدا للباب فانہ یحتمل انہ اذا لم ینبہ علی ذلک یعتدون فیہ ویمکن ان یتکلموا بلفظ یؤدی الی الظھار فتحرم علیہ وتجب الکفارۃ او الفراق اذا نوی الظھار، قال الحافظ قال ابن بطال ومن ثم قال جماعۃ من العلماء یصیر بذلک مظاھرا اذا قصد ذلک فارشدہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم الی اجتناب اللفظ المشکل، قال ولیس بین ھذا الحدیث وبین قصۃ ابراھیم معارضۃ لان ابراھیم علیہ السلام انما اراد بھا انھا اختہ فی الدین فمن قال ذلک ونوی اخوۃ الدین لم یضرہ (بذل المجھود ص ۴۲ ج ۳) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

مزید بحث تتمہ میں ہے۔ ۲۱ محرم سنہ ۹۹ھ

## تین نوٹ دے کر کہا تجھے طلاق:

سوال: ایک شخص نے اپنی بیوی کو تین نوٹ لپیٹ کر ہاتھ میں دیئے اور کہا تجھے طلاق، اس صورت میں کتنی طلاقیں ہوئیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

تین نوٹ دینا اس پر قرینہ ہے کہ شوہر نے لفظ طلاق سے تین طلاقوں کی نیت کی ہے جو صحیح ہے، اس لئے تین طلاقیں واقع ہوگئیں، ولا یرد علیہ ما فی العلائیۃ فی بحث الاشارۃ بالاصابع ولو لم یقل ھکذا یقع واحدۃ لفقد التشبیہ، وفی الشامیۃ ای بالعدد، قال القہستانی لانہ کما لا یتحقق الطلاق بدون اللفظ لا یتحقق عددہ بدونہ (رد المحتار ص۴۸۶ ج۲) لان ھذا فی قولہ انت طالق وھو لا یحتمل العدد فاحتیج الی لفظہ بخلاف مسألتنا فانہا متعلقۃ بقولہ طلاق وھو یحتمل العدد فالاشارۃ تکون قرینۃ علی النیۃ لاسیما اذا صار ذلک عرفا، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۳ر جمادی الاولیٰ سنہ ۹۹ھ

## تو فارغ ہے:

سوال: کوئی شخص بیوی کو کہے "تو فارغ ہے"، یہ کونسا کنایہ ہے اگر اس بات کو دیکھا جائے کہ فارغ کا لفظ اپنے مفہوم و موارد میں خلیۃ و بریۃ و بائن کے مقارب ہے، کہا جاتا ہے یہ مکان یا برتن فارغ ہے، یہاں خالی کے معنی میں استعمال ہوا، اور کہا جاتا ہے کہ فلاں مولوی صاحب مدرسہ سے فارغ کردیئے گئے ہیں، یا ملازمت سے فارغ ہیں، یہاں علیحدگی اور جُدائی کے معنی میں استعمال ہوا ہے جو بائن اور بریہ کا ترجمہ ہے، یا اس کے مقارب ہے، اس کا تقاضا یہ ہے کہ فارغ کے لفظ سے خلیۃ و امثالہا کی طرح حالتِ غضب میں طلاق نہ ہو، لیکن اگر اس امر کو دیکھا جائے کہ ہمارے عرف میں فارغ کا لفظ سبّ کے لئے مستعمل نہیں صرف جواب کو محتمل ہے، اس کا تقاضا یہ ہے کہ حالتِ غضب میں طلاق ہوجائے ولو لم ینو، لیکن اگر یہ لفظ ردّ کا احتمال بھی رکھے تو پھر ہر حالت میں نیت کے بغیر طلاق نہ ہوگی، یہ بندہ کے اوہام ہیں، حضرت والا اپنی رائے سے مطلع فرمائیں، بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

بندہ کا خیال بھی یہی ہے کہ عرف میں یہ لفظ صرف جواب ہی کے لئے مستعمل ہے، اس لئے عند القرینہ بلا نیت بھی اس سے طلاق بائن واقع ہوجائے گی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۴ر جمادی الاولیٰ سنہ ۹۹ھ

## تحقیق لفظ "طلاق رَن":

سوال: زوج اور زوجہ میں تیز کلامی ہوئی جس پر مرد نے عورت کو کہا "طلاق رَن بس کر"، یعنی طلاق عورت بس کر، سوال یہ ہے کہ مرد کے اس قول سے جو ذکر ہوا طلاق واقع ہوگی یا نہیں؟ اگر واقع ہوگی تو بلانیت یا مع النیۃ؟ بینوا بالدلیل توجروا عند اللہ الجلیل۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

جملہ "طلاق رَن" عرف سندھ میں طلاق کے لئے متعین نہیں، اس کو گالی کے طور پر بھی بکثرت استعمال کرتے ہیں، اس موقع پر یہ بمعنی "قابل طلاق" یا "مطلقہ جیسی" ہوگا، لہٰذا اگر زوج نے گالی کے طور پر یہ الفاظ کہے ہیں تو طلاق نہ ہوگی، اس پر یہ اشکال وارد نہیں ہوتا کہ طلاق صریح بہرکیف واقع ہوجاتی ہے، اس لئے کہ وقوع بالصریح کے لئے جملہ مختص بالایقاع ضروری ہے، جہاں جملہ دوسرے کسی مفہوم کا بھی محتمل ہو وہاں دوسرا مفہوم مراد لینے کی صورت میں صریح لفظ سے بھی طلاق واقع نہ ہوگی کلفظة المضارع لایقع بہا الطلاق اذا نوی الاستقبال، اس کی مثال بعینہ یہ ہے کہ زوج نے بیوی سے کہا کہ "تو قابل طلاق ہے" یا "مطلقہ جیسی ہے"، دیکھئے یہاں طلاق کا صریح لفظ ہونے کے باوجود اس لئے طلاق نہیں ہوگی کہ ایقاع نہیں پایا گیا، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۶ رجمادی الاولیٰ سنہ ۹۹ھ

## خلاص ہستی "طلاق صریح ہے":

سوال: زنے بر شوہر خود مدعیہ است کہ در حالتِ خشم گفتہ است مرا کہ از خانہ بیروں شو، از من خلاص ہستی، وسہ بار ایں کلمہ را تکرار کردہ است، وزن بریں دعوائے خود گواہ ندارد۔

(۱) بدیں الفاظ طلاق واقع شود یا نہ؟

(۲) اگر واقع شود کدام قسم؟

(۳) زوج چونکہ منکر است تصدیق کردہ شود یا نہ؟

(۴) اگر تصدیق کردہ شود بہ قسم یا بلا قسم؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

"خلاص ہستی" ترجمہ "سرحتک" ہست، بدیں وجہ ایں طلاق صریح است وبتکرار سہ بار مغلظ شد، تصدیق زوج بقسم خواہد شد، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۴ رجمادی الآخرہ سنہ ۹۹ھ

## سوال متعلق بالا:

سوال: حضرت والا نے طلاق مغلظ کا فتویٰ تحریر فرمایا ہے، مگر نیوٹاؤن کے فتویٰ میں صرف ایک طلاق بائن تحریر ہے، یہ فتویٰ ارسالِ خدمت ہے، ملاحظہ فرماکر جواب سے تشفی فرمائیں۔

## جواب نیوٹاؤن:

### الجواب باسمہ تعالیٰ

از خانہ بیروں شو، یا اردو میں "گھر سے نکل جا" یا صرف یہ کہنا کہ "نکل جا" کنایات کی ان اقسام میں سے ہے جس میں ہر حالت میں نیت کی ضرورت ہوتی ہے، کذا فی الدر المختار ورد المحتار، بصورت مسئولہ شوہر کا اس کے بعد تین بار کہنا کہ "از من خلاص ہستی" قائم مقام نیت ہے، اس لئے بیوی پر طلاق بائن واقع ہوگئی، اور جب عورت پہلے کلمہ سے بائنہ ہوگئی تو طلاق کی محل نہیں رہی، لہٰذا باقی الفاظ لغو ہوگئے، شوہر سے عدت کے اندر یا عدت کے بعد نکاح ہوسکتا ہے، حلالہ کی ضرورت نہیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

ولی حسن عفی عنہ

دار الافتاء جامعۃ العلوم الاسلامیہ کراچی

### الجواب باسم ملہم الصواب

اس فتویٰ میں دو تسامح واقع ہوئے ہیں، ایک قرینۂ متأخرہ کو نیت طلاق کے قائم مقام قرار دینا اور دوسرا عورت کے بائنہ ہوجانے کے بعد اس کا محلِ طلاق نہ رہنا، اس فتویٰ کی تحریر کے مطابق بھی تین طلاقیں واقع ہوجاتی ہیں، کیونکہ اس میں "خلاص ہستی" کو "بیروں شو" میں نیتِ طلاق کا قرینہ قرار دیا ہے، اس سے ثابت ہوا کہ وہ "خلاص ہستی" کو طلاق صریح سمجھ رہے ہیں، اگر یہ بھی بائن ہے تو یہ خود قرینہ کی محتاج ہے، تو دوسرے کے لئے قرینہ کیسے ہوئی؟

حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے تصریح فرمائی ہے کہ: "سرحتك" صریح طلاق ہے، اور "خلاص ہستی" سرحتك ہی کا ترجمہ ہے، نیز عام عرف میں یہ کلمہ صرف طلاق ہی کے لئے مستعمل ہے، اس لئے بلاشبہہ یہ طلاق صریح ہے۔

قاعدہ "البائن لا یلحق البائن" میں طلاق لاحق سے بائن بالکنایہ اور طلاق سابق سے مطلق بائن مراد ہے، سواء کان صریحًا او بالکنایۃ، صورت زیر بحث میں طلاق لاحق بائن بالکنایہ نہیں ہے، بلکہ صریح ہے، لہٰذا سابق سے لاحق ہوکر دو طلاقیں ہوگئیں، پھر دوسری بار تکرار میں "بیرون شو" لاحق نہ ہوگی، لانہ بائن بالکنایۃ، اور "خلاص ہستی" لاحق ہوگی، لانہ صریح، پس یہ الفاظ دوبار

کہنے سے مغلظہ طلاق واقع ہوگئی۔

یہ تقریر فتویٰ نیوٹاؤن کے پیش نظر ہے، جس میں قرینۂ متأخرہ کو بھی معتبر قرار دیا گیا ہے، مگر حقیقت یہ ہے کہ کنایہ سے وقوعِ طلاق کے لئے تقدیمِ قرینہ شرط ہے، قرینۂ متأخرہ معتبر نہیں، حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ قرینۂ حالیہ کو حالتِ غضب میں اور قرینۂ مقالیہ کو تقدمِ ذکرِ طلاق میں منحصر فرما رہے ہیں، قال فی شرح التنویر الابنیۃ او دلالۃ الحال وھی حالۃ مذاکرۃ الطلاق او الغضب، وفی الشامیۃ (قولہ وھی حالۃ مذاکرۃ الطلاق) اشار بہ الی ما فی النھر من ان دلالۃ الحال تعم دلالۃ المقال وقال وعلی ھذا فتفسر المذاکرۃ بسؤال الطلاق او تقدیم الایقاع کما فی اعتدی ثلاثا وقال قبلہ المذاکرۃ ان تسألہ ھی او اجنبی الطلاق، (رد المحتار ص ۵۰۲ ج ۲)، تاخیرِ ذکرِ طلاق دونوں میں سے کسی میں بھی داخل نہیں، مزید برین عبارات ذیل میں اس کی تصریح ہے کہ مذاکرۂ طلاق تاخیرِ ایقاع کو شامل نہیں، فی العلائیۃ قال اعتدی ثلاثا ونوی بالاول طلاقا وبالباقی حیضا صدق قضاء لنیتہ حقیقۃ کلامہ وان لم ینو بہ ای بالباقی شیئا فثلاث لدلالۃ الحال بنیۃ الاول حتی لو نوی بالثانی فقط فثنتان او بالثالث فواحدۃ ولو لم ینو بالکل لم یقع، وفی الشامیۃ (قولہ قال اعتدی ثلاثا) ای قال ثلاث مرات (قولہ بنیۃ الاول) ای دلالۃ الحال بسبب نیتہ الایقاع بالاول قال فی فتح القدیر فقد ظھر مما ذکران حالۃ مذاکرۃ الطلاق لا تقتصر علی السؤال وھو خلاف ما قدموہ من انھا حال سؤالھا او سؤال اجنبی طلاقھا بل ھی اعم منہ ومن مجرد ابتداء الایقاع (قولہ نوی بالثانی فقط) ای نوی بہ الطلاق ولم ینو بغیرہ شیئا فثنتان ای یقع بہ واحدۃ وکذا بالثالث اخری وان لم ینو بہ لدلالۃ الحال بایقاع الثانی ولا یقع بالاول شیء لانہ لم ینو بہ ودلالۃ الحال وجدت بعدہ (رد المحتار ص ۵۰۷ ج ۲) وفیھا ایضا قبیل باب التفویض تحت (قولہ تقع واحدۃ بلا نیۃ) مع انہ مذکور بعدہ والقرینۃ لا بد ان تتقدم (رد المحتار ص ۵۱۵ ج ۲)۔

اس تفصیل کے تحت صورتِ مسئلہ کی تقریر یوں ہوگی، پہلی بار "از خانہ بیروں شو" لغو ہے لعدم تقدم القرینۃ، اس کے بعد "خلاص ہستی" سے ایک طلاق رجعی ہوگئی، پھر دوسری بار پہلے جملہ سے دوسری طلاق بائن ہوئی لتقدم القرینۃ اور دوسرے جملہ سے تیسری طلاق ہوگئی لان الصریح یلحق البائن، اور اگر پہلا جملہ صرف ایک بار کہا ہے، تین بار تکرار صرف دوسرے جملہ کا کیا ہے تو تنویر

طلاقیں اسی جملہ کے تین بار تکرار سے ہوگئیں اور پہلا جملہ لغو ہوا، بہر کیف صورتِ سؤال میں طلاق مغلظہ ہوگئی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۶ رجمادی الآخرہ سنہ ۹۹ھ

## جواب دیدیا "طلاق صریح ہے:

سوال: منیر احمد کے سسر نے پنچایت میں کہا کہ میرا فیصلہ کرو، لڑکی کو جواب دلوا دو، وہاں پر پنچایت میں یہ بات چلی کہ لڑکے نے جواب دیا ہوا ہے فلاں شخص کے سامنے، لڑکے کے وارث نے دو روز کا وقت لے کر اس شخص سے معلوم کیا، اس نے یہ کہا کہ میں بھی موجود تھا، دو تین آدمی اور بھی تھے، سب کے سامنے لڑکے نے کہا کہ "میں نے جواب دیدیا ہے" لڑکے کے وارث نے لڑکے سے پوچھا تو لڑکے نے یہ کہا کہ "میں نے جواب نہیں دیا ہے" لیکن لڑکا قابلِ اعتبار نہیں، جو شخص یہ کہتا ہے کہ میرے سامنے جواب دیا ہے وہ شخص قابلِ اعتبار ہے، اور وہ یہ کہتا ہے کہ اس وقت دو تین آدمی اور بھی موجود تھے، ہمارے سامنے اس نے یہ کہا ہے کہ میں نے اپنی عورت کو جواب دیدیا ہے، اس کا شرعی فیصلہ تحریر فرمائیں، بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

"جواب دیدیا" عرف میں طلاق کے لئے مستعمل ہے، اس لئے اگر دو معتبر گواہوں سے ثابت ہو جائے کہ لڑکے نے جواب دینے کا اقرار کیا ہے تو ایک طلاق رجعی واقع ہوگئی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۶ رمحرم سنہ ۱۴۰۰ھ

## رشتہ ختم ہوچکا:

سوال: ایک شخص نے اپنے سسرال والوں کے نام خط لکھا ہے جس میں اور فضولیات کے علاوہ مندرجہ ذیل عبارت بھی لکھی ہے:-

① طلاق نامہ پر لڑکی کے دستخط لیکر مجھے روانہ کردو، اس کے بعد میں آپ کو روانہ کردوں گا،
② میں اس رنڈی کو کسی حالت پر رکھنے کو تیار نہیں ہوں، کسی بھی قیمت پر نہیں رکھ سکتا،
③ لڑکی کو گھر روانہ نہیں کرنا، مجھے طلاق چاہئے اور کچھ نہیں چاہئے،
④ آپ کا اور میرا رشتہ ختم ہوچکا ہے،
⑤ مجھے زبیدہ نہیں چاہئے،

اس قسم کا خط شوہر نے سسر کے نام لکھا تھا، اب فرمائیے کہ ان عبارات سے طلاق واقع ہوئی یا نہیں؟ یا کوئی گنجائش ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

اس تحریر میں دو جملے موجبِ طلاق ہیں، ایک "طلاق نامہ پر لڑکی کے دستخط لیکر مجھے روانہ کردو" دوسرا "آپ کا اور میرا رشتہ ختم ہوچکا ہے،" پہلا جملہ طلاق صریح ہے، اور دوسرا جملہ کنایہ ہے، اس سے تقدم مذاکرۂ طلاق کی وجہ سے طلاق بائن ہوگئی، اس لئے مجموعۂ دو بائن طلاقیں ہوگئیں، رجوع کی کوئی صورت نہیں، البتہ دوبارہ نکاح کی گنجائش ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۹ محرم سنہ ۱۴۰۰ھ

## ابطالِ فیصلۂ عدالت:

سوال: محترم جناب حضرت مفتی صاحب! مؤدبانہ گذارش یہ ہے کہ مجھے مندرجہ ذیل حالات پر آپ سے اسلام کی روشنی میں فتویٰ درکار ہے، حالات کے ساتھ مقدمہ کی درخواست کا اردو ترجمہ؛ مقدمہ کے فیصلہ کا اردو ترجمہ اور خلع کی ڈگری کا اردو ترجمہ اور جیکب لائن کے مفتی صاحب کے دو عدد فتویٰ کی نقول کی فوٹو کاپی بھی منسلک ہے،

میری شادی سنہ ۱۹۶۳ء میں ظفر احمد کے ساتھ ہوئی، جس کے بعد کچھ ناگزیر وجوہ پر میں جنوری سنہ ۱۹۶۸ء میں اپنے والدین کے گھر آگئی، ۴ر مارچ سنہ ۱۹۶۸ء کو میرے شوہر نے مجھے تحریراً طلاق بھیجی، اس کے بعد ۴ر اپریل سنہ ۱۹۶۸ء کو انہوں نے دوسری تحریری طلاق بھیجی، اس وقت میں حاملہ تھی، اس کے بعد میرے شوہر نے کراچی آکر ۲ر مئی سنہ ۱۹۶۸ء کو دونوں طلاقیں واپس لے لیں، جس کی اطلاع علاقہ یونین کمیٹی کو دیدی تھی، میرے شوہر نے دونوں طلاقیں حمل کے دوران دی تھیں، اور حمل کے دوران ہی واپس لے لیں، اور بچہ کی پیدائش سے پہلے ہی رجعت کرلی تھی، اس وقت بھی میں میکہ میں تھی اور آج تک بھی اپنے والدین کے گھر ہوں، اس کے بعد وہ ستمبر میں لاہور واپس چلے گئے، اور میرے اوپر مقدمہ کردیا، وہ لاہور تھے اور میں کراچی میں ان کے مقدمہ کرنے کے بعد میں نے اپنے بچاؤ کے لئے خلع کی درخواست دیدی، پہلی پیشی پر وہ حاضر ہوئے، دوسری پیشی پر وہ کورٹ نہیں آئے اور کورٹ نے یک طرفہ فیصلہ دیدیا، یہ فیصلہ ۳ر دسمبر سنہ ۱۹۶۹ء کو ہوا، اس کے بعد ۹۰ دن کی میعاد کے بعد چیرمین کمیٹی کی طرف سے ڈگری بھی دیدی گئی، اس بات کو آج تقریباً بارہ ۱۲ سال سے زیادہ گذر گئے ہیں،

میرے شوہر کہتے ہیں کہ تم اب بھی شرعاً میری بیوی ہو، میرے پاس قانونی خلع کی ڈگری ہے، مفتی صاحب جیکب لائن کے فتویٰ اور قانونی خلع کی ڈگری کی روشنی میں آپ مجھے اس مسئلہ کے بارے میں قرآن وسنت کی روشنی میں شرعی حکم بتائیں، کیا واقعی اب بھی شرعاً میں اس کی بیوی ہوں،

وہ کہتے ہیں کہ تم شرعاً میری بیوی ہو، اس لئے کہ میں نے تم کو اپنے منہ سے یا تحریر سے تیسری طلاق نہیں دی ہے، اور تمہارا دوسرا نکاح بھی نہیں ہو سکتا، ان حالات میں میں تذبذب میں ہوں کہ کیا کروں؟ ایک طرف قانون کی خلع کی ڈگری دوسری طرف مفتی صاحب کا فتویٰ، فتویٰ ڈگری سے پہلے اور بعد دونوں کا ہے، کیا اب بھی میں اُن کے نکاح میں ہوں یا نہیں؟ خدا کے لئے مسئلہ کا حل ضرور تحریر کیجئے، بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

میں نے عدالت کے مقدمہ کی مفصل کارروائی اور عدالت کے فیصلہ کی نقل ملاحظہ کی، عدالت کا یہ فیصلہ مندرجہ ذیل وجوہ کی بناء پر خلافِ شرع ہونے کی وجہ سے باطل ہے:

① شرعاً مدعیہ پر لازم ہے کہ وہ عدالت میں مدعیٰ علیہ کے ساتھ اپنے نکاح پر شرعی شہادت پیش کرے، اور اس پر قسم بھی اُٹھائے، عدالت کے فیصلہ میں یہ شرط مفقود ہے،

② مدعیٰ علیہ پر جن الزامات کی بناء پر عدالت نے فسخِ نکاح کا فیصلہ دیا ہے ان میں سے عدمِ نفقہ کے سوا کوئی الزام بھی ایسا نہیں جس کی وجہ سے شرعاً فسخِ نکاح کا اختیار ہو،

③ نفقہ نہ ملنے کی بناء پر فسخِ نکاح کا شرعاً اختیار ہے، مگر اس میں یہ شرط ہے کہ مدعیہ اس پر شرعی شہادت پیش کرے اور قسم بھی اٹھائے، نیز شہادتِ شرعیہ اور قسم کے ساتھ یہ بھی ثابت کرے کہ اس نے نفقہ معاف نہیں کیا، عدالت کے فیصلہ میں نفقہ سے متعلق نہ کوئی شہادت ہے اور نہ مدعیہ سے قسم لی گئی ہے،

④ نفقہ نہ ملنے کی صورت میں شرعاً جج پر لازم ہے کہ وہ مدعیٰ علیہ کو بذریعہ نوٹس تنبیہ کرے کہ اگر اس نے عدالت میں حاضر ہو کر آئندہ کے لئے نفقہ دینے کا وعدہ نہ کیا تو اس کا نکاح فسخ کر دیا جائیگا، مذکور فیصلہ میں مدعیٰ علیہ کو اس قسم کا کوئی نوٹس نہیں دیا گیا،

لہٰذا مدعیہ کا مدعیٰ علیہ کے ساتھ نکاح بدستور قائم ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۹ ربیع الاول ۱۴۰۰ھ

## طلاق کے مروج دستور پر تعزیر واجب ہے:

سوال: آجکل معاشرہ میں ابغض الحلال الی اللہ کی بہتات ہے، اس کے باعث اعتداءِ حدود اللہ، نشوزِ ذہن اور کثرتِ بغاوت ہے، بہرحال مرد کی جانب سے جائز طلاق تو محل کلام نہیں، تحقیق طلب امر یہ ہے کہ بغیر عذر شرعی مرد کا طلاق دیدینا یعنی ظالم بھی خود اور طلاق دینے پر جری بھی خود

ایسی صورت میں طلاق شرعاً تعزیری جرم ہے یا نہیں؟ تعزیر سے مراد یہ ہے کہ اہلِ قبیلہ وبرادری ایسے شخص سے نفرت بالقلب کے علاوہ معاشرتی مقاطعہ بھی کریں، تاکہ احکامِ الٰہیہ سے مذاق کا سلسلہ ختم ہو، تو آیا یہ مقاطعہ یعنی معاشرتی ترکِ تعلق جائز ہوگا کہ نہیں؟ جواب سے تشفی فرمائیں، جزاکم اللہ تعالیٰ جزاءً حسنا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

آجکل کے دستورِ طلاق میں کئی معاصی کا ارتکاب ہوتا ہے، طلاق کا صحیح طریقہ یہ ہے کہ پہلے اصلاح ذات البین کی کوشش کی جائے، مایوسی کی صورت میں اہلِ صلاح سے استشارہ واستخارہ کیا جائے، اس کے بعد بھی طلاق ہی میں خیر نظر آئے تو حیض کے بعد قبل وطء صرف ایک طلاق رجعی دی جائے، اس کے برعکس آجکل طلاق میں مندرجہ ذیل معاصی کا ارتکاب لازم ہو گیا ہے:

① بدون غور وفکر جلدبازی،
② اصلاح کی کوئی کوشش نہیں کی جاتی،
③ خاندان کے با اثر وباصلاح اشخاص سے مشورہ نہیں لیا جاتا،
④ استخارہ نہیں کیا جاتا،
⑤ حیض سے فراغت کا انتظار نہیں کیا جاتا،
⑥ بیک وقت دو تین بلکہ تین ہی طلاقیں لازم سمجھی جاتی ہیں،
⑦ تین طلاقیں دینے کے بعد جب کوئی صورت واپسی کی نہیں ہوتی تو حلالۂ ملعونہ سے کام لیا جاتا ہے، اور بعض تو لعنت حلالہ کی بجائے عمر بھر لعنتِ زنا میں مبتلا رہتے ہیں،

ان وجوہ کی بنا پر طلاق کا مروج دستور بلاشبہہ واجب التعزیر جرم ہے، حکومت پر فرض ہے کہ ایسے مجرم پر عبرتناک سزا دے، حکومت کی طرف سے غفلت کی صورت میں برادری کی طرف سے مقاطعہ کی تعزیر مناسب ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۲ر جمادی الآخرہ سنہ ۱۴۰۰ھ

## شرط یا استثناء میں اختلاف:

سوال: مندرجہ ذیل امور میں سے کسی میں زوجین کے درمیان اختلاف ہو جائے تو فیصلہ کی کیا صورت ہے؟

① تعلیقِ طلاق میں اختلاف، زوجہ مطلق طلاق کا دعویٰ کرتی ہے اور زوج مدعیِ تعلیق ہے،

(۲) وجودِ شرط میں اختلاف، زوجہ وجودِ شرط کی مدعیہ ہے اور زوج منکر ہے،

(۳) استثناء میں اختلاف، زوج مدعی ہے کہ اس نے طلاق کے ساتھ "ان شاء اللہ" کہا ہے عورت انکار کرتی ہے،

ان صورتوں میں بیّنہ کس پر ہے اور یمین کس پر؟ بندہ کو شامیہ سے یہ مقام سمجھ میں نہیں آیا، وضاحت فرماکر ممنون فرمائیں، بینوا بیاناً شافیاً، توجروا اجراً وافیاً،

## الجواب باسم ملہم الصواب

تعلیق اور وجودِ شرط میں بیّنہ زوجہ پر ہے ورنہ قول زوج مع الیمین قبول ہوگا، اور استثناء میں یہ تفصیل ہے کہ زوجہ پر بیّنہ ہے اگر وہ بیّنہ نہ پیش کرے تو اگر زوج صلاح وتقویٰ میں معروف ہے تو اس کا قول مع الیمین معتبر ہے، ورنہ قول زوج بدون بیّنہ قبول نہ کیا جائے گا، قال فی التنویر فان اختلفا فی وجود الشرط فالقول له مع الیمین الّا اذا برهنت، وفی الشامیة (قوله فی وجود الشرط) ای اصلا او تحققا کما فی شرح المجمع ای اختلفا فی وجود اصل التعلیق بالشرط او فی تحقق الشرط بعد التعلیق وفی البزازیة ادعی الاستثناء او الشرط فالقول له ثم قال وذکر النسفی ادعی الزوج الاستثناء وانکرت فالقول لها و لا یصدق بلا بینة وان ادعی تعلیق الطلاق بالشرط وادعت الارسال فالقول له اهـ وسیذکر المصنف الاختلاف فی دعوی الاستثناء وظاهر ماذکر عن النسفی ان الاختلاف غیر جار فی دعوی الشرط تأمل وفی البحر عن القنیة ادعت انه طلقها من غیر شرط والزوج یقول طلقتها بالشرط ولم یوجد فالبیّنة فیه للمرأة اهـ (رد المحتار ص۵۴۵ ج۲) وفی بحث الاستثناء من العلائیة ویقبل قوله ان ادعاه وانکرته فی ظاهر المروی عن صاحب المذهب وقیل لا یقبل الّا ببیّنة وعلیه الاعتماد والفتوی احتیاطاً لغلبة الفساد خانیة وقیل ان عرف بالصلاح فالقول له، وفی الشامیة (قوله و یقبل قوله الخ) قال الخیر الرملی فی حواشی المنح لم یذکرا هو بیمینه وکذلك صاحب البحر والنهر والکمال ولم اره لاحد وینبغی علی ما هو المعتمد ان یکون بیمینه اذا انکرته الزوجة واما اذا لم تنکره فلا یمین علیه اللهم الا اذا اتهمه القاضی اهـ (قوله ان ادعاه وانکرته) ای ادعی الاستثناء ومثله الشرط کما فی الفتح وغیره، (قوله وقیل لا یقبل الخ) قال الخیر الرملی اقول حیث ما وقع خلاف وترجیح لکل من

القولین فالواجب الرجوع الی ظاهر الروایۃ لان ماعداها لیس مذهبا لاصحابنا و ایضا کما غلب الفساد فی الرجال غلب فی النساء فقد تکون کارهۃ له فتطلب الخلاص منه فتفتری علیه فیفتی المفتی بظاهر الروایۃ الذی هو المذهب ویفوض باطن الامر الی اللّٰه تعالیٰ فتأمل وانصف من نفسك اه، قلت الفساد وان کان فی الفریقین لکن اکثر العوام لایعرفون ان الاستثناء مبطل للیمین وانما یعلمه ذلك حیلة بعض من لایخاف اللّٰه تعالیٰ وایضا فان دعوی الزوج خلاف الظاهر فانه بدعوی الاستثناء یدعی ابطال الموجب بعد الاعتراف به بخلاف ما مر من ان القول قوله فی وجود الشرط کدخولها الدار مثلا فانه بعد قوله ان دخلت الدار فانت طالق لم ینعقد الموجب للطلاق الا بعد وجود الدخول وهو ینکره والظاهر یشهد له اما هنا فالظاهر خلاف قوله واذا عم الفساد ینبغی الرجوع الی الظاهر قال فی الفتح نقل نجم الدین النسفی عن شیخ الاسلام ابی الحسن ان مشایخنا اجابوا فی دعوی الاستثناء فی الطلاق ان لایصدق الزوج الا ببینۃ لانه خلاف الظاهر وقد فسد حال الناس اه (قوله وقیل ان عرف بالصلاح الخ) قائله صاحب الفتح (الی قوله) قلت ولایخفی ان هذا تحقیق للقول الثانی المفتی به لان المشایخ عللوه بفساد الزمان ای فیکون الزوج متهما واذا کان صالحا تنتفی التهمۃ فیقبل قوله فلایکون هذا قولا ثالثا (رد المحتار ص ۵۵۵ ج ۲) فقط واللّٰه تعالیٰ اعلم،

۲۸ رمضان المبارک سنہ ۱۴۰۰ھ

## لفظ "تاک" سے طلاق نہیں ہوتی:

سوال: میری پہلی بیوی اور بچوں نے مجھے دوسری بیوی کو طلاق دینے پر سخت مجبور کیا، میں نے پریشان اور سخت مجبور ہوکر دفع الوقتی کے لئے دوسری بیوی کے مشورہ سے یہ صورت نکالی کہ پہلی بیوی کے سامنے دوسری بیوی کو ایک بار لفظ طلاق کہکر اس کے بعد دوبار "تاک" کہدوں، چنانچہ ایسا ہی کیا گیا، اس صورت میں طلاق واقع ہوگی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

ایک طلاق واقع ہوتی، اس کے بعد لفظ "تاک" جو دوبار استعمال کیا اس سے کوئی طلاق نہیں ہوئی، اس لئے آپ عدت کے اندر رجوع کرسکتے ہیں، قال فی الهندیۃ فی الفصل الاول من

الباب الثانی ناقلاً عن البحر وان حذف اللام فقال انت طاق لا یقع وان نوی (عالمگیریۃ ص ۳۵۰ ج ۱) وکذا فی اول کتاب الطلاق من البحر تحت قول الکنز الصریح کأنت طالق ومطلقۃ وطلقتك (البحر الرائق ص ۲۵۵ ج ۳) فقط واللّٰہ تعالیٰ اعلم

۱۹ ذی الحجہ سنہ ۱۴۰۰ھ

## طلاقِ مغلظہ میں غیر مقلد سے فتویٰ لینا جائز نہیں:

سوال: آجکل یہ مرض عام ہوگیا ہے کہ لوگ غصہ میں آکر تین طلاقیں بیک وقت دیدیتے ہیں، اس کے بعد پریشان ہوکر اہلِ فتویٰ کی طرف بھاگتے ہیں، جب کہیں سے بھی کوئی حل نہیں ملتا تو کسی غیر مقلد سے حلت کا فتویٰ لے کر بیوی کو اپنے گھر میں بسا لیتے ہیں، کیا اُن کا یہ فعل شرعاً جائز ہے؟ اور کیا اس طرح سے بیوی حلال ہوجائے گی؟ اگر کسی نے یہ حرکت کی تو کیا اس کے ساتھ تعلقات رکھنا جائز ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

یہ امر بالکل ظاہر ہے کہ اپنے فائدہ اور نفسانی خواہش کی خاطر اپنے مذہب کو چھوڑ کر کسی دوسرے مذہب پر عمل کرنا دینِ اسلام کا مذاق اڑانا ہے، اور اللہ و رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کو اپنی نفسانی خواہش کے تابع بنانا ہے، دنیا کی چند روزہ راحت و عیش کی خاطر مالک کو ناراض کرنا اور عذابِ جہنم کا سامان کرنا بہت بڑی حماقت و ناعاقبت اندیشی ہے، اس لئے اس پر پوری امت کا اجماع ہے کہ نفسانی خواہش کی بناء پر کسی مسئلہ میں غیر کے مذہب کو لینا حرام ہے، خود غیر مقلدین کے امام حافظ ابن تیمیہ نے اس کی حرمت پر اجماعِ امت تحریر کیا ہے: حیث قال فیمن نکح عند شھود فسقۃ ثم طلقھا ثلاثا فاراد التخلص من الحرمۃ بان النکاح کان فاسدا فی الاصل علی مذھب الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ فلم یقع الطلاق ما نصہ وھذا القول یخالف اجماع المسلمین فانھم متفقون علی ان من اعتقد حل الشیء کان علیہ ان یعتقد ذلك سواء وافق غرضہ او خالف ومن اعتقد تحریمہ کان علیہ ان یعتقد ذلك فی الحالین وھؤلاء المطلقون لا یقولون بفساد النکاح بفسق الولی الا عند الطلاق الثلاث لا عند الاستمتاع والتوارث یکونون فی وقت یقلدون من یفسدہ وفی وقت یقلدون من یصححہ بحسب الغرض والھوی ومثل ھذا لا یجوز باتفاق الامۃ (ثم قال بعد ثلاثۃ اسطر) ونظیر ھذا ان یعتقد الرجل ثبوت شفعۃ

الجواز اذا کان طالبًا لها وعدم ثبوتها اذا کان مشتریًا فان هذا لایجوز بالاجماع وکذا من بنی علی صحۃ ولایۃ الفاسق فی حال نکاحہ وبنی علی فساد ولایتہ حال طلاقہ لم یجز ذلک باجماع المسلمین ولو قال المستفتی المعین انا لم اکن اعرف ذلک وانا الیوم التزم ذلک لم یکن من ذلک لہ لان ذلک یفتح باب التلاعب بالدین ویفتح الذریعۃ الی ان یکون التحلیل والتحریم بحسب الاھواء،

(فتاوی ابن تیمیۃ ص ۲۴۰ ج ۲)

حاصل یہ کہ تین طلاقوں کے بعد کسی غیر مقلد سے فتوی لینا باجماعِ امت حرام ہے اور خود غیر مقلدین کے امام حافظ ابن تیمیہ اس کی حرمت پر اجماعِ امت کے قائل ہیں، غیر مقلد سے فتوی لینے سے بیوی حلال نہیں ہوئی، یہ مرد اور عورت دونوں عمر بھر بدکاری کے گناہ میں مبتلا رہیں گے، عذابِ آخرت کے علاوہ دنیوی وبال الگ،

اہلِ اثر مسلمانوں پر فرض ہے کہ ان میں تفریق کرائیں، اور جب تک وہ اس حرام کاری سے باز نہیں آتے ان کے ساتھ کسی قسم کا کوئی تعلق نہ رکھیں، ورنہ دنیوی وبال واخروی عذاب میں ان کے ساتھ وہ سب لوگ بھی شریک ہونگے جو ان سے قطع تعلق نہیں کرتے، اور ان کو حرامکاری سے روکنے کی کوشش نہیں کرتے، فقط واللہ تعالی اعلم،

۵ رمضان المبارک ۱۴۰۴ھ

## تعلیق بنکاحِ فاسد صحیح ہے :

سوال : ایک لڑکی جنت جو کہ تقریبًا چھ سال کی تھی اس کے باپ نے زید نامی لڑکے سے نکاح کرا دیا تھا، منکوحہ جنت بالغ ہوئی تو اس کے بھائیوں نے باپ کی وفات کے بعد اس کا نکاح دوسرے شخص بکر کے ساتھ کر دیا، زید سے طلاق لئے بغیر، اس کے بعد جب قوم اور برادری نے زور بھرا اور علماء نے اس کے خلاف فتوی دیا تو اس وقت جنت کے بھائیوں نے نجات پانے کے لئے اس جنت کی مطلقہ بہن اس کے عوض میں اس شرط پر دی کہ زید اپنی منکوحہ زوجہ جنت کو طلاق دے، جب برادری اکٹھی ہوئی تو نکاح خواں مولوی صاحب بھی آتے، زید بولا اگر میں اپنی منکوحۂ اُولی کو پہلے طلاق دوں گا تو یہ پھر دھوکہ کریں گے، لہٰذا پہلے میرا نکاح جنت کی بہن کے ساتھ پڑھایا جائے اس کے بعد طلاق دوں گا، آخر کار طلاق معلق بالشرط بنا کر نکاح پڑھا دیا، یعنی زید نے یہ شرط لگائی کہ

جس وقت میرا نکاح جنت کی بہن سے پڑھا جائے گا اسی وقت اسی ساعت میری پہلی منکوحہ جنت کو طلاق واقع ہوگی، گویا یوں کہا کہ جب میں قبول کرلوں گا تو جنت کو تین طلاقیں ہوں گی، اس صورت میں واضح فرمائیں کہ یہ نکاح اور طلاق دونوں صحیح ہیں یا غلط؟ اور جمع بین الاختین جو کہ حرام ہے وہ ہوا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

منکوحہ کی بہن سے جو نکاح ہوا وہ فاسد ہے، اور منکوحہ جنت پر تین طلاقیں واقع ہوگئیں اس کی بہن سے دوبارہ نکاح ہوسکتا ہے، اگر وہ دوبارہ نکاح پر راضی نہ ہو تو شوہر اُسے چھوڑ دے، اگر نہیں چھوڑتا تو عورت زبان سے کہدے کہ میں نے اس نکاح کو فسخ کردیا، اس کے بعد وہ دوسری جگہ نکاح کرسکتی ہے، قال ابن نجیم رحمہ اللہ تعالیٰ وفی الظهیریة رجل قال لامرأة لا یحل نکاحها ان تزوجتك فعبدی حر فتزوجها حنث لان یمینه تنصرف الی مایتصور (البحر الرائق ص ۳۴۸ ج ۴) وفی ابتداء تعلیق الشامیة عن تلخیص الجامع وشرحه الفارسی لو حلف لا یبیع فباع فاسدا حنث لوجود رکن البیع وان کان المطلوب منه وهو انتقال الملك غیر ثابت (رد المحتار ص ۵۳۵ ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۴ شعبان سنہ ۱۴۰۲ھ

## تعلیق بعدم ادار قرض کے بعد قرضخواہ مرگیا:

سوال: زید نے خالد سے کہا کہ اگر میں نے کل تک تمہارا قرض ادا نہ کیا تو میری منکوحہ مغلظہ ہوجائے گی،

امر مطلوب یہ ہے کہ اگر خالد کل صبح فوت ہوگیا یا لاپتہ ہوگیا یا کہیں چلا گیا یا کسی ظالم نے اسے گم کردیا یا حکومت نے کسی جرم کے تحت اُسے قید کرلیا کہ وہاں تک زید عادۃً نہیں پہنچ سکتا، پس ان سب صورتوں میں کہ زید نے خالد کو میعاد مقررہ پر قرض ادا نہیں کیا زید کی منکوحہ مطلقہ مغلظہ ہوجائے گی یا نہیں ہوگی؟

اس مسئلہ سے متعلق مختلف جزئیات ارسال خدمت ہیں، ان میں تطبیق یا ترجیح کی کیا صورت ہوگی؟

(۱) فی الهندیة رجل قال لغیره ان لم آتك غدا ان استطعت فامرأته طالق

ولم یمرض ولم یمنعه سلطان ولا غیره ولم یجیٔ امر لا یقدر معه علیٰ اتیانه فلم یأت حنث فی یمینه وھٰذا اذا لم تکن له نیة الخ (ص ۴۳۰ ج ۱)

۲ وفیها لو قال ان لم اخرج من ھٰذه الدار الیوم فامرأته طالق فقید الحالف ومنع من الخروج ایا ما یحنث الحالف وھو الصحیح (ص ۴۳۰ ج ۱)

۳ وفیها لو حلف ان لا یسکن ھٰذه الدار فقید ومنع من الخروج لا یحنث، کذا فی خزانة المفتین (ص ۴۳۰ ج ۱)

۴ وفی البدائع ولو قال لامرأته انت طالق ثلاثا او واللّٰه لاضربن فلانة فماتت فلانة قبل ان یضربها فقد حنث فی یمینه وھو مخیر ان شاء الزم نفسه الطلاق وان شاء الکفارة لان شرط البر فات بموتها فحنث فی احدی الیمینین (ص ۳۰ ج ۳) بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

بصورتِ موت خالد کے ورثہ اس کے قائم مقام ہیں، لہٰذا زید نے ان کو اس روز قرض ادا کر دیا تو حانث نہ ہوگا، بقیہ سب صورتوں میں اور بصورتِ موت ورثہ کے عدم علم کی حالت میں زید نے خالد کا قرض اس روز قاضی کے سپرد کر دیا تو حانث نہ ہوگا، اگر قاضی کے سپرد نہ کیا یا وہاں قاضی نہیں تھا تو حانث ہو جائے گا، قال فی العلائیة یبرأ المدیون فی حلفه لرب الدین لاقضین مالک الیوم فجاء به فلم یجده ودفع للقاضی ولو فی موضع لا قاضی له حنث به یفتی منیة المفتی (رد المحتار ص ۱۳۷ ج ۳)،

اس سے ثابت ہوا کہ ربّ الدین کے قائم مقام کو ادا کر دینے سے حانث نہیں ہوتا، اور بصورتِ موت ربّ الدین کے ورثہ اس کے قائم مقام ہیں، لہٰذا ان کو دینے سے حانث نہ ہوگا،

سوال کے ساتھ مندرجہ جزئیات کی توضیح درج ذیل ہے:

جزئیۂ اُولیٰ میں ان استطعت کی قید ہے اس لئے بصورت عدمِ استطاعت حانث نہیں ہوتا،

جزئیہ ثانیہ میں شرطِ بر یعنی خروج نہیں پایا گیا، اس لئے حانث ہو گیا،

جزئیہ ثالثہ میں شرطِ بر عدمِ سکونت ہے، اور عرفاً صرف اختیاری رہائش کو سکونت کہا جاتا ہے جو یہاں مفقود ہے، اور شرطِ بر یعنی عدمِ سکونت اختیاری متحقق ہے اسلئے حانث نہیں ہوا،

جزئیہ رابعہ میں برّ کی کوئی صورت ممکن نہیں رہی، اس لئے حانث ہوگیا، بخلاف مسئلۂ زیرِ نظر کے کہ اس میں بطریق الاداء الی الورثۃ والقاضی برّ ممکن ہے، لہٰذا بصورتِ اداء حانث نہ ہوگا۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۳ر شوال سنہ ۱۴۰۳ھ

## جاؤ، چلی جاؤ، آزاد کردیا:

سوال: زید کا اپنی بیوی سے کئی مرتبہ گھریلو تنازع ہوا، اور بیوی نے کہا کہ مجھے چھوڑ دو تو زید نے غصہ میں آکر کہا کہ جاؤ اپنے ابا کے گھر چلی جاؤ، میں نے آزاد کردیا، اور پھر اس کے بعد آج سے تین روز قبل دورانِ تنازع زید نے اپنی بیوی سے کہا کہ میں تمہارے جسم کو ہاتھ نہیں لگاؤں گا، اگر لگایا تو خود کو مُرا ہوا پاؤں گا، بیوی کہتی ہے کہ ان الفاظ سے ہمارا زن وشوہر والا تعلق نہیں رہا، اب آپ فرمائیں کہ شریعت کی روشنی میں کیا واقعی ان الفاظ سے طلاق ہوجاتی ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

اس تحریر میں طلاق کے تین جملے ہیں، (۱) جاؤ (۲) اپنے ابا کے گھر چلی جاؤ (۳) میں نے آزاد کردیا،

پہلا جملہ بنیّتِ طلاق کہا ہو تو اس سے ایک طلاق بائن واقع ہوگئی ورنہ نہیں۔

دوسرے جملہ میں طلاق کی نیت نہ ہو تو اس سے کوئی طلاق نہیں ہوئی۔

دوسرے جملہ میں طلاق کی نیت تھی، پہلے میں نہیں تھی تو دوسرے جملہ سے ایک طلاق بائن ہوگئی،

دونوں جملوں میں طلاق کی نیت تھی تو پہلے جملہ سے ایک طلاق بائن ہوگئی، دوسرے سے کوئی طلاق نہیں ہوئی۔ لانّ البائن الکنائی لایلحق البائن۔

تیسرا جملہ طلاق صریح بائن ہے، لہٰذا اس سے طلاق کی نیت ہو یا نہ ہو بہرحال ایک طلاق بائن ہوگئی۔

خلاصہ: پہلے دونوں جملوں میں طلاق کی نیت نہ ہو تو صرف تیسرے جملہ سے ایک طلاق بائن ہوئی،

پہلے دونوں جملوں میں یا دونوں میں سے ایک میں طلاق کی نیت ہو تو ایک طلاق بائن یہ ہوگئی اور دوسری بائن تیسرے جملہ سے، مجموعہ دو بائن طلاقیں ہوگئیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وما توفیقی الا باللہ علیہ توکلت والیہ انیب ○

# ایقاع الطلقات بالقاء الجمرات

بعض علاقوں میں طلاق دینے کا یہ دستور ہے
کہ بیوی کی طرف تین کنکریاں پھینک کر کہتے ہیں:
"یہ طلاقیں ہیں" اس رسالہ میں ثابت کیا
کیا گیا ہے کہ اس سے تین طلاقیں ہو جاتی ہیں،
اس سلسلہ میں مختلف تحریرات کی تنقیحات،

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ایقاع الطلقات بالقاء الجمرات

## تین کنکریاں پھینک کر کہا یہ طلاقیں ہیں:

سوال: ایک شخص کی دو بیویاں ہیں، ان میں سے ایک کا نام رحیمہ ہے، یہ شخص حالتِ غضب وتشاجر میں تین عدد جمرات (کنکریاں) پھینک کر کہے کہ یہ رحیمہ کی طلاقیں ہیں، رحیمہ میری ماں بہن ہے، آیا اس شخص کی بیوی رحیمہ تین طلاقوں سے مغلظہ ہو جائے گی؟ بوجہ مفہوم مخالف عبارت درمختار کے کہ لکھا ہے وبہ ظهر ان من تشاجر مع زوجته فاعطاها ثلاثة احجار ینوی الطلاق ولم یذکر لفظاً لا صریحاً ولا کنایة لا یقع علیه الخ (رد المحتار ص ۴۵۳ ج ۲) وبوجہ تصریح فتاویٰ بزازیہ کے جو فرمایا ہے۔ لو طلبت الطلاق فضربها وقال اینك طلاق لا ولو قال اینکت طلاق یقع وبقول امام احمد القلانسی کے جو بزازیہ میں ایک سطر کے بعد مذکور ہے وسئل احمد القلانسی عمن وکز امرأته فقال اینك یك طلاق ثم وکز ثانیاً وقال اینك دو طلاق وکذا فی الوکزة الثالثة قال تطلق ثلاثاً قال شیخ الاسلام لا یقع لانه سمی الضرب طلاقاً فیبطل والامام احمد یقول سمی الطلاق فیقع (الفتاوی البزازیة علی هامش الهندیة ص ۱۷۲ ج ۴) وکذا فی الهندیة ص ۳۸۳ ج ۱) یا کہ شخص مذکور کے الفاظ مذکورہ باطل اور لغو ہوں گے؟ اور اس کی زوجۂ مذکورہ کو کوئی طلاق بھی واقع نہ ہوگی، لما مرّ آنفاً من قول شیخ الاسلام من البزازیة والهندیة ولما صرح فی الخانیة رجل وقعت الخصومة بینه وبین امرأته فقالت المرأة ضع ثلاث تطلیقات ههنا وهناك ثلاث قصبات صغار مما یکون للحائك بلا غزل فابان الرجل باصبع رجله واحدة وقال هذا طلاقك ثم وثم حتی نحاها عن اماکنها ثم قال ادفعیه الی الحائك لینسجه فی ثوبك قالوا ینبغی ان لا تطلق امرأته

لانہ جعل القصب طلاقا اھ (خانیۃ علی ھامش الھندیۃ ص ۴۶۲ ج ۱) ولما فی تنویر الابصار وشرحہ حیث قال وان نوی بانت علی مثل امی او کامی وکذا لو حذف علی خانیۃ برا او ظہارا او طلاقا صحت نیتہ ووقع مانواہ لانہ کنایۃ والا ینو شیئا او حذف الکاف لغا وتعین الادنی ای البر یعنی الکرامۃ (ردالمحتار ص ۵۲۶ ج ۲)

## الجواب باسم ملہم الصواب

صورت مذکورہ میں تین طلاقیں واقع ہوجائیں گی، تین کنکریاں عدد کی وضاحت اور تاکید کے لئے دی گئی ہیں، جن عبارات میں ضربات وقصبات دینے کی صورت میں عدمِ وقوعِ طلاق کا ذکر ہے ان میں اور مسئلہ زیر بحث میں دو وجہ سے فرق ہے:

① عدد کی توضیح کے لئے ضربات عرفاً مستعمل نہیں، اور قصبات سے متعلق ادفعیہ الی الحائط کا قول اس پر قرینہ ہے کہ قصبات سے عدد کی توضیح مقصود نہیں، بلکہ قصبات ہی کو طلاق کہہ رہا ہے،

② آجکل عرف میں یہ طریقہ عام مروج ہے کہ عددِ طلاق کی توضیح کے لئے تین پتھر وغیرہ پھینکے جاتے ہیں، لہٰذا عرف کے مطابق تین کنکریوں کو عدد پر محمول کیا جائے گا اور تین طلاقیں واقع ہوجائیں گی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۱۹؍رجب سنہ ۹۵ھ

## سوال متعلق بالا:

سوال: آپ نے القاءِ جمرات ثلاث سے وقوعِ طلاق مغلظ کا حکم تحریر فرمایا تھا، یہاں کے دو عالموں نے اس کے خلاف لکھا ہے، دونوں کی تحریریں ارسالِ خدمت ہیں، ان پر غور فرماکر اپنی رائے تحریر فرمائیں،

## تحریر اول:

در مسئلہ مذکورہ اشارہ بسوئے شی محسوسہ یعنی جمرات ثلاثہ است وخبر برائے ہمیں اسم اشارہ است وا شیاءِ محسوسہ را موسوم بہ سون (طلاق) کردہ است، لذا کلامش لغو میشود، سئل احمد القلانسی عمن وکز امرأتہ فقال اینک یک طلاق ثم وکز ثانیا وقال اینک وطلاق وکذا فی الوکزۃ الثالثۃ قال تطلق ثلاثا، قال شیخ الاسلام لایقع لانہ سمی الضرب طلاقا فیبطل والامام احمد یقول سمی الطلاق فیقع اھ (بزازیۃ علی الھندیۃ ص ۱۷۲ ج ۴) وھکذا فی العالمگیریۃ عن الخلاصۃ مطبوعۃ

هندیہ (ص ۶۵ ج ۲) وفی الهامش علی قول شیخ الاسلام (فیبطل) وهو الاظهر،

ہندیہ از ارباب ترجیح است، وہمیشہ قول راجح را اخیر ذکر می کند چنانچہ مذکورہ بالاست

ونیز در ہامش لفظ وھو الاظہر ترجیح بطلان بر ایقاع طلاق است، لہٰذا زوجۂ عبدالواحد

ہمچناں در نکاح باقی است، ہیچ طلاقے واقع نشدہ،

۲۴ رجب سنہ ۱۳۹۵ھ

## تحریر ثانی:

علاوہ بریں کہ منطوق بر مفہوم خود برتری ورجحان دارد، مفہوم مخالف عبارت شامیہ اینست کہ اگر مرد با نداختن سہ تا سنگ بسوئے زن لفظے از الفاظ طلاق صریحاً وکنایۃً ذکر کرد طلاق واقع میشود نہ اینکہ با ذکر لفظ طلاق فقط با نداختن سہ تا سنگ بدون ذکر لفظ دال بر عدد سہ طلاق خواہد شد، زیرا نکہ ہمچنانکہ برائے وقوع طلاق ذکر لفظ صریح یا کنایہ طلاق شرط است برائے تعدد طلاق ہم لفظ دال بر عدد ضروری است، وانداختن سنگہا از قبیل افعال است نہ از جنس اقوال والفاظ، زیرا نکہ نگفت مثل ایں سنگہائے ولو قالت لزوجها طلقنی فاشارت بثلاث اصابع واراد بذلك ثلاث تطليقات لايقع مالم يقل بلسانه، هكذا في الظهيرية اه (هنديه ص ۳۵۱ ج ۲) انت طالق هكذا مشيرًا بالاصابع المنشورة وقع بعدده اى بعدد ما اشار اليه من الاصابع الاشارة اللغوية او بعدد ما اشار به منها الاشارة الحسية تأمل فان اشار بثلاث فهى ثلاث او ثنتين او بواحدة فواحدة كما فى الهداية قال فى البحر لان هذا تشبيه بعدد مشار اليه وهو العدد المفاد كميته بالاصابع المشار اليه لان الهاء للتنبيه والكاف للتشبيه وذا للاشارة اه وانظر هل الاشارة الى غير الاصابع من المعدودات كذلك ام لا لاختصاص ارادة العدد فى العادة بالاصابع تأمل (شامية ص ۴۴۷ ج ۲)

والظاهر ان فى عرف ديارنا القاء الاحجار وغيرها كذلك لكن ان وجد لفظ الاشارة بها،

ولو لم يقل هكذا اى بان قال انت طالق واشار بثلاث اصابع ونوى الثلاث ولم يذكر بلسانه فانها تطلق واحدة خانية اه قوله لفقد التشبيه

ای بالعدد قال القہستانی لانہ کما لایتحقق الطلاق بدون اللفظ لایتحقق عدده بدونہ اھ (رد المحتار ص ۴۸۸ ج ۲) معلوم شد کہ مفہوم عبارت شامیہ با منطوق عبارت خانیہ مخالفتی ندارد،

وسئل احمد القلانسی عمن وکز امرأتہ فقال اینک یک طلاق ثم وکز ثانیاً وقال اینک دو طلاق وکذا فی الوکزة الثالثۃ، قال تطلق ثلاثاً قال شیخ الاسلام لایقع لانہ سمی الضرب طلاقاً فیبطل والامام احمد یقول سمی الطلاق فیقع اھ (بزازیۃ علی الہندیۃ ص ۱۷۲ ج ۴) وعبارۃ الہندیۃ وفی مجموع النوازل سئل شیخ الاسلام عمن ضرب امرأتہ فقال دار طلاق قال لا تطلق، اگرچہ لفظ قالوا کہ در عبارتِ خانیہ واقع است در اصطلاح فقہاء از الفاظ تبری وعدم رضا است وہمچنیں لفظ ینبغی از اضعف الفاظ ترجیح، اما اولاً ایں اصطلاحی نیست وثانیاً صاحبِ خانیہ کہ از اجل ارباب ترجیح است قولے دیگر کہ مخالف ایں روایت باشد نقل نفرمودہ است، وثالثاً از قولِ شیخ الاسلام کہ لفظ وھو الاظہر براں نوشتہ شدہ است، تائید آں میشود ونیز از صیغۂ قالوا معلوم میشود کہ شیخ الاسلام دریں قول منفرد نیست موافقے ہم دارد، بنا بریں ایں روایت قابلِ قبول خواہد بود، البتہ دو اشکال در پیش اند،

(۱) عبارتِ ہندیہ کہ از مجموع النوازل نقل شدہ است قول شیخ الاسلام در مسئلہ معبر عنہا بہ "دار طلاق" مذکور است، وحال آنکہ درخود ہندیہ بعد از چند سطر می نویسد ولو قال لہا دار طلاق لا یقع فی جنس الاضافۃ اذ الم ینو لعدم الاضافۃ الیہا وقیل یقع من غیر نیۃ وھو الاشبہ لان قولہ دار فی العادة وقولہ خذ سواء ولو قال لہا خذی طلاقك یقع من غیر نیۃ کذا ھہنا کذا فی المحیط (ہندیہ ص ۶۵ ج ۲ مطبوعہ ہند)

شاید سبق وہم شود کہ قول شیخ الاسلام در مسئلہ دار طلاق بعدم وقوع مبنی بر عدم وجود اضافت است، ودر مسئلۂ ما اضافت (ای حلیمہ سونتت) موجود است،

دفعش این است کہ در مسئلۂ محیط "دار طلاق" امر محسوسے بمانند ضرب موجود نیست، کہ بقول شیخ الاسلام باسم طلاق مسمیٰ گردد ولذا عدم وقوع بعلت عدم اضافت است اما در مسئلہ مجموع النوازل لفظ سئل شیخ الاسلام ہمیں فعل ضرب را مفعول صیغہ امر "دار" قرار میدہد ومیگوید کہ زوج ہمیں ضرب را بنام طلاق نامیدہ وزن را بداشتن آں امر

کردہ است، لہٰذا طلاق واقع نمیشود و دلیل بریں عبارت بزازیہ ہست کہ در مسئلہ "دکز" کہ دراں اشارہ بلفظ اینک یک طلاق موجود است اختلاف شیخ وامام قلانسی راذکر فرمودہ است، ظاہر است کہ امر بداشتن بمانند اشارہ در مورد امر محسوس چوں ضرب ودکز والقاء حجر وغیرہ میشود، البتہ وقتی کہ شئ محسوس وجود نہ دارد طلاق کہ از امور معنوی است مراد گرفتہ خواہد شد، فلامنافاۃ بین الروایتین،

④ لوقالت طلقنی فضربها وقال اینک طلاق لایقع ولو قال اینکت طلاق یقع اھ (ھندیۃ ص ۴۰۵ ج ۲) ازیں عبارت بطور وضوح معلوم می شود کہ عدم وقوع در صورت اُولیٰ بعلتِ عدم اضافت ووقوع درصورت ثانیہ بسبب وجودِ اضافت یعنی تاءِ خطاب است، لذا ایں عبارت ظاہراً باقول شیخ الاسلام ومسئلہ زیر بحث مخالفت دارد، زیرانکہ اینجا ضرب موجود است ومع ذلک مشار الیہ ومسمّیٰ باسم طلاق قرار دادہ نشدہ است، اللّٰھم الّا ان یفرق بینهما بان قولها طلقنی سؤال عن الطلاق ودلیل علی ان المشار الیه فی قوله اینکت طلاق هو الطلاق دون الضرب لان السؤال معاد فی الجواب کما فی قواعد الاشباه فالوقوع لیس بمجرد اضافة الطلاق الیها بل به ولانه سمّی الطلاق الذی تضمنه السؤال طلاقا لا غیر الطلاق طلاقا وبهذا یظهر الجواب عما فی مسألة الخانیة فانّ فیها ایضا قالت المرأة ضع ثلاث تطلیقات ههنا، لان الطلاق لیس ممّا یوضع فی مکان فتدبر،

خلاصۂ جواب آنکہ چوں در مسئلۂ مورد بحث جمرات محسوسہ موجود ہستند، وسؤال از طلاق ہم وجود ندارد، واشارہ دراصل وضع برائے امر محسوس است، واگر بسوئے امر غیر محسوس اشارہ می کنند آنرا مبالغہ وادعاءً بمنزلۂ محسوس قرار می دہند کما ھو مقرر فی علم المعانی، اما چوں امر محسوس قابل اشارہ موجود است عدول از معنی وصفی اسم اشارہ خلاف ظاہر است، بناءً بریں طلاق واقع نخواہد شد، ومحل قول علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ ولم یذکر لفظاً لاصریحاً ولاکنایۃ ایں است ولم یذکر لفظاً موقعاً ودر مسئلۂ ما ذکر لفظ "سون" بعلت اشارہ بسوئے جمرات علیٰ وجہ الایقاع نیست، وزیادتِ ایں قید ضروری است، زیرانکہ ذکر ہر لفظ طلاق برائے ایقاع نیست کما تشهد له فروع کثیرة مذکورة فی کتب الفقه، هذا ما ادی الیه فهمی القصیر والعلم عند الله العلیم الخبیر، چوں مسئلہ

حامل اہمیت فوق العادہ است ازمواضع قابلِ اطمینان استفسار فرمایند، اقول قولی ھٰذا واستغفر اللہ العظیم، ۲۹ر رجب ۱۳۹۵ھ

## الجواب باسم ملهم الصواب

مذکورہ بالا دونوں تحریروں میں عباراتِ فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ میں غور نہ کرنے سے مغالطہ لگا ہے، ذیل میں ان دونوں تحریروں کی تنقیح اور اس کے ضمن میں عباراتِ فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کی توضیح کی جاتی ہے:

## تنقیح تحریر اوّل

① **قولہ،** ہندیہ از ارباب ترجیح است،

**اقول،** ہندیہ کسی مصنف کا نام نہیں جو اربابِ ترجیح میں سے ہو، نیز یہ کسی فردِ واحد کی تصنیف نہیں جس کو اربابِ ترجیح سے شمار کیا جاسکے، اسے تو علماء کی ایک جماعت نے لکھا ہے، آپ کس کس کو اربابِ ترجیح میں سے شمار کر رہے ہیں؟ نیز ہندیہ کے مصنفین کو کسی نے بھی اربابِ ترجیح میں سے نہیں لکھا، اگر لکھا ہے تو اس کی وضاحت مطلوب ہے،

② **قولہ،** وپیوستہ قول راجح را اخیراً ذکر می کند چنانچہ مذکورہ بالا است،

**اقول،** عالمگیریہ کی پوری عبارت یہ ہے: وفی مجموع النوازل سئل شیخ الاسلام عمن ضرب امرأته فقال دار طلاق قال لا تطلق وسئل الامام احمد القلانسی رحمه الله تعالیٰ عمن وکز امرأته وقال اینک یک طلاق ثم وکزها ثانیا وقال اینک دو طلاق وکذا الثالث قال تطلق ثلاثا فشیخ الاسلام یقول سمی الضرب طلاقا فیبطل والامام احمد یقول سمی الطلاق فیقع اھ (هندیة ص ۳۸۲ ج ۱)

محولہ بالا عبارت میں سب سے پہلے احمد رحمہ اللہ تعالیٰ کا قول مذکور ہے، پھر شیخ الاسلام رحمہ اللہ تعالیٰ کا اور آخر میں پھر احمد کا قول مع وجہ ذکر کیا گیا ہے، اس لئے قول اخیر کو اگر مفتی بہ تسلیم کیا جائے تو بھی وہ احمد کا قول ہی ہے نہ کہ شیخ الاسلام کا قول، قول شیخ الاسلام کو درمیان میں لائے ہیں، اس لئے اصول فتویٰ کے مطابق یہ قول مفتیٰ بہ نہیں ہوسکتا، نیز احمد کے قول کو مع وجہ مؤخر ذکر کرنا اس کی ترجیح کی دلیل ہے،

③ **قولہ،** ونیز در ہامش لفظ وھو الاظہر ترجیح بطلان بر ایقاع طلاق است،

اقول، یہ محشی کون ہے اور اس کے اصحابِ ترجیح میں سے ہونے پر کیا دلیل ہے ؟

# تنقیح تحریر ثانی

① **قولہ**، ازیں عبارت بطورِ وضوح معلوم میشود کہ عدم وقوع در صورتِ اُولیٰ بعلت عدم اضافت و وقوع در صورتِ ثانیہ بسبب وجود اضافت یعنی تا، خطاب است،

**اقول**، عبارت مذکورہ واقعی اسی فرق پر مبنی ہے مگر شامیہ میں اس کی تصریح ہے کہ مفتیٰ بہ قول پر اضافت وعدمِ اضافت کا فرق غیر معتبر ہے،

② **قولہ**، قولہا طلقنی سؤال عن الطلاق الخ

**اقول**، جب بیوی کا سؤال عن الطلاق تعیین مرجع کے لئے قرینہ بن سکتا ہے تو شوہر کی نیت تعیین مرجع کے لئے کیوں کافی نہیں ؟ حالانکہ مرادِ متکلم میں خارجی قرائن کی بنسبت اس کی نیت کو زیادہ دخل ہے، اگر وہ نیت کا انکار کرے تو عرف اس کی تکذیب کرتا ہے، اس لئے اسکا انکار معتبر نہیں، صورت زیر بحث میں تو دلالۃ الحال، نیت اور عرف سب ایقاعِ طلاق پر متفق ہیں،

③ بالفرض شیخ الاسلام کے قول کو لے لیا جائے تو مابہ الفرق وہی ہے جو ہم اس سے قبل اسی سوال کے جواب میں تحریر کر چکے ہیں،

④ مسئلہ زیر بحث اور ضرب والے مسئلہ میں ایک فرق یہ بھی ہے کہ جب کسی سے کوئی چیز طلب کی جاتی ہے اور اس کو وہ چیز دینا منظور نہ ہو تو اس کو مار کر یہ کہا جاتا ہے کہ یہ لے اپنی مطلوب چیز، اس کا مقصد وہ چیز دینا نہیں ہوتا بلکہ اس کے مطالبہ کو رَد کرنا مقصد ہوتا ہے، بخلاف جمرات واحجار کے کہ اُن میں عرفاً مطالبہ کو رَد کرنا نہیں ہوتا،

⑤ جس علاقہ میں یہ رواج ہے کہ احجار وجمرات کے ذریعہ ہی طلاق دیتے ہیں وہاں آخر طلاق کی کیا صورت ہوگی ؟ مذکورہ جوابات کے مطابق تو بلوچستان میں کبھی بھی طلاق واقع نہیں ہوئی ہوگی، اور نہ ہی آئندہ کبھی ہوگی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۳ ربیع الآخر سنہ ۹۶ھ



وَمَا تَوْفِيقِي إِلَّا بِاللّٰهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ أُنِيبُ ۝

# التّفريق

## بين

# التّقييد والتّعليق

طلاق کے ایک مسئلہ میں اکابر مفتیانِ کرام کے جوابات
میں اختلاف ہوا تو بالآخر فیصلہ کے لئے سب جوابات
حضرت مؤلف دامت برکاتہم کی خدمت میں پیش کئے گئے،
نوعمری کے باوجود آپ کی نظرِ عمیق ایسے نکتہ پر پہنچی کہ
اس سے بنائے اختلاف ہی منہدم ہوگئی،

وہ کیا ہے؟

تقیید و تعلیق کی تعریف اور انکے احکام میں فرق

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# التفریق بین التقیید والتعلیق

## تقیید و تعلیق میں فرق :

طلاق کا ایک مسئلہ حضرات مفتیانِ کرام میں مختلف فیہا بنا ہوا ہے، سب حضرات کے فتاویٰ جناب کی خدمت میں ارسال ہیں، اُن پر نظر فرما کر اپنی رائے عالی و قولِ فیصل تحریر فرما کر ممنون فرمائیں :

سوال ؛ ایک شخص پہلے نکاح کے بعد دوسرا نکاح منکوحۂ اولیٰ کے غیر آباد ہونے کی وجہ سے کرنا چاہتا ہے، منکوحۂ ثانیہ کے متولیوں کو مندرجہ ذیل تحریر کا ایک وثیقہ لکھ کر دیتا ہے :-

منکہ مسمّیٰ امیر احمد ولد فلاں قوم فلاں اقرار کرتا ہوں کہ مسمّاۃ غلام سہارہ (منکوحۂ اُولیٰ) دختر مولوی محمد رمضان کو روبرو گواہانِ مسلماناں سہ مشروط طلاق بائن دے کر اس کے حقوقِ ازدواجی اپنے پر حرام کرتا ہوں، بشرطیکہ مسمّاۃ غلام سہارہ کو غلام سکینہ دختر غلام حسین (منکوحۂ ثانیہ) کی حینِ حیات تک اپنے گھر لاکر آباد کروں یا اس کے ساتھ (یعنی غلام سہارہ منکوحۂ اولیٰ) کے ساتھ گذارۂ زوجیت یا برتاؤ کروں،

العبد امیر احمد ، گواہ ۱ ، گواہ ۲

اس تحریر کے بعد کیا کوئی صورت منکوحۂ اُولیٰ کے ساتھ گذر بسر کرنے کی ہو سکتی ہے یا نہیں ؟ اگر ایک دفعہ یمین منحل ہو جائے تو نکاحِ جدید کے بعد یمین باقی رہے گی یا نہ ؟

اس کے جواب میں اہلِ علم حضرات کی آراء باہم مخالف ہیں جو درج ذیل ہیں، چونکہ معاملہ اہلِ علم گھرانے کا ہے اور سخت کشمکش برپا ہے، لہٰذا جب تک کسی ایک مفتی کی رائے بناء بر دلائل اکثر اہلِ علم حضرات کی تائید سے قوی تر ثابت نہ ہو جائے سُلجھاؤ مشکل ہے، لہٰذا آپ سے درخواست ہے کہ مندرجہ ذیل فتاویٰ میں غور و فکر فرمانے کے بعد اپنی تحقیق جو بھی ہو مدلّل یا تائید کسی ایک کی تحریر فرما کر مشکور فرمائیں، اِنَّ اللّٰهَ لَا یُضِیْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِیْنَ،

## خلاصہ فتوی نمبرا:۔

منکوحۂ اولیٰ کی تحلیل کی صورت یہ ہے کہ عورت کو ایک طلاق رجعی یا بائن دی جائے، بعد مرورِ عدت اس کو زوج لاکر اپنے گھر آباد کرے تو یمین منحل ہوکر سہ طلاق لغو ہوجائیں گی، بعد لغویت سہ طلاق تجدیدِ نکاح کرلی جائے، محمد نور

صدر مدرس مدرسہ سراج العلوم سرگودھا

چنانچہ وثیقہ تحریر کنندہ اسی فتوی پر عمل کرتے ہوئے منکوحۂ اولیٰ کے ساتھ گذر بسر کررہا ہے، اور ثانیہ غیر آباد ہے، منکوحۂ ثانیہ کے متولیوں نے دوسرے اہلِ علم حضرات کی طرف رجوع کیا تو مندرجہ ذیل جوابات موصول ہوئے:

## خلاصہ فتوی نمبر۲:۔

اس صورت میں جس شرط پر تین طلاقوں کو معلق کردیا گیا ہے وہ شرط ایسی ہے کہ اس کے غیر منکوحہ ہونے کی حالت میں وہ وقوع میں نہیں آسکتی، "گھر میں لاکر آباد کروں، یا اس کے ساتھ گذارۂ زوجیت یا برتاؤ کروں" یہ شرط صرف اسی صورت میں پائی جاسکتی ہے جبکہ مسماۃ غلام سہاؤ اس کے نکاح میں ہو، اس کو طلاق بائن یا رجعی دی جائے اور وہ نکاح سے نکل جائے، تو پھر گھر میں آباد کرنے اور گذارۂ زوجیت کی شرط کہاں پائی جاسکتی ہے؟ لہٰذا اس کو اگر اولاً طلاق بائن دیکر ثانیہ منکوحہ بنادینے کے بعد پھر اس کے گھر میں آباد کرایا جائے، تو چونکہ وہ تعلیقِ طلاق ابھی تک موجود ہوگی منحل نہیں ہوگی، لہٰذا وقوعِ شرط کے ساتھ ہی تین طلاقیں پڑجائیں گی، اور حرمت مغلظہ ثابت ہوگی، میں نے سوچا، لیکن میرے ذہن میں اب تک کوئی ایسی تدبیر سمجھ میں نہیں آئی جو کہ فقہی قوانین و قواعد کے مطابق ہو، اور حرمتِ مغلظہ سے محفوظ رہ کر اس منکوحۂ اُولیٰ کو گھر میں آباد بھی کرسکے، سیاح الدین

مفتی مدرسہ اشاعۃ العلوم جامع مسجد فیصل آباد

## خلاصہ فتوی نمبر۳:۔

چونکہ شوہر کی شرط میں "حینِ حیات تک" کا لفظ موجود ہے اس لئے پھر دوبارہ نکاح کے بعد حینِ حیات باقی رہے گا، شرط پائی جائے گی، اور طلاق واقع ہوگی، وہ حیلہ (پہلے طلاق دیکر مرورِ عدت کے بعد گھر آباد کرنا اور پھر تجدیدِ نکاح کرلینا) اس وقت درست تھا جب کوئی لفظ ایسا نہ ہوتا، صرف ایک ہی وقت کا قصہ ہوتا، اب تو تاحیات یہی ہوگا کہ تین باتوں میں سے ایک

بھی پائی گئی تو طلاق ہوگی،

جمیل احمد تھانوی
مفتی جامعہ اشرفیہ نیلا گنبد لاہور

اصل وثیقہ کی تحریر اور مذکورہ بالا جوابات مفتی عطاء محمد صاحب کی خدمت میں برائے تبصرہ وتائید پیش کئے گئے تو ان کا مندرجہ ذیل جواب موصول ہوا:

**فتویٰ نمبر۴ :**

باسمہ تعالیٰ

الحمد للہ وکفی وسلام علی عبادہ الذین اصطفی خصوصاً علی خاتم الانبیاء وعلی آلہ واصحابہ البررۃ التقی، اما بعد فقیر نے آپ کے تحریر کردہ مسودہ وثیقہ اور اس پر متعدد فتاوئے علماء کرام کو غور سے دیکھا ہے، فقیر کے نزدیک مفتی جمیل احمد صاحب کی رائے صحیح اور قواعد فقہیہ کے مطابق ہے، مفتی سیاح الدین صاحب کی رائے بھی اس کے قریب ہے، اور مآل میں دونوں متحد ہیں، وہ حیلہ جو کہ سراج العلوم سرگودھا کے مدرس صاحب نے لکھا ہے بے محل ہے اور غیر مفید، آپ نے مدلل تحریر کرنے کو لکھا ہے، حسب الفہم عرض ہے ملاحظہ فرمائیں:

علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ اپنے رسائل کے رسالہ ۱۳ ص ۲۹۵ میں تحریر فرماتے ہیں:۔

(۱) اعلم ان الحالف علی شئ لابد ان یکون لہ فی الاقدام علی الیمین غرض ثم ان ذلک الغرض قد یکون نفس الفعل الذی سماہ مثل لا ادخل الدار وقد یکون ذلک الفعل المسمّٰی مع شئ اٰخر مثل لا اشتریہ بعشرۃ فالفعل ھو عدم الشراء بعشرۃ والغرض عدم الشراء بھا وبما فوقہا لانہ مستنقص فمرادہ الشراء بمادونہا وقد یکون الغرض امراً خارجاً عن الفعل المسمّٰی ولا یکون المسمّٰی مراداً اصلا مثل لا اضع قدمی فی دار فلان فان الفعل المحلوف علیہ ھو عدم وضع القدم والغرض المنع من الدخول مطلقاً والمسمّٰی غیر مراد حتّٰی لو وضع قدمہ ولم یدخل لم یحنث،

(۲) ثم ان البر لا یتحقق الا بتحقق الغرض فصار حصول الغرض شرطاً للبر ومن المعلوم ان الحنث نقیض البر والحنث لا یتحقق الّا بما یفوت الغرض وھو عدم الفعل المحلوف علیہ اثباتاً او نفیاً،

(۳) نفی لا ادخل انما یتحقق الحنث بالدخول وفی لا ادخلن بعدمہ فاذا تحقق الفعل الذی ھو شرط الحنث وفات بہ الغرض فقد فات شرط البر

من کل وجہ فتحقق الحنث المطلق المترتب علیہ حکمہ منہ لزوم کفارۃ ونحوھا لتحقق شرطہ وھو وجود الفعل المفوت للغرض،

④ لان شرط الحنث الکامل ھو وجود الفعل مع فوات الغرض،

ان قواعدِ مذکورۂ بالاکی رُو سے جب تحریر کردہ وثیقہ کو سمجھا جائے تو واضح ہوتا ہے کہ اگرچہ ناکحِ نکاحِ ثانی کرتے وقت پہلی منکوحہ کے گھر لانے اور اس سے حقوقِ زوجیت برتنے پر حلف کر رہا ہے (یعنی تعلیق وقوعِ طلقات ثلاث منکوحۂ اولیٰ پر) مگر اصلی غرض اس کی یہ ہے کہ زوجۂ اولیٰ کو زوجۂ ثانیہ کے ساتھ حقوق میں شریک نہ بنائے گا، اسی غرض سے زوجۂ ثانیہ کو اس کے اطمینان کے لئے یہ تحریر کر دی گئی ہے، لیکن واضح ہے کہ "گھر میں لانے" سے مراد نہ صرف ورود ہی ہے بلکہ بطورِ زوجیت کے پہلی منکوحہ کو آباد کرنا ہی گھر لانا ہے، اور ظاہر ہے کہ فواتِ غرض یعنی اشتراک فی حقوق الزوجیۃ "گھر لانے" اور حقوقِ زوجیت برتنے کو بتقدیر وجودِ زوجہ ثانیہ کے لازم ہے، بناءً علیٰ ہٰذا جب بھی یہ شخص زوجۂ اولیٰ کے ساتھ بموجودگیِ ثانیہ کے بطورِ زوجیت کے تعلق رکھے گا تو اس وقت فعل محلوف علیہ کے وجود کے ساتھ فواتِ غرض بھی موجود ہو جائے گی، اور حنث متحقق ہو کر زوجۂ اولیٰ پر طلاق ثلاث عائد ہوں گی، جب کہ یہ مقرر ہوا کہ حالف کے "گھر لانے" سے مراد نہ صرف ورود ہے، تو پھر تحریر شدہ تخریج میں غور کرنے سے اس حیلہ کا بے محل ہونا بھی واضح ہو سکتا ہے، واللہ تعالیٰ اعلم

حررہ الفقیر عطاء محمد عفی عنہ

از جامع مسجد چودھواں ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خاں

۱۴؍ رجب المرجب ۸۰ھ ہجری

## جواب نمبر۵:

ہمارے نزدیک مسماۃ غلام سہارہ کے آباد کرنے کی بحیات زوجۂ ثانیہ کوئی شکل و صورت صحیح نہیں ہے، جب بھی اُسے زوجۂ ثانیہ کی حیات میں لا کر آباد کرے گا چاہے مطلقہ بائنہ کر کے دوبارہ تجدید نکاح کرے تب بھی شرط کا تحقق ہو جائے گا اور تین طلاقوں سے حرام ہو جائے گی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

محمد عبداللہ

مفتی خیر المدارس مُلتان

اور بیوی کو بوقت نکاح اس کا علم نہ ہو، اور علم ہونے کے بعد اس کے ساتھ رہنے پر رضا کا کبھی اظہار نہ کیا ہو،

② متعنت: وہ شخص جو بیوی کو نہ نفقہ دیتا ہو اور نہ ہی طلاق پر راضی ہو، حاکم کے کہنے پر بھی دونوں صورتوں میں سے کوئی قبول نہ کرے،

③ غائب: وہ شخص جو نہ نفقہ دیتا ہو نہ طلاق، اور نہ ہی عدالت میں جواب دہی کے لئے حاضر ہو،

④ مُعسر: جو تنگدستی کی وجہ سے نفقہ پر قادر نہ ہو اور طلاق بھی نہ دے،

⑤ مفقود: ایسا لاپتہ کہ انتہائی تلاش اور تمام تر ذرائع جستجو استعمال کرنے کے باوجود بھی اس کا کوئی سُراغ نہ لگ سکا ہو،

⑥ مجنون: جبکہ وہ نفقہ پر قادر نہ ہو، یا اس سے قتل کا خوف ہو، یا اس کے ساتھ رہنا ناقابلِ برداشت ہو،

ان صورتوں کے سوا اور کسی صورت میں حکومت کو فسخِ نکاح کا اختیار نہیں، ان صورتوں میں بھی صحتِ فسخ چند شرائط کے ساتھ مقید ہے، بعض شرائط صحتِ دعویٰ کی ہیں، بدون اُن کے عورت کا دعویٰ ناقابلِ سماع قرار دے کر خارج کر دیا جائے گا، اور بعض صحتِ قضاء کی شرائط ہیں، ان دونوں قسم کی شرائط میں سے اگر کوئی ایک شرط مفقود ہوئی تو حاکم کو فسخِ نکاح کا اختیار نہیں، اگر بدون رعایتِ شرائط حاکم نے فسخِ نکاح کا فیصلہ کر دیا تو وہ شرعاً غیر معتبر ہوگا، اس صورت میں عورت بدستور اسی شوہر کے نکاح میں رہے گی، اور اس کے لئے کسی دوسری جگہ نکاح کرنا حرام اور بحکم زنا ہوگا، ان شرائط کی تفصیل کا یہاں موقع نہیں، (احسن الفتاویٰ کی اسی جلد میں باب خیار الفسخ میں ملاحظہ ہو، مرتب)

اس پر امتِ مسلمہ کے تمام مجتہدین رحمہم اللہ تعالیٰ کا اجماع ہے کہ خلع زوجین کی باہمی رضا پر موقوف ہے، حاکم خلع پر مجبور نہیں کر سکتا، اس پر مذاہبِ اربعہ کے علاوہ اہلِ ظاہر کا بھی اتفاق ہے، ان مذاہب کی تصریحات ملاحظہ ہوں:-

مذہب حنفی:

① قال شمس الائمة السرخسی رحمه الله تعالیٰ فیحتمل الفسخ بالتراضی ایضا و ذلك بالخلع واعتبر هذه المعاوضة المحتملة للفسخ بالبیع والشراء فی جواز فسخها بالتراضی (مبسوط ص ۱۷۱ ج ۶)

② وقال ایضا والخلع جائز عند السلطان وغیره لانه عقد یعتمد التراضی کسائر

العقود (مبسوط ص ۱۷۳ ج ۶)

③ قال الامام الکاسانی رحمہ اللہ تعالیٰ واما رکنہ فھو الایجاب والقبول لانہ عقد علی الطلاق بعوض فلا تقع الفرقۃ ولا یستحق العوض بدون القبول،

(بدائع الصنائع ص ۱۴۵ ج ۳)

④ قال الامام الزیلعی رحمہ اللہ تعالیٰ لا ولایۃ لاحدھما فی الزام صاحبہ بدون رضاہ (تبیین الحقائق ص ۲۷۱ ج ۲)

⑤ نقل العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ ایضاً عبارۃ الزیلعی المتقدمۃ تحت قول الشارح لانہ تعویض (رد المحتار ص ۶۱۱ ج ۲)

⑥ قال الامام ابوبکر الجصاص الرازی رحمہ اللہ تعالیٰ لو کان الخلع الی السلطان شاء الزوجان او ابیا اذا علم انھما لا یقیمان حدود اللہ لم یسألھما النبی صلی اللہ علیہ وسلم عن ذلک ولا خاطب الزوج بقولہ اخلعھا بل کان یخلعھا منہ ویرد علیہ حدیقتہ وان ابیا او واحد منھما کما لما کانت فرقۃ المتلاعنین الی الحاکم لم یقل للملاعن خل سبیلھا بل فرق بینھما (احکام القرآن ص ۳۹۵ ج ۱)

## مذہب مالکی:

① قال العلامۃ ابو الولید الباجی رحمہ اللہ تعالیٰ فی شرحہ لموطا الامام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ وتجبر علی الرجوع الیہ ان لم یرد فراقھا بخلع او غیرہ (المنتقی ص ۶۱ ج ۴)

② قال العلامۃ ابن رشد رحمہ اللہ تعالیٰ واما ما یرجع الی الحال التی یجوز فیھا الخلع من التی لا یجوز فان الجمھور علی ان الخلع جائز مع التراضی اذا لم یکن سبب رضاھا بما تعطیہ اضرارہ بھا (بدایۃ المجتھد ص ۲۸ ج ۲)

علامہ ابن رشد رحمہ اللہ تعالیٰ اس عبارت کے چند سطر بعد فرماتے ہیں: والفقہ ان الفداء انما جعل للمرأۃ فی مقابلۃ ما بید الرجل من الطلاق فانہ لما جعل الطلاق بید الرجل اذا فرک المرأۃ جعل الخلع بید المرأۃ اذا فرکت،

اس عبارت کے مفہوم کی تعیین کے لئے حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کا اسلوب بیان سمجھنا ضروری ہے، فقہاء کا دستور یہ ہے کہ وہ احکام اور ان کی علل بیان فرماتے ہیں، احکام کی حکمتیں و مصلحتیں نہیں بتاتے مگر کبھی شاذونادر بلفظ "الفقہ فیہ" یا "السر فیہ" کے تحت حکمت بھی بیان

فرما دیتے ہیں، حکمت مدار حکم نہیں ہوتی، علت مدار حکم ہوتی ہے، حکمت کہیں کامل پائی جاتی ہے کہیں ناقص اور کہیں بالکل معدوم ہوتی ہے، اس عبارت میں حکم خلع کی علت کا بیان نہیں بلکہ حکمتِ ناقصہ کا بیان ہے، جس کا حاصل یہ ہے کہ کسی حد تک بیوی کے لئے بھی اختیار تفریق کی صورت موجود ہے، وہ یہ کہ وہ شوہر کو مال کی ترغیب دے کر خلع پر راضی کر سکتی ہے، یہ مطلب ہرگز نہیں کہ "بیوی خیار تفریق میں شوہر کے برابر ہے جس طرح شوہر بیوی کی رضا کے بغیر طلاق دے سکتا ہے اسی طرح بیوی شوہر کی رضا کے بغیر خلع کر سکتی ہے"، یہ مطلب بوجوہ ذیل باطل ہے:

① یہ مطلب خود علامہ ابن رشد رحمہ اللہ تعالیٰ کی اُس تصریح کے خلاف ہے جو اس عبارت سے چند سطور پہلے تحریر ہے،

② اس مطلب کی بنا پر بیوی کو بلا عوض بھی طلاق واقع کرنے کا حق ہونا چاہئے، اس لئے کہ شوہر کے ساتھ برابری تو اسی صورت میں ہو سکتی ہے کہ جیسے شوہر بلا عوض طلاق دے سکتا ہے اسی طرح بیوی بھی بلا عوض طلاق دے سکے اور اس کا دنیا میں کوئی قائل نہیں،

③ جیسے شوہر ایقاع طلاق میں عدالت کی طرف رجوع کا محتاج نہیں از خود طلاق دے سکتا ہے اسی طرح عورت کو بھی بذریعہ عدالت خلع حاصل کرنے کی پابند نہیں کرنا چاہئے، حالانکہ دور حاضر کے فتنہ میں مبتلا لوگ بدون عدالت بیوی کو یہ حق نہیں دے رہے،

## مذہب شافعی:

① قال الامام الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ وان قال لا افارقها ولا اعطی لها اجبر علی القسم لها ولا یجبر علی فراقها (کتاب الام ص ۱۸۹ ج ۵)

② وقال ایضاً ولیس له (الحاکم) ان یأمرهما (الحکمین) یفرقان ان رأیا الا بامر الزوج ولا یعطیا من مال المرأة الا باذنها (کتاب الام، ص ۱۹۴ ج ۵)

③ وقال ایضاً وانما جعلناها تطلیقة لان اللہ تعالیٰ یقول الطلاق مرتان فعقلنا من اللہ تعالیٰ ان ذلک انما یقع بایقاع الزوج وعلمنا ان الخلع لم یقع الا بایقاع الزوج (کتاب الام ص ۱۹۸ ج ۵)

④ وقال ایضاً وکذلک سید العبد ان خالع عن عبده بغیر اذنه لان الخلع طلاق فلا یکون لاحد ان یطلق عن احد اب ولا سید ولا ولی ولا سلطان انما یطلق المرء عن نفسه او یطلق علیه السلطان بما لزمه من نفسه اذا امتنع هو ان یطلق وکان

ممن له طلاق وليس الخلع من هذا المعنى بسبيل (كتاب الام ص ۲۰۰ ج ۵)

۵ وقال العلامة ابواسحٰق الشيرازی رحمه الله تعالىٰ لانه رفع عقد بالتراضی جعل لدفع الضرر فجاز من غير ضرر كالاقالة فی البيع (المهذب ص ۷۱ ج ۲)

## مذہبِ حنبلی:

۱ قال العلامة موفق الدين ابن قدامة رحمه الله تعالىٰ ولانه معاوضة فلم يفتقر الى السلطان كالبيع والنكاح ولانه قطع عقد بالتراضی اشبه الاقالة (المغنی ص ۳۲۴ ج ۷)

۲ وقال الحافظ ابن القيم رحمه الله تعالىٰ (فی تسميته صلی الله عليه وسلم الخلع فدية دليل على ان فيه معنى المعاوضة ولهذا اعتبر فيه رضا الزوجين (زاد المعاد ص ۲۳۸ ج ۲)

## مذہبِ ظاہری:

۱ قال العلامة ابن حزم رحمه الله تعالىٰ ليس فی الاٰية ولا فی شیء من السنن ان للحكمين ان يفرقا ولا ان ذلك للحاكم (المحلی ص ۸۸ ج ۱۰)

۲ وقال ايضاً الخلع وهو الافتداء اذا كرهت المرأة زوجها فخافت ان لا توفيه حقه او خافت ان يبغضها فلا يوفيها حقها فلها ان تفتدی منه ويطلقها ان رضی هو والا لم يجبر هو ولا اجبرت هی، انما يجوز بتراضيهما ولا يحل الافتداء الا باحد الوجهين المذكورين او باجتماعهما فان وقع بغيرهما فهو باطل ويرد عليها ما اخذ منها وهی امرأته كما كانت ويبطل طلاقه ويمنع من ظلمها فقط (المحلی ص ۲۳۵ ج ۱۰)

یہ اجماع قرآن کریم کے ارشادات اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم و خلفاء راشدین رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے فیصلوں پر مبنی ہے جو درج ذیل ہیں:-

۱ قال الله تعالیٰ: وَلَا يَحِلُّ لَكُمْ أَنْ تَأْخُذُوا مِمَّا آتَيْتُمُوهُنَّ شَيْئًا إِلَّا أَنْ يَخَافَا أَنْ لَا يُقِيمَا حُدُودَ اللهِ فَإِنْ خِفْتُمْ أَنْ لَا يُقِيمَا حُدُودَ اللهِ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا فِيمَا افْتَدَتْ بِهِ ط

اس آیت میں تین دلائل ہیں:

(۱) إِلَّا أَنْ يَخَافَا أَلَّا يُقِيمَا حُدُودَ اللهِ، اس میں واضح دلیل ہے کہ یہ حکم اس صورت سے متعلق ہے جبکہ میاں بیوی دونوں کو حدود اللہ کو قائم نہ رکھ سکنے کا خطرہ ہو، اس لئے وہ دونوں خلع کرنا چاہتے ہوں،

(۲) فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا، یہ جملہ بھی زوجین کی تراضی کو ثابت کر رہا ہے، اس کا مطلب واضح ہے

کہ زوجین خلع پر راضی ہیں، مگر ان کو مال کے لین دین کے جواز میں شبہہ ہے اس لئے ارشاد ہوا کہ اس میں کوئی گناہ نہیں، کوئی ادنیٰ فہم رکھنے والا بھی اس جملہ سے یہ نہیں سمجھ سکتا کہ شوہر خلع پر راضی نہ ہو تو حاکم اس کو خلع پر مجبور کر سکتا ہے،

(۳) فِيمَا افْتَدَتْ بِهِ، اس میں بدلِ خلع کو "فدیہ" قرار دیا گیا ہے، جس سے ثابت ہوا کہ خلع عقد معاوضہ ہے، اس لئے اس میں فریقین کی رضامندی شرط ہے، اوپر "مذہبِ حنبلی" کے تحت حافظ ابن قیم رحمہ اللہ تعالیٰ سے بھی یہی مضمون نقل کیا جا چکا ہے،

فَإِنْ خِفْتُمْ أَلَّا يُقِيمَا حُدُودَ اللَّهِ میں خطاب کس کو ہے؟ اس میں دو قول ہیں، ایک یہ کہ حکام مخاطب ہیں، دوسرا یہ کہ زوجین، اگر خطابِ حکام کا قول لے لیا جائے تو بھی اس سے یہ ہرگز ثابت نہیں ہوتا کہ حاکم شوہر کو خلع پر مجبور کر سکتا ہے، یہ جملہ ایسے تینوں جملوں کے درمیان میں واقع ہوا ہے جن میں سے ہر ایک میں تراضی زوجین پر واضح دلیل موجود ہے، علاوہ ازیں فَإِنْ خِفْتُمْ الخ پہلے جملہ إِلَّا أَنْ يَخَافَا أَلَّا يُقِيمَا حُدُودَ اللَّهِ پر تفریع ہے، اور یہ پہلا جملہ تراضی زوجین کی صورت میں ہے، جیسا کہ اوپر بیان ہوا، لہٰذا اس پر متفرع ہونے والا جملہ فَإِنْ خِفْتُمْ الخ بھی اسی صورتِ تراضی سے متعلق ہوگا، اوپر فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا کے تحت بھی اس کی کچھ وضاحت گذر چکی ہے،

اگر اس جملہ سے اس پر استدلال صحیح تسلیم کر لیا جائے کہ حاکم جبراً بذریعہ خلع نکاح فسخ کر سکتا ہے تو حاکم کے لئے یہ اختیار میاں بیوی دونوں یا صرف بیوی کی رضا کے بغیر بھی ثابت ہوگا، حالانکہ فتنۂ حاضرہ کے علم بردار ان دونوں صورتوں میں حاکم کو اختیار نہیں دیتے، صرف شوہر پر جبر کے قائل ہیں، بیوی پر نہیں، پس اس جملہ سے جس طرح پہلی دو صورتوں یعنی میاں بیوی دونوں یا صرف بیوی پر جبر کیلئے استدلال صحیح نہیں بعینہٖ اسی طرح شوہر پر جبر کے لئے بھی استدلال صحیح نہیں،

رہا یہ سوال کہ اگر حاکم کو جبر کا اختیار نہیں تو عدالت میں جانے سے کیا فائدہ؟ اس کا جواب یہ ہے کہ نظر شرع میں حاکم کا کام صرف جبراً حکم مسلط کرنا ہی نہیں بلکہ وہ جانبین کا بہی خواہ و مشیرِ صلاح و خیر بھی ہے، بسا اوقات ایسی شخصیت کی طرف رجوع سے یہ مقصود ہوتا ہے کہ جانبین میں موافقت کی کوئی صورت پیدا ہو جائے، اس کی دو وجہیں ہو سکتی ہیں، ایک یہ کہ اس شخص کے ذہن میں بعض مرتبہ تراضیِ طرفین کی کوئی ایسی صورت آجاتی ہے جو خصمین کے ذہن میں نہیں تھی، دوسری وجہ یہ کہ اس کی محبت و عقیدت یا اس کی وجاہت کے تحت جانبین اس کا مشورہ قبول کر لیتے ہیں، دنیا میں ایسے واقعات کی کمی نہیں کہ فریقین اپنے طور پر مصالحت میں ناکام رہے مگر کسی مشفق و مہربان کے

پاس جانیسے مسئلہ حل ہوگیا، یا تو اس نے کوئی ایسی صورت بتادی جو جانبین کے لئے قابل قبول ہو، یا اس کے ساتھ محبت وعقیدت کی وجہ سے جانبین نے اس کا مشورہ بطیبِ خاطر قبول کرلیا، یا اس کی ہیبت کی وجہ یا اس کی بنا پر بادلِ نخواستہ راضی ہوگئے،

(۲) وقال تعالیٰ: وَاِنْ طَلَّقْتُمُوْهُنَّ مِنْ قَبْلِ اَنْ تَمَسُّوْهُنَّ وَقَدْ فَرَضْتُمْ لَهُنَّ فَرِيْضَةً فَنِصْفُ مَا فَرَضْتُمْ اِلَّآ اَنْ يَّعْفُوْنَ اَوْ يَعْفُوَ الَّذِيْ بِيَدِهٖ عُقْدَةُ النِّكَاحِ ؕ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق اس آیت میں اَلَّذِيْ بِيَدِهٖ عُقْدَةُ النِّكَاحِ سے مراد شوہر ہے، عن عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ولی عقدة النکاح الزوج رواہ الدارقطنی (تفسیر القرطبی ص ۲۰۶ ج ۳) اس حدیث کی سند درجۂ حسن سے کم نہیں، اسی مضمون کی دوسری مرفوع حدیث بسند حسن حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے بھی ابن جریر، ابن ابی حاتم، طبرانی اور بیہقی رحمہم اللہ تعالیٰ نے روایت کی ہے، (روح المعانی ص ۱۳۳ ج ۲)

اس سے ثابت ہوا کہ عقد نکاح کے بعد اس کا کلی اختیار صرف شوہر ہی کے قبضہ میں ہے، اس کی رضا کے بغیر اس کو کسی طرح بھی فسخ نہیں کیا جا سکتا،

بعض مفسرین نے الذی بیدہ عقدة النکاح سے عورت کا ولی مراد لیا ہے جو بوجوہ ذیل باطل ہے،

(۱) یہ خیال حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ارشاد فرمودہ تفسیر کے خلاف ہے،

(۲) حافظ ابن جریر طبری رحمہ اللہ تعالیٰ نے نہایت مفصل و مدلل بحث کے بعد اسی تفسیر کو صحیح قرار دیا ہے جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے (تفسیر ابن جریر ص ۳۱۸ ج ۲)

(۳) قال القاضی ابو السعود رحمہ اللہ تعالیٰ ان الاول انسب لقولہ تعالیٰ وَاَنْ تَعْفُوْٓا اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰى فان اسقاط حق الصغیرة لیس فی شیٔ من التقوی (تفسیر ارشاد العقل السلیم ص ۹ ج ۱) یعنی الذی بیدہ عقدة النکاح سے عورت کا ولی مراد لیا جائے تو مطلب یہ ہوگا کہ عورت کی اجازت کے بغیر ولی مہر معاف کر سکتا ہے، اور یہ اسی آیت کے اگلے جملہ وان تعفوا اقرب للتقوی کے خلاف ہے، کیونکہ ولی کا مہر معاف کر دینا کسی حیثیت سے تقوی نہیں ہو سکتا، اس لئے یہاں شوہر ہی مراد ہے، اور مطلب یہ ہے کہ اگر وہ ایثار کرکے پورا مہر دیدے تو یہ تقوی سے قریب تر ہے،

(۴) عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما ان امرأۃ ثابت بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ اتت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقالت یارسول اللہ ثابت بن قیس ما اعتب علیہ فی خلق ولا دین ولکنی اکرہ الکفر فی الاسلام فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتردین علیہ حدیقتہ ؟ قالت نعم قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اقبل الحدیقۃ وطلقھا تطلیقۃ (صحیح بخاری ص ۷۹۴ ج ۲) وفی روایۃ النسائی فارسل الی ثابت فقال لہ خذ الذی لہا علیک وخل سبیلہا قال نعم (سنن نسائی ص ۹۳ ج ۲ عدۃ المختلعۃ) وفی روایۃ ابی داؤد قال (ثابت بن قیس) ویصلح ذلک یارسول اللہ قال نعم (ابوداؤد ص ۳۰۲ ج ۲) وفی روایۃ الدارقطنی والبیہقی ومصنف عبد الرزاق فاخذ (ر) سول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مالہ وخلی سبیلہا فلما بلغ ثابت بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قبلت قضاء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (دارقطنی ص ۲۵۵ ج ۳، بیہقی ص ۳۱۴ ج ۷، مصنف عبد الرزاق ص ۵۰۲ ج ۶) قال الدارقطنی اسنادہ صحیح (زاد المعاد ص ۲۳۷ ج ۲)

اس حدیث میں واضح دلیل ہے کہ حاکم کو فسخ نکاح کا اختیار نہیں، اگر حاکم کو اختیار ہوتا تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بیوی سے اتردین علیہ حدیقتہ ؟ سے استفہام اور شوہر کو طلقھا یا خل سبیلہا نہ فرماتے بلکہ خود نکاح فسخ فرمادیتے، اس استدلال کی تقریر اوپر "مذہب حنفی" کے تحت امام ابوبکر جصاص رحمہ اللہ تعالیٰ سے نقل کی جا چکی ہے،

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فیصلہ تراضی طرفین سے تھا، خلع پر جبر نہ تھا، روایاتِ مذکورہ میں مختلف جملے اس پر شاہد ہیں جیسا کہ بیوی سے استفہام اتردین علیہ حدیقتہ ؟ پھر بیوی کا قول "نعم" اور روایت نسائی میں شوہر کا قول "نعم" اور روایتِ ابوداؤد میں ویصلح ذلک یارسول اللہ ؟ اور روایت دارقطنی میں قبلت قضاء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، علاوہ ازیں مدعا علیہ کی عدم موجودگی میں قضاء مستقل دلیل ہے کہ یہ جبری قضاء نہ تھی، لعدم جواز القضاء علی الغائب، اس لئے یہ قضاء رضائے مدعیٰ علیہ کے تیقن پر مبنی تھی، روایت مصنف عبد الرزاق کے الفاظ مذکورہ سب روایات سے زیادہ واضح ہیں، فقالت انا اردانیہ حدیقتہ، قال او تفعلین؟ قالت نعم، فدعا زوجہا فقال انہا ترد علیک حدیقتک، قال اوذلک لی؟ قال نعم، قال فقد قبلت یارسول اللہ فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذھبا فھی واحدۃ ثم نکحت بعدہ رفاعۃ

العابدی فضربها فجاءت عثمان فقالت انا اردالیه صداقه فدعا عثمان فقبل الحدیث (مصنف عبد الرزاق ص ۴۸۲ ج ۶) اسی لئے حافظ ابن حجر رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں ھو امر ارشاد واصلاح لا ایجاب، (فتح الباری ص ۳۵۱ ج ۹)

④ قال عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنه اذا اراد النساء الخلع فلا تکفروھن (السنن الکبریٰ للبیہقی ص ۳۱۵ ج ۷) اس سے ثابت ہوا کہ خلع طرفین کی رضا پر موقوف ہے، حاکم کو جبر کا اختیار نہیں، اگر حاکم کو یہ اختیار ہوتا تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ مَردوں کو یہ ارشاد نہ فرماتے بلکہ خود ہی جبراً بذریعہ خلع نکاح فسخ کردیا کرتے، آپ کے اس ارشاد سے ثابت ہوا کہ بیوی خلع چاہے تو اس کا اتمام شوہر کے قبول پر موقوف ہے، اسی لئے آپ نے مَردوں کو یہ مشورہ دیا کہ وہ قبول کرلیا کریں،

## حکم حکمین:

زوجین میں مصالحت سے متعلق قرآن کریم میں ارشاد ہے: وَاِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا فَابْعَثُوْا حَكَمًا مِّنْ اَهْلِهٖ وَحَكَمًا مِّنْ اَهْلِهَا اِنْ يُّرِيْدَآ اِصْلَاحًا يُّوَفِّقِ اللّٰهُ بَيْنَهُمَا، اس سے متعلق ائمہ تفسیر وفقہ رحمہم اللہ تعالیٰ کی تشریحات درج ذیل ہیں:۔

قال الامام ابوبکر الجصاص رحمه الله تعالیٰ ویدل ایضا قوله فابعثوا حکما من اهله وحکما من اهلها علی ان الذی من اهله وکیل له والذی من اهلها وکیل لها کانه قال فابعثوا رجلا من قبله ورجلا من قبلها فهذا یدل علی بطلان قول من یقول ان للحکمین ان یجمعا ان شاءا وان شاء افرقا بغیر امرهما وبعد اسطر ان الحکمین ینبغی ان یکونا وکیلین لهما احدهما وکیل المرأة والاٰخر وکیل الزوج وکذا روی عن علی بن ابی طالب رضی الله تعالیٰ عنه وروی ابن عیینة عن ایوب عن ابن سیرین عن عبیدة قال اتی علیا رجل وامرأته مع کل واحد منهما فئام من الناس فقال علی ماشأن هذین قالوا بینهما شقاق قال فابعثوا حکما من اهله وحکما من اهلها ان یریدا اصلاحا یوفق الله بینهما فقال علی تدریان ما علیکما علیکما ان رأیتما ان تجمعا وان رأیتما ان تفرقا فقالت المرأة رضیت بکتاب الله فقال الرجل اما الفرقة فلا فقال علی کذبت والله لا تنفلت منی حتی تقر کما اقرت فاخبر علی ان قول الحکمین انما یکون برضا الزوجین فقال اصحابنا لیس للحکمین ان یفرقا الا ان یرضی الزوج وذلک لانه لاخلاف ان الزوج لو اقر بالاساءة الیها لم یفرق بینهما ولم یجبره الحاکم علی طلاقها

قبل تحکیم الحکمین وکذلک لو اقرت المرأۃ بالنشوز لم یجبرها الحاکم علی خلع ولا علی
رد مهرها فاذا کان کذلک حکمهما قبل بعث الحکمین فکذلک بعد بعثهما لا یجوز
ایقاع الطلاق من جهتهما من غیر رضا الزوج وتوکیله ولا اخراج المهر عن ملکها
من غیر رضاها فلذلک قال اصحابنا انهما لا یجوز خلعهما الا برضی الزوجین فقال
اصحابنا لیس للحکمین ان یفرقا الا برضی الزوجین لان الحاکم لا یملک ذلک
فکیف یملکه الحکمان وانما الحکمان وکیلان لهما احدهما وکیل المرأۃ والآخر
وکیل الزوج فی الخلع او فی التفریق بغیر جعل ان کان الزوج قد جعل الیه ذلک (احکام
القرآن ص ۱۹۱ ج ۲) وقال ایضا فکیف یجوز للحکمین ان یوقعا خلعا او طلاقا من غیر
رضاهما وقد نص اللہ علی انه لا یحل له اخذ شیء مما اعطی الا بطیبة من نفسها ولا
ان تفتدی به فالقائل بان للحکمین ان یخلعا بغیر توکیل من الزوج مخالف لنص
الکتاب وقال اللہ تعالی یٰایها الذین اٰمنوا لا تاکلوا اموالکم بینکم بالباطل الا ان
تکون تجارۃ عن تراض منکم، فمنع کل احد ان یاکل مال غیرہ الا برضاہ وقال اللہ تعالی
ولا تاکلوا اموالکم بینکم بالباطل وتدلوا بها الی الحکام، فاخبر تعالی ان الحاکم وغیرہ
سواء فی انه لا یملک اخذ مال احد ودفعه الی غیرہ وقال النبی صلی اللہ علیه وسلم
لا یحل مال امرئ مسلم الا بطیبة من نفسه وقال صلی اللہ تعالی علیه وسلم فمن
قضیت له من حق اخیه بشیء فانما اقطع له قطعة من النار فثبت بذلک ان الحاکم
لا یملک اخذ مالها ودفعه الی زوجها ولا یملک ایقاع طلاق علی الزوج بغیر توکیله
ولا رضاہ وهذا حکم الکتاب والسنة واجماع الامة فی انه لا یجوز للحاکم فی غیر
ذلک من الحقوق اسقاطه ونقله عنه الی غیرہ من غیر رضا من هو له (احکام القرآن ص۱۹۲ ج۲)
وقال ایضا فاذا جعل کل واحد منهما الی الحکم الذی من قبله ماله من التفریق
والخلع کانا مع ما ذکرنا من امرهما وکیلین جائز لهما ان یخلعا ان رأیا وان یجمعا
ان رأیا ذلک صلاحا فهما فی حال شاهدان وفی حال مصلحان وفی حال اٰمران
بمعروف وناهیان عن منکر ووکیلان فی حال اذا فوض الیهما الجمع والتفریق واما
قول من قال انهما یفرقان ویخلعان من غیر توکیل من الزوجین فهو تعسف خارج
عن حکم الکتاب والسنة واللہ اعلم بالصواب (احکام القرآن ص ۱۹۳ ج ۲)

وقال الامام ابوجعفر الطحاوی رحمه الله تعالیٰ ولیس للحکمین فی الشقاق ان یفرقا الا ان یجعل ذلک الیهما الزوج (مختصر الطحاوی ص ۱۹۱)

وقال الامام مالک رحمه الله تعالیٰ وذلک احسن ما سمعت من اهل العلم ان الحکمین یجوز قولهما بین الرجل وامرأته فی الفرقة والاجتماع (موطا مالک ص ۵۲۷)

وقال العلامة ابن رشد رحمه الله تعالیٰ اتفق العلماء علیٰ جواز بعث الحکمین اذا وقع التشاجر بین الزوجین وجهلت احوالهما فی التشاجر اعنی المحق من المبطل لقوله تعالیٰ (وان خفتم شقاق بینهما فابعثوا حکما من اهله وحکما من اهلها) الآیة، واجمعوا علیٰ ان الحکمین لایکونان الا من اهل الزوجین، احدهما من قبل الزوج، والآخر من قبل المرأة الا ان لایوجد فی اهلهما من یصلح لذلک فیرسل من غیرهما واجمعوا علی ان الحکمین اذا اختلفا لم ینفذ قولهما، واجمعوا علیٰ ان قولهما فی الجمع بینهما نافذ بغیر توکیل من الزوجین واختلفوا فی تفریق الحکمین بینهما اذا اتفقا علیٰ ذلک هل یحتاج الیٰ اذن من الزوج، اولا یحتاج الیٰ ذلک فقال مالک واصحابه رحمهم الله تعالیٰ یجوز قولهما فی الفرقة والاجتماع بغیر توکیل الزوجین ولا اذن منهما فی ذلک، وقال الشافعی وابوحنیفة واصحابهما رحمهم الله تعالیٰ لیس لهما ان یفرقا الا ان یجعل الزوج الیهما التفریق، وحجة مالک رحمه الله تعالیٰ ما رواه من ذلک عن علی بن ابی طالب رضی الله تعالیٰ عنه انه قال فی الحکمین الیهما التفرقة بین الزوجین والجمع وحجة الشافعی وابی حنیفة رحمهما الله تعالیٰ ان الاصل ان الطلاق لیس بید احد سوی الزوج اومن یوکله الزوج (الیٰ قوله) واختلف اصحاب مالک رحمهم الله تعالیٰ فی الحکمین یطلقان ثلاثا، فقال ابن القاسم تکون واحدة، قال اشهب والمغیرة تکون ثلاثا ان طلقاها ثلاثا والاصل ان الطلاق بید الرجل الا ان یقوم دلیل علیٰ غیر ذلک وقد احتج الشافعی وابوحنیفة رحمهما الله تعالیٰ بما روی فی حدیث علی رضی الله تعالیٰ عنه هذا انه قال للحکمین هل تدریان ما علیکما ان رأیتما ان تجمعا جمعتما وان رأیتما ان تفرقا فرقتما، فقالت المرأة رضیت بکتاب الله وبما فیه لی وعلی فقال الرجل اما الفرقة فلا فقال علی رضی الله تعالیٰ عنه لا والله لا تنقلب حتی تقر بمثل ما اقرت به المرأة، قال فاعتبر فی ذلک اذنه، ومالک رحمه الله تعالیٰ یشبه الحکمین

بالسلطان والسلطان يطلق بالضرر عند ذلك اذ تبين (بداية المجتهد ص۹۵ ج۲)

وقال العلامة الباجي رحمه الله تعالى ومن صفة الحكمين التي هي شرط في صحة كونهما حكمين الاسلام والبلوغ والحرية والذكورة فان عدم شيء من ذلك لم يجز تحكيمهما برضا الزوجين ولا ببعثة السلطان قاله مالك رحمه الله تعالى وكذلك العدالة ولهما صفات اخر هي من صفة كمالهما ان يكونا من اهلهما وان يكونا فقيهين، فقد قال ابن القاسم ان جعل ذلك الزوجان ووليا اليتيمين الى من لا يجوز ان يكون حكما لم يجز لان ذلك من باب الغرر،

ولو جعل الزوجان ذلك الى رجل واحد جاز اذا كان من اهل الحكم قاله ابن القاسم في المدونة قال القاضي ابو الوليد رضي الله تعالى عنه ووجه ذلك عندي ان يكون من جهة الزوجين لان الحق في ذلك لا يخرج عنهما ولا يجوز للسلطان ولا لولي اليتيمين لان ذلك اسقاط لحق الزوجين ولا يجوز ذلك في جزاء الصيد لانه حق الله تعالى ولم يأمر فيه الا بحكمين،

وسبب تحكيم الحكمين ان يقبح ما بين الزوجين ويظهر الشقاق بينهما، قال القاضي ابو محمد اعلم ان كان ذلك من احدهما امر بازالته وان جهل ذلك بعث الحاكم حكمين، وسواء بنى بها الزوج او لم يبن بها قاله ابن المواز لان التقابح قد يقع بينهما قبل البناء،

واذا نزع احد الزوجين او نزعا جميعا قبل حكم الحكمين فلا يخلو ان يبعث الحكمين السلطان او غيره فان بعثهما السلطان لم يكن لهما نزوع لان تحكيمهما حكم من السلطان فليس لهما نقضه فان بعثهما غير السلطان جاز لهما النزوع ما لم يستوعب الكشف عن امرهما فلا نزوع لواحد منهما ويلزم حكمهما قاله ابن المواز وجه ذلك ما احتج به من ان رجلين لو حكما بينهما رجلا فلما ظهر وجه الحق وعلم احدهما انه محكوم عليه واراد النزوع لم يكن له ذلك،

وما يحكم به الحكمان فعلى وجه الحكم لا على وجه الوكالة والنيابة فينفذ حكمهما وان خالف مذهب الحاكم الذي انفذ سواء جمعا او فرقا وبه قال النخعي والشافعي وغيرهم رحمهم الله تعالى خلافا لابي حنيفة رحمه الله تعالى واحد قولي الشافعي انهما ان جمعا جاز ذلك وان فرقا لم يلزم ذلك الزوج والدليل على ذلك قوله تعالى

فابعثوا حکما من اهله وحکما من اهلها فسماهما حکمین والحکم لا یحتاج فیما یوقعه من الطلاق الی اذن الزوج کالوالی،

ومن حکم الحکمین ان یکونا فقیهین لیعلما مواقع الحق لیحکما به ویکون احدهما من اهله والثانی من اهلها لان الاهل اعلم بباطن امرهما واعرف بوجوه منافعهما ویکونان عدلین لیؤمن جورهما فان لم یکن من اهلهما من هذه صفته جاز ان یکونا اجنبیین واللہ اعلم (المنتقی شرح موطا مالک ص ۱۱۳،۱۱۴ ج ۴)

وقال العلامۃ الخرشی رحمه اللہ تعالیٰ (ص) من اهلهما ان امکن (ش) ای ویشترط وجوبا کون الحکمین من اهل الزوجین مع الامکان ولا یجوز للحاکم ان یبعث اجنبیین مع وجود الاهل ولو واحدا وهل ینتقض الحکم اذا بعث القاضی اجنبیین مع وجودهما من اهل ام لا تردد فی ذلك اللخمی، قال فی التوضیح ظاهر الآیة ان کونهما من الاهلین مع الوجد ان واجب شرطا فلو امکن اقامة الاهل من احد الزوجین دون الآخر فهل یتعین کونهما اجنبیین او یبقی الذی من الاهل واجنبی من الجانب الآخر وعلی الاول ابن الحاجب وعلی الثانی اللخمی وهو موافق لکلام المؤلف لان مفهوم ان امکن عدم الامکان من الجانبین او احدهما. (الخرشی علی مختصر خلیل ص ۸ ج ۴)

وقال العلامۃ الدسوقی رحمه اللہ تعالیٰ (قوله تردد) ای تحیر اللخمی والظاهر نقض الحکم لان ظاهر الآیة ان کونهما من اهلهما مع الوجدان واجب شرط کما فی التوضیح ولا یقال ان ظاهر المصنف عدم البطلان حیث لم یعد ذلك من مبطلات حکمهما الآتیة لانا نقول المصنف لم یدع حصر البطلان فی الامور الآتیة فحکمه بالبطلان بها لا ینافی البطلان بغیرها کما اذا کانا اجنبیین مع وجود الاهل (حاشیۃ الدسوقی علی الشرح الکبیر ص ۳۴۴ ج ۲)

وقال العلامۃ الصاوی رحمه اللہ تعالیٰ (فان لم یمکن فاجنبیین) فان بعث اجنبیین مع الامکان ففی نقض حکمهما تردد والظاهر نقضه لان ظاهر الآیة ان کونهما من اهلهما واجب شرط کما فی التوضیح (حاشیۃ الصاوی علی شرح الدردیر ص ۵۱۳ ج ۲)

وقال الامام الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ ولیس لہ ان یأمرهما یفرقان ان رأیا الا بامر الزوج ولا یعطیا من مال المرأة الا باذنها (قال) فان اصطلح الزوجان والا کان علی الحاکم ان یحکم لکل واحد منهما علی صاحبه بما یلزمه من حق فی نفس و مال وادب (قال) وذلك ان اللہ عزوجل انما ذکر انهما "ان یریدا اصلاحا یوفق اللہ بینهما" ولم یذکر تفریقا (قال) واختار للامام ان یسأل الزوجین ان یتراضیا بالحکمین و یوکلاهما معا فیوکلهما الزوج ان رأیا ان یفرقا بینهما فرقا علی ما رأیا من اخذ شیء او غیر اخذه (کتاب الام ص ۱۹۴ ج ۵) وقال ایضا ولا یجبر الزوجان علی توکیلهما ان لم یوکلا (کتاب الام ص ۱۹۵ ج ۵)

وقال الحافظ ابن کثیر رحمہ اللہ تعالیٰ وقد اجمع العلماء علی ان الحکمین لهما الجمع والتفرقة حتی قال ابراهیم النخعی ان شاء الحکمان ان یفرقا بینهما بطلقة او بطلقتین او ثلاث فعلا وهو روایة عن مالك، وقال الحکم البصری الحکمان یحکمان فی الجمع لا فی التفرقة وکذا قال قتادة وزید بن اسلم وبه قال احمد بن حنبل وابو ثور وداؤد، ومأخذهم قوله تعالیٰ (ان یریدا اصلاحا یوفق اللہ بینهما) ولم یذکر التفریق واما اذا کانا وکیلین من جهة الزوجین فانه ینفذ حکمهما فی الجمع والتفرقة بلاخلاف وقد اختلف الائمة فی الحکمین هل هما منصوبان من جهة الحاکم فیحکمان وان لم یرض الزوجان او هما وکیلان من جهة الزوجین علی قولین و الجمهور علی الاول لقوله تعالیٰ (فابعثوا حکما من اهله وحکما من اهلها) فسماهما حکمین ومن شأن الحکم ان یحکم بغیر رضا المحکوم علیه وهذا ظاهر الآیة والجدید من مذهب الشافعی وهو قول ابی حنیفة واصحابه الثانی منهما القول علی رضی اللہ تعالیٰ عنه للزوج حین قال اما الفرقة قال کذبت حتی تقر بما اقرت به قالوا فلو کانا حکمین لما افتقر الی اقرار الزوج واللہ اعلم (تفسیر ابن کثیر ص ۴۹۳ ج ۱)

وقال الامام الفخر الرازی رحمہ اللہ تعالیٰ قال الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ المستحب ان یبعث الحاکم عدلین ویجعلهما حکمین، والاولی ان یکون واحد من اهله و واحد من اهلها لان اقاربهما اعرف بحالهما من الاجانب واشد طلبا للصلاح فان کانا اجنبیین جاز (تفسیر کبیر ص ۹۳ ج ۹)

وقال العلامة ابن قدامة رحمه الله تعالیٰ قال (و الزوجان اذا وقعت بینهما العداوة وخشی علیهما ان یخرجهما ذلک الی العصیان بعث الحاکم حکما من اهله و حکما من اهلها مأمونین برضا الزوجین وتوکیلهما بان یجمعا اذا رأیا او یفرقا فما فعلا من ذلک لزمهما) وجملة ذلک ان الزوجین اذا وقع بینهما شقاق نظر الحاکم فان بان له انه من المرأة فهو نشوز قد مضی حکمه وان بان انه من الرجل اسکنهما الی جانب ثقة یمنعه من الاضرار بها والتعدی علیها، وکذلک ان بان من کل واحد منهما تعد او ادعی کل واحد منهما ان الاٰخر ظلمه اسکنهما الی جانب من یشرف علیهما و یلزمهما الانصاف، فان لم یتهیأ ذلک وتمادی الشر بینهما وخیف الشقاق علیهما والعصیان بعث الحاکم حکما من اهله وحکما من اهلها فنظرا بینهما، وفعلا ما یریان المصلحة فیه من جمع او تفریق لقول الله تعالیٰ "وان خفتم شقاق بینهما فابعثوا حکما من اهله وحکما من اهلها ان یریدا اصلاحا یوفق الله بینهما"، واختلف الروایة عن احمد رحمه الله تعالیٰ فی الحکمین ففی احدی الروایتین عنه انهما وکیلان لهما لا یملکان التفریق لهما الا باذنهما، وهذا مذهب عطاء واحد قولی الشافعی، وحکی ذلک عن الحسن وابی حنیفة لان البضع حقه والمال حقها وهما رشیدان فلا یجوز لغیرهما التصرف فیه الا بوکالة منهما او ولایة علیهما، والثانیة انهما حاکمان ولهما ان یفعلا ما یریان من جمع وتفریق بعوض و غیر عوض ولا یحتاجان الی توکیل الزوجین ولا رضاهما، وروی نحو ذلک عن علی وابن عباس وابی سلمة بن عبد الرحمٰن والشعبی والنخعی وسعید بن جبیر ومالک والاوزاعی واسحٰق وابن المنذر لقول الله تعالیٰ فابعثوا حکما من اهله وحکما من اهلها، فسماهما حکمین ولم یعتبر رضا الزوجین ثم قال (ان یریدا اصلاحا) فخاطب الحکمین بذلک، وروی ابو بکر باسناده عن عبیدة السلمانی ان رجلا وامرأة اتیا علیا رضی الله تعالیٰ عنه مع کل واحد منهما فئام من الناس فقال علی رضی الله تعالیٰ عنه ابعثوا حکما من اهله وحکما من اهلها، فبعثوا حکمین ثم قال علی رضی الله تعالیٰ عنه للحکمین هل تدریان ما علیکما من الحق؟ علیکما من الحق ان رأیتما ان تجمعا جمعتما وان رأیتما ان تفرقا فرقتما، فقالت المرأة رضیت بکتاب الله علی ولی، فقال الرجل، اما الفرقة، فقال علی رضی الله تعالیٰ

عنه كذبت حتى ترضى بما رضيت به وهذا يدل على انه اجبره على ذلك، ويروى ان عقيلاً تزوج فاطمة بنت عتبة فتخاصما فجمعت ثيابها ومضت الى عثمان رضى الله تعالىٰ عنه فبعث حكما من اهله عبد الله بن عباس رضى الله تعالىٰ عنهما وحكما من اهلها معاوية رضى الله تعالىٰ عنه، فقال ابن عباس رضى الله تعالىٰ عنهما لافرقن بينهما وقال معاوية رضى الله تعالىٰ عنه ماكنت لافرق بين شيخين من بنى عبد مناف فلما بلغا الباب كانا قد اغلقا الباب واصطلحا، ولا يمتنع ان تثبت الولاية على الرشيد عند امتناعه من اداء الحق كما يقضى الدين عنه من ماله اذا امتنع ويطلق الحاكم على المولى اذا امتنع (المغنى ص ۳۲۰ ج ۷) وقال ايضاً والاولى ان يكونا من اهلهما لامر الله تعالىٰ بذلك ولانهما اشفق واعلم بالحال فان كانا من غير اهلهما جاز لان القرابة ليست شرطاً فى الحكم ولا الوكالة فكان الامر بذلك ارشاداً واستحباباً (المغنى ص ۳۲۱ ج ۷)

وقال الحافظ ابن القيم رحمه الله تعالىٰ وقد اختلف السلف والخلف فى الحكمين هل هما حاكمان او وكيلان على قولين احدهما انهما وكيلان وهو قول ابى حنيفة رحمه الله تعالىٰ والشافعى رحمه الله تعالىٰ فى قول واحمد رحمه الله تعالىٰ فى رواية والثانى انهما حاكمان وهذا قول اهل المدينة ومالك رحمه الله تعالىٰ واحمد رحمه الله تعالىٰ فى الرواية الاخرى والشافعى رحمه الله تعالىٰ فى القول الآخر (زاد المعاد ص ۲۳۳ ج ۲) وقال العلامة ابن حزم رحمه الله تعالىٰ ليس فى الآية ولا فى شىء من السنن ان للحكمين ان يفرقا ولا ان ذلك للحاكم (المحلى ص ۸۸ ج ۱۰)

ان تشریحات سے ثابت ہوا کہ امام ابوحنیفہ، امام شافعی، امام احمد اور اہل ظاہر رحمہم اللہ تعالیٰ سب اس پر متفق ہیں کہ زوجین میں تفریق بلاعوض یا خلع کے لئے اُن کو توکیلِ حکمین پر مجبور کرنا، یا حکمین کو اُن پر جبراً مسلط کرنا جائز نہیں، حکمین نے زوجین کی رضا کے بغیر خلع کا فیصلہ کر دیا، یا بدون رضائے زوج تفریق بلاعوض کر دی تو ان کا یہ فیصلہ نافذ نہ ہوگا، خلع میں رضائے زوجین ضروری ہے اور تفریق بلاعوض میں صرف رضائے زوج شرط ہے،

امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کے قول اول میں حکمین کو تفریق کا اختیار ہے، مگر آخری قول یہی ہے کہ اختیارِ تفریق نہیں، یہی قول اُن کا مختار ہے، چنانچہ انھوں نے خود "کتاب الام" میں صرف یہی قول تحریر فرمایا ہے،

امام احمد رحمہ اللہ تعالیٰ سے دونوں روایتیں ہیں، المغنی میں علامہ ابن قدامہ رحمہ اللہ تعالیٰ کی تحریر سے اختیارِ فسخ کو ترجیح معلوم ہوتی ہے، مگر متن میں رضائے زجین کی شرط تحریر ہے، اصولِ ترجیح کے مطابق روایتِ متن راجح ہے،

صرف امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ اس کے قائل ہیں کہ حاکم کی طرف سے متعین حکمین کو بدون رضائے زوجین بھی خلع یا تفریق بلاعوض کا اختیار ہے، البتہ زوجین نے خود حکمین کو وکیل بنایا تو اس میں یہ تفصیل ہے کہ زوجین میں سے کسی ایک کا جُرم واضح وثابت ہوجانے کے بعد اس کو فسخِ توکیل کا اختیار نہیں، بلکہ حکمین کا فیصلہ واجب القبول ہوگا، البتہ وضوحِ حق سے قبل جانبین کو فسخِ توکیل کا اختیار ہے،

مذہبِ مالک رحمہ اللہ تعالیٰ میں حکمین کے حکمِ خلع یا تفریق بلاعوض کے لئے مندرجہ ذیل شرائط ہیں:۔

① حکمین میں سے ایک کا اہلِ زوج سے ہونا اور دوسرے کا اہلِ زوجہ سے ہونا، البتہ ان کے اہل میں ایسے افراد نہ ہوں تو اجانب سے بھی ہوسکتے ہیں،

امام شافعی و امام احمد رحمہما اللہ تعالیٰ کے ہاں یہ امر استحبابی ہے، لازم نہیں، مگر امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ کے ہاں واجب ہے، البتہ اس کی شرطیت میں مالکیہ میں اختلاف ہے، علامہ باجی رحمہ اللہ تعالیٰ نے المنتقی شرح الموطا میں اس کو صفاتِ کمال میں شمار فرمایا ہے، اس سے نفیِ وجوب مراد نہیں بلکہ نفیِ شرطیت مقصود ہے، جیسا کہ پوری عبارت سے واضح ہے، اور آگے فان لم یکن من اھلھما من ھذہ صفتہ جاز ان یکونا اجنبیین میں وجوب کی تصریح ہے، غرضیکہ عند المالکیہ وجوب متفق علیہ ہے کما صرح بہ العلامۃ ابن رشد رحمہ اللہ تعالیٰ، البتہ عند البعض شرط نہیں، اکثر شرطیت کے قائل ہیں وھو الصحیح،

اگر زوجین کسی فردِ واحد کی تحکیم پر راضی ہوجائیں تو جائز ہے، مگر حاکم کی طرف سے فردِ واحد کی تحکیم جائز نہیں، تعدد شرط ہے،

② فیصلہ پر حکمین دونوں متفق ہوں،

③ ضرورتِ شدیدہ ہو، مثلاً باہمی نزاع و شقاق کا فتنہ بہت خطرناک صورت اختیار کر گیا ہو، اور حکمین کی طرف سے ان کو فہمائش اور ذرائع حکومت سے رفعِ ظلم کی ہر ممکن کوشش، اس مقصد کے لئے اُن پر کسی نگراں کی تعیین وغیرہ سب تدابیر ناکام ہوگئی ہوں، شوہر کی صورت یا سیرت کی وجہ سے بیوی

کو نفرت، یا شوہر کی مار پٹائی وغیرہ کی بنا پر حکم تفریق جائز نہیں

حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی بیوی کو اتنا مارا کہ اس کا ہاتھ ٹوٹ گیا، علاوہ ازیں بیوی کو ان کی شکل وصورت سے بھی بے حد نفرت تھی، اس کے باوجود ان کے قصہ سے متعلق علامہ باجی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں وقولھا لا انا ولا ثابت بن قیس ظاھرہ الامتناع منہ و حکمہ حکم النشوز وتجبر علی الرجوع الیہ ان لم یرد فراقھا بخلع او غیرہ ۔ (المنتقی شرح موطا مالک ص ۶۱ ج ۴)

ہاتھ ٹوٹنے کی روایات ابوداؤد ص ۲۲۱ ج ۲ ، نسائی ص ۹۳ ج ۲ ، مصنف عبد الرزاق ص ۴۸۲ ج ۶ میں اور شکل وصورت سے متعلقہ روایات سنن ابن ماجہ ص ۱۴۸ ، مصنف عبد الرزاق ص ۴۸۳ ج ۶ میں ہیں، وقال الحافظ رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ فی خلق ولا دین) بضم الخاء المعجمۃ واللام ویجوز اسکانھا ای لا ارید مفارقتہ لسوء خلقہ ولا لنقصان دینہ، زاد فی روایۃ ایوب المذکورۃ ولکنی لا اطیقہ کذا فیہ لم یذکر ممیز عدم الطاقۃ وبینہ الاسماعیلی فی روایتہ ثم البیہقی بلفظ لا اطیقہ بغضا وھذا ظاھرہ انہ لم یصنع بھا شیئا یقتضی الشکوی منہ بسببہ لکن تقدم من روایۃ النسائی انہ کسر یدھا فیحمل علی انھا ارادت انہ سیء الخلق لکنھا ما تعیبہ بذلک بل بشیء اخر وکذا وقع فی قصۃ حبیبۃ بنت سھل عند ابی داؤد انہ ضربھا فکسر بعضھا لکن لم تشک واحدۃ منھما بسبب ذلک بل وقع التصریح بسبب اخر وھو انہ کان دمیم الخلقۃ ففی حدیث عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ عند ابن ماجۃ کانت حبیبۃ بنت سھل عند ثابت بن قیس وکان رجلا دمیما فقالت واللہ لولا مخافۃ اللہ اذا دخل علی لبصقت فی وجھہ واخرج عبد الرزاق عن معمر قال بلغنی انھا قالت یا رسول اللہ بی من الجمال ما تری وثابت رجل دمیم وفی روایۃ معتمر بن سلیمان عن فضیل عن ابی جریر عن عکرمۃ عن ابن عباس اول خلع کان فی الاسلام امرأۃ ثابت بن قیس اتت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقالت یا رسول اللہ لا یجمع رأسی ورأس ثابت ابدا انی رفعت جانب الخباء فرأیتہ اقبل فی عدۃ فاذا ھو اشدھم سوادا واقصرھم قامۃ واقبحھم وجھا فقال اتردین علیہ حدیقتہ قالت نعم وان شاء زدتہ ففرق بینھما،

(فتح الباری ص ۳۵۰ ج ۹)

۲۶

## تنبیہات:

① حکم تفریق کے لئے بیوی کی طرف سے طلب یا رضا شرط نہیں، جس طرح رضائے زوج ضروری نہیں، اسی طرح رضائے زوجہ بھی ضروری نہیں، اگر حکمین کی نظر میں بدون تفریق رفعِ فساد کی کوئی صورت نہ ہو تو وہ بدون رضائے زوجین تفریق کرسکتے ہیں، اس سے ثابت ہوا کہ یہ تفریق بیوی کا حق نہیں بلکہ رفعِ فتنہ و فساد کی ایک صورت ہے، لہذا مفتونِ نسواں کا اس کو حقوقِ نسواں میں داخل کرنا سراسر جہالت ہے،

② حاکم کو بذاتِ خود بلا نصبِ حکمین یہ اختیار نہیں، علامہ ابن رشد رحمہ اللہ تعالیٰ کی عبارت وما لک یشبہ الحکمین بالسلطان والسلطان یطلق بالضرر عند ذلک اذا تبین، کے ظاہر سے معلوم ہوتا ہے کہ امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ کے ہاں حاکم کو بھی یہ اختیار ہے، مگر درحقیقت یہاں تفصیلِ حکم کا بیان نہیں بلکہ مأخذِ حکم کا بیان ہے، جس کے لئے علت میں اشتراک کافی ہے، جو یہاں تبیّنِ ضرر ہے، زوجۂ مفقود و مُعسر وغیرہ کے ضرر کا تبیّن حاکم کو بلا نصبِ حکمین بھی ہوسکتا ہے مگر ضررِ نزاع و شقاق کا تبیّن بدون نصبِ حکمین نہیں ہوسکتا، اگر دفعِ ضررِ نزاع و شقاق کے لئے بلا نصبِ حکمین حاکم کو اختیارِ تفریق ہوتا تو نصبِ حکمین، پھر ان کی قیود و شرائط کے تکلفات و طولِ عمل کی کیا ضرورت تھی؟ ذرا ان تکلفات کی تفصیل پر نظر ڈالیں:

① نصبِ حکمین،
② عددِ حکمین،
③ ان کا اقاربِ زوجین سے ہونا،
④ ایک کا اہلِ زوج سے ہونا اور دوسرے کا اہلِ زوجہ سے،
⑤ ان میں شرائطِ حاکم کا وجود،
⑥ حکمِ تفریق سے قبل دفعِ ضرر کی ہر ممکن تدبیر اختیار کرنا، حتی کہ اس مقصد کے لئے زوجین کو کسی نگران کے پاس رہنے کا حکم کرنا،
⑦ حکمِ تفریق پر حکمین کا اتفاق،

ظاہر ہے کہ ان سب تکلفات کا تحمل صرف اس لئے کیا گیا ہے کہ بدون اس کے ضررِ شقاق کا تبیّن و تحقق نہیں ہوسکتا، حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ کا شوہر کو توکیلِ حکمین پر مجبور کرنا بھی اس پر دلیل ہے، ورنہ وہ خود اپنی توکیل کا حکم فرماتے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۳ ذیقعدہ سنہ ۹۶ھ

# بابُ الظِّہَار

## تجھے طلاق، تومیری ماں بہن جیسی ہے:

سوال: ایک شخص نے اپنی بیوی سے کہا کہ "تجھے طلاق تو میرے لئے ماں بہن جیسی ہے" اس عورت کو کتنی طلاقیں ہوئیں؟ لفظ "مجھ پر" اور "میرے لئے" میں کچھ فرق ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

الجواب ومنه الصدق والصواب

"تو میرے لئے ماں بہن جیسی ہے" یہ جملہ ظہار کے لئے صریح نہیں، بلکہ کنایہ ہے، سو اس میں تین احتمال ہیں:

(۱) کرامت (۲) ظہار (۳) طلاق

قال فی شرح التنویر وان نوی بانت علی مثل امی او کامی وکذا لو حذف علی خانیة براً او ظهاراً او طلاقاً صحت نیته ووقع ما نواه لانه کنایة والا ینو شیئاً او حذف الکاف لغا وتعین الادنی ای البر یعنی الکرامة (الی قوله) وبانت علی حرام کظهر امی ثبت الظهار لا غیر لانه صریح وفی الشامیة (قوله وان نوی) بیان لکنایات الظهار واشار الی ان صریحه لابد فیه من ذکر العضو (قوله لانه کنایة) ای من کنایات الظهار والطلاق قال فی البحر واذا نوی به الطلاق کان بائناً کلفظة الحرام، وایضاً فیها قبل ما مر بورقة (قوله کانت علی) قال فی البحر ومنی وعندی ومعی کعلی (رد المحتار ج ۲)

غرضیکہ اس جملہ میں فی نفسہ تین احتمال ہیں، مگر صورت سؤال میں مذاکرۂ طلاق کی وجہ سے طلاق بائن متعین ہے، عورت اگر مدخول بہا ہے تو دو طلاق بائن ہوں گی، البتہ غیر مدخول بہا کو صرف پہلی طلاق پڑے گی، اور اس کے لئے یہی بائن ہے،

لفظ "میرے لئے" اگرچہ بظاہر کرامت اور محبت پر دلالت کرتا ہے مگر مذاکرۂ طلاق کے وقت

اسے کرامت پر محمول نہیں کیا جا سکتا، علاوہ ازیں لفظ "عند" ہی عظمت کے لئے متبادر ہے، حرمت کے لئے مستعمل نہیں، ایسے ہی لفظ "منی" اور "معی" بھی، اس کے باوجود شامیہ میں ان سب کو "علی" جیسا قرار دیا ہے، غرضیکہ مذاکرۂ طلاق کے وقت یہ الفاظ طلاق ہی کے لئے متعین ہیں، کوئی اور احتمال ان میں نہیں لیا جا سکتا، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۱۷ رصفر ۷۴ھ

## بیوی کو ماں بہن کہنا :

سوال : اگرچہ تمام شروح و متون میں صراحۃً مذکور و مشروح ہے کہ اپنی بیوی کو ماں یا بہن کہنے سے کسی قسم کی طلاق نہیں ہوتی اگرچہ ایسا کہنا مکروہ ہے، مگر یہ قاعدہ بھی مسلم ہے کہ طلاق کا مدار عرف پر ہے، ہمارے بلوچستان میں بالخصوص ہمارے اطراف میں طلاق کے لئے یہ الفاظ اس قدر استعمال کرتے ہیں کہ صریح الفاظِ طلاق بھی اتنا استعمال نہیں کرتے، قاعدۂ مسلمہ کی بنار پر شبہہ ہو رہا ہے کہ اس زمانہ میں اس علاقہ میں ان الفاظ سے طلاق واقع ہو جاتے گی؟ متون و شروح میں مذکور حکم اس زمانہ اور ان دیار سے متعلق ہے جہاں یہ لفظ طلاق کیلئے معروف نہ ہو، اس بارہ میں اپنی رائے صائب سے ممنون فرمائیں؟ بینوا توجروا

## الجواب باسم ملهم الصواب

یہ الفاظ بحکم عرف صرف طلاق کے لئے متعین ہیں، اس لئے ان سے طلاق کی نیت نہ ہو جب بھی ایک طلاق صریح بائن واقع ہو جائے گی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲ ر ذیقعدہ ۸۶ھ

(اس کی تفصیل کتاب الطلاق میں ہے، بعنوان "بیوی کو ماں کہنا" مرتب)

## تمہیں رکھوں تو اپنی ماں کو رکھوں :

سوال : ایک شخص نے اپنی بیوی سے کہا کہ میں تمہیں رکھوں تو اپنی ماں کو رکھوں، اس کا کیا حکم ہے؟ عالمگیریہ میں ہے لو قال ان وطئتك وطئت امی فلاشیء علیه، اس سے معلوم ہوتا ہو کہ ان الفاظ سے طلاق یا ظہار کچھ بھی نہیں ہوتا، آپ کی کیا رائے ہے؟ بینوا توجروا

## الجواب باسم ملهم الصواب

عالمگیریہ میں اس کو ظہار اس لئے نہیں قرار دیا کہ اس میں حرف تشبیہ صراحۃً نہیں مگر اب یہ الفاظ عرف عام میں صرف طلاق ہی کے لئے مستعمل ہیں، اس لئے ایک طلاق صریح بائن ہو گئی، اگرچہ طلاق کی نیت نہ ہو، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۱۵ ر ربیع الاول ۹۱ھ

(اس کی تفصیل کتاب الطلاق میں ہے بعنوان "بیوی کو ماں کہنا" مرتب)

# باب خیار الفسخ

خیار بلوغ کے مسائل "باب ولایۃ النکاح والمال" میں ہیں، اس "باب خیار الفسخ" میں وہ مسائل ہیں جن میں کسی عذر کی وجہ سے عورت کو قاضی سے نکاح فسخ کرانے کا اختیار ہے، اس باب سے متعلقہ مسائل کی اہمیت کے پیش نظر ان کو مستقل رسالہ "الانصاح عن خیار فسخ النکاح" کی صورت میں پیش کیا جاتا ہے۔ (مرتب)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

هُوَ اجْتَبٰكُمْ وَمَا جَعَلَ عَلَیْكُمْ فِی الدِّیْنِ مِنْ حَرَجٍ (القرآن)

# الافصاح

عَنْ

# خیار فسخ النکاح

اِس رسالہ میں مفقود، مجنون، عنین، متعنت، معسر، وغیرہ کی بیویوں کے لئے نکاح سے خلاصی حاصل کرنے کی صورتیں تفصیل سے بیان کی گئی ہیں۔



# الافصاح عن خیار فسخ النکاح

## اشاریہ:-

- حکم زوجۂ عنین ____________
- زوجۂ عنین کے سکوت سے حقِ فسخ باطل نہیں ہوتا ____________
- حکم زوجۂ مجبوب ____________
- حکم زوجۂ متعنت ____________
- حکم زوجۂ معسر ____________
- حکم غائب غیر مفقود ____________
- سوال مثل بالا ____________
- شوہر ایام انقلاب میں گم ہو گیا ____________
- حکم زوجۂ مفقود ____________
- زوجۂ مفقود سے متعلق ترمیم ____________
- شوہر بحری سفر میں گم ہو گیا ____________
- مجنون نفقہ پر قادر نہ ہو تو صورتِ تفریق ____________
- حکم زوجۂ مجنون ____________



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## حکم زوجۂ عنین :

سوال : زید نے ہندہ کے ساتھ شادی کی اور ہندہ نے شادی کے بعد ایک ہفتہ کے اندر اظہار کیا کہ میرا شوہر نامرد ہے، اور اپنے باپ کے گھر چلی گئی، زید کے باپ نے ایک عالم کی طرف رجوع کیا، انھوں نے ہندہ کو شوہر کے سپرد کیا، اور زید کو علاج کے لئے ایک سال کی مہلت دی، سال گذر گیا مگر عورت کو وہی شکایت رہی، پھر اپنے باپ کے گھر چلی گئی، پھر دوسرے عالم کے پاس خود زید نے ہندہ کا مطالبہ کیا، اس پر انھوں نے لڑکی کے باپ کو کہا کہ ہندہ کو فی الحال زید کے پاس واپس کرو، اور صبر کرو انشاء اللہ تعالیٰ چند ہی دنوں میں تسلی بخش تحریری صورت میں شرعی فیصلہ دونگا، اس پر انھوں نے اپنی بیٹی ہندہ کو زید کے سپرد کیا، لیکن چند دنوں کے بجائے چھ سال کا عرصہ گذر چکا ہے مگر اب تک وہ عالم صاحب فیصلہ نہ دے سکے، اور ہندہ برابر چیختی اور پکارتی رہی ہے اور زید انکار کرتا رہا اور کہتا رہا کہ یہ جھوٹی ہے، میں مرد ہوں، باوجود اس دعویٰ کے وہ علاج بھی ظاہر طور کرتا رہا، لیکن ہندہ شکایت کرتی رہی، اور اس کا باپ کہتا رہا کہ صبر کرو مولوی صاحب سے شرعی فیصلہ ملے گا تو پھر میں اپنے پاس لے جاؤں گا، آخر ہندہ تنگ ہو کر اپنے باپ کے گھر چلی آئی، ایک سال کا عرصہ اپنے باپ کے گھر رہ چکی ہے، مگر اس درمیان میں خود زید نے اپنی طرف سے ہندہ کو واپس لینے کی کوشش نہیں کی، مگر لوگوں کے شرمانے پر ایک مرتبہ معمولی مطالبہ کیا تو اس کو کہا گیا کہ تو نامرد ہے، وہ تیرے پاس رہنا نہیں چاہتی، اور ہندہ کہتی ہے کہ مجھے کیا ضرورت ہے کہ خواہ مخواہ اپنی زندگی کو اس کے گھر میں ضائع کروں، چھ سال کا عرصہ تو اس کے گھر میں ضائع کر چکی ہوں تمام زندگی تو اس کے گھر میں ضائع نہ کروں گی، زید کو بعض مخالف لوگ ابھار رہے ہیں کہ تو نکاح نہ چھوڑ، اس پر وہ اپنی نامردی کا اقرار بھی نہیں کرتا، اور ہندہ کی جان بھی نہیں چھوٹتی، وہ رو رہی ہے، بیٹھ رہی ہے، زید اور ہندہ دونوں کے رشتہ داروں کا اندازہ ہے کہ واقعی زید نامرد ہے، اب اس عورت کی گلو خلاصی کی شرع شریف میں کیا صورت ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

یہ عورت اپنا معاملہ حاکم کی عدالت میں پیش کرے، حاکم اول خاوند سے دریافت کرے اگر وہ اقرار کرلے کہ وہ ایک دفعہ بھی ہمبستری پر قادر نہیں ہوا تو اسے حاکم علاج کے لئے ایک سال شمسی کی مہلت دے، اور اگر خاوند ہمبستری کا مدعی ہو تو دیکھا جائے گا کہ عورت بکارت کا دعویٰ کرتی ہے یا نہیں؟ اگر بکارت کا دعویٰ نہیں کرتی تو مرد سے حلف لیا جائے گا، اگر اس نے قسم اٹھالی تو عورت کو تفریق کا حق نہ رہے گا، اور اگر شوہر نے حلف سے انکار کردیا تو اسے بغرض علاج ایک سال کی مہلت دی جائے گی، اور اگر عورت بکارت کی مدعیہ ہے تو حاکم تجربہ کار اور معتبر عورت سے اس کا معاینہ کرائے، حاکم کی بجائے پنچایت فیصلہ کرے تو دو عورتوں کا معاینہ ضروری ہے، اگر معاینہ سے ثابت ہوا کہ باکرہ نہیں تو شوہر سے جماع پر حلف لیا جائے، قسم اٹھالے تو اس کا قول معتبر ہوگا، اور عورت کو حق تفریق نہ ہوگا، اور اگر شوہر حلف سے انکار کرے تو ایک سال کی مہلت برائے علاج دی جائے گی، اور اگر معاینہ سے بکارت ثابت ہوئی تو قاضی بدون حلف لئے شوہر کو علاج کے لئے ایک سال کی مہلت دیگا اگر اس مدت میں ایک مرتبہ شوہر ہمبستری پر قادر ہوگیا تو عورت کو حق فسخ نہ رہے گا، اور اگر ایک مرتبہ بھی قادر نہ ہوسکا تو ایک سال کے بعد عورت کے دوبارہ درخواست کرنے پر قاضی تحقیق کرے اگر شوہر نے عدم قدرت کا اقرار کرلیا تو عورت کو قاضی اختیار دیدے، اس پر اگر عورت اسی مجلس میں علیحدگی کا مطالبہ کرے تو شوہر سے طلاق دلوادی جائے، اگر وہ طلاق سے انکار کرے تو قاضی خود تفریق کردے، اور خاوند مدعی جماع ہو تو اگر عورت کا بوقت مہلت ثیبہ ہونا ثابت ہوچکا تھا، یا اب زوال بکارت کا اقرار کرلے مگر ہمبستری کا انکار کرے تو خاوند سے حلف لیا جائے گا وہ حلف کرلے تو اس کا قول معتبر ہوگا، اور تفریق نہ کی جائے گی، اور اگر شوہر نے اس وقت بھی حلف سے انکار کردیا تو عورت کو حق فرقت ہوگا،

اور اگر بوقت مہلت معاینہ سے عورت کا باکرہ ہونا ثابت ہوا تھا اور دوبارہ معاینہ میں بھی باکرہ ہی ثابت ہوئی تو بدون کسی سے حلف لئے عورت کو تفریق کا اختیار دیا جائے گا، پس اگر عورت نے اسی مجلس میں کہدیا کہ میں اس شوہر سے الگ ہونا چاہتی ہوں، تو حاکم اس کے شوہر کو طلاق کا حکم دے، اگر وہ انکار کرے تو قاضی خود تفریق کردے یہ تفریق شرعاً طلاق بائن کے حکم میں ہوگی،

شوہر پر پورا مہر واجب ہوگا، اور عورت پر عدت واجب ہوگی،

# شرائطِ تفریق

(۱) نکاح سے قبل عورت کو شوہر کے عنین ہونے کا علم نہ ہو،

(۲) نکاح کے بعد ایک مرتبہ بھی ہمبستری پر قدرت نہ ہوئی ہو،

(۳) جب سے عورت کو عنین ہونے کا علم ہوا عورت نے اس وقت سے ایک مرتبہ بھی رضا کی تصریح نہ کی ہو، مثلاً یہ نہ کہا ہو کہ میں بہر حال اس کے ساتھ رہوں گی محض سکوت سے رضا نہ سمجھی جائے گی،

(۴) سال گذرنے کے بعد جب قاضی عورت کو اختیار دے تو عورت اسی مجلس میں تفریق کو اختیار کرے، اگر قاضی اُٹھ گیا یا عورت اُٹھ گئی یا اور کوئی بات کرنے لگی یا کسی اور کام میں مشغول ہوگئی تو اسے اختیار نہ رہے گا،

(۵) شوہر کو ایک سال گذرنے کی مہلت دینا و دیگر جملہ امور جن کی تفصیل اوپر گذری حکم حاکم کے محتاج ہیں، بدون حکم حاکم تفریق کا کوئی اختیار نہیں،

**تنبیہ**: اگر خصی کا آلۂ تناسل منتشر نہ ہوتا ہو تو وہ بحکم عنین ہے، البتہ آلۂ تناسل قطع کر دیا گیا ہو، یا خلقۃً بہت ہی چھوٹا یعنی کالعدم ہو تو یہ بمنزلہ مجبوب ہے، لہٰذا حاکم فوراً نکاح فسخ کر دیگا، علاج کے لئے مہلت کی ضرورت نہیں،

**فائدہ**:۔ مفقود اور غائب کی بیوی کو ایک بار ہمبستری کے بعد بھی خشیت زنا کی بناء پر خیار تفریق ہے، مگر عنین کی بیوی کو نہیں، وجہ الفرق یہ معلوم ہوتی ہے کہ عنین کی بیوی پر اس کی نگرانی کی وجہ سے اتنا خطرہ نہیں جتنا غائب کی بیوی پر ہے، نیز جس امر کی حقیقت میں خفا ہو اس کے اسباب ظاہرہ کو بمنزلہ حقیقت قرار دیدیا جاتا ہے، لہٰذا عنین کا قیام مع الزوجہ ہی بمنزلہ وطء ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۱ جمادی الاولیٰ ۱۳۸۶ھ

## زوجۂ عنین کے سکوت سے حق فسخ باطل نہیں ہوتا،

**سوال**: زوجۂ عنین نے اگر اس کے ساتھ رہنے پر رضا کا اظہار نہ کیا مگر کچھ مدت سکوت اختیار کیا تو اسے فسخ نکاح کے دعوی کا حق ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

عورت جب تک زبان سے صراحۃً رضا کا اظہار نہ کرے اس وقت تک وہ فسخ نکاح کا دعوی کر سکتی ہے، سکوت سے حق فسخ ساقط نہیں ہوتا، خواہ کتنی ہی طویل مدت تک شوہر کے پاس رہے، اور اس کے ساتھ بیوی کی طرح لیٹے اور بوس و کنار کا معاملہ رکھے، بلکہ اگر ایک بار فسخ نکاح کا دعوی

کرنے کے بعد چھوڑ دیا مگر زبان سے صراحۃً رضا ظاہر نہیں کی، تو بھی اس کا حق باطل نہیں ہوا، دوبارہ دعویٰ کرسکتی ہے، قال فی شرح التنویر وھو ای ھذا الخیار علی التراخی لا الفور فلو وجدته عنینًا او مجبوبًا ولم تخاصم زمانًا لم یبطل حقھا وکذا لو خاصمته ثم ترکت مدۃ فلھا المطالبۃ ولو ضاجعته تلک الایام خانیۃ کما لو رفعته الی قاض فاجله سنۃ ومضت السنۃ ولم تخاصمه زمانا زیلعی وفی الشامیۃ قوله لم یبطل حقھا ای ما لم تقل رضیت بالمقام معه کذا قیدہ فی التتارخانیۃ عن المحیط ھنا وفی قوله الاٰتی کما لو رفعته الخ (رد المحتار ص ۶۴۷ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ ۲۰ ربیع الاول ۸۸ھ

## حکم زوجۂ مجبوب:

سوال: شریعت مطہرہ کا حکم اس بارہ میں کیا ہے کہ ایک شخص اپنا آلۂ تناسل قطع کر کے ہیجڑوں کے ساتھ شامل ہوگیا، اب اس کی بیوی کے لئے اس نکاح سے نکلنے کی کیا صورت ہے؟ یہ شخص طلاق بھی نہیں دیتا، بینوا توجروا۔

## الجواب ومنه الصدق والصواب

اس کی بیوی حاکم مسلم کے پاس دعویٰ پیش کرے، اس پر حاکم مسلم اس شخص کو طلب کر کے اس کی تحقیق کروائے، اگر حاکم کے پاس شوہر خود اقرار کرلے کہ اس نے ایک دفعہ بھی اپنی بیوی سے ہمبستری نہیں کی اور آلۂ تناسل قطع کرنے کا بھی اقرار کرلے تو حاکم اسی وقت اس کی بیوی کو طلاق کا اختیار دیدے گا، اگر عورت اُسی مجلس میں طلاق طلب کرے گی، تو حاکم شوہر کو طلاق کا حکم دے گا، اگر اس نے طلاق دیدی تو بائن طلاق واقع ہوجائے گی، اور اگر طلاق سے انکار کرے تو حاکم خود فسخ نکاح کا فیصلہ کردے گا، حاکم کا یہ فیصلہ بھی شرعًا طلاق بائن کے حکم میں ہے، اگر شوہر نے خلوتِ صحیحہ کی ہے تو اس پر کامل مہر اور بیوی پر عدت واجب ہے، ورنہ شوہر پر نصف مہر ہوگا اور بیوی پر عدت نہ ہوگی؛

اگر شوہر ایک بار وطی کرنے کا دعویٰ کرتا ہے، اور اس کی بیوی باکرہ ہونے کا دعویٰ نہیں کرتی، تو حاکم شوہر کو قسم دے گا، اگر اس نے قسم اٹھالی تو عورت کو طلاق کا اختیار نہ رہے گا، اور اگر قسم سے انکار کیا تو عورت کو طلاق کا اختیار دیا جائے گا،

اور اگر بیوی باکرہ ہونے کا دعویٰ کرتی ہے تو حاکم کسی تجربہ کار معتبر عورت سے اس کا معاینہ کروالے گا، اگر حاکم کی بجائے کسی پنچایت سے فیصلہ کروایا جاتے تو دو عورتوں کا معاینہ ضروری ہے، اگر معاینہ کرنے والی عورت نے باکرہ ہونے کی تصدیق کردی تو شوہر کو قسم دیئے بغیر ہی عورت

کو طلاق کا اختیار ہوگا،

اگر شوہر قطع آلۂ تناسل کا اقرار نہیں کرتا تو ایک معتبر شخص اس کا معاینہ کرے گا، اور اس کی خبر کے مطابق حاکم فیصلہ دے گا،

## تنبیہات ضروریہ:

① اگر نکاح سے قبل ہی شوہر نے آلۂ تناسل قطع کیا ہو تو یہ شرط ہے کہ بوقت نکاح عورت کو اس قطع کا علم نہ ہو، ورنہ بعد میں اُسے کوئی اختیار نہ ہوگا،

② اگر نکاح کے بعد قطع کیا ہو تو یہ شرط ہے کہ شوہر نے ایک بار بھی وطء نہ کی ہو، اگر قطع سے قبل ایک بار بھی ہمبستری ہوگئی تو بیوی کو اختیار نہ رہے گا،

③ جب سے عورت کو قطع کا علم ہوا اس وقت سے لے کر عورت نے کبھی بھی اس شوہر کے پاس رہنے پر رضامندی کی صراحت نہ کی ہو، یعنی زبان سے صراحۃً کبھی یوں نہ کہا ہو کہ میں بہرحال اسی شوہر کے پاس ہی رہوں گی، اگر زبان سے کوئی ایسی تصریح کردی تو بعد میں اختیار نہ ہوگا،

④ حاکم نے جب عورت کو اختیار دیدیا تو اسی مجلس میں عورت طلاق کو اختیار کرلے، اگر عورت کے طلاق اختیار کرنے سے قبل حاکم اُٹھ گیا یا عورت خود اُٹھ گئی یا کسی اور کام میں یا کسی دوسری گفتگو میں مشغول ہوگئی تو اسے اختیار نہ رہے گا،

⑤ فسخ نکاح یا عورت کو اختیار دینا وغیرہ امور جن کی تفصیل اوپر گذری یہ سب امور حکم حاکم کے محتاج ہیں، بدون حکم حاکم کچھ بھی نہ ہو سکے گا،

⑥ جس شخص کا آلۂ تناسل خلقۃً اتنا چھوٹا ہو کہ مثل نہ ہونے کے ہو وہ بھی بحکم مجبوب ہے، البتہ خصی مجبوب کے حکم میں نہیں، اگر اسے انتشار نہ ہوتا ہو تو بحکم عنین ہوگا، اور اس کے فسخ نکاح کے احکام مثل عنین کے ہوں گے، وھذا اخلص ما ھو مشرح فی الحیلۃ الناجزۃ للحیلۃ العاجزۃ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

غرۂ صفر ۷۳ھ

## حکم زوجۂ متعنت:

سوال: ایک شخص اپنی بیوی کو خرچ بالکل نہیں دیتا، نہ ہی اپنے پاس رکھتا ہے، اور طلاق بھی نہیں دیتا، اس کے بارہ میں شریعت مطہرہ کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا،

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

اولاً اس عورت پر لازم ہے کہ شوہر کو کسی نہ کسی طریق سے خلع پر راضی کرے، اگر وہ کسی

صورت میں بھی خلع پر راضی نہ ہو اور عورت کو سخت مجبوری بھی ہو یعنی کوئی شخص اس کے مصارف کا کفیل نہیں بنتا، اور نہ خود یہ اپنی عزت کو محفوظ رکھکر کوئی صورت کسب معاش کی اختیار کر سکتی ہو تو ایسی مجبوری میں مذہب مالکی کے مطابق عورت حاکم مسلم کے پاس دعویٰ پیش کرے کہ اس کا شوہر وسعت کے باوجود خرچ نہیں دیتا، حاکم شرعی شہادت سے پوری تحقیق کرے گا، اگر عورت کا دعویٰ صحیح ثابت ہو گیا تو حاکم شوہر کو حکم دے گا کہ بیوی کے حقوق ادا کرو یا طلاق دیدو، ورنہ نکاح فسخ کر دوں گا، اگر شوہر کوئی صورت قبول نہ کرے تو بلا انتظار مدت فوراً ہی حاکم نکاح فسخ کر دیگا، اس بارہ میں مذہب مالکی میں یہ صراحت نہیں کہ یہ طلاق بائن ہے یا رجعی؟ فتاویٰ مالکیہ میں رجعی ہونے کو ترجیح دی گئی ہے، لہٰذا فیصلہ کے بعد عدت گذرنے سے قبل اگر شوہر نفقہ دینے پر تیار ہو گیا تو اسے رجوع کا اختیار ہے، البتہ تجدید نکاح بہتر ہے، اگر عورت جدید نکاح پر راضی نہ ہو تو بلا تجدید جبراً بھی اسے رکھ سکتا ہے۔ تفصیل فی الحیلۃ الناجزۃ للحلیلۃ العاجزۃ،

## تنبیہات:

① الحیلۃ الناجزۃ میں متعنت کی بیوی کو خشیت زنا کی صورت میں بھی حق تفریق دیا ہے، یہ جب ہے کہ متعنت غائب ہو، اگر متعنت بیوی کے پاس ہی رہتا ہو تو اس کی بیوی کو خشیت زنا کی بنا پر خیار نہیں، کالعنین الذی قد رمرۃً علی الوطء، وجہ یہ ہے کہ زوج موجود ہونے کی صورت میں بیوی پر اس کی نگرانی کی وجہ سے اتنا خطرہ نہیں جتنا غائب کی بیوی پر ہے، نیز جب کسی امر کی حقیقت پر اطلاع مشکل ہو تو اسباب ظاہرہ کو بمنزلہ حقیقت قرار دیدیا جاتا ہے، لہٰذا قیام زوج ہی بمنزلہ وطء سمجھا جائے گا،

② متعنت وہ ہے کہ قدرت کے باوجود نفقہ نہ دے، اگر نفقہ پر قدرت ہی نہیں تو وہ مُعسر ہے اس کا حکم الگ ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۲۹ / شوال ۷۳ھ

## حکم زوجہ معسر:

سوال: ایک شخص ناداری کی وجہ سے بیوی کے مصارف پر قدرت نہیں رکھتا، اور طلاق بھی نہیں دیتا، بیوی بہت پریشان ہے، اس صورت میں شوہر سے نجات حاصل کرنے کی کیا صورت ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

شوہر کو خلع پر راضی کرنے کی کوشش کی جائے، اگر وہ راضی نہ ہو اور عورت کو سخت

مجبوری ہو، یعنی عورت خود بھی کسبِ معاش کی کوئی صورت اختیار نہیں کر سکتی، اور کوئی دوسرا شخص بھی اس کے مصارف کا کفیل نہیں بنتا، تو اس قسم کی ضرورت شدیدہ میں مذہب مالکی کے مطابق تفریق کی گنجائش ہو، اس کی صورت یہ ہے کہ عورت قاضی کی عدالت میں درخواست پیش کرے، قاضی کے نزدیک شرعی شہادت کی بناء پر اگر عورت کا دعوٰی صحیح ثابت ہو گیا تو قاضی شوہر کو ایک ماہ کی مہلت دے، اگر اس مدت میں شوہر نفقہ پر قادر نہ ہوا تو عورت کے طلب کرنے پر قاضی تفریق کر دے، یہ تفریق طلاق رجعی ہوگی، اگر عدت کے اندر شوہر نفقہ پر قادر ہو گیا تو وہ رجوع کر سکتا ہے،

فتاوٰی مالکیہ سے معلوم ہوتا ہے کہ مُعسر کو ایک ماہ کی مہلت دینا صحتِ قضاء کے لئے شرط نہیں، البتہ شرط یہ ہے کہ بیوی کو بوقت عقد شوہر کے اعسار کا علم نہ ہو، یا بوقت عقد کسی کی کفالتِ نفقہ کی بناء پر نکاح کر لیا ہو، اور بعد میں وہ کفالت باقی نہ رہی ہو، اگر عورت کو بوقت عقد شوہر کی ناداری کا علم تھا اور کوئی نفقہ کا کفیل بھی نہ تھا تو اب اسے خیار تفریق نہیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۲ ربیع الآخر ۹۷ھ

## حکم غائب غیر مفقود:

سوال: ایک عورت کا خاوند اسے خرچ وغیرہ نہیں دیتا، عورت نے جج کے پاس مقدمہ پیش کیا، جج نے وارنٹ جاری کئے، مگر یہ شخص باوجود کوشش کے حاضر نہیں ہوتا، اب اس سے رستگاری کی شرعاً کیا صورت ہو سکتی ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب ومنه الصدق والصواب

اگر عورت کے لئے خرچ وغیرہ کی کفالت کوئی نہ کرتا ہو، یا معصیت میں مبتلا ہونے کا اندیشہ ہو اور حاکم کی کوشش بلیغ کے باوجود شوہر کو حاضر کرنا متعذر ہو چکا ہو، تو ایسی شدید ضرورت میں قضاء علی الغائب درست ہے، بہتر یہ ہے کہ حاکم غائب کی طرف سے وکیل قائم کر کے اس پر فیصلہ کرے، مگر اولاً ضروری ہے کہ عورت حاکم مسلم کے پاس اس غائب کے ساتھ تاحال قیامِ نکاح شاہدوں سے ثابت کرے، پھر اس کا غائب ہونا ثابت کرے، اور یہ بھی ثابت کرے کہ وہ نفقہ دے کر نہیں گیا، اور نہ وہاں سے بھیجتا ہے، اور نہ یہاں کوئی انتظام ہے، اور نہ ہی میں نے نفقہ معاف کیا ہے، اور اس پر حلف بھی کرے، اگر نفقہ کا انتظام تو ہے مگر عورت کو گناہ میں مبتلا ہونے کا خطرہ ہو تو وہ اس پر قسم کھائے، پھر حاکم اس غائب کے پاس حکم بھیجے کہ خود حاضر ہو کر بیوی کے حقوق

تفصیل اس مرحلہ پر جلد پنجم کی عبارات سے متعلق کچھ آئندہ سوال کے جواب میں ملاحظہ ہو ۱۲ منہ

ادا کرو یا اسے اپنے پاس بلالو یا وہیں سے کوئی انتظام کردو، ورنہ ہم تفریق کردیں گے، اس پر بھی اگر شوہر کوئی صورت اختیار نہ کرے تو حاکم تفریق کردے، اگر زوج کہیں دور دراز ایسی جگہ پر غائب ہو کہ وہاں حکم بھیجنا ممکن ہی نہ ہو تو اس کی بھی گنجائش ہے کہ بغیر حکم بھیجے حاکم تحقیق حسب قاعدہ مذکورہ کرکے تفریق کردے، مگر خشیتِ زنا کے دعویٰ میں یہ شرط ہے کہ ایک سال کی مدت گذر چکی ہو، یہ تفریق بحکم طلاق رجعی ہوگی، لہٰذا عدت کے اندر غائب آکر حقوقِ زوجیت ادا کرنے پر آمادہ ہوگیا تو اسے رجوع کا اختیار ہے، اور اگر عدت گذرنے کے بعد آیا اور فسخ نکاح کا فیصلہ عدمِ نفقہ کی بناء پر کیا گیا تھا مگر اس نے شہادت سے ثابت کردیا کہ وہ نفقہ دیتا رہا ہے تو بھی یہ عورت اُسی کو ملے گی اگرچہ اس عورت نے دوسری جگہ نکاح بھی کرلیا اور اس سے بچے بھی پیدا ہوگئے ہوں، البتہ یہ بچے دوسرے شوہر کے ہوں گے، اور عورت دوسرے شوہر سے الگ ہوکر پہلے شوہر کے پاس عدت گذارے گی، عدت گذرنے سے قبل پہلے شوہر کے لئے ہمبستری حلال نہیں۔ غرضیکہ اس کے وہی احکام ہیں جو مفقود کی واپسی کے ہیں، (تفصیل مفقود کے بیان میں ملاحظہ ہو، مرتب) کذا فی الحیلۃ الناجزۃ، وقال فی الشامیۃ تحت (قولہ لو قضی علی غائب الخ) وقال فی جامع الفصولین قد اضطرب آراؤھم وبیانھم فی مسائل الحکم للغائب وعلیہ ولم یصف ولم ینقل عنھم اصل قوی ظاھر یبنی علیہ الفروع بلا اضطراب ولا اشکال فالظاھر عندی ان یتأمل فی الوقائع ویحتاط ویلاحظ الحرج والضرورات فیفتی بحسبھا جوازًا او فسادًا مثلاً لو طلق امرأتہ عند العدل فغاب عن البلد ولا یعرف مکانہ او یعرف ولکن یعجز عن احضارہ او عن ان تسافر الیہ ھی او وکیلھا لبعدہ او لمانع اٰخر وکذا المدیون لو غاب ولہ نقد فی البلد او نحو ذلک ففی مثل ھذا لو برھن علی الغائب وغلب علی ظن القاضی انہ حق لا تزویر ولا حیلۃ فیہ فینبغی ان یحکم علیہ ولہ وکذا للمفتی ان یفتی بجوازہ دفعًا للحرج والضرورات وصیانۃً للحقوق عن الضیاع مع انہ مجتھد فیہ ذھب الیہ الائمۃ الثلاثۃ وفیہ روایتان عن اصحابنا وینبغی ان ینصب عن الغائب وکیل یعرف انہ یراعی جانب الغائب ولا یفرط فی حقہ اھ واقرہ فی نور العین قلت ویؤیدہ ما یأتی قریبًا فی المسخر وکذا ما فی الفتح من باب المفقود ولا یجوز القضاء علی الغائب الا اذا رأی القاضی مصلحۃ فی الحکم لہ وعلیہ فحکم فانہ ینفذ لانہ مجتھد فیہ اھ قلت وظاھرہ ولو کان القاضی حنفیًا ولو فی زماننا ولا ینافی ما مر لان تجویز ھذا للمصلحۃ والضرورۃ (رد المحتار ج ۴ ص ۴۷)

## تنبیہات :

① حیلۂ ناجزہ میں عبارت یوں ہے: "عورت ان سب باتوں پر حلف بھی کرے" اس سے مقصد یہ ہے کہ نفقہ سے متعلق جتنی باتیں ہیں ان سب پر حلف کرے، اثباتِ زوجیت وغیبوبت پر حلف نہیں، اولاً اس لئے کہ فتاویٰ مالکیہ میں کہیں اس کی تصریح نہیں بلکہ علامہ سعید بن صدیق الفلاتی کے جواب میں اس کے خلاف کی تصریح ہے ونصہ واما ان لم یکن له مال فلها التطلیق علیه بالاعسار من غیر تأجیل لکن بعد اثبات ما تقدم وتزید اثبات العدم واستحقاقها للنفقة وتحلف مع البینة الشاهدة لها أنها لم تقبض منه نفقة هذه المدة الخ، ثانیاً اس لئے کہ مسئلہ مفقود میں وجود نفقہ کی صورت میں حلف کا کسی نے ذکر نہیں کیا، اور ما بہ الفرق کوئی امر نہیں، ثالثاً عدم نفقہ کے امرِ عدمی ہونے کی وجہ سے اس پر اطلاع شہود مشکل ہے، اس لئے اس کے ساتھ حلف کی شرط معقول ہے، اس کے برعکس زوجیت وغیبوبت پر حلف غیر معقول بلکہ خلافِ اصول ہے،

② حیلۂ ناجزہ میں غائب غیر مفقود کے بیان میں ثبوتِ دعویٰ کے بعد تاجیل شہر کا بھی ذکر ہے، یہ اس صورت میں ہے کہ غائب معسر ہو، اگر غائب قدرت کے باوجود نفقہ نہیں دیتا تو وہ متعنت ہے، جس میں تاجیلِ شہر کی کوئی حاجت نہیں، البتہ انقطاع نفقہ کے وقت سے ایک ماہ گذرنے کے بعد فیصلہ کرے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۲۷ر محرم ۱۳۹۶ھ

## سوال مثل بالا :

سوال: محمد شریف ولد خان محمد، تحصیل تلہ گنگ ضلع کیمبل پور ایک قتل کے مقدمہ میں بیس سالہ قیدی ہو چکا ہے، مسماۃ غلام زہرہ اس کی زوجۂ منکوحہ نے بوجہ خرچ نہ دینے کے مسمیٰ محمد شریف قیدی بیس سالہ کے خلاف دعویٰ تنسیخ نکاح بعدالت جناب سول جج صاحب تلہ گنگ دائر کر دیا، عدالت نے مدعیٰ علیہ کو بذریعہ نوٹس رجسٹری مطلع کیا اور حاضر ہونے کا حکم صادر کیا، اور بذریعہ اخبارات روزنامہ مشرق لاہور، کوہستان راولپنڈی حاضر ہونے کا حکم صادر کیا گیا، لیکن مدعیٰ علیہ عدالت میں نہ خود حاضر ہوا اور نہ کوئی اپنا مختار پیروی کے لئے بھیجا، عدالت نے مدعیہ کے حق میں ڈگری دیدی ہے، اندریں حالات علماء دین سے عرض کی جاتی ہے کہ کیا محمد شریف بیس سالہ قیدی کی منکوحہ مسماۃ غلام زہرہ عدالت کے فیصلہ کے مطابق دوسری جگہ شادی کر سکتی ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب (از حضرت مفتی محمد شفیع صاحب)

اصل بات یہ ہے کہ غائب غیر مفقود کے فسخ نکاح کا مسئلہ مذہب مالکیہ سے لیا گیا ہے، مگر

بعض قیود و شرائط احتیاطاً بڑھائے گئے ہیں، اسی لئے ارسال الی الغائب کے لئے شہادت شرط ہونا کتاب القاضی الی القاضی پر قیاس کرکے لکھا گیا ہے، حالانکہ یہاں کوئی فیصلۂ قضاء ایک طرف سے دوسری طرف منتقل نہیں ہو رہا ہے بلکہ صرف اتنی بات کی تحقیق اور تثبت مطلوب ہے کہ قاضی کی عدالت میں مقدمہ دائر ہونے کی اطلاع اس کو ایسی صورت سے ہوجائے جس پر یقین یا ظن غالب ہوسکے، اسی لئے جس صورت میں ارسال الی الغائب متعذر اور دشوار ہو وہاں بغیر ارسال کے بھی فیصلہ تفریق کا صادر کردینا مذہب مالکیہ میں مصرح ہے، اور حیلۂ ناجزہ میں اس کو بعض فائدہ لکھا گیا ہے، اس میں مفتی مالکیہ شیخ الفا ہاشم کے فتویٰ کا حوالہ بھی درج ہے، شیخ الفا ہاشم کے الفاظ یہ ہیں:

"طریق تطلیق زوجة المفقود او الغائب الذی تعذر الارسال الیہ او ارسل فتعانت الخ"

اگر ارسال الی الغائب اور پھر غائب کی طرف سے تعاند کا ثبوت شہادت شرعیہ پر موقوف ہوتا اور اس کے بغیر قضاء قاضی نافذ نہ ہوتی تو اس صورتِ تعذر میں بھی نفاذ قضاء کی کوئی معقول وجہ نہیں ہوسکتی، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ نفاذِ قضاء کا اس پر مدار نہیں ہے، اس کے علاوہ شہادت کی شرط جو کتاب القاضی الی القاضی پر قیاس کرکے لگائی گئی ہے خود کتاب القاضی الی القاضی میں شہادت کی شرط مختلف فیہ ہے، بہت سے علماء امت اور قضاۃ سلف کے نزدیک اس میں شہادت شرط نہیں، جیساکہ عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں اختلافِ فقہاء کی مفصل تحقیق موجود ہے، اس لئے شرطِ شہادت اول تو خود مقیس علیہ میں بھی مجتہد فیہ ہے جو قضاءِ قاضی کے نفاذ کے لئے مانع نہیں،

ثانیاً اس جگہ مقیس اور مقیس علیہ میں فرق بیّن ہے، اگر کتاب القاضی الی القاضی میں شرطِ شہادت متفق علیہ بھی فرض کرلی جائے تو بھی اس سے لازم نہیں آتا کہ مدعی یا مدعیٰ علیہ کے احضار کے لئے بیّنہ عادلہ بھیجا جائے بلکہ ایک آدمی کا بھیجنا اور اس کے قول پر اعتماد کرکے قاضی کو فیصلہ کا حق ہونا خود کتب حنفیہ میں مصرح موجود ہے، معین الحکام کے الفاظ اس مسئلہ کے متعلق یہ ہیں: قال فی الایضاح المشتری بخیار اراد الرد فاختفی البائع (الی قولہ) فیبعث منادیا ینادی علی باب البائع ان القاضی یقول ان خصمک فلانا یرید الرد علیک فان حضرت والا نقضت البیع فلا ینقضہ القاضی بلا اعذار (معین الحکام ص ۱۰۷ فصل فی من نکل عن حضور مجلس الحاکم)

اس عبارت میں مدعیٰ علیہ پر اعذار یعنی حجت تمام کرنے کے لئے اتنا کافی سمجھا گیا کہ قاضی کی طرف سے کوئی منادی جا کر مدعیٰ علیہ کے دروازہ پر ندا دے اور اعلان کر دے، نہ اس میں شہادت ضروری ہے اور نہ شہادت کا نصاب، اس کے علاوہ جبکہ عدالتوں کے معاملات مدعی و مدعیٰ علیہ کے اختیار میں نہیں اور موجودہ عدالتیں مدعیٰ علیہ کے پاس بینہ یا شہادت بھیجنے کی پابند نہیں تو اہل معاملہ کے لئے یہ صورت بھی ایک گونہ تعذر ارسال میں داخل ہو جاتی ہے، جس میں بغیر ارسال کے بھی تفریق قاضی کا نافذ ہونا مسلّم ہے، بنا بریں علیہ خیال ہے کہ صورت مذکورہ میں فسخ نکاح شرعاً صحیح و درست اور نافذ ہو گیا، واللہ اعلم بندہ محمد شفیع

دار العلوم کراچی ۱۴ ۹ ۳/۸۸ھ

بندہ کو اس تحریر سے اتفاق نہیں، اس لئے کہ اس میں جواز فسخ نکاح کی شرائط ذیل مفقود ہیں :

(۱) زوج سے قیام نکاح اور اس کی غیبوبت پر شہادت۔

(۲) عدم نفقہ اور اس سے متعلقہ امور پر حلف۔

(۳) عدالت کے حکم نامہ میں نہ تو تفصیل ہے اور نہ ہی اسکے شوہر تک پہنچنے کا یقین۔

بحث ارسال صحیح ہے، مگر معین الحکام میں فسخ بیع سے متعلق جو وسعت مذکور ہے اتنی وسعت فسخ نکاح میں درست معلوم نہیں ہوتی، نکاح کا معاملہ بنسبت بیع کے زیادہ اہم ہے، لہٰذا فسخ نکاح کے لئے یہ شرط ضروری ہے کہ زوج تک قاضی کا حکم نامہ پہونچنے اور پھر حاضری سے کوئی عذر نہ ہونے کا قاضی کو ظنِ غالب ہو جائے، الا ان تعذر الارسال الیہ۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

رشید احمد

۱۱ ربیع الآخر ۹۷ھ

## شوہر ایام انقلاب میں گم ہو گیا :

سوال : ایک عورت کا خاوند لاپتہ ہے، خبر نہیں مر گیا یا زندہ ہے ؟ اب یہ عورت جوان عمر ہے، اور کہاں تک انتظار کرے ؟ یہ واقعہ بھی اس انقلاب کی صورت میں ہوا ہے، اس کے لئے کیا حکم ہے ؟ بینوا توجروا۔

الجواب ومنہ الصدق والصواب

شوہر کے لاپتہ ہونے میں دو احتمال ہیں :

① پاکستان میں پہنچ کر لاپتہ ہوا ہو،

② ہندوستان ہی میں کسی ایسی جگہ پر لاپتہ ہو گیا ہو جہاں عام بدامنی اور فسادات پھیلے ہوئے تھے،

پہلی صورت چونکہ زیادہ تفصیل طلب ہے، نیز سوال سے بھی دوسری صورت ظاہر ہو رہی ہے، اس لئے صرف اسی دوسری صورت کا حکم لکھا جاتا ہے، پس اگر ہندوستان ہی میں فسادات کے مواقع پر کہیں لاپتہ ہوا ہو تو اس کا حکم یہ ہے کہ عورت کسی مسلم حاکم (یا اگر حاکم شرعی فیصلہ نہ کرتا ہو) تو کسی مجلسِ علماء میں دعوای پیش کرے اور شرعی شہادت سے ثابت کرے کہ یہ شخص اس کا شوہر ہے، اور وہ لاپتہ ہے، حاکم اس کی تلاش میں پوری کوشش کرے، جب کسی صورت میں بھی اس مرد کا پتہ نہ چل سکے اور حاکم کو یہ گمان غالب ہو جائے کہ یہ شخص فسادات میں مرگیا ہے اس وقت فسخِ نکاح کا حکم صادر کرے، اس کے بعد عورت عدتِ موت چار ماہ دس دن گذار کر دوسرا نکاح کر سکتی ہے،

قال فی الشامیۃ (قولہ واختار الزیلعی تفویضہ الی الامام) قال فی الفتح فای وقت رأی المصلحۃ حکم بموتہ (الی ان قال) ومقتضاہ انہ یجتہد ویحکم القرائن الظاہرۃ الدالۃ علی موتہ وعلی ھذا یبتنی مافی جامع الفتاوی حیث قال واذا فقد فی المہلکۃ فموتہ غالب فیحکم بہ کما اذا فقد فی وقت الملاقاۃ مع العدو او قطاع الطریق اوسافر علی المرض الغالب ھلاکہ اوکان سفرہ فی البحر وما اشبہ ذلک حکم بموتہ لانہ الغالب فی ھذہ الحالات وان کان بین احتمالین واحتمال فوتہ ناشیء عن دلیل لا احتمال حیاتہ لان ھذا الاحتمال کاحتمال ما اذا بلغ المفقود مقدارًا لا یعیش علی حسب ما اختلفوا فی مقدارہ نقل من الغنیۃ اھ مافی جامع الفتاوی وافتی بہ بعض مشایخنا وقال انہ افتی بہ قاضی زادہ وصاحب بحر الفتاوی لکن لا یخفی انہ لابد من مضی مدۃ طویلۃ حتی یغلب علی الظن موتہ لا بمجرد فقدہ عند ملاقاۃ العدو اوسفر البحر ونحوہ (رد المحتار ج ۳ ص ۴۵۷)

البتہ اگر جدید نکاح کرنے کے بعد پہلا شوہر واپس آگیا تو اس کے احکام یہ ہیں:

① یہ عورت پہلے شوہر کو ملے گی، اور اس کا پہلا نکاح ہی باقی ہے، جدید نکاح کی ضرورت نہیں،

② اگر دوسرے شوہر نے خلوۃ صحیحہ کی ہو تو کل مہر دے گا اور عورت پر عدتِ طلاق واجب ہوگی،

اگر خلوۃ صحیحہ نہ ہوئی ہو تو نہ مہر واجب ہوگا نہ عدت،

③ بصورت خلوۃ صحیحہ دوسرے شوہر سے علیحدہ ہو کر عدت گذار کر پہلے شوہر سے ہمبستر ہو سکے گی،

④ عدت پہلے شوہر کے پاس گذارے، مگر عدت گذرنے تک اس کے لئے ہمبستری جائز نہیں،

⑤ اگر دوسرے شوہر سے حالتِ نکاح میں یا فسخ نکاح کے بعد زمانۂ عدت میں کوئی اولاد پیدا ہوگئی تو وہ دوسرے شوہر کی ہوگی،

قال فی المبسوط وقد صح رجوعه (عمر رضی الله تعالیٰ عنه) الیٰ قول علی رضی الله تعالیٰ عنه فانه (علیًا) کان یقول ترد الیٰ زوجها الاول ویفرق بینهما وبین الآخر ولها المهر بما استحل من فرجها ولا یقربها الاول حتیٰ تنقضی عدتها من الآخر وبهذا کان یأخذ ابراهیم فیقول قول علی رضی الله تعالیٰ عنه احب الیّ من قول عمر رضی الله تعالیٰ عنه وبه نأخذ ایضًا (مبسوط ج ۱۱)

وایضًا فیه نعرفنا ان الصحیح انها زوجة الاول ولکن لا یقربها لکونها معتدة الغیر کالمنکوحة اذا وطئت بشبهة (مبسوط ج ۱۱)

اقول الموطوءة بالشبهة تعتد عند الزوج الاول فکذا هذه، قال فی الشامیة وللموطوءة بشبهة ان تقیم مع زوجها الاول وتخرج باذنه فی العدة لقیام النکاح بینهما وانما حرم الوطء الخ (رد المحتار ج ۲)

ولفظ المبسوط بما استحل من فرجها یشیر الیٰ ان مجرد النکاح لا یوجب المهر وایضًا رفع النکاح الثانی کالفسخ وفی الفسخ قبل الخلوة لا یجب شئ من المهر لما فی البدائع وفسخ العقد رفعه من الاصل وجعله کأن لم یکن ولو لم یکن حقیقة لم یکن لها مهر فکذا اذا التحق بالعدم من الاصل (الیٰ ان قال) وان کان قد دخل بها لا یسقط المهر لان المهر قد تأکد بالدخول فلا یحتمل السقوط بالفرقة (وبعد اسطر) ان المراد من المهر المهر المسمیٰ (بدائع ج ۲ فصل فی بیان ما یرفع النکاح) وفی الشامیة عن ط ان زوجته له والاولاد للثانی اھ تأمل (رد المحتار ج ۳)

تنبیہ:

اگر پنچایت سے فیصلہ کرایا گیا تو یہ ضروری ہے کہ کم از کم یہ پنچایت تین ارکان پر شامل ہو، اور پنچایت کے سب ارکان نیک ہوں اور عالم ہوں یا عالم سے پوچھ کر فیصلہ کریں، عالم بھی ایسا ہو

جو شہادت و قضاء کے احکام سے بخوبی واقف ہو اور فسخِ نکاح کا فیصلہ سب کے اتفاق سے ہو، کوئی اختلاف نہ کرے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۲۶ر ذی قعدہ ۱۷ھ

## حکم زوجۂ مفقود:

سوال؛ شریعتِ مطہرہ کا حکم اس بارہ میں کیا ہے؟ کہ ایک شخص مدت سے غائب اور لاپتہ ہے، اس کی موت یا زندگی کی کوئی خبر نہیں، ایسی حالت میں اس کی بیوی کے لئے دوسری جگہ نکاح کرنا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

الجواب ومنہ الصدق والصواب

مفقود کی بیوی کے لئے بہتر ہے کہ شوہر کی عمر نوے برس ہونے تک صبر کرے، اگر صبر نہ کر سکے تو ایسی مجبوری میں مذہبِ مالکی کے مطابق یہ عورت کسی حاکم مسلم کے ہاں دعوای پیش کرے اور گواہوں سے مفقود کے ساتھ تا حال قیام نکاح حاکم کے پاس ثابت کرے، نکاح کے اصل شاہد ضروری نہیں بلکہ شہادت بالتسامع کافی ہے، یعنی نکاح کی عام شہرت سُن کر نکاح پر شہادت دی جاسکتی ہے، اس کے بعد شوہر کے مفقود ہونے کی شہادتِ شرعیہ پیش کرے، پھر حاکم اس شخص کی بقدر ممکن تلاش کرے جہاں اس کے جانے کا ظنِ غالب ہو وہاں آدمی بھیجے، اور جہاں صرف احتمال ہو خط وغیرہ سے تحقیق کرے اخبار میں اشتہار دینا مفید معلوم ہو تو یہ بھی کرے، بہرکیف ہر ممکن صورت سے اس کی تلاش میں پوری کوشش کرے، حاکم کے پاس دعوای پیش ہونے سے قبل عورت کی طرف سے یا کسی دوسرے شخص کی طرف سے تلاش کی کوشش کافی نہیں، بلکہ دعوای پیش ہونے کے بعد ضروری ہے کہ حاکم خود پوری کوشش کرے، دوسروں کے کہنے پر ہرگز اعتبار نہ کرے، جب حاکم شوہر کے ملنے سے بالکل ناامید ہو جائے تو عورت کو چار سال کی مہلت دے، اگر ان چار سالوں میں بھی اس کی کوئی خبر نہ آئی تو عورت حاکم کے پاس دوبارہ درخواست پیش کرکے نکاح فسخ کروالے، اور شوہر کو مُردہ تصور کرکے عدت موت چار ماہ دس دن گزار کر دوسری جگہ نکاح کر سکتی ہے، اگر کہیں حاکم مسلم موجود نہ ہو یا وہ شریعت کے مطابق فیصلہ نہ کرتا ہو تو جماعۃ المسلمین بطریقِ مذکور فسخِ نکاح کا فیصلہ کر سکتی ہے، مگر اسکے لئے مندرجہ ذیل شرائط ہیں؛

(۱) جماعت کے ارکان کم از کم تین ہوں،

(۲) سب ارکان عادل یعنی پکے دیندار ہوں،

(۳) سب ارکان یا کم از کم ایک رکن ایسا عالم ہو جو شہادت و قضاء کے احکام شرعیہ میں ماہر ہو،

۴ فسخ نکاح کا فیصلہ سب ارکان اتفاق رائے سے کریں

۵ شوہر کی تلاش کے وقت مصارف عورت خود برداشت کرے، اگر وہ عاجز ہو تو حکومت برداشت کرے،

اگر دوسری جگہ نکاح کرنے کے بعد پہلا شوہر واپس آگیا تو اس کے احکام یہ ہیں:

۱ یہ عورت اسی پہلے شوہر کو ملے گی، جدید نکاح کی بھی ضرورت نہیں، پہلا نکاح ہی کافی ہے،

۲ اگر دوسرے شوہر نے خلوتِ صحیحہ کی ہو تو کل مہر دے گا، اور عورت پر عدتِ طلاق واجب ہوگی، اگر خلوۃ صحیحہ نہ ہوئی ہو تو نہ مہر واجب ہوگا نہ عدت،

۳ عدت پہلے شوہر کے پاس گذارے گی، مگر عدت گذارنے تک پہلے شوہر کے لئے جماع کرنا جائز نہیں،

۴ اگر دوسرے شوہر سے حالتِ نکاح میں یا فسخ نکاح کے بعد عدت گذرنے سے قبل اولاد پیدا ہوگئی تو یہ دوسرے شوہر کی ہوگی، وھذا اخلص ماھو مشروح فی الحیلۃ الناجزۃ للحلیلۃ العاجزۃ،

تنبیہ:

حیلۂ ناجزہ میں جہاں پر شہادت کا ذکر ہے اس سے صرف انعقادِ نکاح مراد نہیں بلکہ قیامِ نکاح پر شہادت ضروری ہے، لما فی الروایۃ الاولیٰ من العلامۃ سعید بن صدیق الفلاتی، مانصہ بعد ان تثبت الزوجیۃ وغیبۃ الزوج والبقاء فی العصمۃ الی الآن اھ وفی الالحاق من العلامۃ انفا ھاشم فان الزوجیۃ تثبت بشاھدین ان فلانا زوجھا وغائب عنھا اھ وفی الروایۃ الثانیۃ والعشرین من العلامۃ الفلاتی کلفھا اثبات الزوجیۃ اھ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۹ محرم سنہ ۷۳ھ

## زوجۂ مفقود سے متعلق ترمیم جو مشورہ کے بعد طے ہوئی:

ہم دستخط کنندگان ذیل کے نزدیک مناسب یہ ہے کہ حیلۂ ناجزہ ص ۶۱ میں بعنوان "فائدہ" جو الفاظ لکھے گئے ہیں اُن کو مندرجۂ ذیل الفاظ میں تبدیل کر دیا جائے:

فائدہ:- زوجۂ مفقود کے لئے قاضی کی عدالت میں فسخ نکاح کی درخواست کے بعد جو مزید چار سال کے انتظار کا حکم دیا گیا ہے یہ اس صورت میں ہے جب کہ عورت کے لئے نفقہ اور گزارہ کا بھی کچھ انتظام ہو اور عصمت وعفت کے ساتھ یہ مدت گذارنے پر قدرت بھی ہو، اور اگر اس کے

نفقہ اور گذارہ کا کوئی انتظام نہ ہو، نہ شوہر کے مال سے نہ کسی عزیز و قریب یا حکومت کے تکفل سے اور خود بھی محنت و مزدوری پردہ اور عفت کے ساتھ کر کے اپنا گذارہ نہیں کر سکتی، تو جب تک صبر کر سکے شوہر کا انتظار کرے جس کی مدت ایک ماہ سے کم نہ ہو اس کے بعد[1] قاضی یا کسی مسلمان حاکم مجاز کی عدالت میں فسخ نکاح کا دعویٰ دائر کرے،

اور اگر نفقہ اور گذارہ کا تو انتظام ہو مگر بغیر شوہر کے رہنے میں اپنی عفت و عصمت کا اندیشہ قوی ہو، تو سال بھر صبر کرنے کے بعد[2] قاضی کی طرف مرافعہ کرے اور دونوں صورتوں میں گواہوں کے ذریعہ یہ ثابت کرے کہ اُس کا شوہر فلاں اتنی مدت سے غائب ہے اور اُس[3] نے اس کے لئے کوئی نان نفقہ نہیں چھوڑا، اور نہ کسی کو نفقہ کا ضامن بنایا اور اس نے اپنا نفقہ اُس کو معاف بھی نہیں کیا، اور اس پر عورت حلف بھی کرے اور دوسری صورت یعنی عفت کے خطرہ کی حالت میں قسم کھائے کہ میں بغیر شوہر کے اپنی عفت قائم نہیں رکھ سکتی، قاضی کے پاس جب یہ ثبوت مکمل ہو جائے تو قاضی اس کو کہہ دے کہ میں نے تمہارا نکاح فسخ کر دیا، یا شوہر کی طرف سے طلاق دیدی یا خود عورت کو اختیار دیدے کہ وہ اپنے نفس پر طلاق واقع کرے اور اور جب عورت طلاق اپنے نفس پر واقع کرے تو قاضی اس طلاق[4] کو نافذ کردے، (کما فی فتوی العلامۃ الفاہاشم من الالحاق حیلۂ ناجزہ ص ۱۱۰) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم،

## شوہر بحری سفر میں گم ہو گیا:

سوال: ایک شخص بحری سفر میں اپنے ساتھیوں کے ساتھ لانچ پر سوار ہو کر حج سے واپس

---

**اوپر کے** جواب سے علامہ الفاہاشم کی عبارت سے ثابت ہوتا ہو کہ عدم نفقہ کی صورت میں ایک ماہ اور خشیت زنا کی صورت میں ایک سال کا انتظار حاکم کے فیصلہ سے پہلے کافی ہو، خواہ مرافعہ سے پہلے اتنی مدت گذری ہو یا نہیں، مگر مذہب مالکی کو اختیار کرنے کے لئے جس ضرورت کا تحقق شرط ہو اس کو متیقن کرنے کے لئے ہم پہلے کہہ چکے ہیں کہ اس مدت میں کچھ اضافہ کر دینا قرین احتیاط ہے، چنانچہ یہاں یہ ایک ماہ یا ایک سال کی مدت قبل المرافعہ مقرر کی گئی ہو، تاکہ مقدمہ کی کارروائی کی مدت اس کے علاوہ ہو، البتہ اگر حاکم کے فیصلہ تک بھی اتنی مدت گذر گئی تو فتویٰ جواز کا دیا جائے گا،

بندہ محمد شفیع عفا اللہ عنہ — رشید احمد — محمد عاشق الٰہی عفا اللہ عنہ

خادم دار العلوم کراچی ۱۴ — محمد رفیع عثمانی — محمد تقی عثمانی

۲۵ ربیع الاول ۱۳۹۲ھ

---

[1] یعنی اس کا شوہر ہونا بھی ثابت کرے اور غائب ہونا بھی ۱۲ [2] یعنی صورت اُولیٰ میں ۱۲ [3] یہ طلاق رجعی ہوگی، اگر عدت کے اندر یا اس کے بعد مفقود آجائے تو اس کے احکام وہی ہوں گے جو غائب غیر مفقود کے ہیں ۱۲ رشید احمد

آرہا تھا رات کو لانچ کے ایک طرف تختہ پر جو تقریباً ڈیڑھ فٹ چوڑا تھا اس پر سویا ہوا تھا، ساتھیوں نے اور ناخدا نے بھی منع کیا مگر باز نہ آیا، صبح اٹھے تو یہ شخص مفقود تھا، اب اس کے مال اور بیوی کا شرعاً کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنه الصدق والصواب

قرائن سے اس کی موت متیقن ہے، لہٰذا اس کا ترکہ تقسیم کر دیا جائے، اور اس کی بیوی عدتِ موت گذار کر دوسرا نکاح کر سکتی ہے، قرائن مفیدۂ یقین بحکم شہادت ہیں، کما فی کتاب الدعوی من شرح التنویر ونصہ والسابع قرینۃ قاطعۃ کان ظھر من دار خالیۃ انسان خائف بسکین متلوث بدم فدخلوھا فوراً فرأوا مذبوحاً لحینہ اخذ بہ اذلا یمتری احد انہ قاتلہ (رد المحتار ج ۴ ص ۵۸۰)، وفی الشامیۃ فی اول کتاب القضاء فی بیان طرق القاضی الی الحکم، او القرائن الواضحۃ التی تصیر الامر فی حیز المقطوع بہ فقد قالوا لو ظھر انسان من دار بیدہ سکین وھو متلوث بالدم سریع الحرکۃ علیہ اثر الخوف فدخلوا الدار علی الفور فوجدوا فیھا انساناً مذبوحاً بذلک الوقت ولم یوجد احد غیر ذلک الخارج فانہ یؤخذ بہ وھو ظاھر اذ لا یمتری احد فی انہ قاتلہ والقول بأنہ ذبحہ آخر ثم تسور الحائط او انہ ذبح نفسہ احتمال بعید لا یلتفت الیہ اذ لم ینشأ عن دلیل۔ (رد المحتار ج ۴ ص ۴۳۱)

شامیہ کتاب المفقود میں جو مذکور ہے کہ "سفرِ بحر میں گم ہونے والے کا مدت طویلہ تک انتظار کر کے حاکم اس کی موت کا حکم کرے"، اس سے وہ شخص مراد ہے جس کے ساحل پر پہنچنے کا علم نہ ہو، صورتِ سوال میں تو وسطِ بحر ہی میں فقدان کا علم ہو گیا ہے جو موجبِ یقین ہے، اور احتمال بعید ناشی بلا دلیل کا اعتبار نہیں کما صرح بہ شارح التنویر وابن عابدین رحمہما اللہ تعالیٰ فیما ذکرنا من نصہما، ایسا بعید احتمال تو بالمشافہہ میت کے دیکھنے کے بعد بھی موجود ہوتا ہے کہ شاید موت نہ ہو سکتہ ہو، لہٰذا اس صورت میں نہ مدت طویلہ تک انتظار کی ضرورت ہے اور نہ حکمِ حاکم کی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۸ صفر سنہ ۷۶ھ

## مجنون نفقہ دینے پر قادر نہ ہو تو صورتِ تفریق:

**سوال:** شریعتِ مطہرہ کا حکم اس بارہ میں کیا ہے کہ ایک شخص کچھ جنون اور دماغی خلل کی وجہ سے اپنی بیوی کو سنبھالنے اور خرچ وغیرہ برداشت کرنے پر قادر نہیں، اور نہ ہی بیوی کے مصارف کا اور کوئی انتظام ہو سکتا ہے، بیوی اس حالت میں اس کے نکاح میں رہنے پر راضی نہیں، اور یہ شخص جنون

کی وجہ سے طلاق دینے پر قادر نہیں کہ شرعًا اس کی طلاق غیر معتبر ہے، اور جنون بھی اس حد تک پہنچا ہوا نہیں کہ عورت کو خیارِ فسخ مل سکے، یعنی شوہر سے تکلیف پہنچنے یا قتل وغیرہ کا خوف نہیں تو اس صورت میں بیوی کی نجات کی شرعًا کیا صورت ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب ومنه الصدق والصواب

ایسے حالات میں مذہب حنفی میں کوئی صورت ممکن نہیں، لہٰذا بوقتِ اضطرار مذہب مالکی پر فتویٰ دیا جاتا ہے، جس کا حاصل یہ ہے کہ عورت حاکم مسلم کے پاس درخواست پیش کرے، اور گواہوں سے ثابت کرے کہ فلاں شخص اس کا شوہر ہے، اور وہ مجنون ہے، اور وہ نفقہ پر قادر نہیں، اور نہ ہی کوئی اس کے نفقہ کا کفیل ہے، اور اس نے نفقہ معاف بھی نہیں کیا، اور نہ ہی اسے نکاح سے قبل اُسکی ناداری کا علم تھا، یا ناداری کا علم تو تھا مگر کسی نے نفقہ کی کفالت قبول کی تھی اور اب اس نے انکار کردیا۔ ہی نفقہ سے متعلق ان سب باتوں پر قسم بھی کھائے اس پر حاکم شوہر کو ایک ماہ کی مہلت دے، اگر اس مدت میں بھی نفقہ کا کوئی انتظام نہ ہو سکا تو حاکم تفریق کردے، یہ فیصلہ طلاقِ رجعی کے حکم میں ہوگا، اگر عدت کے نفقہ پر قدرت ثابت ہو جائے تو مجنون کا ولی رجوع کرسکتا ہے، والتفصیل فی الحیلة الناجزة لحکیم الامة قدس سرہٗ،

## تنبیہات :

① مجنون کے ساتھ زوجیت پر شہادت کا لزوم کہیں نظر سے نہیں گذرا، مگر چونکہ مجنون کا وجود کالعدم ہے اس لئے قیاسًا علی الغائب یہ شرط ضروری معلوم ہوتی ہے وهو الاحوط، ولیِ مجنون کا اقرارِ زوجیت اس لئے معتبر نہیں ہونا چاہئے کہ اس میں مجنون کا ضرر ہے،

② حیلۂ ناجزہ میں اس صورت میں شوہر کو ایک ماہ کی مہلت دینے کی تصریح نہیں، مگر چونکہ یہ اعسار کی صورت ہے جس میں مالکیہ کے ہاں تأجیلِ شہر کی صراحت ہے اس لئے شوہر کو ایک ماہ کی مہلت دینا چاہئے، اگر اس میں بھی نفقہ کا کوئی انتظام نہ ہو سکا تو تفریق کی جائے، البتہ عباراتِ مالکیہ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ تأجیل صحتِ قضاء کے لئے شرط نہیں،

③ حاکم تأجیلِ شہر اور اس کے بعد فسخِ نکاح کا حکم مجنون کے ولی کو سنائے اگر اس کا کوئی ولی نہ ہو تو حاکم مجنون کی طرف سے کوئی وکیل مقرر کر کے اس کو حکم سنائے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۸ ذی الحجہ ۷۳ھ

## حکم زوجۂ مجنون:

سوال: آپ نے احسن الفتاوی میں ایسے مجنون کے فسخ نکاح کی صورت تحریر فرمائی ہے جو نفقہ پر قادر نہ ہو، اگر نفقہ کا انتظام تو ہو مگر بیوی کو مجنون سے سخت تکلیف پہنچتی ہو یا مجنون ہمبستری پر قادر نہ ہو یا ہمیشہ غائب رہتا ہو تو ان صورتوں میں اس سے نجات حاصل کرنے کا شرعی طریقہ کیا ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اگر بوقت نکاح جنون موجود تھا اور بے خبری میں نکاح ہو گیا، تو مالکیہ کے علاوہ امام محمد رحمہ اللہ تعالیٰ کے ہاں بھی عورت کو خیارِ فسخ ہے، خواہ جنون مستوعب ہو یا غیر مستوعب، یعنی کبھی کبھی دورہ پڑتا ہو، اور اگر نکاح کے بعد جنون مستوعب یا غیر مستوعب لاحق ہوا تو احناف کے ہاں فسخ نکاح کی کوئی صورت نہیں، بوقت مجبوری مالکیہ کے قول پر عمل کیا جا سکتا ہے، دونوں صورتوں میں تفریق کا طریقہ یہ ہے کہ عورت قاضی کی عدالت میں درخواست پیش کرے، اور گواہوں سے ثابت کرے کہ فلاں شخص اس کا شوہر ہے اور وہ ایسا خطرناک مجنون ہے کہ اس سے سخت اندیشہ ہے اور ناقابل برداشت ایذا پہنچتی ہے اس پر قاضی مجنون کے ولی کو اس کے علاج کے لئے ایک شمسی سال کی مہلت کا حکم سنائے، اگر مجنوں کا ولی نہ ہو تو قاضی کسی شخص کو اس کا وکیل مقرر کر کے اسے حکم سنائے، ایک سال گذرنے پر اگر شوہر کو افاقہ نہ ہوا اور عورت پھر درخواست کرے تو قاضی عورت کو اختیار دیدے اگر عورت اسی مجلس میں تفریق طلب کرے تو قاضی تفریق کر دے، ایک سال کی مہلت کے حکم کی طرح تفریق کا حکم بھی قاضی مجنون کے ولی کو اور وہ نہ ہو تو مقرر کردہ وکیل کو سنائے، اگر یہ جنون بوقتِ عقد موجود تھا تو یہ تفریق فسخ ہے، اور اگر بعد میں لاحق ہوا تو اس بارے میں کتبِ مالکیہ کی عبارات مختلف ہیں کہ یہ فسخ ہے یا کہ طلاق بائن؟ مالکیہ سے اس کی تحقیق کر لی جائے، اگر تحقیق نہ ہو سکے تو احتیاط اس میں ہے کہ اسے طلاق بائن قرار دیا جائے، لہٰذا اگر اس طلاق کی عدت کے اندر دو طلاقیں مزید دیدیں یا اسی عورت سے دوبارہ نکاح کر کے پھر دو طلاقیں دیدیں تو طلاق مغلظ ہو جائے گی،

اگر خلوتِ صحیحہ سے قبل نکاح فسخ ہو گیا تو مہر بالکل ساقط ہو جائے گا، اور عورت پر عدت بھی نہیں، اور اگر خلوتِ صحیحہ ہو چکی تھی تو مہر کامل بھی واجب ہے اور عدت بھی،

## شرائطِ تفریق:

(۱) جنون خطرناک حد تک ہو، شدید ایذا کا باعث ہو، معمولی جنون میں خیار تفریق نہیں،

(۲) نکاح سے قبل جنون کا علم نہ ہو،

(۳) جنون کا علم ہونے کے بعد عورت نے اس کے نکاح میں رہنے پر کبھی اظہار رضا نہ کیا ہو، اگر ایک بار رضا ظاہر ہو چکی ہو تو خیار نہ رہے گا،

(۴) علم جنون کے بعد عورت نے بالاختیار جماع یا دواعی جماع کا موقع نہ دیا ہو، اگر مجنون نے جبراً ہمبستری کرلی تو اس سے خیار باطل نہ ہوگا، اسی طرح اگر معمولی جنون میں ہمبستری کا موقع دیا یا اس کے نکاح میں رہنے پر رضا کا اظہار کیا مگر بعد میں جنون خطرناک حد تک پہنچ گیا، تو خیار تفریق باطل نہ ہوگا،

(۵) مجنون سے تفریق کے لئے قضاء قاضی شرط ہے،

(۶) مہلت کی میعاد ایک شمسی سال گذر جانے کے بعد عورت کی دوبارہ درخواست پر جب قاضی عورت کو اختیار دے تو اسی مجلس میں عورت فسخ نکاح کو قبول کرلے اگر مجلس برخواست ہوگئی یا عورت، کسی دوسری گفتگو یا کسی کام میں مشغول ہوگئی تو اسے خیار نہ رہے گا،

**اگر مجنون جماع پر قادر نہیں تو وہ عنین ہی، اور اگر ہمیشہ غائب رہتا ہے تو وہ غائب غیر مفقود ہے،** عنین اور غائب غیر مفقود سے تفریق کی صورت احسن الفتاویٰ میں موجود ہے،

## غور طلب :

غائب اور مفقود کی بیوی کو بحالت خشیت زنا خیار تفریق ہے، اگرچہ غائب ہونے سے قبل ہمبستری ہو چکی ہو، مگر عنین نے ایک دفعہ بھی ہمبستری کرلی تو اس کی بیوی کو خشیت زنا کے باوجود خیار نہیں، دونوں میں وجہ الفرق یہ معلوم ہوتی ہے کہ عنین کی بیوی اس کی نگرانی میں ہے اس لئے اس پر معصیت میں ابتلاء کا اتنا خطرہ نہیں جتنا غائب کی بیوی پر ہے، نیز جہاں کسی امر کی حقیقت میں خفا ہو وہاں اس کے اسباب ظاہرہ کو بمنزلہ حقیقت قرار دیدیا جاتا ہے، لہٰذا عنین کا قیام مع الزوجہ ہی بمنزلہ وطی ہے، پس اگر مجنون کو ایک بار ہمبستری کے بعد قدرت نہ رہی اور جنون خطرناک بھی نہیں، نفقہ بھی موجود ہے تو اس کی بیوی کو محض خشیت زنا کی وجہ سے خیار تفریق ہے یا نہیں؟ غائب و عنین میں فرق مذکور کی بناء پر معلوم ہوتا ہے کہ اگر مجنون بیوی کی نگرانی پر قادر نہیں اور اس کا وجود و عدم برابر ہے تو اسے بحکم غائب سمجھ کر اس کی بیوی کو خیار ہونا چاہئے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۱ ربیع الآخر ۱۳۹۷ھ

# باب العِدّۃ

## زنا سے حاملہ کو طلاق دی تو عدت واجب ہے:

سوال: کسی شخص نے لاعلمی سے ایسی عورت سے نکاح کرلیا جس کو زنا سے حمل تھا پھر علم ہونے پر وضع حمل سے قبل ہی اسے طلاق دیدی تو اس عورت پر عدت واجب ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

اس عورت سے اگر خلوۃِ صحیحہ یا ہمبستری کی ہو تو اس کی عدت وضعِ حمل ہے، خواہ یہ نکاح زانی سے ہو یا غیر زانی سے، بہرکیف عدت واجب ہے، قال فی شرح التنویر وفی حق الحامل مطلقًا ولو امۃ اوکتابیۃ اومن زنا بان تزوج حبلی من زنا ودخل بہا ثم مات اوطلقہا تعتد بالوضع، وفی الشامیۃ (قولہ بان تزوج حبلی من زنا الخ) افاد ان العدۃ لیست من اجل الزنا لما تقدم انہ لاعدۃ علی الحامل من الزنا اصلاوانما العدۃ لموت الزوج اوطلاقہ، قال الرحمتی ویعلم کون الحمل من زنا بولادتہا قبل ستۃ اشہر من حین العقد (قولہ ودخل بہا) ھوقید لغیر المتوفی عنہا لما مرّ ان عدۃ الوفاۃ لایشترط لہا الدخول ودخولہ بہا بالخلوۃ او بوطئہا مع حرمتہ لانہ وان جاز نکاح الحبلی من زنا لایحل وطؤھا رحمتی ونقل المسألۃ فی البحر عن البدائع بدون قید الدخول (رد المحتار ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

غرۂ ذی الحجہ ۷۲ھ

## مطلقہ مغلظہ سے صحبت کی تو استئناف عدت نہیں:

سوال: ایک شخص نے مغلظ طلاق دے کر اپنی بیوی سے صحبت کی تو عدت وقتِ طلاق سے شمار ہوگی، یا کہ صحبت کے بعد دوسری عدت ہوگی؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

وقتِ طلاق سے عدت کاملہ ضروری ہے، دوسری عدت واجب نہ ہوگی، قال فی الشامیۃ لو وطئہا بعد الثلاث فی العدۃ بلا نکاح عالما بحرمتہا لا تجب عدۃ اخری لانہ زنا، فی البزازیۃ طلقہا ثلاثا ووطئہا فی العدۃ مع العلم بالحرمۃ لا تستأنف العدۃ بثلاث حیض ویرجمان اذا علما بالحرمۃ ووجد شرائط الاحصان ولو کان منکرا طلاقہا لا تنقض العدۃ ولو ادعی الشبہۃ تستقبل الخ (رد المحتار ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۹ صفر ۷۵ھ

## طلاق بالکنایہ بائن کے بعد صحبت سے عدت مستأنفہ واجب ہے:

سوال: ایک شخص نے اپنی بیوی کو طلاق بائن دے کر اس سے ہمبستری کرلی تو عدت کس وقت سے شمار ہوگی؟ بینوا توجروا،

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

اگر طلاق بائن بلفظ کنایہ دی ہے تو ہمبستری کے وقت سے دوسری عدت واجب ہوگی اور دونوں عدتوں میں تداخل ہوگا، قال فی التنویر اذا وطئت المعتدۃ بشبہۃ وجبت عدۃ اخری و تداخلتا، وفی الشامیۃ تحت (قولہ بشبہۃ) وذلک کالموطوءۃ للزوج فی العدۃ بعد الثلاث بنکاح وکذا بدونہ اذا قال ظننت انہا تحل لی او بعد ما ابانہا بالفاظ الکنایۃ وتمامہ فی الفتح (الی ان قال) والصدر لم یجعل الطلاق علی مال والخلع کالثلاث وذکر انہ لو خالعہا ولو بمال ثم وطئہا فی العدۃ عالما بالحرمۃ تستأنف العدۃ لکل وطأۃ وتتداخل العدد الی ان تنقضی الاولی و بعدہ تکون الثانیۃ والثالثۃ عدۃ الوطء لا الطلاق حتی لا یقع فیہا طلاق آخر ولا تجب فیہا نفقۃ اھ وما قالہ الصدر ہو ظاہر ما قدمناہ آنفا عن الفتح حیث جعل الوطء بعد الابانۃ بالفاظ الکنایۃ من الوطء بشبہۃ ای لقول بعض الائمۃ بانہ لا یقع بہا البائن فاورث الخلاف فیہ شبہۃ (رد المحتار جلد ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۹ صفر ۷۵ھ

## عدتِ حاملہ:

سوال: ایک شخص نے اپنی بیوی کو حالتِ حمل میں طلاق دی، اب یہ عورت دوسرا نکاح کب کرسکے گی؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

اس کی عدت وضعِ حمل ہے، اس کے بعد دوسرا نکاح کرسکتی ہے، قال اللہ تعالیٰ وَاُولَاتُ الْاَحْمَالِ اَجَلُهُنَّ اَنْ يَّضَعْنَ حَمْلَهُنَّ، وفی شرح التنویر وفی حق الحامل مطلقا ولو امۃ اوکتابیۃ اومن زنا بان تزوج حبلیٰ من زنا ودخل بھا ثم مات اوطلقھا تعتد بالوضع جواھر الفتاوی وضع جمیع حملھا الخ (رد المحتار باب العدۃ) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۶ ذیقعدہ سنہ ۷۲ھ

## بچہ پیٹ میں مرگیا تو حکمِ عدت:

سوال: مطلقہ یا متوفی عنہا زوجہا کے پیٹ میں اگر بچہ سوکھ گیا ہو تو عدمِ وضعِ حمل کی صورت میں اس کی عدت کتنی مدت ہوگی؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

دوا یا آپریشن کے ذریعہ رحم کی صفائی کرائی جائے، اگر حمل چار ماہ یا زیادہ مدت کا تھا تو بطریق مذکور اسقاط سے عدت ختم ہوگئی، ورنہ تین حیض گذرنے پر عدت ختم ہوگی، قال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ وضع حملھا) ای بلا تقدیر بمدۃ سواء ولدت بعد الطلاق او الموت بیوم او اقل جوھرۃ والمراد بہ الحمل الذی استبان بعض خلقہ اوکلہ فان لم یستبن بعضہ لم تنقض العدۃ لان الحمل اسم لنطفۃ متغیرۃ فاذا کان مضغۃ اوعلقۃ لم تتغیر فلا یعرف کونھا متغیرۃ بیقین الا باستبانۃ بعض الخلق بحر عن المحیط وفیہ عنہ ایضا انہ لا یستبین الا فی مائۃ وعشرین یوما (رد المحتار ص ۶۵۶ ج ۲) اگر کسی طرح بھی رحم کی صفائی ممکن نہ ہو تو دفعِ ضرر کیلئے اس قول پر عمل کرنے کی گنجائش ہے کہ اکثر مدتِ حمل دو سال پورے کرنے کے بعد تین ماہ عدت گذارے، قال فی العلائیۃ ولو مات فی بطنھا ینبغی بقاء عدتھا الی ان ینزل او تبلغ حد الایاس نھر، وفی الشامیۃ (قولہ او تبلغ حد الایاس) یعنی فتعتد بالاشھر بعدہ وفیہ انہ مناف لقولہ تعالیٰ واولات الاحمال الآیۃ فتأمل ح قلت وفی حاشیۃ البحر للشیخ خیر الدین لا معنی للقول بالانقضاء مع وجودہ

لاشتغال الرحم به کذا فی کتب الشافعیة، قال الرملی فی شرح المنهاج ولو مات واستمر اکثر من اربع سنین لم تنقض الا بوضعه لعموم الآیة کما افتی به الوالد لامبالاة بتضررها بذلك وقال ابن قاسم فی حاشیة شرح المنهج، قال شیخنا الطبلاوی وقد افتی جماعة عصرنا بالتوقف علی خروجه والذی اقوله عدم التوقف اذا ایس من خروجه لتضررها بمنعها من التزوج اھ ولاشیء من قواعد نا یدفع ماقالوه فاعلم ذلك اھ ملخصا وبه ظهران المراد من قوله او تبلغ حد الایاس هو الایاس من خروجه وهل المراد منه نهایة حد الحمل وهو اربع سنین عند الشافعیة وسنتان عندنا او اعم من ذلك محتمل والذی ینبغی العمل بما قاله الجماعة لموافقته صریح الآیة (رد المحتار ص ۷۵۶ ج ۲) فقط واللّٰه تعالیٰ اعلم،

۲ر رجب سنہ ۸۶ھ

## معتدہ کرایہ مکان پر قادر نہ ہو تو اسے چھوڑ سکتی ہے:

سوال؛ زید اپنی زوجہ کو لے کر ایک دوسرے شہر میں بغرض روزگار کرایہ کے مکان میں قیام پذیر ہوا، کچھ عرصہ کے بعد زید کا انتقال ہو گیا، اب زید کی زوجہ اس کرایہ کے مکان میں عدت وفات پوری کر رہی ہے، مگر اس میں اتنا کرایہ دینے کی استطاعت نہیں، تو کیا اس سے کم کرایہ کے مکان یا مفت کے مکان میں منتقل ہونا اور اس کرایہ کے مکان کو چھوڑ کر جانا جائز ہوگا یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

اتنے کرایہ کی استطاعت نہ ہو تو قریب تر مکان میں جا سکتی ہے، قال فی التنویر وتعتدان فی بیت وجبت فیه الا ان تخرج او ینهدم المنزل او تخاف تلف مالها اولا تجد کراء البیت، وفی العلائیة فتخرج لاقرب موضع الیه (رد المحتار ص ۸۶۴ ج ۲)

فقط واللّٰه تعالیٰ اعلم

۲۲ر ذی قعدہ سنہ ۸۶ھ

## معتدۂ موت شوہر کا منہ دیکھنے کے لئے گھر سے نہیں نکل سکتی:

سوال؛ بکر کا انتقال اس کے بھائی کے گھر دوسرے محلہ میں ہوا، تو زوجۂ بکر شوہر متوفی کا منہ دیکھنے کے لئے دوسرے محلہ میں از روئے شرع جا سکتی ہے یا نہیں؟ جبکہ تجہیز و

تکفین کے بعد واپس شوہر کے مکان میں آکر عدتِ وفات پوری کرے، جبکہ زوجۂ بکر کو بکر کے مکان پر وفات کی خبر ہو چکی ہو، تو کیا وفات کی خبر سنکر بھی نکلنا جائز ہوگا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

معتدۂ موت کے پاس اگر نفقہ نہ ہو تو کسبِ معاش کی حاجت سے گھر سے نکل سکتی ہو، اسی طرح اس کے مال کی حفاظت کا کوئی ذریعہ نہ ہو تو اس کے لئے بقدرِ حاجت گھر سے نکل سکتی ہے، رات کا اکثر حصہ بہر کیف گھر میں گذارنا ضروری ہے، ضرورت مذکورہ کے سوا دن میں بھی گھر سے نہیں نکل سکتی، لہٰذا شوہر کا مُنہ دیکھنے کے لئے نکلنا جائز نہیں، قال فی شرح التنویر ومعتدۃ موت تخرج فی الجدیدین وتبیت اکثر اللیل فی منزلہا لان نفقتہا علیہا فتحتاج للخروج حتی لو کان عندھا کفایتہا صارت کالمطلقۃ فلا یحل لہا الخروج فتح وجوز فی القنیۃ خروجہا لاصلاح ما لابد لہا منہ کزراعۃ ولا وکیل لہا، و التفصیل فی الشامیۃ (رد المحتار ص ۷۷۴ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۲ ذی قعدہ ۸۶ھ

## سفر میں وجوب عدت:

سوال: عمر اپنی زوجہ کو ساتھ لے کر دوسرے شہر میں ہمشیرہ کے گھر بطور مہمان کے یا بغرض کاروبار کے آیا ہوا تھا، وہیں عمر کا انتقال ہو گیا، تو کیا عمر کی زوجہ عمر کی ہمشیرہ کے مکان پر عدتِ وفات پوری کرے یا تجہیز و تکفین کے بعد فوراً اس شہر میں چلی جائے جہاں پر خاوند کا مکان ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

اگر شوہر کا گھر جائے اقامت سے مسافتِ سفر سے کم ہو تو بیوی وہاں آکر عدت گذارے، اور مسافتِ سفر سے زیادہ ہو تو جائے اقامت ہی میں عدت پوری کرے، قال فی شرح التنویر ابانہا او مات عنہا فی سفر ولو فی مصر ولیس بینہا وبین مصرھا مدۃ سفر رجعت ولو بین مصرھا مدتہ (الی قولہ) تعتد ثمۃ ان لم تجد محرما اتفاقا وکذا ان وجدت عند الامام رحمہ اللہ تعالیٰ، (رد المحتار ص ۷۷۶ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۲ ذی قعدہ ۸۶ھ

## سوال مثل بالا:

سوال: ایک عورت ہندوستان گئی ہوئی ہے، بعد میں اس کے شوہر کا انتقال ہوگیا اب یہ عدت وہیں گذارے یا واپس آکر شوہر کے مکان پر؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اگر وایسی سفر میں اس کے ساتھ کوئی محرم نہیں تو وہیں عدت گذارے اور اگر محرم ہے تو قولِ امام رحمہ اللہ تعالیٰ کے مطابق وہیں عدت گذارنا لازم ہے، مگر صاحبین رحمہما اللہ تعالیٰ کے ہاں واپس آکر شوہر کے مکان پر عدت گزارے، بوقت ضرورت شدیدہ اس قول پر عمل کی گنجائش ہے، یہ تفصیل اس وقت ہے جبکہ وہاں قیام ممکن ہو، اگر وہاں کی حکومت مدتِ عدت تک قیام کی اجازت نہ دے تو بہرحال واپس آجائے، قال فی شرح التنویر ان مرت بما یصلح للاقامة کما فی البحر وغیرہ زاد فی النهر وبینه وبین مقصدها سفر او کانت فی مصر او قریة تصلح للاقامة تعتد ثمة ان لم تجد محرمًا اتفاقًا وکذا ان وجدت عند الامام رحمه الله تعالیٰ (رد المحتار ص ۸۶۲ ج ۲)

نقط واللہ تعالیٰ اعلم

غرۂ ربیع الآخر سنہ ۱۴۰۰ھ

## اسقاطِ حمل سے عدت ختم ہوجاتی ہے:

سوال: عدت والی عورت اگر اپنا حمل بذریعہ دوا ساقط کردے تاکہ عدت جلدی ختم ہوجائے تو عدت ختم ہوگی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اگر حمل چار ماہ یا اس سے زائد مدت کا ہو تو اس کے اسقاط سے عدت ختم ہوجائے گی، ورنہ اس کے بعد تین حیض گذرنے سے عدت ختم ہوگی، اس صورت میں اسقاط کے بعد اگر کم از کم تین روز خون آئے تو وہ بھی حیض شمار ہوگا، اس کے بعد مزید دو حیض پورے کرے، اور اگر تین روز سے کم خون آیا تو وہ حیض نہیں، لہٰذا اس کے بعد تین حیض گذرنے سے عدت پوری ہوگی، فی حیض العلائیة وسقط مثلث السین ای مسقوط ظهر بعض خلقه کید او رجل او اصبع او ظفر او شعر ولا یستبین خلقه الا بعد مائة وعشرین یومًا (الیٰ قوله) و تنقضی به العدة فان لم یظهر له شیء فلیس بشیء وفی الشامیة (قوله سقوط)

الذی فی البحر التعبیر بالساقط وھو الحق لفظاً ومعنیً اما لفظا فلان سقط لازم لایبنی منه اسم المفعول واما معنی فلان المقصود سقوط الولد سواء سقط بنفسه اواسقطه غیرہ ۔ (رد المحتار ص ۲۷۸ ج ۱) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۲ رمضان ۸۷ھ

## عدت ختم کرنے کے لئے اسقاطِ حمل:

سوال: جناب کا تحریر فرمودہ فتوی موصول ہوا، شکریہ! اس سے یہ معلوم ہوا کہ اگر دواء کے ذریعہ حمل ساقط کردیا تو عدت تو ختم ہے، مگر اس حمل کا ساقط کرنا تاکہ عدت ختم ہوجائے جائز بھی ہے یا نہیں؟ اور کسی قسم کا گناہ بھی ہوگا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

حمل پر چار ماہ گذرنے کے بعد اس کا اسقاط جائز نہیں، اس سے قبل جواز میں اختلاف ہے، راجح یہ ہے کہ بدون سخت مجبوری کے یہ بھی جائز نہیں، ولادت تک عدت میں کوئی ضرر نہیں، اگر اس میں ضرر ہوتا تو اللہ تعالیٰ ایسا مشکل حکم کیوں نازل فرماتے؟ ان کا تو ارشاد ہے کہ انہوں نے کوئی حکم ایسا نہیں دیا جس میں ضرر ہو، وَمَا جَعَلَ عَلَیْکُمْ فِی الدِّیْنِ مِنْ حَرَجٍ، لہٰذا اس غرض سے اسقاط جائز نہیں، فی حیض الشامیة معزیا لعقد الفرائد قالوا یباح لها ان تعالج فی استنزال الدم مادام الحمل مضغة اوعلقة ولم یخلق له عضو وقدروا تلک المدة بمائة وعشرین یوما وانما اباحوا ذلک لانه لیس بآدمی اھ (رد المحتار ص ۲۷۹ ج ۱)

وفی مهر العلائیة وقالوا یباح اسقاط الولد قبل اربعة اشهر ولو بلا اذن الزوج، وفی الشامیة قال فی النهر بقی هل یباح الاسقاط بعد الحمل نعم یباح مالم یتخلق منه شیء ولن یکون ذلک الا بعد مائة وعشرین یوما وهذا یقتضی انهم ارادوا بالتخلیق نفخ الروح والا فهو غلط لان التخلیق یتحقق بالمشاهدة قبل هذه المدة کذا فی الفتح واطلاقهم یفید عدم توقف جواز اسقاطها قبل المدة المذکورة علی اذن الزوج وفی کراهة الخانیة ولا اقول بالحل اذ المحرم لوکسر بیض الصید ضمنه لانه اصل الصید فلما کان یؤاخذ بالجزاء فلا اقل من ان یلحقها اثم هنا اذا اسقطت بغیر عذر اھ قال ابن وهبان ومن الاعذار ان ینقطع لبنها بعد ظهور الحمل ولیس لابی الصبی مایستأجر به الظئر ویخاف هلاکه، ونقل عن الذخیرة

لو ارادت الالقاء قبل مضی زمن ینفخ فیہ الروح ھل یباح لھا ذلک ام لا اختلفوا فیہ وکان الفقیہ علی بن موسیٰ یقول انہ یکرہ فان الماء بعد ما وقع فی الرحم مآلہ الحیاۃ فیکون لہ حکم الحیاۃ کما فی بیضۃ صید الحرم ونحوہ فی الظہیریۃ قال ابن وھبان فاباحۃ الاسقاط محمولۃ علی حالۃ العذر او انھا لا تأثم اثم القتل اھ وبما فی الذخیرۃ تبیّن انھم ما ارادوا بالتخلیق الا نفخ الروح وان قاضی خان مسبوق بما مر من التفقہ واللہ تعالیٰ الموفق اھ کلام النھر (رد المحتار ص ۴۱۲ ج ۲) وفی الحظر منھا قبیل باب الاستبراء وفی الذخیرۃ لو ارادت القاء الماء بعد وصولہ الی الرحم قالوا ان مضت مدۃ ینفخ فیہ الروح لا یباح لھا وقبلہ اختلف المشایخ فیہ والنفخ مقدر بمائۃ وعشرین یوما بالحدیث اھ قال فی الخانیۃ ولا اقول بہ لضمان المحرم بیض الصید لانہ اصل الصید فلا اقل من ان یلحقھا اثم وھذا لو بلا عذر اھ ویأتی تمامہ قبیل احیاء الموات واللہ تعالیٰ اعلم (رد المحتار ص ۲۶۴ ج ۵) وفی العلائیۃ قبیل احیاء الموات ویکرہ ان تسقی لاسقاط حملھا وجاز لعذر حیث لا یتصور، وفی الشامیۃ (قولہ ویکرہ الخ) ای مطلقا قبل التصور وبعدہ علی ما اختارہ فی الخانیۃ کما قدمناہ قبیل الاستبراء وقال الا انھا لا تأثم اثم القتل (قولہ وجاز لعذر) کالمرضعۃ اذا ظھر بھا الحبل وانقطع لبنھا ولیس لابی الصبی ما یستأجر بہ الظئر ویخاف ھلاک الولد قالوا یباح لھا ان تعالج فی استنزال الدم ما دام الحمل مضغۃ او علقۃ ولم یخلق لہ عضو وقدروا تلک المدۃ بمائۃ وعشرین یوما وجاز لانہ لیس بآدمی وفیہ صیانۃ الآدمی خانیۃ (قولہ حیث لا یتصور) قید لقولہ وجاز لعذر والتصور کما فی القنیۃ ان یظھر لہ شعر او اصبع او رجل او نحو ذلک (رد المحتار ص ۳۰۵ ج ۵) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۲ رشوال ۸۷ھ

## عدتِ ممتدۃ الطہر:

سوال: اگر کسی جوان عورت کو ماہواری بالکل نہ آتی ہو یا بہت طویل عرصہ کے بعد آتی ہو اور اس کو طلاق ہو جائے تو وہ عدت کیسے گزارے؟ کیا تین مہینے پورے کرنے سے عدت ختم ہو جائے گی یا شرعاً کوئی دوسرا طریقہ ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملھم الصواب

جس عورت کو شروع ہی سے حیض بالکل نہ آیا ہو اس کی عمر تیس سال ہو جانے پر وہ آیسہ شمار ہوگی، اور اگر حیض آنے کے بعد بالکل بند ہو گیا یا بہت مدت کے بعد آتا ہو تو یہ پچپن سال کی عمر ہونے پر آیسہ ہوگی، دونوں قسم کی آیسہ کی عدت تین مہینے ہے، مگر صورتِ ثانیہ میں یہ شرط کہ کم از کم چھ ماہ سے حیض بند ہو، یہ چھ ماہ کی مدت پچپن سال کی عمر پوری ہونے سے قبل گذر چکی ہو تو وہ بھی معتبر ہے، یعنی اس صورت میں پچپن سال پورے ہونے کے بعد تین ماہ گذرنے پر عدت پوری ہو جائے گی، دونوں قسم کے ایاس میں اگر عدت کے تین ماہ پورے ہونے سے قبل حیض جاری ہو گیا تو از سرِ نو عدت تین حیض پوری کرے، اگر سنِ ایاس سے قبل عدت کی نوبت آجائے تو بذریعہ علاج حیض جاری کر کے تین حیض عدت پوری کرے، اگر کسی علاج سے بھی حیض جاری نہ ہو تو بوقتِ ضرورت کسی مالکی قاضی سے ایک سال کی عدت کا فیصلہ کرایا جائے اگر مالکی قاضی میسر نہ ہو اور ضرورتِ شدیدہ ہو تو بدونِ قضاء بھی ایک سال کی عدت کا فتویٰ دیا جا سکتا ہے، قال فی العلائیۃ آیسۃ اعتدت بالاشہر ثم عاد دمھا علی جاری عادتھا او حبلت من زوج آخر بطلت عدتھا وفسد نکاحھا واستأنفت بالحیض لان شرط الخلیفۃ تحقق الایاس عن الاصل وذلک بالعجز الدائم الی الموت وھو ظاھر الروایۃ کما فی الغایۃ واختارہ فی الھدایۃ فتعین المصیر الیہ قالہ فی البحر بعد حکایۃ ستۃ اقوال مصححۃ واقرہ المصنف لکن اختار البہنسی ما اختارہ الشھید انھا ان رأتہ قبل تمام الاشہر استأنفت لا بعدھا قلت وھو ما اختارہ صدر الشریعۃ ومنلا خسرو والباقانی واقرہ المصنف فی باب الحیض و علیہ فالنکاح جائز وتعتد فی المستقبل بالحیض کما صححہ فی الخلاصۃ وغیرھا وفی الجوھرۃ والمجتبی انہ الصحیح المختار وعلیہ الفتویٰ وفی تصحیح القدوری وھذا التصحیح اولی من تصحیح الھدایۃ وفی النھر انہ اعدل الروایات وتمامہ فیما علقتہ علی الملتقی، والصغیرۃ لو حاضت بعد تمام الاشھر لا تستأنف الا اذا حاضت فی اثنائھا فتستأنف بالحیض کما تستأنف العدۃ بالشہور من حاضت حیضۃ او ثنتین ثم ایست تحرزا عن الجمع بین الاصل والبدل والایاس سنہ للرومیۃ وغیرھا خمس وخمسون عند الجمھور وعلیہ الفتویٰ وقیل الفتویٰ علی خمسین نھر وفی البحر عن الجامع صغیرۃ بلغت ثلاثین سنۃ ولم تحض حکم

بایاسها فی الشامیة (قوله وفی البحر عن الجامع الخ) یحتمل ان یکون مبنیا علی القول بتقدیره بثلاثین لکن ظاهر قوله ولم تحض انها لم یسبق لها حیض اصلا وهی الشابة التی بلغت بالسن ومر حکمها ویؤیده ما فی التاترخانیة عن الینابیع امرأة ما رأت الدم وهی بنت ثلاثین سنة مثلا رأت یوما دما لا غیر ثم طلقها زوجها قال لیست هی بآیسة وقال ابو جعفر تعتد بالشهور لانها من اللاتی لم یحضن وبه نأخذ اھ (تنبیه) هل یؤخذ بقولها انها بلغت سن الایاس کما یقبل قولها بالقبول بعد الصغر ام لابد من بینة لم ار من صرح به من علمائنا وینبغی الاول علی روایة التقدیر بمدة، اما علی روایة عدمه فالمعتبر اجتهاد الرأی کما مر تأمل (تتمة) وذکر فی الحقائق شرح المنظومة النسفیة فی باب الامام مالک ما نصه وعندنا ما لم تبلغ حد الایاس لا تعتد بالاشهر وحده خمس وخمسون سنة هو المختار لکنه یشترط للحکم بالایاس فی هذه المدة ان ینقطع الدم عنها مدة طویلة وهی ستة اشهر فی الاصح ثم هل یشترط ان یکون انقطاع ستة اشهر بعد مدة الایاس الاصح انه لیس بشرط حتی لو کان منقطعا قبل مدة الایاس ثم تمت مدة الایاس وطلقها زوجها یحکم بایاسها وتعتد بثلاثة اشهر هذا هو المنصوص فی الشفاء فی الحیض وهذه دقیقة تحفظ اھ ونقل هذه العبارة واقرها الشهاب احمد بن یونس الشلبی فی شرحه علی الکنز عن خط العلامة باکیر شارح الکنز غیر معزیة لاحد ونقلها ط عن السید الحموی (رد المحتار ص $\frac{۶۵۹}{ج۲}$)

وقال فی العلائیة والعدة فی حق من لم تحض حرة ام ام ولد لصغر بان لم تبلغ تسعا او کبر بان بلغت سن الایاس او بلغت بالسن وخرج بقوله ولم تحض الشابة الممتدة بالطهر بان حاضت ثم امتد طهرها فتعتد بالحیض الی ان تبلغ سن الایاس جوهرة وغیرها وما فی شرح الوهبانیة من انقضائها بتسعة اشهر غریب مخالف لجمیع الروایات فلا یفتی به کیف وفی نکاح الخلاصة لو قیل لحنفی ما مذهب الامام الشافعی رحمه الله تعالیٰ فی کذا وجب ان یقول قال ابو حنیفة رحمه الله تعالیٰ کذا نعم لو قضی مالکی بذلک نفذ کما فی البحر والنهر وقد نظمه شیخنا الخیر الرملی سالما من النقد فقال ؎

لمتد ة طهرا بتسعة اشهر ؛ وماعدة ان مالکی یقضی
ومن بعده لاوجه للنقض هکذا ؛ یقال بلانقض علیه ینظر

وفی الشامیة (قوله اوبلغت بالسن) ای خمس عشرة سنة ط عن العنایة ومثلها لوبلغت بالانزال قبل هذه المدة وقوله ولم تحض شامل لما اذا لم تر دما اصلا اورأت وانقطع قبل التمام قال فی البحر عن التاترخانیة بلغت فرأت یوما دما ثم انقطع حتی مضت سنة ثم طلقها فعدتها بالاشهر اھ وسیذکر الشارح عن البحر انها اذا بلغت ثلاثین سنة ولم تحض حکم بایا سها ویأتی بیانه (قوله بان حاضت) ای ثلاثة ایام مثلاً (قوله ثم امتد طهرها) ای سنة اواکثر بحر (قوله من انقضائها بتسعة اشهر) ستة منها مدة الایاس وثلاثة منها للعدة ورأیت بخط شیخ مشایخنا السائحانی ان المعتمد عند المالکیة انه لابد لوفاء العدة من سنة کاملة تسعة اشهر لمدة الایاس وثلاثة اشهر لانقضاء العدة قلت ولذا عبر فی المجمع بالحول (قوله فلا یفتی به) اعترض بانه قول مالک رحمه الله تعالیٰ والتقلید جائز بشرطه عدم التلفیق کما ذکره الشیخ حسن الشرنبلالی فی رسالة بل ومع التلفیق کما ذکره المنلا ابن فروخ فی رسالة قلت ماذکره ابن فروخ رده سیدی عبد الغنی فی رسالة خاصة والتقلید وان جاز بشرطه فهو للعامل لنفسه لا للمفتی لغیره فلا یفتی بغیر الراجح فی مذهبه لما قدمه الشارح فی رسم المفتی بقوله وحاصل ماذکره الشیخ قاسم فی تصحیحه انه لا فرق بین المفتی والقاضی الا ان المفتی مخبر عن الحکم والقاضی ملزم به وان الحکم والفتیا بالقول المرجوح جهل وخرق للاجماع وان الحکم الملفق باطل بالاجماع وان الرجوع عن التقلید بعد العمل باطل اتفاقا الخ وقدمنا الکلام علیه هناک فافهم (قوله وجب ان یقول الخ) هذا مبنی علی قول بعض الاصولیین لا یجوز تقلید المفضول مع وجود الفاضل وبنی علی ذلک وجوب اعتقاد ان مذهبه صواب یحتمل الخطأ وان مذهب غیره خطأ یحتمل الصواب فاذا سئل عن حکم لایجیب الا بما هو صواب عنده فلا یجوز ان یجیب بمذهب الغیر وقدمنا فی دیباجیة الکتاب تمام الکلام علی ذلک (قوله نعم لوقضی مالکی بذلک نفذ) لانه مجتهد فیه

وهٰذا کلہ رد علی ما فی البزازیة قال العلامة والفتوی فی زماننا علی قول مالک رحمہ اللہ تعالیٰ وعلی ما فی جامع الفصولین لو قضی قاض بانقضاء عدتہا بعد مضی تسعة اشہر نفذ اھ لان المعتمد ان القاضی لایصح قضاؤہ بغیر مذہبہ خصوصا قضاة زماننا (قولہ لممتدة) بالتنوین ونصب طہرا علی التمییز ط (قولہ وفاعدة) بقصر وفا للضرورة وہو مبتدأ خبرہ قولہ بتسعة اشہر والجملة دلیل جواب الشرط الذی ہو ان مالکی یقدر یعنی ان حکم القاضی المالکی بتقدیر التسعة اشہر لممتدة الطہر کان ہٰذا المقدار عدتہا ومن بعدہ ای من بعد قضاء القاضی المالکی بہٰذا المقدار لاوجہ لنقض القاضی الحنفی حکمہ لانہ نص مجتہد فیہ نقضاؤہ رفع الخلاف اھ ح وفی بعض النسخ ان مالکی یقرر بالراء لکن قد علمت ان المعتمد عند المالکیة تقدیر المدة بحول ونقلہ ایضا فی البحر عن المجمع معزیا لمالک رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ ھکذا یقال) یعنی ینبغی ان یقال مثل ہٰذا القول الخالی من نقد واعتراض ینظر بہ علیہ لا کما قال بعضہم من انہ یفتی بہ للضرورة اھ ح قلت لکن ہٰذا ظاہر اذا امکن قضاء مالکی بہ او تحکیمہ اما فی بلاد لا یوجد فیہا مالکی یحکم بہ فالضرورة متحققة وکان ہٰذا وجہ ما مر عن البزازیة والفصولین فلا یرد قولہ فی النہر انہ لا داعی الی الافتاء بقول نعتقد انہ خطأ یحتمل الصواب مع امکان الترافع الی مالکی یحکم بہ اھ تأمل ولہٰذا قال الزاہدی وقد کان بعض اصحابنا یفتون بقول مالک رحمہ اللہ تعالیٰ فی ہٰذہ المسألة للضرورة اھ ثم رأیت ما بحثتہ بعینہ ذکرہ محشی مسکین عن السید الحموی وسیأتی نظیر ہٰذہ المسألة فی زوجة المفقود حیث قیل انہ یفتی بقول مالک رحمہ اللہ تعالیٰ انہا تعتد عدة الوفاة بعد مضی اربع سنین (رد المحتار ص ۶۵۳ ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۵ رجب سنہ ۸۷ھ

## نامرد سے خلوة صحیحہ کے بعد عدت اور مہر کامل واجب ہے:

سوال: شاکرہ کا نکاح زید سے ہوا، میاں بیوی دونوں ایک جگہ تنہائی میں جمع بھی ہوئے مگر زید کے نامرد ہونے کی وجہ سے مباشرت کی نوبت نہیں آئی، طلاق کے بعد شاکرہ پر عدت

ہو کہ نہیں؟ اور زید کے ذمہ مہر کی رقم کُل ہے یا کچھ کم؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملهم الصواب

زید پر کُل مہر واجب ہے اور طلاق کے بعد شاکرہ پر عدت واجب ہوگی، قال فی التنویر والخلوۃ بلا مانع (الیٰ قولہ) کالوطء ولو مجبوبا او عنینا او خصیا فی ثبوت النسب وتأکد المهر والنفقۃ والسکنی والعدۃ الخ (رد المحتار ص۳۷۰ ج۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

غرہ ذی الحجہ سنہ ۹۲ھ

## عورت اپنے رہائشی مکان میں عدت گزارے:

سوال: زید اپنے گھر سے دوسرے شہر میں بغرض کاروبار مع اہل وعیال کے کرایہ کے عارضی مکان میں رہنے لگا، یہاں زید کا انتقال ہوگیا، تو عورت اپنے خاوند کے مکان پر دوسرے شہر میں جہاں سے زید آیا تھا وہاں جاکر عدت پوری کرے یا یہاں پر ہی خواہ اسی مکان میں یا یہاں سے دوسرے محلہ میں اپنے والدین یا رشتہ دار کے مکان میں عدتِ وفات پوری کرے، شرعاً کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملهم الصواب

اسی عارضی مکان میں عدت گزارنا واجب ہے، قال فی العلائیۃ وتعتدان ای معتدۃ طلاق وموت فی بیت وجبت فیه، وفی الشامیۃ هو ما یضاف الیهما بالسکنی قبل الفرقۃ ولو غیر بیت الزوج (رد المحتار ص۸۶۴ ج۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۸ محرم سنہ ۹۳ھ

## عدت میں سفر جائز نہیں:

سوال: ایک بزرگ جن کا حلقۂ متوسلین دور دراز پھیلا ہوا ہے ان کے دو حرم سرائے تھیں، ایک لاولد اور دوسری سے دو صاحبزادے ۹ اور ۵ سال کے، باقی صاحبزادیاں ہیں ہر دو اہلیہ مختلف شہروں میں سکونت پذیر ہیں، اب وہ بزرگ صاحب کی وفات کے بعد عدت اپنے اپنے گھروں میں بسر کر رہی ہیں، حضرت صاحب کے خدام نے مختلف امور، انتخابِ جانشین، انتظام وانصرامِ جائداد، پسماندگان کے بارے میں معاش کا بندوبست، اور اس قسم کے دوسرے مسائل طے کرنے کے لئے ایک اجتماع مقرر کیا ہے، جس کی اطلاع حلقۂ مریدین میں کردی گئی ہے، یہ اجتماع اسی شہر میں رکھا گیا ہے جہاں حضرت صاحب کی اولاد والی

اہلیہ رہتی ہیں، اور حضرت صاحب کے مزار کے علاوہ ان کی زیر تعمیر مسجد اور جاری کردہ مدرسہ واقع ہیں، متوسلین کی خواہش ہے کہ بڑی اہلیہ صاحبہ بھی اس مقام پر تشریف لے آئیں، تاکہ زیر غور امور کے متعلق ان سے مشاورت کی جاسکے، ایسا نہ ہو کہ کسی امر کا اُن کی مرضی کے خلاف فیصلہ ہو جائے جس سے اُن کا نقصان ہو، یا بعد میں تنازعات کھڑے ہو جائیں، کیا ایسی صورت میں بڑی اہلیہ صاحبہ دوران عدت اس مقام پر جاسکتی ہیں یا نہیں؟ جبکہ وہ مقام کم و بیش سو میل دور ہے، بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

معتدۂ موت اپنے معاشی انتظام کے لئے دن میں اور رات کے کچھ حصہ میں اپنے گھر سے نکل سکتی ہے، رات کا اکثر حصہ اپنے مکان میں گذارنا واجب ہے، مگر اس کے لئے بقدر سفر شرعی = ۷۵ ر ۹۸ کلومیٹر مسافت طے کرنا جائز نہیں، مسافت سفر شرعی کی تحقیق میرے رسالہ "القول الاظہر فی تحقیق مسافۃ السفر" میں ہے، یہ رسالہ الگ بھی شائع ہوا ہے اور احسن الفتاویٰ جلد ۴ میں بھی، صورتِ سوال میں مقامِ فیصلہ تک سفرِ شرعی ہے، اس لئے وہاں جانا جائز نہیں، سفرِ شرعی سے کم فاصلہ پر اجتماع رکھیں تو وہاں جا سکتی ہیں، وہ بھی اس شرط سے کہ نہ جانے کی صورت میں ان کو مالی نقصان کا خطرہ ہو، اور کوئی ایسا قابلِ اعتماد شخص بھی موجود نہ ہو جو اجتماع میں اُن کی نمائندگی کر سکے، اس لئے خود جانے کی ضرورت ہو، اور دن میں جائیں رات کا اکثر حصہ اپنے گھر میں گذاریں، قال فی شرح التنویر ومعتدۃ موت تخرج فی الجدیدین وتبیت اکثر اللیل فی منزلها لان نفقتها علیها فتحتاج للخروج حتی لو کان عندها کفایتها صارت کالمطلقۃ فلا یحل لها الخروج فتح، وجوز فی القنیۃ خروجها لاصلاح ما لابد لها منه کزراعۃ ولا وکیل لها (رد المحتار ص ۶۷۲ ج ۲) وفیه او کانت فی مصر او قریۃ تصلح للاقامۃ تعتد ثمۃ ان لم تجد محرما اتفاقا وکذا ان وجدت عند الامام رحمه الله تعالیٰ (رد المحتار ص ۶۷۶ ج ۲) وفی الخانیۃ المعتدۃ لا تسافر لحج ولا لغیره ولا یسافر بها زوجها عندنا (الخانیۃ علی هامش الهندیۃ ص ۵۵۴ ج ۱) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۳ ر شوال سنہ ۹۳ھ

## معتدۂ موت کو تنہائی سے سخت وحشت ہو تو مکان بدل سکتی ہے:

سوال: معتدۂ موت اپنے شوہر کے مکان میں عدت گذارنے سے معذور ہے، اکیلی ہے اور کوئی اس کے ساتھ نہیں رہ سکتا، آیا کسی اور مکان میں عدت گذار سکتی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

اگر تنہائی کی وجہ سے جان یا عزت یا مال پر خطرہ ہو یا اکیلی ہونے کی وجہ سے سخت وحشت ہوتی ہو تو دوسرے کسی قریبی مکان میں عدت گزار سکتی ہے، قال فی شرح التنویر و تعتدان ای معتدۃ طلاق وموت فیه ولا یخرجان منه الا ان تخرج او یتهدم المنزل او تخاف انهدامه او تلف مالها او لا تجد کراء البیت ونحو ذلک من الضرورات فتخرج لاقرب موضع الیه وفی الطلاق الی حیث شاء الزوج، وفی الشامیة (قوله ونحو ذلک) منه ما فی الظهیریة لو خافت باللیل من امر المیت والموت ولا احد معها لها التحول والخوف شدید او الا فلا (رد المحتار ص۶۷۴ ج۲) فقط والله تعالیٰ اعلم،

۳ر جمادی الاولی سنہ ۹۴ھ

## معتدہ کا علاج کے لئے نکلنا:

سوال: معتدہ کے لئے ڈاکٹر کے پاس جا کر دوا لانا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملهم الصواب

اگر ڈاکٹر کو گھر پر نہ بلایا جا سکتا ہو اور مرض شدید ہو تو ایسی مجبوری میں ڈاکٹر کے پاس جانا جائز ہے، قال فی شرح التنویر وتعتدان ای معتدۃ طلاق وموت فی بیت وجبت فیه ولا یخرجان منه الا ان تخرج او یتهدم المنزل او تخاف انهدامه او تلف مالها او لا تجد کراء البیت ونحو ذلک من الضرورات، وفی الشامیة (قوله ونحو ذلک) منه ما فی الظهیریة لو خافت باللیل من امر المیت والموت ولا احد معها لها التحول والخوف شدید او الا فلا (رد المحتار ص۶۷۴ ج۲) فقط والله تعالیٰ اعلم،

۲۱ر ذی الحجہ سنہ ۹۴ھ

## متعدد مکانوں کے مشترک صحن میں جانا:

سوال: ایک جگہ دس بارہ مکان ملے ہوتے ہیں، پھر ان سب کے لئے نکلنے کا ایک بڑا دروازہ ہے، یعنی مکانات سے الگ سب کا ایک دروازہ ہے، اس محلہ کی قلعہ نما شکل ہے، اگر ان میں سے کسی مکان میں موت ہو جائے تو کیا عدت والی عورت دوسرے مکان میں اور باہر مشترک صحن میں جا سکتی ہے؟

بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

دوسرے مکان میں اور مشترک صحن میں جانا جائز نہیں، البتہ یہ سب مکان اسی عورت کے شوہر کی ملک ہوں تو ان میں سے جس مکان میں چاہے جا سکتی ہے، اور صحن میں جانا بھی جائز ہے، قال فی التنویر ولا تخرج معتدۃ رجعی وبائن لوحرۃ مکلفۃ من بیتہا اصلاً، وفی الشرح لالیلاً ولا نہاراً ولا الی صحن دار فیہا منازل لغیرہ ولو باذنہ لانہ حق اللہ تعالیٰ، وفی الشامیۃ (قولہ وفیہا منازل لغیرہ) ای غیر الزوج بخلاف ما اذا کانت لہ فان لہا ان تخرج الیہا وتبیت فی ای منزل شاءت لانہا تضاف الیہا بالسکنیٰ زیلعی (رد المحتار ص ۶۲۳ ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۸ جمادی الاولیٰ سنہ ۹۵ھ

## عدت میں بضرورت کنگھی کرنا جائز ہے:

سوال: معتدہ کے سر میں جوئیں پڑ جائیں تو بالوں میں تیل لگا کر باریک دندانوں کی کنگھی کے سوا جوئیں نہیں نکلیں گی، شرعاً کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

ایسی ضرورت کے موقع میں معتدہ کو بالوں میں تیل لگا کر باریک دندانے کی کنگھی استعمال کرنا جائز ہے، بلا ضرورت کشادہ دندانوں والی کنگھی بھی جائز نہیں، قال فی شرح التنویر تحد (الی قولہ) بترک الزینۃ بحلی او حریر او امتشاط بضیق الاسنان (الی قولہ) الا بعذر راجع للجمیع اذ الضرورات تبیح المحظورات، وفی الشامیۃ (قولہ ضیق الاسنان) فلہا الامتشاط باسنان المشط الواسعۃ ذکرہ فی المبسوط وبحث فیہ فی الفتح لکن یأتی عن الجوھرۃ تقییدہ بالعذر ثم قال تحت (قولہ راجع للجمیع) او تشتکی رأسہا فتدھن وتمشط بالاسنان الغلیظۃ المتباعدۃ من غیر ارادۃ الزینۃ لان ھٰذا تداو لا زینۃ (رد المحتار ص ۸۷۰ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۷ رمضان سنہ ۹۵ھ

## نکاح باطل میں عدت نہیں:

سوال: مسماۃ حسنیٰ کی شادی نور بشر سے ہوئی، اس سے ایک لڑکا پیدا ہوا، ایک سال کے بعد نور بشر معاشی ضرورت کے پیش نظر پردیس چلا گیا، اور گھر والوں کو خط و کتابت سے

سے محروم رکھا، حُسنیٰ ساس سُسر کے پاس رہ کر زندگی کے دن کاٹ رہی تھی، کہ لڑکا مرض نہانا میں مبتلا ہوگیا، (نہانا بچوں کی مخصوص بیماری کا نام ہے) واضح ہو کہ حسنیٰ کے والدین، بہن بھائی یا دیگر خاص رشتہ دار کوئی بھی نہیں، صرف ایک پھوپھی ہے، لڑکے کے علاج کی غرض سے حسنیٰ پھوپھی کے پاس گئی، ہفتہ عشرہ رہی، پھوپھی نے دباؤ ڈالا کہ تمہارا خاوند سال بھر سے غائب ہے اور ساس سُسر کے پاس کب تک زندگی گنواتی رہوگی؟ مناسب ہے کہ میرے لڑکے سے عقد کرلو، دباؤ سے جب کام نہیں چلا تو تشدد سے کام لیا، اور دیگر حربے استعمال کئے، بالآخر اپنے لڑکے سے حُسنیٰ کا عقد کرادیا، چند روز بعد نور بشر کا خط آیا، پھر چند مہینے کے بعد وہ خود بھی آگیا، تو حُسنیٰ اپنی مرضی سے بچہ کو لے کر نور بشر کے ہاں آگئی، پس از روئے شرع حُسنیٰ نور بشر کی بیوی ٹھہرے گی یا نہیں؟ اور نور بشر کے لئے کیا لازم ہوگا؟ نور بشر کے سفر کی مدت تقریباً دو سال ہوگی، بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

حُسنیٰ کا نکاح نور بشر سے بدستور قائم ہے، دوسرا نکاح باطل ہے، لہٰذا حُسنیٰ پر عدت واجب نہیں، اور اگر دوسرے نکاح سے کوئی بچہ پیدا ہو تو وہ بھی پہلے شوہر کا شمار ہوگا، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۵ رصفر ۹۸ھ

## بحالتِ عدت ہسپتال میں رہنا:

ہندہ نے ڈاکٹر سے پیٹ کا آپریشن کرایا، جبکہ آپریشن اشد ضروری تھا، اب ہندہ کا شوہر مرگیا، ہندہ ہسپتال میں زیرِ علاج ہے، تو وہ عدتِ وفات کس طرح پوری کرے؟ اور کہاں پوری کرے؟ اور اگر ہندہ گھر آجائے اور زخموں میں پیپ پڑجائے تو ایسی حالت میں دورانِ عدت پھر ڈاکٹر کے پاس جاکر مرض بتانا اور دکھانا ہندہ کو جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

جب تک ہسپتال میں رہنا اشد ضروری ہو وہاں رہے، اس کے بعد شوہر کے مکان میں آجائے، پھر ہسپتال میں جاکر ڈاکٹر کو دکھلانے کی سخت ضرورت پیش آئے تو ایسی مجبوری میں ہسپتال جانا جائز ہے، قال فی العلائیۃ وتعتدان ای معتدۃ طلاق وموت فی بیت وجبت فیہ ولا یخرجان منہ الا ان تخرج او یتہدم المنزل او تخاف انہدامہ او تلف

مالها اولا تجد کراء البیت ونحو ذلک من الضرورات، وفی الشامیة (قوله ونحو ذلک) منه ما فی الظهیریة لو خافت باللیل من امر المیت والموت ولا احد معها لها التحول والخوف شدید اوالا فلا (رد المحتار ص ۲۷۶ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۷ ربیع الاول سنہ ۹۸ھ

## صغیرہ کو عدت میں حیض آگیا:

سوال: ایک نابالغہ مطلقہ لڑکی کی عدت بالاشہر شروع ہوئی، مگر تین ماہ مکمل ہونے سے قبل اسے حیض آنا شروع ہوگیا، کیا اب یہ عدت بالاشہر مکمل کرے یا نئے سرے سے تین حیض پورے ہونے تک عدت رہے گی؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

تیسرا مہینہ پورا ہونے سے خواہ ایک ہی منٹ پہلے حیض آگیا تو نئے سرے سے حیض سے عدت شمار کرے اور تین حیض پورے کرے، قال فی العلائیة والصغیرة لو حاضت بعد تمام الاشہر لا تستأنف الا اذا حاضت فی اثنائہا فتستأنف بالحیض، وفی الشامیة (قولہ فی اثنائہا) ای قبل تمامہا ولو بساعة ط (رد المحتار ص ۸۵۸ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

غرۃ ربیع الآخر سنہ ۹۸ھ

## اثناء عدت میں حیض بند ہوگیا:

سوال: ایک مطلقہ عورت کی عدت بالحیض شروع ہوئی، مگر تین حیض مکمل ہونے سے پہلے اس کا دم حیض بند ہوگیا، اب یہ عورت عدت کیسے پوری کرے؟ اگر دو حیض آنے کے بعد حیض بند ہوگیا تو کیا اب صرف ایک مہینہ گزر جانے سے اس کی عدت ختم ہو جائے گی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

اگر یہ عورت سن ایاس کو پہنچ چکی ہے تو نئے سرے سے عدت بالاشہر پوری کرے، مگر چونکہ انقطاع حیض کے بعد چھ ماہ گزرنے کے بعد حکم ایاس ہوتا ہے، اس لئے چھ ماہ کے بعد مزید تین ماہ عدت کے ہوں گے، اگر سن ایاس کو نہیں پہونچی تو تیسرے حیض کا انتظار کرے، سن ایاس پچپن سال ہے، بشرطیکہ انقطاع دم کے بعد چھ ماہ گزر جائیں، یعنی حکم ایاس کے لئے دو شرطیں ہیں، ایک پچپن سال کی عمر ہونا، اور دوسری انقطاع حیض پر چھ ماہ گزرنا، یہ چھ ماہ پچپن سال

کے بعد گذرنا ضروری نہیں بلکہ اگر پچپن سال کی عمر سے قبل انقطاعِ حیض پر چھ ماہ گذر گئے تو پچپن سال کی عمر ہونے پر حکم ایاس لگایا جائے گا، قال فی شرح التنویر والصغیرۃ لو حاضت بعد تمام الاشہر لا تستأنف الا اذا حاضت فی اثنائہا فتستأنف بالحیض کما تستأنف العدۃ بالشہور من حاضت حیضۃ او ثنتین ثم ایست تحرزاً عن الجمع بین الاصل والبدل والایاس سنہ للرومیۃ وغیرہا خمس وخمسون عند الجمہور وعلیہ الفتوٰی، وقال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ (تتمۃ) ذکر فی الحقائق شرح المنظومۃ النسفیۃ فی باب الامام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ ما نصہ وعندنا ما لم تبلغ حد الایاس لا تعتد بالاشہر وحدہ خمس وخمسون سنۃ ہو المختار لکنہ یشترط للحکم بالایاس فی ہذہ المدۃ ان ینقطع الدم عنہا مدۃ طویلۃ وہی ستۃ اشہر فی الاصح ثم ہل یشترط ان یکون انقطاع ستۃ اشہر بعد مدۃ الایاس الاصح انہ لیس بشرط حتی لو کان منقطعاً قبل مدۃ الایاس ثم تمت مدۃ الایاس وطلقہا زوجہا یحکم بایاسہا وتعتد بثلاثۃ اشہر ہذا ہو المنصوص فی الشفاء فی الحیض وہذہ دقیقۃ تحفظ اھ ونقل ہذہ العبارۃ واقرہا الشہاب احمد بن یونس الشلبی فی شرحہ علی الکنز عن خط العلامۃ باکبر شارح الکنز غیر معزیۃ لاحد ونقلہا ط عن السید الحموی (رد المحتار ص ۶۵۹ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

غرۃ ربیع الآخر سنہ ۹۸ھ

## بعد البلوغ حیض نہ آئے تو عدت تین ماہ ہے:

سوال: ایک عورت کو سن بلوغ سے لے کر تا وقتِ طلاق حیض نہیں آیا، بوقتِ طلاق تقریباً چالیس سال عمر ہے، اب یہ عورت عدت کیسے گذارے؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

اس کی عدت تین ماہ ہے، قال فی التنویر والعدۃ فی من لم تحض لصغر او کبر او بلغت بالسن ولم تحض ثلاثۃ اشہر، وفی الشامیۃ (قولہ او بلغت بالسن) ای خمس عشرۃ سنۃ ط عن العنایۃ ومثلہا لو بلغت بالانزال قبل ہذہ المدۃ (قولہ ولم تحض) شامل لما اذا لم تر دما اصلا او رأت وانقطع قبل التمام، قال فی البحر عن التاترخانیۃ بلغت فرأت یوماً دماً ثم انقطع حتی مضت سنۃ ثم طلقہا

نعد تمامہا بالاشہر اھ (رد المحتار ص ۶۵۳ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۳ ربیع الآخر سنہ ۹۸ھ

## کسی سے ذہنی اذیت کی وجہ سے مکان بدلنا جائز نہیں:

سوال: شوہر کے مرجانے کے بعد بیوہ عورت جو کہ حاملہ ہے سسرال میں اپنے کو غیر محفوظ جانتی ہے اور اس کے ساتھ دشنام طرازی و ایذاء رسانی ہوتی ہے، تو کیا وہ اپنے والدین کے ہاں جا کر عدت کے بقیہ دن پورے کر سکتی ہے؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملہم الصواب

سسرال وغیرہ کی طرف سے اس قسم کی اذیت کی بناء پر عدت ختم ہونے سے قبل شوہر کے مکان سے نکلنا جائز نہیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۸ جمادی الآخرہ سنہ ۹۹ھ

## خلوتِ فاسدہ میں عدت واجب ہے:

سوال: اگر کسی نے خلوتِ فاسدہ کے بعد طلاق دیدی تو بیوی پر عدت واجب ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملہم الصواب

عدت واجب ہے، کما فی عدۃ العلائیۃ ان وطئت ولو حکما کالخلوۃ ولو فاسدۃ (رد المحتار ص ۶۵۴ ج ۲) وفی المہر منہا وتجب العدۃ فی الکل ای کل انواع الخلوۃ ولو فاسدۃ، وفی الشامیۃ ھذا فی النکاح الصحیح اما النکاح الفاسد لاتجب العدۃ فی الخلوۃ فیہ بل بحقیقۃ الدخول فتح (رد المحتار ص ۳۷۳ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۸ جمادی الآخرہ سنہ ۹۹ھ

## عدت میں پان کھانا:

سوال: عدت کے اندر عورت پان کھا سکتی ہے یا نہیں؟ جبکہ پان کھانے کی عادی ہو، بغیر کھائے مشکل سے رہا جائے، خواہ عدت طلاق کی ہو یا موت کی؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملہم الصواب

طلاق رجعی کی عدت میں جائز ہے، طلاق بائن اور موت کی عدت میں جائز نہیں، البتہ

بدون کتھ والائچی ولونگ وغیرہ کے کھا سکتی ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۳ رجمادی الآخرہ سنہ ۱۴۰۰ھ

## بائنہ شوہر کے ساتھ عدت کیسے گذارے؟ :

سوال : اگر کوئی شخص اپنی بیوی کو ایک ہی مرتبہ میں تین طلاق دیدیتا ہے یا طلاق بائن دیتا ہے تو ایسی صورت میں عورت کو اپنے خاوند کا مکان اُسی وقت چھوڑ کر کسی دوسری جگہ چلی جانا ضروری ہے یا اسی مکان میں رہ کر عدت کے دن گذارنا ضروری ہے ؟

سُنا ہے کہ قرآن پاک کا حکم ہے کہ مطلقہ عورت کو اسی مکان میں عدت کے دن گذارنا ضروری ہے، مگر ایسی صورت میں جبکہ اس گھر میں مذکورہ دونوں میاں بیوی ہی رہتے تھے، اور بعد طلاق کے بھی یہ دونوں ہی مکان میں رہیں گے، تو کیا یہ دونوں اکیلے گھر میں رہ سکتے ہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

عورت اسی مکان میں عدت گذارے مگر میاں بیوی کے درمیان کوئی حائل یعنی پردہ وغیرہ کرنا ضروری ہے، تاکہ خلوت میں دونوں کا اجتماع نہ ہو، اگر ایک مکان میں رہنے سے گناہ میں ابتلاء کا اندیشہ ہو تو کوئی ایسی عورت ساتھ رہے جو دونوں کو الگ رکھنے پر قادر ہو اگر ایسا نہ ہوسکے تو شوہر پر واجب ہے کہ عدت ختم ہونے تک اُس مکان کو چھوڑ دے، کسی دوسرے مکان میں رہے اگر اس کو اس پر مجبور نہ کیا جاسکتا ہو تو بیوی یہ مکان چھوڑ کر کسی دوسرے مکان میں عدت گذارے، قال فی شرح التنویر ولابد من سترۃ بینھما فی البائن لئلا یختلی بالاجنبیۃ ومفادہ ان الحائل یمنع الخلوۃ المحرمۃ وان ضاق المنزل علیھما اوکان الزوج فاسقا فخروجہ اولی لان مکثھا واجب لامکثہ ومفادہ وجوب الحکم بہ ذکرہ الکمال وحسن ان یجعل القاضی بینھما امرأۃ ثقۃ ترزق من بیت المال بحرعن تلخیص الجامع قادرۃ علی الحیلولۃ بینھما وفی المجتبیٰ الافضل الحیلولۃ بستر ولو فاسقا فبامرأۃ، وفی الشامیۃ (قولہ ومفادہ) ای مفاد التعلیل بوجوب مکثھا وجوب الحکم بہ ای بخروجہ عنھا وقولھم وخروجہ اولیٰ لعل المراد انہ ارجح کما یقال اذا تعارض محرم ومبیح فالمحرم اولیٰ اوارجح فانہ یراد الوجوب فتح (قولہ فی المجتبیٰ الخ) حیث قال والافضل ان یحال بینھما فی البیتوتۃ بستر الا ان یکون فاسقا فیحال بامرأۃ ثقۃ وان تعذر فلتخرج ھی وخروجہ اولیٰ اھ ملخصا وفیہ مخالفۃ لما مر فان السترۃ لابد منھا کما عبر

المصنف تبعا للهدایۃ وھو الظاھر لحرمۃ الخلوۃ بالاجنبیۃ (رد المحتار ص۶۲۵ ج۲)
فقط واللہ تعالیٰ اعلم
۶ رجب سنہ ۱۴۰۰ھ

## عدت میں مہینے شمار ہوں گے یا دن؟:

سوال: عدۃ الموت دنوں سے شمار ہوگی یا مہینوں سے؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملہم الصواب

اگر شوہر قمری مہینہ کی پہلی تاریخ میں فوت ہوا ہے تو مہینوں سے شمار ہوگی ورنہ دنوں کے حساب سے ایک سو تیس دن شمار ہوگی، قال فی الھندیۃ ولو طلق امرأتہ وقت العصر من اول یوم من الشھر وھی ممن تعتد بالاشھر تعتبر عدتھا بالاھلۃ ومضی بعض الیوم لا یوجب تکملۃ بالایام بخلاف الیوم الثانی والثالث کذا فی الفتاویٰ الصغریٰ (عالمگیریۃ ص۵۲۷ ج۱) وفی العلائیۃ (ثلاثۃ اشھر) بالاھلۃ لو فی الغرۃ والا فبالایام بحر وغیرہ وفی الشامیۃ (قولہ والا فبالایام) فی المحیط اذا اتفق عدۃ الطلاق والموت فی غرۃ الشھر اعتبرت الشھور بالاھلۃ وان نقصت عن العدد وان اتفق فی وسط الشھر فعند الامام یعتبر بالایام فتعتد فی الطلاق بتسعین یوما وفی الوفاۃ بمائۃ وثلاثین وعندھما یکمل الاول من الاخیر وما بینھما بالاھلۃ (رد المحتار ص۵۰۹ ج۳) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۳ صفر سنہ ۹۸ھ

## بوجہ اختلاف بیوی میکہ چلی گئی تو عدت کہاں گذارے؟:

سوال: زینب اپنے خاوند سے جھگڑا کرکے اپنے والد کے مکان پر چلی گئی، عرصہ ڈیڑھ سال کا ہوگیا مگر زینب کا والد اپنے داماد کے ہمراہ زینب کو روانہ نہیں کرتا، اگر زینب کا شوہر طلاق دیدے یا اس کا انتقال ہوجائے تو عدت خاوند کے مکان پر گذارنا واجب ہے یا اپنے والد کے مکان پر؟ اگر والد کے مکان پر عدت گذارنا واجب ہے تو طلاق کی عدت کا نفقہ شوہر پر واجب ہوگا یا نہیں؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملہم الصواب

اس بارہ میں کوئی صریح جزئیہ نظر سے نہیں گذرا، قاعدہ یہ ہے کہ بوقت موت یا طلاق

جس مکان میں بیوی کی مستقل سکونت ہو اسی میں عدت گذارنا واجب ہے، اگر میکہ وغیرہ میں کہیں ملنے گئی اور اس حال میں عدت واجب ہوگئی تو وہاں سے واپس آکر اپنے مکان میں عدت گذارے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر بیوی کا میکہ میں قیام عارضی تھا یعنی حالات درست ہونے پر شوہر کے پاس آنے کا ارادہ تھا تو عدت شوہر کے مکان میں گذارے، اور اگر اس کا شوہر کے پاس نہ جانے کا قطعی فیصلہ تھا تو میکہ ہی میں عدت گذارے، اس صورت میں عدتِ طلاق کا نفقہ شوہر پر واجب نہیں، اس لئے کہ بیوی نے طلاق سے پہلے نشوز کرکے خود ہی نفقہ ساقط کر دیا ہے اور طلاق کے بعد اس نشوز کو مرتفع کرنا ممکن نہیں، اس لئے کہ شوہر کے مکان کی طرف انتقال جائز نہیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۴ر محرم سنہ ۸۷ھ

## رخصتی سے پہلے شوہر مرگیا تو عدت میکہ میں گذارے:

سوال: بکر کا نکاح ہندہ سے ہوا، بکر نے عرصہ دس سال سے نہ جماع کیا نہ تنہائی ہوئی، یعنی خلوتِ صحیحہ نہیں ہوئی، اب بکر کی وفات کے بعد عدت پوری کرنا واجب ہے یا نہیں؟ عورت اپنے باپ کے گھر ہے، اگر عدت واجب ہو تو کہاں گذارے؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

عدت چار ماہ دس دن واجب ہے، چونکہ شوہر کی موت کے وقت بیوی کی سکونت اپنے والد کے پاس تھی اس لئے عدت وہیں گذارے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۶ر ذی قعدہ سنہ ۹۴ھ

## عدتِ موت میں آخری دن کا حساب:

سوال: ہندہ کا خاوند دن کے دس بجے فوت ہوا، تو اب اس کی عدت جب چار ماہ دس دن پورے ہوں گے تو دن کے دس بجے عدت پوری ہوگی یا شام تک عدت پوری ہوگی؟ کیا آخری دن پورا لگے گا؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

دن کے دس بجے عدت پوری ہو جائے گی، اگر قمری ماہ کی پہلی تاریخ میں انتقال ہوا تو چار ماہ چاند کے حساب سے لئے جائیں گے ورنہ ایک سو تیس ۱۳۰ دن کی تکمیل ضروری ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۹ر شوال سنہ ۱۴۰۲ھ

## مسخ شدہ کی بیوی کی عدت:

سوال: عابد اپنی بیوی رابعہ کے ہمراہ سفر کر رہا تھا یا گھر میں تھا کہ اچانک عابد کی شکل بدل گئی، یعنی مسخ ہوگئی، تو کیا اس کی بیوی رابعہ کو طلاق کی عدت پوری کرنا ہوگی یا وفات کی عدت پوری کرنا ہوگی؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

اگر کسی انسان کی صورت اس طرح مسخ ہوگئی کہ بالکل غیر جنس میں تبدیل ہوگئی تو اس کا نکاح ٹوٹ گیا، اس لئے اس کی بیوی پر عدتِ طلاق واجب ہوگی، کما لو ارتد والعیاذ باللہ۔
فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۴ محرم سنہ ۱۴۰۳ھ

## نکاح فاسد کے بعد شوہر مر گیا تو عدت تین حیض ہے:

سوال: بالغہ نے غیر کفو میں اپنی مرضی سے نکاح کر لیا تھا، جبکہ اس کے والدین اس نکاح سے سخت ناراض ہیں، اب ایک بچہ بھی ہندہ کے ہوا، اب ہندہ کے شوہر کا انتقال ہوگیا ہے، تو ہندہ کو عدتِ وفات پوری کرنا واجب ہے یا نہیں؟ ایک عالمِ دین کہتا ہے کہ جو لڑکی بالغہ بغیر والدین کی مرضی کے غیر کفو میں نکاح کرے وہ نکاح ہی منعقد نہیں ہوتا، جب نکاح ہی نہیں ہوا تو عدت بھی واجب نہیں، اس عالمِ دین کا کہنا صحیح ہے یا نہیں؟ شرعاً کیا حکم ہے؟ اگر عدت واجب ہے تو عدت مہینہ کے اعتبار سے پوری ہوگی یا حیض کے؟ ایک حیض یا تین حیض؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

یہ نکاح فاسد ہے، اس میں موتِ زوج کی صورت میں بھی طلاق والی عدت واجب ہے یعنی تین حیض، اور اگر حاملہ ہے تو وضع حمل، اگر کبر سنی کی وجہ سے حیض بند ہوگیا ہے تو تین مہینے، قال فی التنویر و عدۃ المنکوحۃ نکاحاً فاسداً او الموطوءۃ بشبھۃ وام الولد غیر الآیسۃ والحامل الحیض للموت وغیرہ، وفی الشرح غیر الآیسۃ والحامل فان عدتھما بالاشھر والوضع، للموت وغیرہ کفرقۃ او متارکۃ لان عدۃ ھؤلاء لتعرف براءۃ الرحم وھو بالحیض ولم یکتف بحیضۃ احتیاطاً۔
(رد المحتار ص ۵۹۱ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۴ ذی الحجہ سنہ ۱۴۰۶ھ

---

## عدت میں بلاضرورت تیل لگانا جائز نہیں:

سوال: عدت والی عورت کو سر میں سرسوں کا تیل لگانا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

بلاضرورت جائز نہیں، درد وغیرہ کی وجہ سے جائز ہے، قال فی التنویر تحد بترك الزینة والطیب والدهن (الی قوله) الا بعذر، وفی الشرح راجع للجمیع اذ الضرورات تبیح المحظورات، وفی الحاشیة او تشتکی رأسها فتدهن (الی قوله) من غیر ارادة الزینة لان هذا تداو لا زینة جوهرة (رد المحتار ص ۶۲۷ ج ۲) فقط والله تعالیٰ اعلم

۱۴ رشعبان سنہ ۹۵ھ

## خلوۃ قبل البلوغ بھی موجبِ عدت ہے:

سوال: نابالغ لڑکے کا نکاح اس کے والد نے نابالغ لڑکی سے کیا، بلوغ سے پہلے دونوں کی آپس میں ملاقات بھی ہوتی رہی، لڑکے نے بالغ ہونے کے بعد طلاق دیدی، اس لڑکی پر عدت واجب ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اگر نکاح کے بعد کبھی ایسی خلوت میں اُن کی آپس میں ملاقات ہوئی ہو جہاں کسی دوسرے کے جانے کا اندیشہ نہ ہو تو لڑکی پر عدت واجب ہے، اگرچہ ایسی ملاقات بلوغ سے پہلے ہوئی ہو، لڑکی کو حیض آنا شروع ہوگیا ہے تو اس کی عدت تین حیض ہے ورنہ تین ماہ،

فی مهر العلائیة وصغر ولو بزوج، وفی الشامیة الباء للمصاحبة ای ولو کان الصغر مصاحب الزوج یعنی لافرق بین ان یکون الزوج او الزوجة او کل منهما صغیرًا اھ قال فی البحر وفی خلوة الصغیر الذی لا یقدر علی الجماع قولان وجزم قاضی خان بعدم الصحة فکان هو المعتمد ولذا قید فی الذخیرة بالمراهق اھ وتجب العدة بخلوته وان کانت فاسدة لان تصریحهم بوجوبها بالخلوة الفاسدة شامل لخلوة الصبی کذا فی البحر من باب العدة (رد المحتار ص ۳۶۷ ج ۲)، فقط والله تعالیٰ اعلم۔

۲۴ رمحرم سنہ ۱۴۰۷ھ

---

# فصل فی ثبوتِ النّسَب

## صغیر سے ثبوتِ نسب کی تحقیق :

سوال : صغیر کی عورت کو حمل ہو، کیا یہ ثابت النسب ہوگا ؟ بینوا توجروا،

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

اگر صغیر کی عمر کم از کم بارہ برس کی ہے تو حمل ثابت النسب ہے ورنہ نہیں، قال فی شرح التنویر ولا نسب فی حالیہ اذ لا ماء للصبی نعم ینبغی ثبوتہ من المراھق احتیاطاً، وفی الشامیۃ (قولہ اذ لا ماء للصبی) ای فلا یتصور منہ العلوق وانما ثبت نسب ولد المشرقی من مغربیۃ اقامۃ للعقد مقام العلوق لتصورہ حقیقۃ بخلاف الصبی کما فی البحر (قولہ نعم ینبغی الخ) عبارۃ الفتح ثم یجب کون ذلک الصبی غیر مراھق اما المراھق فیجب ان یثبت النسب منہ الا اذا لم یمکن بان جاءت بہ لاقل من ستۃ اشھر من العقد اھ وایدہ فی البحر بقولہ ولھذا صور المسألۃ الحاکم الشھید فی الکافی بما اذا کان رضیعاً اھ ولا یخفی ان مفھوم الروایۃ معتبر فافھم (رد المحتار باب العدۃ ج ۲ ص ۸۳۲)

وقال فی شرح التنویر وادنیٰ مدتہ (ای البلوغ) لہ اثنتا عشرۃ سنۃ ولھا تسع سنین فان راھقا بان بلغا ھذا السن الخ (رد المحتار فصل فی بلوغ الغلام ج ۵ ص ۱۳۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۱۵ ذیقعدہ ۷۴ھ

## ولد منکوحہ شوہر سے ثابت النسب ہے :

سوال : زید کا زینب نابالغہ سے نکاح ہوا تھا، بالغ ہونے کے بعد زینب کے والد نے رخصتی کر دی، اور زید نے صحبت بھی کی ہے، زینب کا والد کچھ دن بعد زینب کو زید کے مکان سے پھر لے آیا، کچھ نااتفاقی کی وجہ سے چار پانچ سال تک زینب کو اس کے والد نے زید کے مکان پر روانہ نہیں کیا، زینب نے کسی سے زنا کر لیا، جس سے زینب کو

پانچ چھ ماہ کا حمل ہے، باپ کو معلوم ہوتے ہی اس نے داماد سے صلح کرکے اس کے مکان پہ روانہ کردیا، اب سوال یہ ہے کہ زید کو حالتِ حمل میں اپنی منکوحہ زینب سے وطء کرنا جائز ہوگا یا نہیں؟ جبکہ حمل زید کا نہیں ہے، شرعاً کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

زید کے لئے حالتِ حمل میں ہمبستری جائز ہے، منکوحہ عورت کا حمل شرعاً بہرکیف شوہر ہی کا ہوگا، اگرچہ حقیقۃً زنا سے ہوا ہے، مگر شرعاً یہ بچہ شوہر ہی کا کہلائے گا، بشرطیکہ وقتِ نکاح سے کم از کم چھ ماہ بعد پیدا ہوا ہو، قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الولد للفراش وللعاهر الحجر، اس لئے یہ بچہ زید سے ثابت النسب ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۶ر شوال سنہ ۸۶ھ

## شوہر کا بچہ کے نسب سے انکار:

سوال: ایک شخص ولدِ منکوحہ کے ثبوتِ نسب سے انکار کرتا ہے، یوں کہتا ہے کہ یہ لڑکا میرے نطفہ سے نہیں ہے، یا اس کی منکوحہ ناشزہ ہوکر دوسری جگہ میں رہتی ہے، شوہر کے گھر نہیں آتی، اور وہاں پر بچے بھی جنتی رہتی ہے، اور شوہر ساکت ہے نہ تو ثبوتِ نسب کا اقرار کرتا ہے اور نہ انکار، ان دونوں صورتوں میں نسب ثابت ہوگا یا نہیں؟ اور میراث ملے گی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

بدون لعان ولدِ منکوحہ کے نسب سے انکار کا کوئی اعتبار نہیں، لہٰذا سوال میں مذکورہ دونوں صورتوں میں اولاد شوہر سے ثابت النسب ہے، اس لئے وارث بھی ہوگی، قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ فی تشریح قول الشارح ان الفراش علی اربع مراتب: ضعیف[۱] وهو فراش الامة لا يثبت النسب فيه الا بالدعوة، ومتوسط[۲] وهو فراش ام الولد فانه يثبت فيه بلا دعوة لكنه ينتفي بالنفي، وقوي[۳] وهو فراش المنكوحة ومعتدة الرجعي فانه لا ينتفي الا باللعان، واقوى[۴] كفراش معتدة البائن فان الولد لا ينتفي فيه اصلا لان نفيه متوقف على اللعان وشرط اللعان الزوجية (رد المحتار ص ۶۸۴ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۵ر صفر سنہ ۸۷ھ

## نکاح فاسد سے ثبوتِ نسب:

سوال: زید کے کافی عرصہ تک ایک عورت کے ساتھ ناجائز تعلقات رہے، اور اسی عورت کی لڑکی سے زید نے شادی کرلی، جس سے تین بچے بھی پیدا ہوئے اور زندہ موجود ہیں، اب چند علماء سے یہ مسئلہ سنا کہ کسی عورت کے ساتھ ناجائز تعلقات ہوں تو اس عورت کی لڑکی زید کے عقد میں جائز نہیں، اب زید سخت پریشان ہے اور اقرار بھی کرچکا ہے کہ جس عورت کی لڑکی میرے نکاح میں ہے اس کے ساتھ میرے کافی عرصہ تک ناجائز تعلقات رہے اب شریعت کی رُو سے میرا نکاح جائز ہے یا نہیں؟ اگر جائز نہیں تو میرے بچوں کا کیا ہوگا؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

یہ نکاح فاسد ہے، زید پر فرض ہے کہ اس بیوی کو فوراً طلاق دیدے، اس نکاح سے جو بچے پیدا ہوئے وہ زید سے ثابت النسب ہیں، قال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ تحت قول الشارح (وعدة المنكوحة نكاحا فاسدا) هی المنكوحة بغير شهود ونكاح امرأة الغير بلا علم بانها متزوجة ونكاح المحارم مع العلم بعدم الحل فاسد عنده خلافا لهما فتح (رد المحتار ص ۶۵۹ ج ۲) وفی نسب العلائية عن القهستانی وفاسد النكاح فی ذلك كصحيحه (رد المحتار ص ۶۷۷ ج ۲) وفی الشامية قبيل الحضانة (قوله لانه نكاح باطل) ای فالوطء فيه زنا لا يثبت به النسب بخلاف الفاسد فانه وطء بشبهة فيثبت به النسب ولذا تكون بالفاسد فراشا لا بالباطل رحمتی والله سبحانه اعلم (رد المحتار ص ۶۸۷ ج ۲)، ومن شاء التفصيل فليراجع رسالتی "القول الفاصل بين النكاح الفاسد والباطل"۔ فقط والله تعالیٰ اعلم۔

غرۃ جمادی الاولیٰ سنہ ۹۲ھ

## سوال مثل بالا:

سوال: دو بھائی ہیں رشید احمد و بشیر احمد، رشید احمد کی ایک بیوی ہے مسماۃ آمنہ، بشیر احمد کی دو بیویاں ہیں، ایک مسماۃ زینب دوسری عائشہ، رشید احمد کو اپنی بیوی مسماۃ آمنہ سے ایک لڑکا ہے جس کو بشیر احمد کی بیوی مسماۃ زینب نے دودھ پلایا ہے، اب رشید احمد کے لڑکے کا عقدِ نکاح بشیر احمد کی دوسری بیوی مسماۃ عائشہ کی لڑکی سے شرعاً جائز ہے یا نہیں؟ عدمِ جواز کی صورت میں اگر یہ عقد لاعلمی کی وجہ سے ہوگیا ہو تو اس جماع سے جو بچے

پیدا ہوئے، ان کا کیا حکم ہے؟ اور بیوی کو ویسے ہی الگ کردے یا طلاق وغیرہ کی ضرورت ہوگی؟ بینوا توجروا

## الجواب باسم ملہم الصواب

عائشہ کی لڑکی رشید احمد کے لڑکے کی رضاعی علاتی بہن ہونے کی وجہ سے اس پر حرام ہے، اور نکاح بالمحارم فاسد ہے، کما حررت فی رسالتی "القول الفاصل بین النکاح الفاسد والباطل" اس لئے شوہر سے بچوں کا نسب ثابت ہے، میاں بیوی پر فرض ہے کہ فوراً علیحدہ ہوجائیں، شوہر زبان سے بھی کہدے کہ اس نے اس بیوی کو چھوڑ دیا، اس کے بعد یہ عورت عدت گذار کر دوسری جگہ نکاح کر سکتی ہے، قال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ فی تشریح قول الشارح "وعدۃ المنکوحۃ نکاحاً فاسداً" ھی المنکوحۃ بغیر شھود ونکاح امرأۃ الغیر بلا علم بانھا متزوجۃ ونکاح المحارم مع العلم بعدم الحل فاسد عندہ خلافاً لھما فتح (رد المحتار ص ۶۵۹ ج ۲) وفی نسب العلائیۃ معزیا للقھستانی وفاسد النکاح فی ذلک کصحیحہ (رد المحتار ص ۶۷۷ ج ۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲ر جمادی الآخرہ ۹۷ھ

## نکاح سے چھ ماہ کے اندر ولادت سے نسب ثابت نہیں ہوتا:

سوال: ایک شخص نے ایک عورت سے ناجائز تعلقات کئے اور حمل کی علامت محسوس ہونے پر حسبِ دستور ورواجِ حکومت وشرع ان دونوں میں شادی ہوئی جس پر بعبارت عالمگیریہ دفی مجموع النوازل اذا تزوج امرأۃ قد زنی ھو بھا وظھر بھا حبل فالنکاح جائز عند الکل ولہ ان یطأھا عند الکل وتستحق النفقۃ عند الکل کذا فی الذخیرۃ، مقامی علماء نے جوازِ نکاح اور جوازِ وطء کا حکم دیدیا، اب تقریباً پونے پانچ ماہ پر بچہ تولد ہوا، علماءِ کرام سے دریافت طلب ہے کہ یہ نکاح اور مقامی علماء کا حکم حسبِ شرع صحیح ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

نکاح صحیح ہے، مگر یہ بچہ ثابت النسب نہیں ہے، ولد الزنا شمار ہوگا، اس لئے وراثت کا حقدار نہ ہوگا، قال فی شرح التنویر اکثر مدۃ الحمل سنتان لخبر عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنھا، کما مر فی الرضاع وعند الائمۃ الثلاثۃ رحمھم اللہ تعالیٰ اربع سنین واقلھا ستۃ اشھر

اجماعاً (رد المحتار ص ٦٧٦ ج ٢)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۴ رجب ۹۳ھ

## نکاح سے چھ ماہ بعد کا بچہ ثابت النسب ہے:

سوال: کوئی آدمی اپنی بیوی سے نکاح سے قبل ہی ملنا شروع کر دیتا ہے، اور اس بیوی کو پہلے ہی سے حمل ٹھہر جاتا ہے، پھر نکاح کے بعد نو مہینے پورے ہونے سے پہلے ہی بچی پیدا ہوئی، اس بچی کا کیا حکم ہے؟ حرام کی ہے یا حلال کی؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

اگر وقتِ نکاح سے چھ ماہ پورے ہونے کے بعد بچی پیدا ہوئی تو یہ شوہر سے ثابت النسب ہے، اس کو حرامی کہنا جائز نہیں، البتہ نکاح پر چھ ماہ گذرنے سے پہلے پیدا ہوئی تو ولد الزنا ہوگی، شوہر سے نسب ثابت نہ ہوگا، قال العلائی رحمہ اللہ تعالیٰ اکثر مدۃ الحمل سنتان لخبر عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کما مر فی الرضاع وعند الائمۃ الثلاثۃ رحمہم اللہ تعالیٰ اربع سنین واقلہا ستۃ اشہر اجماعاً (رد المحتار ص ٦٧٦ ج ٢)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۹ ربیع الآخر ۱۴۰۰ھ



# بابُ الحضانۃ

## والدہ فاجرہ وابن العم کو حقِ حضانت نہیں:

سوال: ایک لڑکی کی عمر نو برس سے کچھ زیادہ ہے، اس کی والدہ فاجرہ ہے، اس کے پاس لڑکی کے رہنے سے اس پر بھی فجور کا اندیشہ ہے، تو کیا لڑکی کا ابن العم اس امر کا شرعاً مختار ہے کہ اس کو اپنی تحویل میں رکھے؟ بینوا بحوالۃ الکتاب، توجروا عند اللہ الوہاب۔

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

ابن العم کو لڑکی کی حضانت کا حق نہیں، کما فی الشامیۃ تحت (قولہ ثم العم ثم بنوہ) واما اولادہ (ای العم) فیدفع الیھم الغلام لا الصغیرۃ لانھم غیر محارم وایضاً فیھا (قولہ وابن عم لمشتھاۃ الخ) اما اذا کانت لا تشتھی کبنت سنۃ مثلاً فلا منع لانہ لا فتنۃ ولکن اذا کانت تشتھی وکان مأمونا بحر بحثاً وایدہ بما فی التحفۃ وان لم یکن للجاریۃ غیر ابن العم فالاختیار للقاضی ان رأہ اصلح ضمھا الیہ والا توضع علی ید امینۃ اھ قلت ما فی التحفۃ عللہ فی شرحھا البدائع بقولہ لان الولایۃ فی ھذہ الحالۃ الیہ فیراعی الاصلح اھ وھو ظاھر فی انہ لا حق لابن العم فی الجاریۃ مطلقاً وان للقاضی دفعھا الاجنبیۃ ولو مأمونا حیث رأی المصلحۃ فی ذلک ولو کان الحق لہ لم یکن للقاضی الاختیار وقد رد الرملی ما بحثہ فی البحر بنحو ما قلنا وبتعلیلھم بان ابن العم غیر محرم وانہ لا حق لغیر المحرم قال ولعل وجھہ انہ لو ثبت لہ حضانتھا کانت عندہ الی ان تشتھی فتقع الفتنۃ فحسم من اصلہ (رد المحتار ج ۲)

اور والدہ فاجرہ کو بھی حقِ حضانت نہیں، قال فی التنویر فی باب الحضانۃ تثبت للام ولو بعد الفرقۃ الا ان تکون مرتدۃ او فاجرۃ، وفی الشامیۃ (قولہ مالم یعقل ذلک) ای مالم یعقل الولد حالھا وحینئذ یجب تقیید الفجور بان لا یلزم منہ ضیاع الولد

کما لا یخفی وفی النہر مالم تفعل ذلک وفسرہ بقولہ ای مالم یثبت فعلہ عنہا وھو صحیح ایضا اھ ۲، وفیہ ان قول القنیۃ معروفۃ بالفجور یقتضی فعلہا لہ طفالمناسب الاول وتکون الفاجرۃ بمنزلۃ الکتابیۃ فان الولد یبقی عندہا الی ان یعقل الادیان کما سیأتی خوفا علیہ من تعلمہ منہا ما تفعلہ فکذا الفاجرۃ وقد جزم الرملی بان ما فی النہر تصحیف والحاصل ان الحاضنۃ ان کانت فاسقۃ فسقا یلزم منہ ضیاع الولد عندہا سقط حقہا والا فہی احق بہ الی ان یعقل فینزع منہا کالکتابیۃ (رد المحتار ج ۲)

لڑکی کی عمر جب نو برس کی ہو چکی ہے تو اس وقت ویسے ہی اس کی مدتِ حضانت ختم ہو گئی، خواہ والدہ فاجرہ ہو یا نہ ہو، لہٰذا اہلِ صلاح جس شخص کو اصلح سمجھیں اسی کی تحویل میں لڑکی دیدیں، قال فی شرح التنویر والام والجدۃ لام او لاب احق بہا حتی تحیض ای تبلغ فی ظاہر الروایۃ (الی قولہ) وغیرہما احق بہا حتی تشتہی وقدر بتسع وبہ یفتی وبنت احدی عشرۃ مشتہاۃ اتفاقا زیلعی، وعن محمد رحمہ اللہ تعالی ان الحکم فی الام والجدۃ کذلک وبہ یفتی لکثرۃ الفساد زیلعی، وفی الشامیۃ (قولہ مشتہاۃ اتفاقا) فی محرمات المنح بنت تسع فصاعدا مشتہاۃ اتفاقا سائحانی (قولہ کذلک) ای فی کونہا احق بہا حتی تشتہی (قولہ وبہ یفتی) قال فی البحر بعد نقل تصحیحہ والحاصل ان الفتوی علی خلاف ظاہر الروایۃ (رد المحتار ج ۲) وایضا فیہا تحت (قولہ ولو جبرا) وفی الخلاصۃ وغیرہا واذا استغنی الغلام وبلغت الجاریۃ فالعصبۃ اولی یقدم الاقرب فالاقرب ولا حق لابن العم فی حضانۃ الجاریۃ اھ قلت بقی ما اذا انتہت الحضانۃ ولم یوجد لہ عصبۃ ولا وصی فالظاہر انہ یترک عند الحاضنۃ الا ان یری القاضی غیرہا اولی لہ واللہ اعلم (رد المحتار ج ۲) فقط واللہ تعالی اعلم،

۲۴ جمادی الاولی ۷۳ھ

## تفصیل حقِ حضانت :

سوال : میاں بیوی میں جدائی ہو گئی اور ان کی دو چھوٹی بچیاں ہیں، مطلقہ نے غیر خاندان میں نکاح کر لیا، اس صورت میں ان دونوں بچیوں کی پرورش کا حق کس کو ہے؟ حق پرورش والے رشتوں کی تفصیل و ترتیب تحریر فرما کر ممنون فرمائیں،

بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

ماں نے دوسری جگہ اولاد کے کسی غیر ذی رحم محرم سے شادی کرلی تو اس کا حق پرورش ساقط ہوجاتا ہے اور مندرجہ ذیل لوگوں کو بالترتیب حقِ پرورش ہوگا، نانی اگرچہ بہت بعید ہو، یعنی پرنانی وغیرہ، پھر دادی، پردادی وغیرہ، اوپر تک، پھر بہن عینی، پھر خیفی، پھر علّی، پھر عینی بھانجی، پھر خیفی بھانجی، پھر خالہ علینی، پھر خیفی، پھر نانا کی ماں، پھر علّی بھانجی، پھر عینی بھتیجی، پھر خیفی بھتیجی، پھر علّی بھتیجی، پھر پھوپھی عینی، پھر خیفی، پھر علّی، پھر ماں کی خالہ، اسی ترتیب سے یعنی پہلے عینی، پھر خیفی، پھر علّی، پھر باپ کی خالہ اسی ترتیب سے، پھر ماں کی پھوپھی اسی ترتیب سے پھر باپ کی پھوپھی اسی ترتیب سے، پھر عصبات بترتیب ارث، یعنی باپ، پھر دادا، پردادا، اوپر تک، پھر بھائی عینی، پھر علّی، پھر بھتیجہ عینی، پھر علّی، پھر چچا عینی، پھر علّی، پھر عینی چچا کا بیٹا، پھر علّی چچا کا بیٹا، عینی وعلّی چچا کے بیٹے کو صرف لڑکے کی پرورش کا حق ہے، لڑکی کی پرورش کا حق نہیں، پھر ذوی الارحام محارم یعنی نانا، پرنانا، اوپر تک، پھر خیفی بھائی، پھر اس کا بیٹا، پھر خیفی چچا، پھر عینی ماموں، پھر علّی، پھر خیفی،

عینی وعلّی چچا کی بیٹی اور پھوپھی، ماموں، خالہ، خیفی چچا کی اولاد مذکر ومؤنث کو حق حضانت نہیں ہے،

اگر مساوی درجہ کے کئی حقدار ہوں تو ان میں سے جس میں بچہ کی پرورش کی زیادہ صلاحیت ہو وہ مقدم ہے، پھر جو زیادہ متقی ہو، پھر جو عمر میں زیادہ ہو،

حقِ حضانت لڑکے کے لئے سات سال اور لڑکی کے لئے نو سال ہے،

وجوہِ ذیل سے حقِ حضانت ساقط ہوجاتا ہے:۔

(۱) بچہ کے غیر ذی رحم محرم سے نکاح کرلے،

(۲) بچہ کی پرورش پر اُجرت طلب کرے، جبکہ بچہ کے ذی رحم محارم میں سے کوئی دوسری عورت بلا اجرت پرورش پر راضی ہو،

(۳) کسب وغیرہ کی وجہ سے بکثرت باہر نکلتی ہو، جس سے بچہ کے ضائع ہونے کا اندیشہ ہو،

(۴) ایسے فسق وفجور میں مبتلا ہو کہ اس سے بچہ کے ضیاع کا خطرہ ہو،

(۵) اگر فاسقہ کے پاس بچہ کے ضیاع کا خطرہ نہ ہو تو اس کے پاس اتنی عمر تک چھوڑا جائے گا جس میں بُرے اخلاق سے متاثر ہونے کا اندیشہ نہ ہو،

(۶) کافرہ کے پاس اتنی عمر تک چھوڑا جائے گا جس میں اس کے دین سے متأثر ہونے کا خطرہ نہ ہو،
(۷) مرتدہ، یعنی خدا نخواستہ کوئی مسلمان عورت شیعہ یا قادیانی ہو جائے یا کوئی دوسرا مذہب اختیار کرلے یا کوئی ایسا کلام یا کام کرے جس سے اسلام جاتا رہے تو اس کا حکم یہ ہے کہ جب تک یہ دوبارہ اسلام قبول نہ کرے اس وقت تک حکومت اس کو قید میں رکھے اور قید میں اسکی پٹائی بھی ہوتی رہے، ظاہر ہے کہ اس حال میں یہ بچہ کی دیکھ بھال نہیں کرسکتی، اس لئے بچہ اس سے لے لیا جائے گا، اگر دوبارہ اسلام قبول کرلے تو قید سے رہا کردی جائے گی اور بچہ اس کے سپرد کردیا جائے گا، ھٰذا اخلص ماھو مشروح فی شرح التنویر وحاشیتہ للعلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ (رد المحتار باب الحضانۃ ص۶۸۶ ج۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،
غرہ ربیع الاول سنہ ۹۳ھ

## والدہ علاج کا ضروری انتظام نہ کرسکے تو اس کا حق ساقط ہو جاتا ہے:

سوال: زید نے اپنی بیوی کو طلاق دیدی ہے: اس کا تین سال کا بچہ ایک خطرناک مرض میں مبتلا ہے، اس کی والدہ اس کے علاج کا ضروری انتظام نہیں کرسکتی، اس لئے اس کے پاس بچہ چھوڑنے میں سخت خطرہ ہے، اس صورت میں زید بچہ کو اپنے پاس رکھنے کا حقدار ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

اگر زید کے پاس بچہ نہ رہنے کی صورت میں بچہ کے ضیاع کا خطرہ ہو تو زید اسے اپنے پاس رکھ سکتا ہے، قال فی التنویر تثبت للام ولو بعد الفرقۃ الا ان تکون مرتدۃ او فاجرۃ او غیر مأمونۃ، وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ فی شرح قولہ (فاجرۃ) فجورا یضیع الولد بہ، وفی شرح قولہ (غیر مأمونۃ) ذکرہ فی المجتبیٰ بان تخرج کل وقت وتترک الولد ضائعا، وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ المراد کثرۃ الخروج لان المدار علی ترک الولد ضائعا والولد فی حکم الامانۃ عندھا ومضیع الامانۃ لا یستأمن الخ (رد المحتار ص۸۸۶ ج۲) قلت ھٰذہ العبارات صریحۃ فی ان مدار الحکم ھو الضیاع، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،
۴ر محرم سنہ ۱۴۰۷ھ

# بابُ النفقۃ

## بالغ طالب العلم کا نفقہ والد پر ہے:

سوال: طالب العلم اگر فقیر ہو تو اس کا نفقہ اس کے والد کے ذمہ ہوگا یا نہیں؟ حالانکہ طالب العلم بالغ ہے، بینوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

طالبِ علمِ دین اگرچہ بالغ ہو اس کا نفقہ اس کے والد پر ہے، بشرطیکہ فقیر ہو، اور طلب علم میں کوتاہی نہ کرتا ہو، جیسا کہ عموماً آجکل طلبہ کی حالت ہے، تضییع الوقت کے سوا کوئی کام نہیں، قال فی شرح التنویر وکذا تجب (النفقۃ) لولدہ الکبیر العاجز عن الکسب (الیٰ ان قال) وطالب علم لا یتفرغ لذلک کذا فی الزیلعی والعینی وافتی ابو حامد بعدمہا للطلبۃ زماننا کما بسطہ فی القنیۃ ولذا قیدہ فی الخلاصۃ بذی رشد، وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ اقول الحق الذی تقبلہ الطباع المستقیمۃ ولا تنفر منہ الاذواق السلیمۃ القول بوجوبہا لذی الرشد لا غیرہ الخ (رد المحتار ص ۹۲۶ ج ۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۹ ذیقعدہ سنہ ۷۴ھ

## ایامِ عدت کا نفقہ شوہر پر ہے:

سوال: ایک شخص نے اپنی بیوی کو طلاق دیدی اور وہ حاملہ تھی، جب نوماہ پورے ہوئے تو بچہ پیدا ہوگیا، لہٰذا یہ بیان فرمائیں کہ باپ پر پورا خرچہ ماں کا واجب ہے یا نہیں؟ اور بچہ کی ولادت کے مصارف باپ پر ضروری ہیں یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

حاملہ کی عدت وضع حمل تک ہے، اور معتدۃ طلاق کا نفقہ وسکنیٰ شوہر پر واجب ہے، لہٰذا ان ایام کا نفقہ اور بیوی کی رہائش کے لئے مکان اور بچہ کی ولادت کے مصارف بھی شوہر

کے ذمہ ہیں، کما فی نفقۃ شرح التنویر وتجب لمطلقۃ الرجعی والبائن (رد المحتار ص ۷۲۶، ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲، ذیقعدہ ۸۳ھ

## مطلقہ کی اجرتِ ارضاع:

سوال: کیا مطلقہ عورت اپنے بچہ کو دودھ پلانے کی اجرت شوہر سے طلب کرسکتی ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملھم الصواب

ایام عدت میں دودھ پلانے کی اجرت نہیں لے سکتی، البتہ بچہ مالدار ہو تو اس کے مال سے اجرت طلب کرسکتی ہے، اور عدت گذرنے کے بعد بہرحال اجرت لے سکتی ہے، مگر اجرتِ اجنبیہ سے زیادہ نہیں لے سکتی، اگر کوئی اجنبیہ بلا اجرت دودھ پلانے پر راضی ہو تو ماں اجرت نہیں لے سکتی، قال فی شرح التنویر لا یستأجر الاب امہ لو منکوحۃ ولو من مال الصغیر خلافا للذخیرۃ والمجتبی او معتدۃ رجعی وجاز فی البائن فی الاصح جوھرۃ کاستئجار منکوحتہ لولدہ من غیرھا وھی احق بارضاع ولدھا بعد العدۃ اذا لم تطلب زیادۃ علی ما تأخذہ الاجنبیۃ ولو دون اجر المثل بل الاجنبیۃ المتبرعۃ احق منھا، زیلعی وفی الشامیۃ تحت (قولہ خلافا للذخیرۃ والمجتبی) قد نقل البرجندی عن الحموی معزیا للمنصورۃ ان الفتوی علی الجواز ای الذی مشی علیہ فی الذخیرۃ والمجتبی، (قولہ فی الاصح) وذکر فی الفتح عن بعضھم انہ ظاھر الروایۃ ولکن ذکر ایضا ان الاوجہ عدم الفرق بین عدۃ الرجعی والبائن وان فی کلام الھدایۃ ایماء الی انہ المختار عندہ اذ من عادتہ تأخیر وجہ القول المختار وکذا ھو ظاھر اطلاق القدوری المعتدۃ وفی النھر انہ روایۃ الحسن عن الامام وھی الاولیٰ اھ وفی حاشیۃ الرملی عن المنح عن التتارخانیۃ وعلیہ الفتوی (رد المحتار ص ۷۳۴، ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲، ذیقعدہ ۸۳ھ

## گزشتہ وقت کا نفقہ نہیں:

سوال: ایک شخص دس پندرہ سال ہوتے اپنی بیوی کو چھوڑ کر کسی دوسرے ملک میں چلا گیا، اس کی بیوی کو اور سب لوگوں کو معلوم ہے کہ فلاں وطن میں ہے، اپنی بیوی

کے واسطے کچھ نفقہ نہ خود مقرر کیا نہ حکومت نے مقرر کیا، نہ قاضی نے مقرر کیا، دس پندرہ سال کے بعد واپس آیا، اب بیوی یا اس کے والدین شوہر سے دس پندرہ سال کا خرچہ شریعت کے حکم سے لے سکتے ہیں یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

گزشتہ وقت کا نفقہ طلب کرنے کا حق نہیں، اس لئے کہ ایک ماہ یا زیادہ گزر جانے سے بیوی کا نفقہ اس گزشتہ مدت کا ساقط ہو جاتا ہے، البتہ حاکم نے نفقہ کی مقدار متعین کر دی یا زوجین نے بالاتفاق کوئی مقدار متعین کر لی ہو تو نفقہ ساقط نہیں ہوگا، قال فی العلائیة والنفقة لا تکون دینا الا بالقضاء او الرضا ای اصطلاحهما علی قدر معین اصنافا او دراهم فقبل ذلک لا یلزمه شیء وبعده ترجع بما انفقت ولو من مال نفسها بلا امر قاض (رد المحتار ص۶۴۵ ج۲) وفیها واما مادون شهر فنفقة الزوجة والصغیر فتصیر دینا بالقضاء، وفی الشامیة اما الصغیر ففیه ما علمت واما الزوجة فانما تصیر دینا بالقضاء ولا تسقط بمضی المدة لان نفقتها لم تشرع لحاجتها کالاقارب بل لاحتباسها، وقد علم من هذا انها بعد القضاء لا تسقط بمضی المدة سواء کانت شهرا او اکثر او اقل نعم تسقط نفقتها بمضی المدة قبل القضاء ان کانت شهرا فاکثر کما قدمناه عند قول المصنف والنفقة لا تصیر دینا الا بالقضاء والحاصل ان نفقة الزوجة قبل القضاء کنفقة الاقارب بعد القضاء فی انها تسقط بمضی المدة الطویلة (رد المحتار ص۶۷۵ ج۲) فقط والله تعالیٰ اعلم۔

۲ ذیقعدہ سنہ ۸۳ھ

## بالغ اولاد کا نفقہ:

سوال: اولاد جب بالغ ہو جائے تو اس کا نفقہ اور اس کی شادی کے مصارف والد کے ذمہ ہیں یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

لڑکی کا نفقہ شادی تک والد پر ہے، البتہ اگر لڑکی خود مالدار ہو یا کوئی ذریعۂ معاش رکھتی ہو تو اس کا نفقہ والد پر نہیں، بالغ لڑکے کا نفقہ والد پر نہیں، البتہ اگر وہ کسی مرض وغیرہ کی وجہ سے کسب پر قادر نہ ہو یا طالب علم دین ہو اور اس کا اپنا مال نہ ہو تو اس کا نفقہ والد پر ہے، اولاد کی شادی کے مصارف والد پر نہیں، لڑکی کی شادی پر تو کوئی خرچ ہے ہی نہیں،

اس پر شادی کی وجہ سے کوئی چیز واجب نہیں ہوتی بلکہ اس کے اپنے مصارف بھی شوہر کے ذمہ ہو جاتے ہیں، لوگوں نے نام ونمود کے لئے لڑکیوں کے شادی کے مصارف کا عذاب اپنے سر لے رکھا ہے، البتہ لڑکے کی شادی کے مصارف ہیں، جن میں سے مہر اور بیوی کا نفقہ واجب ہے اور ولیمہ سنت ہے، ان میں سے کوئی خرچ بھی والد کے ذمہ نہیں، قال العلائی رحمہ اللہ تعالیٰ وتجب النفقۃ بانواعھا علی الحر لطفلہ یعم الانثی والجمع الفقیر (الی ان قال) وکذا تجب لولدہ الکبیر العاجز عن الکسب کانثی مطلقاً وزمن ومن یلحقہ العار بالتکسب وطالب علم لایتفرغ لذلک کذا فی الزیلعی والعینی، وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ ومن یلحقہ العار بالتکسب) کذا فی البحر والزیلعی واعترضہ الرحمتی بان الکسب لمؤنتہ ومؤنۃ عیالہ فرض فکیف یکون عارا والاولی مافی المنح عن الخلاصۃ اذا کان من ابناء الکرام ولایستأجرہ الناس فھو عاجز ومثلہ فی الفتح وسیأتی تمامہ (رد المحتار ص ۹۳۳ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۸ صفر ۸۷ھ

## عدت شوہر کے مکان میں نہ گذارے تو نفقہ نہیں:

سوال: زید نے زینب کو طلاق دیدی، زینب اپنے والدین کے مکان پر تھی، تو کیا زینب کو عدت کا نان نفقہ و پوشاک و مکان کا خرچہ زید سے لینا جائز ہے یا نہیں؟ جبکہ زینب اپنے والدین کے پاس رہے، نان نفقہ اور تمام خرچہ چاہے والدین ہی برداشت کریں، مگر پھر بھی زینب کو زید سے خرچہ لینے کا حق ہوگا یا نہیں؟ اگر زید نہ دے تو گنہگار ہوگا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

زینب پر واجب تھا کہ طلاق کے بعد فوراً زید کے مکان میں چلی جاتی اور وہاں عدت گذارتی، چونکہ وہ زوج کے مکان میں عدت نہیں گذار رہی، اس لئے اس کو نفقہ وسکنیٰ کا حق نہیں رہا، نہ دینے سے زید گنہگار نہیں، قال فی شرح التنویر طلقت اومات وھی زائرۃ فی غیر مسکنہا عادت الیہ فوراً لوجوبہ علیہا (رد المحتار ص ۶۷۴ ج ۲) وفیہ لا نفقۃ لاحد عشر (الی قولہ) وخارجۃ من بیتہ بغیر حق وھی الناشزۃ حتی تعود (رد المحتار ص ۹۰۲ ج ۲) وفی الشامیۃ (قولہ بخلاف حرۃ نشزت الخ) ای ان الحرۃ اذا نشزت فطلقہا زوجہا فلہا النفقۃ والسکنی

اذا عادت الی بیت الزوج (رد المحتار ص ۱۹ ، ۲ج ۲) فقط واللہ تعالی اعلم۔

۲۶ رذی الحجہ ۸۷ھ

## خلع میں نفقۂ عدت واجب ہے :

سوال : ایک عورت اپنے شوہر سے یہ مطالبہ کرتی رہی کہ وہ اس کو طلاق دیدے، جب شوہر طلاق دینے پر راضی نہ ہوا تو بالآخر عورت نے خلع لے لیا، اور شوہر کا مہر معاف کر دیا، اب وہ عورت عدت کے زمانہ کا نفقہ مبلغ تین سو روپے ماہانہ کے حساب سے طلب کرتی ہے، کیا ان حالات میں عورت کے لئے زمانۂ عدت کا نفقہ شوہر کے ذمہ واجب ہے ؟ بینوا توجروا

### الجواب باسم ملهم الصواب

عورت پر واجب ہے کہ عدت شوہر کے مکان میں گذارے، اگر شوہر کے مکان میں عدت نہیں گذارتی تو اس کے لئے نفقہ نہیں، خلع میں عدت شوہر کے مکان میں گذارنے کی صورت میں شوہر پر نفقہ واجب ہے، البتہ اگر عقد خلع میں اسقاطِ نفقہ کی شرط لگائی گئی ہو تو ساقط ہو جائے گا، قال فی التنویر ویسقط الخلع والمبارأۃ کل حق لکل منهما علی الآخر مما یتعلق بذلك النکاح الا نفقة العدة الا اذا نص علیها (رد المحتار ص ۶۱۳ ج ۲) فقط واللہ تعالی اعلم

۳۰ رصفر ۸۹ھ

## خلع میں سکنیٰ سے ابراء :

سوال : خلع کے بعد عدت کا نفقہ و سکنیٰ شوہر پر واجب ہے، لیکن عقد خلع میں ان سے ابراء کی تصریح ہو تو نفقہ ساقط ہو جاتا ہے، سکنیٰ ساقط نہیں ہوتا، کیونکہ وہ حقِ شرع ہے، اس بارے میں درمختار میں ہے الا اذا ابرأته عن مؤنة السکنیٰ فیصح فتح، اس پر علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں بان کانت ساکنة فی بیت نفسها او تعطی الاجرة من مالها فیصح التزامها ذلك فتح. لکن مقتضی هذا انه لابد من التصریح بمؤنة السکنیٰ مع انه ذکر فی الفتح وغیرہ فی فصل الاحداد لو اختلعت علی ان لاسکنیٰ لها فان مؤنة السکنیٰ تسقط عن الزوج ویلزمها ان تکتری بیت الزوج ولا یحل لها ان تخرج منه اھ تأمل (رد المحتار ص ۶۱۵ ج ۲) اس میں راجح کیا ہے ؟ کیا سقوطِ مؤنۃ سکنیٰ کے لئے لفظ "مؤنۃ" کی تصریح شرط ہے یا کہ لفظ "مؤنۃ" کی تصریح کے بغیر بھی عدم سکنیٰ پر خلع سے مؤنۃ سکنیٰ ساقط ہو جاتی ہے ؟ بینوا توجروا۔

# الجواب باسم ملہم الصواب

سقوطِ مؤنۃِ سکنیٰ کے لئے لفظ "مؤنۃ" کی تصریح شرط نہیں، اس کی تصریح کے بغیر بھی عدمِ سکنیٰ پر خلع سے مؤنۃِ سکنیٰ ساقط ہوجاتی ہے، سوال میں علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ کی جو تحقیق نقل کی گئی ہے اس سے بھی یہی ثابت ہے، اور مزید کتاب الحداد میں بھی ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ نے اسی کی تائید فرمائی ہے، بلکہ خود شرح التنویر میں بھی اسی کے موافق ہے، ونصہ ولا تخرج معتدۃ رجعی وبائن باتی فرقۃ کانت علیٰ مافی الظہیریۃ ولو مختلعۃ علیٰ نفقۃ عدتہا فی الاصح اختیارا و علی السکنی فیلزمہا ان تکتری بیت الزوج معراج وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ او علی السکنی) قال الزیلعی فکان کما اختلعت علیٰ ان لا سکنی لہا فان مؤنۃ السکنی تسقط عن الزوج ویلزمہا ان تکتری بیت الزوج ولا یحل لہا ان تخرج منہ اھ ومثلہ فی الفتح ای لان سکناہا فی بیتہ واجبۃ علیہا شرعا فلا تملک اسقاطہا بل تسقط مؤنتہا وظاہرہ انہ لا یلزم التصریح بمؤنۃ السکنی بل مجرد الخلع علی السکنی مسقط لمؤنتہا کما نبہنا علیہ فی باب الخلع تأمل (ردالمحتار ص ۶۲۳ ج ۲) علامہ حصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ نے شرح التنویر کے باب الخلع میں الا اذا ابرأتہ عن مؤنۃ السکنی فیصح فتح القدیر سے نقل کیا ہے، اور خود امام ابن الہمام رحمہ اللہ تعالیٰ کتاب الحداد میں بدون تصریح "مؤنۃ" سقوطِ مؤنۃ تحریر فرما رہے ہیں، اسی طرح علامہ حصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ نے بھی کتاب الحداد میں یہ شرط نہیں لگائی، اس سے ثابت ہوا کہ اس جملہ کے قائل اور ناقل دونوں کا اس پر اتفاق ہے کہ یہاں مفہوم مخالف مراد نہیں، بلکہ اس سے مرادِ زوجین کی تشریح مقصود ہے کہ بدون تصریح "مؤنۃ" بھی ان کا مقصد اسقاط مؤنۃ ہی ہے، لحمل عقد المسلم علی الجواز، یا اولیٰ وافضل صورت کا بیان مقصود ہے، اس لئے کہ ترکِ تصریح میں یہ احتمال ہے کہ شاید زوجین یا ان میں سے کوئی ایک نفسِ سکنیٰ ہی کو بدل خلع سمجھ لے، جو کہ ناجائز ہے، اس صورت میں ایک ضرر تو ارتکابِ معصیت کا ہوا، دوسرا ضرر غررِ زوجہ ہے، اس عقد سے اس کا مقصد یہ تھا کہ سکونت میں آزاد رہے، اس کا یہ مقصد پورا نہ ہوا، بلکہ مزید تیسرا ضرر یہ ہوا کہ مکان کا کرایہ دینا پڑا، اگر اس کو سکونت میں آزادی مل جاتی تو شاید والدین کے پاس یا کسی دوسری جگہ بلا کرایہ کے رہ سکتی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۳۰ / صفر سنہ ۸۹ھ

## ناشزہ کا نفقہ واجب نہیں:

سوال: کیا ایسی عورت کا نفقہ تعلق زوجیت کے زمانہ میں اور بزمانۂ عدت مرد کے ذمہ واجب ہے جو کہ نافرمان ہو، اس کے کہنے اور ہدایت کرنے کے باوجود پردہ نہ کرے، نامحرم مردوں سے ربط ضبط اور اختلاط وملاقات ترک نہ کرے، اس کے اصرار کے باوجود اس کے ساتھ رہنے کے لئے تیار نہ ہو، بلکہ والد کے مقام پر ہی رہے، وظیفۂ زوجیت پورا کرنے کا موقع نہ دے، بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

ایسی عورت کا نفقہ واجب نہیں، نہ حالتِ ازدواج کا اور نہ ایام عدت کا، قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ لا نفقۃ لاحد عشر (الی قولہ) وخارجۃ من بیتہ بغیر حق وھی الناشزۃ حتی تعود (رد المحتار ص ۲۷۰ ج ۲) وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ بخلاف حرۃ نشزت الخ) ای ان الحرۃ اذا نشزت فطلقھا زوجھا فلھا النفقۃ والسکنی اذا عادت الیٰ بیت الزوج (رد المحتار ص ۲۷۹ ج ۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۸ ربیع الاول سنہ ۸۹ھ

## غائب کے مال سے نفقہ:

سوال: ایک شخص اپنی بیوی کو کافی عرصہ سے کراچی چھوڑ کر باہر چلا گیا ہے، اس کے تین بچے بھی ہیں، اور وہ اُن کے اخراجات نہیں بھیجتا، اس صورت میں اس کی بیوی اسکی جائیداد وغیرہ بیچ کر اپنے بچوں کے مصارف پر خرچ کر سکتی ہے؟ اگر جائز ہے تو ماہانہ خرچ کتنا لے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

اگر غائب شوہر کی ملکیت میں ایسی چیز موجود ہے جس کو فروخت کئے بغیر صَرف کیا جا سکتا ہے جیسے نقد روپیہ اور اناج وکپڑا وغیرہ تو بیوی کو اس سے خرچ کرنے کی اجازت ہے، اور اگر ایسی چیزیں ہیں جن کو بدوں فروخت خرچ نہیں کیا جا سکتا جیسے زمین، مکان یا دیگر سامان تو بیوی اپنے مصارف کے لئے اُن کو نہیں بیچ سکتی، اس صورت میں بیوی حاکم کے پاس درخواست پیش کرے، اور غائب کے ساتھ اپنا نکاح شہادتِ شرعیہ سے ثابت کرے، اور اس پر قسم اٹھائے کہ اس کے شوہر نے اس کے نفقہ کا کوئی انتظام نہیں کیا، پھر حاکم اس سے ضامن لے

تاکہ اگر شوہر کا نفقہ دینا ثابت ہو گیا تو شوہر ضامن پر رجوع کر سکے، اس کے بعد حاکم بیوی کو حکم دے کہ قرض لے کر مصارف کا انتظام کرے، اس قرض کی واپسی شوہر کے ذمہ ہوگی، مصارف کی مقدار کی تعیین بھی حاکم کرے گا، روی الامام البخاری رحمہ اللہ تعالیٰ فی صحیحہ عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ان ھند ابنت عتبۃ قالت یارسول اللہ ان ابا سفیان رجل شحیح ولیس یعطینی مایکفینی وولدی الا ما اخذت منہ وھو لا یعلم فقال خذی مایکفیک وولدک بالمعروف (بخاری ص ۸۰۸ ج ۲)، وقال فی التنویر وتفرض لزوجۃ الغائب وطفلہ وابویہ فی مال لہ من جنس حقھم عند من یقربہ وبالزوجیۃ والولاد وکذا اذا علم قاض بذلک وکفلھا ویحلفھا معہ ان الغائب لم یعطھا النفقۃ لا باقامۃ بینۃ علی النکاح ولا ان لم یخلف مالا واقامت بینۃ لیفرض علیہ ویأمرھا بالاستدانۃ ولا یقضی بہ، وقال زفر رحمہ اللہ تعالیٰ یقضی بھا لابہ وعمل القضاۃ الیوم علی ھذا للحاجۃ فیفتی بہ، وقال العلامۃ العلائی رحمہ اللہ تعالیٰ فی شرح قولہ "فی مال لہ من جنس حقھم" کتبر او طعام اما خلافہ فیفتقر للبیع ولا یباع مال الغائب اتفاقا، وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ فلا تفرض لمملوکہ واخیہ) المراد بہ کل ذی رحم محرم ما سوی قرابۃ الولاد لان نفقتھم لا تجب قبل القضاء ولھذا لیس لھم ان یأخذوا من مالہ شیئا قبل القضاء اذا ظفروا بہ فکان القضاء فی حقھم ابتداء ایجاب ولا یجوز ذلک علی الغائب بخلاف الزوجۃ وقرابۃ الولاد لان لھم الاخذ قبل القضاء بلا رضاہ فیکون القضاء فی حقھم اعانۃ وفتوی عن القاضی کما فی الدرر، وقال تحت (قولہ عند او علی الخ) وقید بکون المال عند شخص اذ لو کان فی بیتہ وعلم القاضی بالنکاح فرض لھا فیہ لانہ ایفاء لحقھا لا قضاء علی الزوج بالنفقۃ کما لو اقر بدین ثم غاب ولہ من جنسہ مال فی بیتہ یقضی لصاحب الدین فیہ بحر (رد المحتار ص ۶۴۳ ج ۲)

اگر حاکم سے اجازت لینا مشکل ہو تو پنچایت حاکم کے قائم مقام ہو سکتی ہے، اگر کوئی صورت بھی نہ بن سکے مثلاً کوئی قرض دینے پر راضی نہ ہو تو کلام فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ سے شوہر کا مال اور جائیداد فروخت کرنے کی اجازت معلوم ہوتی ہے، کما فی حظر شرح التنویر لیس لذی الحق ان یأخذ غیر جنس حقہ وجوزہ الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ وھو الاوسع،

وفی الشامیۃ (قولہ وجوزہ الشافعی) قدمنا فی کتاب الحجران عدم الجواز کان فی زمانہم اما الیوم فالفتوی علی الجواز (رد المحتار ص ۳۰۰ ج ۵)، وفیہا تحت (قولہ لو قضی علی غائب الخ) وقال فی جامع الفصولین قد اضطرب آراءہم وبیانہم فی مسائل الحکم للغائب وعلیہ ولم یصف ولم ینقل عنہم اصل قوی ظاہر یبنی علیہ الفروع بلا اضطراب ولا اشکال فالظاہر عندی ان یتأمل فی الوقائع ویحتاط ویلاحظ الحرج والضرورات نیفتی بحسبہا جوازا او فسادا مثلا لو طلق امرأتہ عند العدل فغاب عن البلد ولا یعرف مکانہ او یعرف ولکن یعجز عن احضارہ اوعن ان تسافر الیہ ھی او وکیلہا لبعدہ او لمانع آخر وکذا المدیون لو غاب ولہ نقد فی البلد او نحو ذلک ففی مثل ھذا لو برھن علی الغائب وغلب علی ظن القاضی انہ حق لا تزویر ولا حیلۃ فیہ فینبغی ان یحکم علیہ ولہ وکذا للمفتی ان یفتی بجوازہ دفعا للحرج والضرورات وصیانۃ للحقوق عن الضیاع مع انہ مجتہد فیہ ذھب الیہ الائمۃ الثلاثۃ رحمہم اللہ تعالی وفیہ روایتان عن اصحابنا رحمہم اللہ تعالی وینبغی ان ینصب عن الغائب وکیل یعرف انہ یراعی جانب الغائب ولا یفرط فی حقہ واقرہ فی نور العین قلت ویؤیدہ ما یأتی قریبا فی المسخر وکذا ما فی الفتح من باب المفقود لا یجوز القضاء علی الغائب الا اذا رأی القاضی مصلحۃ فی حکم لہ وعلیہ فحکم فانہ ینفذ لانہ مجتہد فیہ اھ، قلت وظاہرہ ولو کان القاضی حنفیا ولو فی زماننا ولا ینافی ما مر لان تجویز ھذا للمصلحۃ والضرورۃ (رد المحتار ص ۳۷۷ ج ۴) فقط واللہ تعالی اعلم۔

۴ محرم سنہ ۹۲ھ

## نکاح فاسد کی عدت میں نفقہ نہیں:

سوال: زید کے کافی عرصہ تک ایک عورت سے ناجائز تعلقات رہے، اس کے بعد اس عورت کی لڑکی سے زید کی شادی ہوئی، اور کئی بچے بھی پیدا ہوئے، اب مسئلہ دریافت کرنے پر یہ معلوم ہوا کہ یہ نکاح صحیح نہیں ہوا، اب سوال یہ ہے کہ اس عورت کی تفریق کی صورت کیسے ہوگی؟ کیا عورت پر عدت واجب ہوگی؟ اور مرد پر عدت کا نفقہ واجب ہوگا؟

بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

اس عورت کی تفریق کے لئے صرف زبان سے یہ کہدینا کافی ہے کہ "میں نے اس کو چھوڑ دیا" عورت پر شوہر کے مکان ہی میں عدت گذارنا واجب ہے، شوہر پر عدت کا نفقہ واجب نہیں، سکنیٰ یعنی ایام عدت میں اپنے مکان میں رہائش کا انتظام واجب ہے، فی نفقۃ شرح التنویر فتجب للزوجۃ بنکاح صحیح، وفی الشامیۃ فلا نفقۃ علی مسلم فی نکاح فاسد لانعدام سبب الوجوب وھو حق الحبس الثابت للزوج علیھا بالنکاح وکذا فی عدتہ لان حق الحبس وان ثبت لکنہ لم یثبت بالنکاح بل لتحصین الماء ولان حال العدۃ لا یکون اقوی من حال النکاح بدائع (رد المحتار ص ۶۹۹ ج ۲) زید پر توبہ واستغفار لازم ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۸ جمادی الآخرہ سنہ ۹۲ھ

## کسب سے عاجز کا نفقہ:

سوال؛ جو لوگ کمانے کی قدرت نہیں رکھتے جیسے بیوہ عورتیں، یتیم بچے، آنکھوں یا ہاتھ پاؤں سے معذور یا کسی شدید مرض میں مبتلا لوگ، کیا ان کے مصارف حکومت کے ذمہ فرض ہیں؟ اگر نہیں تو اسلام میں اُن کے معاش کا کیا انتظام ہے؟ بینوا بالتفصیل توجروا عند اللہ الجلیل،

## الجواب باسم ملہم الصواب

کسب سے عاجز لوگوں کا نفقہ ان کے ذی رحم محارم رشتہ داروں کے ذمہ ہے، وجوبِ نفقہ کے لحاظ سے اُن کی سات قسمیں ہیں،

(۱) فقط فروع، الاقرب فالاقرب، یعنی پہلے اولاد، وہ نہ ہو تو اولاد کی اولاد. مذکر و مؤنث پر برابر،

(۲) فروع مع حواشی، اس میں نفقہ فقط فروع پر ہے اور اس کا ضابطہ قسم اول کی طرح ہی ہے،

(۳) فروع مع اصول، اس میں والدین پر ولد بلا واسطہ مقدم ہے، یعنی والدین کے ساتھ بیٹی یا بیٹا ہو تو نفقہ والدین پر نہیں، بلکہ بیٹے یا بیٹی پر ہے، اس کے بعد الاقرب فالاقرب، اس لئے باپ کے ساتھ پوتا یا پوتی ہو تو نفقہ باپ پر ہے، قرب و بُعد میں برابر ہوں تو ہر ایک پر بقدر ارث، اس لئے دادا اور پوتا ہوں تو دادا پر $\frac{1}{6}$ اور پوتے پر $\frac{5}{6}$،

④ فروع مع اصول وحواشی، اس کا حکم قسم ثالث کی طرح ہے،

⑤ فقط اصول، باپ سب سے مقدم ہے، وہ نہ ہو تو بعض اصول وارث ہوں گے اور بعض غیر وارث اور یا سب وارث ہوں گے، نوع اول میں الاقرب فالاقرب، اس لئے ماں اور نانا ہوں تو نفقہ ماں پر ہے، قرب و بُعد میں برابر ہوں تو ان میں سے جو وارث ہو اس پر نفقہ ہے، اس لئے نانا و دادا ہوں تو نفقہ دادا پر ہے، اور نوع ثانی یعنی سب وارث ہوں تو بقدر ارث، اس لئے ماں اور دادا ہوں تو ماں پر $\frac{1}{3}$ اور دادا پر $\frac{2}{3}$،

⑥ اصول مع حواشی، اگر فریقین میں سے کوئی فریق غیر وارث ہو تو نفقہ اصول پر ہے، اس لئے دادا اور بھائی ہوں تو نفقہ دادا پر ہے، اور نانا اور چچا ہوں تو نانا پر ہے، اور اگر دونوں فریق وارث ہوں تو نفقہ بقدر ارث ہے، اس لئے ماں کے ساتھ عینی یا علّی بھائی یا بھتیجا یا چچا وغیرہ کوئی عصبہ ہو تو ماں پر $\frac{1}{3}$ اور عصبہ پر $\frac{2}{3}$،

اس قسم میں اگر اصول متعدد ہوں تو ان میں قسم خامس والا ضابطہ جاری ہوگا، جب جدّ حاجب ہونے میں بمنزلۂ اب ہو تو وجوب نفقہ میں بھی بمنزلۂ اب شمار ہوگا مثلاً ماں، دادا اور بھائی ہوں تو چونکہ جدّ بھائی کے لئے حاجب ہے اس لئے بمنزلۂ اب ہو جانے کی وجہ سے پورا نفقہ اسی پر ہوگا، ماں پر کچھ نہیں، اور اگر بھائی نہ ہوتا صرف ماں اور دادا ہوتے تو جدّ بمنزلۂ اب نہ ہوتا، اس لئے نفقہ بقدر ارث ماں پر $\frac{1}{3}$ اور دادا پر $\frac{2}{3}$ ہوتا، جیساکہ قسم ثالث میں گذرا،

⑦ فقط حواشی، اس میں نفقہ بقدر ارث ہے، بشرطیکہ ذی رحم محرم ہوں، غیر ذی رحم محرم جیسے چچازاد وغیرہ پر نفقہ نہیں،

تفصیل مذکور اس وقت ہے جب کہ سب موجود رشتہ دار غنی ہوں، اگر ان میں سے کوئی مسکین ہو تو اس میں یہ تفصیل ہے کہ اگر یہ دوسرے وارثوں کو محروم کر رہا ہو تو اس کو بمنزلۂ میّت قرار دینے سے جو رشتہ دار وارث بنتے ہوں نفقہ اُن پر بقدر ارث ہوگا، اور اگر یہ دوسروں کو محروم نہیں کرتا تو اس کو زندہ شمار کرنے سے دوسرے وارثوں کو جس مناسبت سے حصۂ وراثت ملتا ہے اس کے مطابق ان پر نفقہ ہوگا، مثلاً بیٹا مسکین، خیفی بھائی اور عینی بھائی ہوں تو چونکہ بیٹا ہر قسم کے بھائی کو محروم کر رہا ہے اس لئے اس کو مُردہ تصوّر کریں گے، اس کے بعد حصۂ وراثت خیفی بھائی کا $\frac{1}{6}$ اور عینی کا $\frac{5}{6}$ ہے، اس لئے ان پر نفقہ بھی اسی مناسبت سے

واجب ہوگا، اور اگر صورتِ مذکورہ میں مسکین بیٹے کی بجائے مسکین بیٹی ہو تو چونکہ وہ صرف خیفی بھائی کو محروم کرتی ہے عینی کو نہیں، اس لئے اس بیٹی کو زندہ شمار کریں گے تو خیفی بھائی کو ترکہ سے کچھ نہیں ملے گا، اس لئے اس پر نفقہ بھی نہیں، کل نفقہ عینی بھائی پر واجب ہوگا،

اگر مذکورہ رشتوں میں سے کوئی بھی نہ ہو یا سب مسکین ہوں تو سرکاری بیت المال سے نفقہ دیا جائے گا، اس میں بھی گنجائش نہ ہو تو عامۃ المسلمین پر فرض ہے، وھذا تلخیص تحریر العلامۃ ابن عابدین فی ردالمحتار (ص ۷۴۰ ج ۲) رحمہ اللہ تعالیٰ ونفعنا بعلومہ وجزاہ عنا وعن سائر المسلمین احسن الجزاء، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۰ ربیع الآخر ۹۸ھ

## مکان نہ ملنے کی وجہ سے بیوی چلی گئی :

سوال : زید اپنی زوجہ کو ایک شہر میں لے گیا، وہاں زید کی ماں تھی، زید نے زوجہ کو کہا کہ یہاں میری ماں کے پاس رہو تو نفقہ پورا دیدوں گا، پھر زید سفر میں چلا گیا، جاتے وقت زوجہ کو بلا کر کہا کہ اور کسی جگہ نہیں جانا، مگر زید کے جانے کے بعد زوجہ اپنے میکہ میں چلی گئی، اس کے باپ نے قاضی کے پاس جا کر اس سے لڑکی کا نفقہ مقرر کروایا، ایک مہینہ میں ۲۰ کلو آٹا اور ۴ کلو گوشت، چار کلو گھی، اتنی کھجور، اتنا مصالحہ وغیرہ، یعنی قاضی نے سب چیزوں کی تفصیل لکھ دی، دو سال کے بعد زید آگیا تو زوجہ نے اس پر نفقہ کا دعویٰ کیا، زید نے انکار کیا اور کہا کہ تم نے میرے حکم کے خلاف کیا ہے اس لئے گذشتہ نفقہ نہیں دوں گا، آیا اس صورت میں گذشتہ دو سال کا نفقہ زوجہ کو ملے گا یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

بیوی کی الگ رہائش کے لئے ایک ایسے کمرہ کا انتظام کرنا شوہر پر فرض ہے، جس میں کسی دوسرے کا کوئی دخل نہ ہو، شوہر کی طرف سے ایسی رہائش کا انتظام ہونے کے باوجود بیوی اس کی اجازت کے بغیر گھر سے نکلے تو وہ ناشزہ ہے، اس کا نفقہ شوہر پر نہیں، اگر شوہر ایسی رہائش کا انتظام نہ کرے تو بیوی بلا اجازت دوسری جگہ جانے سے ناشزہ نہیں بنتی، اس لئے اس کا نفقہ شوہر پر واجب ہے، چونکہ زید نے بیوی کی الگ رہائش کا ایسا انتظام نہیں کیا اس لئے اس پر بیوی کا نفقہ واجب تھا، قاضی کے فیصلہ کے بعد جتنی مدت گذری اس کے نفقہ کا مطالبہ کر سکتی ہے، اس سے پہلے جو ایام گذرے ان کا نفقہ نہیں لے سکتی، لان النفقۃ تسقط بمضی

المدة بدون القضاء او الرضا ای تراضی الزوجین علی قدر معین، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،
۱۳ رجب سنہ ۹۸ھ

## معتدۂ موت کے لئے نفقہ وسکنیٰ نہیں:

سوال: زید کا انتقال ہو گیا، اس کی بیوی ہندہ عدت میں ہے، اس کے بارے میں مندرجہ ذیل سوالات ہیں:-

(۱) کیا ہندہ کے ایام عدت کا نفقہ مشترکہ ترکہ میں سے دیا جائے گا اس کے بعد باقی ترکہ وارثوں پر تقسیم ہوگا؟

(۲) اگر زید کا انتقال کرایہ کے مکان میں ہوا ہو اور ہندہ اسی کرایہ کے مکان میں عدت گزار رہی ہو تو کیا اس مکان کا کرایہ مشترکہ ترکہ سے نکالنے کے بعد باقی ترکہ وارثوں پر تقسیم کیا جائے گا؟

(۳) اگر زید اپنے ذاتی مکان میں رہتا تھا تو کیا وارثوں پر فرض ہے کہ ہندہ کو اس مکان میں عدت گذارنے دیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

معتدۂ موت کو چونکہ شوہر کے مال سے حصۂ وراثت ملتا ہے اس لئے اس کو مشترکہ ترکہ سے لینے کا حق نہیں، بلکہ ترکہ سے اس کو جو حصہ ملے گا اس سے خرچ کرے،

اگر کرایۂ مکان کی استطاعت نہ ہو تو یہ مکان چھوڑ کر حسب استطاعت کسی دوسرے قریب تر مکان میں جا سکتی ہے،

اگر زید کے ذاتی مکان سے جو حصہ اس کی بیوی کو ملا وہ اس کے لئے ناکافی ہو تو دوسرے وارثوں پر واجب نہیں کہ وہ ایام عدت اپنے حصہ میں گذارنے دیں، بلکہ بطیب خاطر اجازت دیں تو بہتر ورنہ دوسرے قریب تر مکان میں عدت گذارے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،
۲ ربیع الآخر سنہ ۱۴۰۶ھ

## نابالغ کی بیوی کا نفقہ:

سوال: اگر والد نے اپنے نابالغ لڑکے کی شادی کر دی اور بہو کو اپنے گھر لے آیا، خواہ بہو بالغ ہو یا نابالغ، تو جس طرح نابالغ لڑکے کے مصارف والد پر ہیں کیا اسکی بیوی کے مصارف بھی والد پر واجب ہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

نابالغ کی بیوی کا نفقہ نابالغ کے اپنے مال میں ہے، اس کے والد پر واجب نہیں، البتہ اگر والد ضامن ہو تو اس پر واجب ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،
۳ ربیع الآخر سنہ ۱۴۰۶ھ

## مطلقہ کی اجرتِ حضانۃ:

سوال: مطلقہ عورت دودھ پلانے کی اجرت کے علاوہ بچہ کو سنبھالنے کی اجرت الگ لے سکتی ہے یا نہیں؟ یعنی اجرتِ ارضاع و اجرتِ حضانۃ الگ الگ طلب کرے، اس طرح دو اجرتیں طلب کر سکتی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

سنبھالنے کی اجرت الگ لے سکتی ہے، مگر یہ دونوں قسم کی اجرت عدت گذرنے کے بعد جائز ہے، ایامِ عدت کی اجرت جائز نہیں، البتہ بچہ کا اپنا مال ہو تو اس سے اجرت طلب کرنا جائز ہے، ان سب امور میں اجرتِ ارضاع و اجرتِ حضانۃ میں کوئی فرق نہیں جبکہ کوئی دوسری عورت بلا اجرت ارضاع وحضانۃ پر راضی نہ ہو، اگر بلا اجرت کوئی دوسری عورت راضی ہے تو ماں اجرتِ ارضاع نہیں لے سکتی، اجرتِ حضانۃ لے سکتی ہے، بچہ ماں کے پاس رہے گا اور مرضعہ اس کے پاس آکر دودھ پلائے گی، البتہ اگر بچہ کے اقارب میں سے کوئی عورت بلا اجرت حضانۃ پر راضی ہو اور بچہ کا والد تنگ دست ہو تو ماں اجرتِ حضانۃ نہیں لے سکتی،

فی حضانۃ شرح التنویر وھی غیر اجرۃ ارضاعہ ونفقتہ کما فی البحر عن السراجیۃ، وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ قال فی البحر فعلیٰ ھذا یجب علی الاب ثلاثۃ اجرۃ الرضاع واجرۃ الحضانۃ ونفقۃ الولد اھ ومثلہ فی الشرنبلالیۃ (قولہ ثم حرر) ای الخیر الرملی ان الحضانۃ کالرضاع ای فی انھا لا اجر للام فیھا لو منکوحۃ او معتدۃ والا فلھا الاجرۃ من مال الصغیر ان کان لہ مال والا فمن مال ابیہ او من تلزمہ نفقتہ، ھذا خلاصۃ ماحط علیہ رأیہ بعد کلام طویل وقد علمت تأییدہ بما نقلناہ عن خط السائحانی قلت وھذا کلہ حیث لم یوجد متبرع بالحضانۃ فان وجد فاما ان یکون اجنبیا عن الصغیر اولا وعلیٰ کل فاما ان یکون الاب معسرا اولا وعلی کل فاما ان یکون للصغیر مال اولا فان کان اجنبیا یدفع للاھل للحضانۃ باجرۃ المثل ولو من مال الصغیر وان کان المتبرع غیر اجنبی فان کان الاب معسرا والصغیر لہ مال اولا یقال للام اما ان تمسکیہ مجانا او تدفعیہ للعمۃ مثلا المتبرعۃ صونا لمالہ لو لہ مال وان کان الاب موسرا والصغیر لہ مال فکذلک لان الاجرۃ حینئذ علی الصغیر وان کان الاب موسرا

ولا مال للصغیر فالام مقدمة وان طلبت الاجرة نظرا للصغیر بلا ضرر له فی ماله هذا حاصل ما تحرر للعبد الضعیف بناء علی ان الحضانة کالرضاع وتمام ذلک فی رسالتنا الابانة عن اخذ الاجرة علی الحضانة (رد المحتار ص ۶۹۲ ج ۲)، وفی نفقة العلائیة لا یستأجر الاب امه لو منکوحة ولو من مال الصغیر خلافا للذخیرة و المجتبی او معتدة رجعی وجاز فی البائن فی الاصح جوهرة کاستئجار منکوحته لولده من غیرها وهی احق بارضاع ولدها بعد العدة اذا لم تطلب زیادة علی ما تأخذه الاجنبیة ولو دون اجر المثل بل الاجنبیة المتبرعة احق منها زیلعی ای فی الارضاع اما اجرة الحضانة فللام کما مر، وفی الشامیة تحت (قوله خلافا للذخیرة و المجتبی) قد نقل الحموی عن البرجندی معزیا للمنصوریة ان الفتوی علی الجواز ای الذی مشی علیه فی الذخیرة والمجتبی (قوله فی الاصح) وذکر فی الفتح عن بعضهم انه ظاهر الروایة ولکن ذکر ایضا ان الاوجه عدم الفرق بین عدة الرجعی والبائن وان فی کلام الهدایة ایماء الی انه المختار عنده اذ من عادته تأخیر وجه القول المختار وکذا هو ظاهر اطلاق القدوری المعتدة وفی النهر انه روایة الحسن عن الامام وهی الاولی اھ وفی حاشیة الرملی علی المنح عن التتارخانیة وعلیه الفتوی (قوله اما اجرة الحضانة الخ) افاد ان الحضانة تبقی للام فترضعه الاجنبیة المتبرعة بالارضاع عند الام کما صرح به فی البدائع ونحوه ما مر فی المتن وان للام اخذ اجرة المثل علی الحضانة ولا تکون الاجنبیة المتبرعة بها اولی نعم لو تبرعت العمة بحضانته من غیر ان تمنع الام عنه والاب معسر فالصحیح انه یقال للام اما ان تمسکی الولد بلا اجر واما ان تدفعیه الیها کما مر فی الحضانة وبه ظهر الفرق بین الحضانة والارضاع هنا وهو ان انتقال الارضاع الی غیر الام لا یتقید بطلب الام اکثر من اجر المثل ولا باعسار الاب ولا بکون المتبرعة عمة او نحوها من الاقارب فافهم (رد المحتار ص ۷۴۴ ج ۲)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۶ شوال سنہ ۱۴۰۵ھ

## بیوی کے لئے مکان کی تفصیل:

سوال: بیوی اگر شوہر کے والدین سے الگ مکان طلب کرے تو اسے بالکل الگ مکان میں رکھنا ضروری ہے یا کہ والدین کے مکان میں ایک مستقل کمرہ دیدینا بھی کافی ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اگر بیوی مالدار ہو تو اسے الگ مکان دینا واجب ہے، متوسط درجہ کی ہو تو اسی مکان میں ایک مستقل کمرہ کے علاوہ باورچی خانہ، غسلخانہ اور بیت الخلاء بھی مستقل ہونا ضروری ہے، مسکین ہو تو صرف ایک کمرہ کافی ہے، باورچی خانہ، غسلخانہ اور بیت الخلاء مشترک ہوں تو مضایقہ نہیں، قال فی التنویر وکذا تجب لها السکنی فی بیت خال عن اهله واهلها بقدر حالهما وبیت منفرد من دار له غلق کفاها، وفی الشرح زاد فی الاختیار والعینی ومرافق ومفاده لزوم کنیف ومطبخ، وینبغی الافتاء به بحر (الی قوله) وفی البحر عن الخانیة یشترط ان لا یکون فی الدار احد من احماء الزوج یؤذیها، ونقل المصنف عن الملتقط کفایته مع الاحماء لامع الضرائر، وفی الشامیة (قوله ومفاده لزوم کنیف ومطبخ) ای بیت الخلاء وموضع الطبخ بان یکونا داخل البیت او فی الدار لا یشارکها فیهما احد من اهل الدار، قلت وینبغی ان یکون هذا فی غیر الفقراء الذین یسکنون فی الربوع والاحواش بحیث یکون لکل واحد بیت یخصه وبعض المرافق مشترکة کالخلاء والتنور وبئر الماء، ویأتی تمامه قریبا، وفیها تحت (قوله وفی البحر عن الخانیة الخ) وعلی مانقلنا عن ملتقط ابی القاسم وتجنیسه للاستروشنی ان ذلک یختلف باختلاف الناس ففی الشریفة ذات الیسار لابد من افرادها فی دار، ومتوسط الحال یکفیها بیت واحد من دار ومفهومه ان من کانت من ذوات الاعسار یکفیها بیت ولو مع احمائها وضرتها کاکثر الاعراب واهل القری وفقراء المدن الذین یسکنون فی الاحواش والربوع، وهذا التفصیل هو الموافق لما مر من ان المسکن یعتبر بقدر حالهما ولقوله تعالیٰ اسکنوهن من حیث سکنتم من وجدکم، وینبغی اعتماده فی زماننا هذا، فقد مر ان الطعام والکسوة یختلفان باختلاف الزمان والمکان (الی قوله) وهذا موافق لما قدمناه عن الملتقط من قوله اعتبارا فی السکنی بالمعروف، اذ لاشک ان المعروف یختلف باختلاف الزمان والمکان، فعلی المفتی ان ینظر الی حال اهل زمانه وبلده، اذ بدون ذلک لا تحصل المعاشرة بالمعروف، وقد قال تعالیٰ ولا تضاروهن لتضیقوا علیهن (رد المحتار ص ۹۱۹ ج ۲)، فقط واللّٰه تعالیٰ اعلم۔

۴ صفر سنہ ۱۴۰۷ھ

# کتاب الایمان

## دائمی روزہ کی نذر میں بوقتِ عجز فدیہ ہے:

سوال: ایک شخص نے نذر کی کہ میں مرتے دم تک ہمیشہ روزہ رکھوں گا، اب یہ شخص مرض اور کبر کی وجہ سے روزہ نہیں رکھ سکتا، اس کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

فدیہ دیتا رہے، فدیہ کی بھی طاقت نہ ہو تو استغفار کرتا رہے، قال فی شرح التنویر فی آخر کتاب الصوم نذر صوم رجب (الی قولہ) او صوم الابد فضعف لاشتغالہ بالمعیشۃ افطر وکفر کما مر، وفی الشامیۃ (قولہ وکفر) ای فدی (قولہ کما مر) ای فی الشیخ الفانی من انہ یطعم کالفطرۃ (رد المحتار ج ۲) وفی ایمان شرح التنویر ولو نذر صوم الابد فاکل لعذر فدی، وفی الشامیۃ (قولہ فاکل لعذر) وکذا بدونہ (قولہ فدی) ای لکل یوم نصف صاع من بر او صاعاً من شعیر وان لم یقدر استغفر اللہ تعالیٰ کما مر (رد المحتار ج ۳)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

غرۂ جمادی الآخرۃ ۷۳ھ

## بناءِ مسجد کی نذر صحیح نہیں:

سوال: ایک شخص نے نذر کی کہ اگر میرا مریض تندرست ہو جائے تو میں مسجد تعمیر کرواؤں گا، اب مریض تندرست ہو گیا ہے، تو اس پر مسجد تعمیر کرنا ہی لازم ہے یا کہ مساکین پر بھی صرف کر سکتا ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

لزومِ نذر کے لئے یہ شرط ہے کہ منذور عبادتِ مقصودہ ہو، اور اس کی جنس سے کوئی فرد فرض یا واجب ہو، تعمیرِ مسجد اگرچہ واجب ہے مگر عبادتِ مقصودہ نہیں، لہٰذا یہ نذر واجب الاداء

نہیں، قال فی التنویر ومن نذر نذرًا مطلقًا او معلقًا بشرط وکان من جنسہ واجب وھو عبادۃ مقصودۃ ووجد الشرط لزم الناذر، وفی الشامیۃ (قولہ وھو عبادۃ مقصودۃ) الضمیر راجع للنذر بمعنی المنذور لا للواجب خلافًا لما فی البحر قال فی الفتح مما ھو طاعۃ مقصودۃ لنفسہا ومن جنسہا واجب الخ وفی البدائع ومن شروطہ ان یکون قربۃ مقصودۃ فلا یصح النذر بعیادۃ المریض وتشییع الجنازۃ والوضوء والاغتسال ودخول المسجد ومس المصحف والاذان وبناء الرباطات والمساجد وغیر ذلک وان کانت قربا الا انہا غیر مقصودۃ اھ، فھذا صریح فی ان الشرط کون المنذور نفسہ عبادۃ مقصودۃ لا ما کان من جنسہ ولذا صححوا النذر بالوقف لان من جنسہ واجبًا وھو بناء مسجد للمسلمین کما یأتی مع انک علمت ان بناء المساجد غیر مقصود لذاتہ وفی شرح التنویر ووقف مسجد للمسلمین واجب علی الامام من بیت المال والا فعلی المسلمین وفی الشامیۃ (قولہ ووقف مسجد) ای فی کل بلدۃ علی الظاہر (رد المحتار ص ۶۹ ج ۳)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۹ رمضان المبارک سنہ ۷۴ھ

## سوال متعلق بالا:

سوال: آپ نے "احسن الفتاویٰ" میں فرمایا ہے کہ بناء مسجد کی نذر واجب الاداء نہیں، مگر "احسن الفتاویٰ" دیکھنے سے قبل میں نے مفتی محمد شفیع صاحب مدظلہ سے سوال کیا تھا کہ اگر کوئی یہ نذر کرے کہ مسجد میں تیل دوں گا یا لوٹے یا جھاڑو یا صف ڈالوں گا تو کام ہونے پر اس نذر کا پورا کرنا واجب ہے یا نہیں؟ اور نذر عبادتِ مقصودہ ہے یا نہیں؟ مفتی صاحب نے جواب دیا تھا کہ بعض فقہاء نے بناءِ مساجد کو قربتِ مقصودہ میں داخل قرار دیا ہے، درمختار میں قربتِ مقصودہ کی مثالیں بیان فرماتے ہوئے لکھا ہے کصوم وصلوٰۃ وصدقۃ واعتکاف (الیٰ قولہ) وبناء مسجد للمسلمین واجب علی الامام من بیت المال والا فعلی المسلمین (شامی ص ۶۹ ج ۳) اور علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ نے حاشیۂ بحر میں لکھا ہے وھذا یدل علی ان المراد بالوجوب حقیقتہ المصطلح علیہا عندھم واما قول صاحب الدرر المنذور اذا کان لہ اصل فی الفروض لزم الناذر فیراد بہ ما یعم الواجب بان یراد بالفرض فی کلامہ اللازم وبہ یندفع التنافی الواقع فی عباراتھم اھ (ص ۲۹۶ ج ۴)، بندہ کو دونوں حضرات کی عبارت سے خلجان ہو گیا، لہٰذا مہربانی فرما کر بندہ کے خلجان کو دور کیا جائے، عین کرم ہو گا، اور تیل، جھاڑو، صف، لوٹے

وغیرہ، یہ بھی بناء میں داخل ہیں یا صرف تعمیر ومرمت ہی کو بناءِ مسجد کہتے ہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

درمختار کی پوری عبارت یوں ہے: من نذر نذرا مطلقا او معلقا بشرط وکان من جنسه واجب وهو عبادة مقصودة خرج الوضوء وتكفين الميت ووجد الشرط المعلق به لزم الناذر لحديث من نذر وسمى فعليه الوفاء بما سمى كصوم وصلوٰة وصدقة ووقف واعتكاف واعتاق رقبة وحج ولو ماشيا فانها عبادات مقصودة ومن جنسها واجب لوجوب العتق فى الكفارة والمشى للحج على القادر من اهل مكة والقعدة الاخيرة فى الصلوٰة وهى لبث كالاعتكاف ووقف مسجد للمسلمين واجب على الامام من بيت المال والا فعلى المسلمين (رد المحتار ص۶۹ ج۳)

اس میں قربتِ مقصودہ کی مثالیں صوم سے شروع ہو کر حج پر ختم ہوگئی ہیں، چنانچہ اس کے بعد فرمایا فانها عبادات مقصودة، اس کے بعد من جنسها واجب سے صحتِ نذر کی دوسری شرط کا بیان شروع ہوا، لوجوب العتق فى الكفارة سے اس کی مثالیں بیان فرمائیں، جو وقف مسجد للمسلمين واجب پر ختم ہوئیں، غرضیکہ وقف مسجد قربتِ مقصودہ کی مثال نہیں بلکہ جنس منذور سے واجب کی مثال ہے، وقفِ مسجد واجب تو ہے مگر قربتِ مقصودہ نہیں، قال العلامة ابن عابدين رحمه الله تعالى (قوله وهو عبادة مقصودة) الضمير راجع للنذر بمعنى المنذور والاولىٰ خلافا لما فى البحر قال فى الفتح مما هو طاعة مقصودة لنفسها ومن جنسها واجب الخ وفى البدائع ومن شروطه ان يكون قربة مقصودة فلا يصح النذر بعيادة المريض وتشييع الجنازة والوضوء والاغتسال ودخول المسجد ومس المصحف والاذان وبناء الرباطات والمساجد وغير ذلك وان كان قربا الا انها غير مقصودة اه فهذا صريح فى ان الشرط كون المنذور نفسه عبادة مقصودة لا ما كان من جنسه ولذا صححوا النذر بالوقف لان من جنسه واجبا وهو بناء مسجد للمسلمين كما يأتى مع انك علمت ان بناء المساجد غير مقصودة لذاته (رد المحتار ص۶۸ ج۳)

وقال فى منحة الخالق انهم صححوا النذر بالوقف لان من جنسه واجبا وهو وقف مسجد للمسلمين وقد علمت ان بناء المسجد غير مقصود (البحر الرائق ص۲۹۶ ج۴)

حاصل یہ کہ وقف للفقراء قربتِ مقصودہ ہے مگر واجب نہیں اور وقف مسجد واجب ہے، مگر قربت مقصودہ نہیں، اور صحتِ نذر کے لئے یہ شرط ہے کہ منذور خود عبادتِ مقصودہ ہو،

اور اس کی جنس سے کوئی فرد واجب ہو، یہ شرط وقف للفقراء میں موجود ہے، اس لئے کہ خود عبادت مقصودہ ہے اور اس کی جنس سے وقف مسجد واجب ہے، اس لئے اس وقف کی نذر صحیح ہے، مگر وقفِ مسجد میں یہ شرط مفقود ہے، اس لئے کہ اگرچہ یہ واجب ہے مگر عبادتِ مقصودہ نہیں، لہٰذا اس کی نذر صحیح نہیں،

چٹائیاں، لوٹے اور جھاڑو وغیرہ بناءِ مسجد میں داخل نہیں، یہ اشیاء متعلقاتِ مسجد ہیں جن کو آلاتِ مسجد کہا جاتا ہے، ان کی نذر بھی صحیح نہیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

غرۂ ذی الحجہ سنہ ۸۶ھ

## نذر میں زمان و مکان وغیرہ کی تعیین صحیح نہیں :

سوال : اگر کسی نے نذر کی کہ فلاں چیز فقراءِ مکہ کو دے گا، پھر اس نے یہ چیز فقراءِ مدینہ یا دوسرے کسی شہر کے فقراء کو دیدی تو نذر ادا ہوگئی یا نہیں ؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

نذر میں کسی زمان یا مکان یا فقیر کی تعیین کی تو یہ تعیین ناذر پر لازم نہیں ہوتی، کسی دوسرے وقت میں یا دوسرے مکان میں یا دوسرے فقیر کو دینے سے بھی نذر ادا ہو جاتی ہے، اسی طرح اگر نذر میں کوئی چیز متعین کردی کہ فلاں چیز دوں گا تو بعینہٖ یہی چیز دینا لازم نہیں بلکہ اس کی قیمت کے برابر نقدی یا کوئی دوسری چیز بھی دے سکتا ہے، قال فی العلائیۃ والنذر لا یختص بزمان ومکان ودرھم وفقیر فلو نذر التصدق یوم الجمعۃ بمکۃ بھذا الدرھم علی فلان فخالف جاز (رد المحتار ص ۱۳۷ ج ۲) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۲ جمادی الاولیٰ سنہ ۸۶ھ

## قرآن خوانی کرانے کی نذر جائز نہیں :

سوال : زید نے نذر مانی کہ میرا فلاں کام ہوگیا تو قرآن خوانی کراؤں گا، اب کام ہونے پر قرآن خوانی کرانا واجب ہوگا یا نہیں ؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

قرآن خوانی کی مروّج رسم بدعت اور ناجائز ہے، اس لئے اس کی نذر کرنا جائز نہیں، قال فی شرح التنویر وفی البحر وشرطہ خمس فزاد ان لا یکون معصیۃ لذاتہ فصح نذر صوم النحر لانہ لغیرہ، وفی الشامیۃ قال فی الفتح واما کون المنذور معصیۃ

یمنع انعقاد النذر فیجب ان یکون معناہ اذا کان حراما لعینہ او لیس فیہ جہۃ قربۃ فان المذہب ان نذر صوم یوم العید ینعقد ویجب الوفاء بصوم یوم غیرہ ولو صامہ خرج عن العہدۃ اھ (الی قولہ) ان ما کان فیہ جہۃ العبادۃ یصح النذر بہ لما مر من انہ یلزم الوفاء بالنذر من حیث ھو قربۃ لا بکل وصف التزمہ بہ فصح التزام الصوم من حیث ھو صوم مع الغاء کونہ فی یوم العید الخ (رد المحتار ص۹۱ ج۳)

تحقیق مذکور سے ثابت ہوا کہ حرام لغیرہ کی نذر منعقد ہو جاتی ہے مگر اس کا ایفاء بطریق مباح واجب ہے، معہذا قرآن خوانی خواہ بطریق مباح ہی کیوں نہ ہو اس کی نذر منعقد ہی نہیں ہوتی، اس لئے کہ اس کی جنس سے کوئی فرد فرض یا واجب نہیں، البتہ خود قراءۃ قرآن کی جنس سے نماز میں تلاوت فرض ہے، مگر قراءۃ قرآن عبادۃ مقصودہ نہیں، قال فی العلائیۃ ولو نذر التسبیحات دبر الصلوٰۃ لم یلزمہ، وفی الشامیۃ وکذا لو نذر قراءۃ القرآن وعللہ القہستانی فی باب الاعتکاف بانہا للصلوٰۃ وفی الخانیۃ ولو قال علی الطواف بالبیت والسعی بین الصفا والمروۃ او علی ان اقرأ القرآن ان فعلت کذا لا یلزمہ شیء اھ قلت وھو مشکل فان القراءۃ عبادۃ مقصودۃ ومن جنسہا واجب وکذا الطواف فانہ عبادۃ مقصودۃ ایضا ثم رأیت فی لباب المناسک قال فی باب انواع الاطوفۃ الخامس طواف النذر وھو واجب ولا یختص بوقت فہذا صریح فی صحۃ النذر بہ (رد المحتار ص۷۰ ج۳) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۳ شوال ۸۶ھ

## نذرِ تسبیحات بعد نماز صحیح ہے:

سوال: ایک مولوی صاحب نے بتایا کہ نماز کے بعد جو تسبیحات پڑھی جاتی ہیں اگر کسی نے یہ تسبیحات پڑھنے کی نذر کی تو اس کا پورا کرنا واجب نہیں، اور اگر درود شریف کی نذر کی تو واجب ہو جاتی ہے، حوالہ شامی کا دیتے ہیں، کیا ان کا یہ قول صحیح ہے؟ اگر صحیح ہے تو تسبیحات اور درود شریف میں فرق کی کیا وجہ ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

تسبیحات اور درود شریف میں یہ فرق شامیہ میں نہیں، در مختار میں ہے، علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ نے نذرِ تسبیحات کو بھی واجب الاداء قرار دیا ہے، صحتِ نذر کے لئے منذور کا عبادۃ مقصودہ ہونا اور اس کی جنس سے کسی فرد کا فرض یا واجب ہونا شرط ہے، نماز کے بعد

والی تسبیحات عبارتِ مقصودہ ہیں، اور یہاں لفظ تسبیحات تغلیباً تحمید و تکبیر کو بھی شامل ہے، اور تحمید نماز میں سورۂ فاتحہ کی ابتداء میں فرض ہے، اور تکبیر ابتداءِ نماز میں فرض ہے اور تکبیراتِ عیدین و تکبیراتِ تشریق واجب ہیں، اس لئے ان تسبیحات کی نذر صحیح ہے، اسی طرح درود شریف عبارۃ مقصودہ ہے اور عمر بھر میں ایک بار فرض ہے، اس لئے اس کی نذر بھی صحیح ہے، البتہ نذر تسبیحات میں اگر "نماز کے بعد" کی قید نہیں لگائی تو یہ نذر واجب نہیں، اس لئے کہ اس موقع میں لفظ تسبیحات تحمید و تکبیر کو شامل نہیں بلکہ صرف تسبیح ہی مراد ہے اور جنس تسبیح میں کوئی فرد فرض یا واجب نہیں، نقل فی شرح التنویر عن القنیة لو نذر التسبیحات دبر الصلوٰة لم یلزمه ولو نذر ان یصلی علی النبی صلی الله علیه وسلم کل یوم کذا لزمه وقیل لا، وقال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ (قوله ولو نذر التسبیحات) لعل مراده التسبیح والتحمید والتکبیر ثلاثا و الثلاثین فی کل واطلق علی الجمیع تسبیحا تغلیباً لکونه سابقا وفیه اشارة الیٰ انه لیس من جنسها واجب ولا فرض وفیه ان تکبیر التشریق واجب علی المفتیٰ به وکذا تکبیرة الاحرام وتکبیرات العیدین فینبغی صحة النذر به بناء علی ان المراد من الواجب هو المصطلح ط قلت لکن ما ذکره الشارح لیس عبارة القنیة وعبارتها کما فی البحر ولو نذر ان یقول دعاء کذا فی دبر کل صلوٰة عشر مرات لم یصح (قوله لزمه) لان من جنسه فرضا وهو الصلوٰة علیه صلی الله علیه وسلم مرة واحدة فی العمر وتجب کلما ذکر وانما هی فرض عملی قال ح ومنه یعلم انه لا یشترط کون الفرض قطعیاً ط (قوله وقیل لا) لعل وجهه اشتراط کون الفرض قطعیاً ح (رد المحتار ص ۷۰ ج ۳)

فقط والله تعالیٰ اعلم

۲۳ شوال سنہ ۸۶ھ

## نذرِ ذبح میں قیمت کا تصدق جائز ہے:

سوال: بندہ نے نذر مانی کہ یہ بکرا جو گھر پر ورش ہے اگر میرا فلاں کام ہو گیا تو اس کو ذبح کر کے اس کا گوشت فقراء کو تقسیم کردوں گا، اب کام ہوتے پر بندہ نے اس کی قیمت فقراء کو تقسیم کردی تو نذر ادا ہوئی یا نہیں؟ یا بکرا ذبح کر کے گوشت ہی تقسیم کرنا واجب ہے؟ ایک عالمِ دین فرماتے ہیں کہ ذبح کرنا واجب ہے، قیمت دینے سے نذر ادا نہ ہوگی، اپنے دعویٰ میں شامی صفحہ ۹۱ سے دلیل پیش کرتے ہیں، اُن کا کہنا صحیح ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

اضحیہ کے سوا نذرِ ذبح سے نذرِ تصدقِ لحم مقصود ہے، ورنہ نفسِ ذبح کی نذر صحیح نہیں، اس لئے کہ اضحیہ کے سوا ذبحِ حیوان عبادتِ مقصودہ نہیں، (اس کی تفصیل کتاب الاضحیہ میں عنوان "اضحیۂ منذورہ سے جواز اکل کی تحقیق" میں ہے، مرتب) جب ذبح مقصود نہیں بلکہ تصدقِ لحم مقصود ہے تو اس سے ثابت ہوا کہ ذبحِ حیوان واجب نہیں، بلکہ اختیار ہے چاہے یہ بکرا ذبح کرکے گوشت صدقہ کرے یا بکرا زندہ صدقہ کردے، یا اس کی قیمت صدقہ کرے، یا قیمت کے برابر کوئی دوسری چیز۔

قال فی شرح التنویر نذر ان یتصدق بعشرۃ دراھم من الخبز فتصدق بغیرہ جاز ان ساوی العشرۃ کتصدقہ بثمنہ (رد المحتار ص۳۶۷ ج۳)

سوال میں شامیہ کے جس جزئیہ کا حوالہ دیا گیا ہے اس کی پوری عبارت تحریر کریں تو اس پر غور کیا جا سکتا ہے۔

**فائدہ:** بعض فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نذر میں زمان، مکان اور درہم وفقیر وغیرہ کی تعیین سے نذر ان قیود سے مختص نہیں ہوتی، اس پر اشکال ہوتا ہے کہ فقیر نے قربانی کی نیت سے جانور خریدا تو بحکمِ نذر ہونے کی وجہ سے بعینہٖ اسی جانور کی قربانی اس پر واجب ہے، تبدیل کرنا جائز نہیں، اس صورت میں اختصاصِ نذر کیوں ہوا؟

وجہ الفرق یہ معلوم ہوتی ہے کہ نذرِ تضحیہ میں فعلِ منذور یعنی ذبح کا اثرِ حسی حیوان میں پایا جاتا ہے، اور نذرِ تصدق بمسمّٰی میں فعلِ منذور یعنی تصدق کا کوئی اثرِ حسی نہیں پایا جاتا۔

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۶ شوال سنہ ۸۶ھ

### شیرینی تقسیم کرنے کی نذر:

**سوال:** ہندہ نے نذر مانی کہ میرا فلاں کام ہوگیا تو بچوں کو شیرینی تقسیم کروں گی تو کام ہونے پر ایسی نذر کا پورا کرنا واجب ہے یا نہیں؟ اور یہ نذر صحیح ہے یا نہیں؟ حضرت مولانا ظفر احمد صاحب عثمانی اس کے متعلق فرماتے ہیں کہ "یہ عبادت غیر مقصودہ سے ہے، اس نذر کا پورا کرنا واجب نہیں"، آپ کی اس میں کیا رائے شریف ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

الفاظِ نذر میں بچوں میں سے اغنیاء کی تخصیص نہیں، اس لئے یہ اغنیاء وفقراء

سب کو شامل ہے اور تصدق علی الفقیر عبادتِ مقصودہ ہے، لہٰذا یہ نذر صحیح ہے اور واجب الاداء ہے، اور الفاظِ نذر میں نہ تو شیرینی کی کوئی مقدار یا قیمت متعین کی گئی ہے اور نہ ہی بچوں کی تعداد بیان کی گئی ہے، اس صورت میں اطعام عشرۃ مساکین واجب ہے، یعنی مقدار صدقۃ الفطر سے دس گنا زیادہ گیہوں یا اس کی قیمت کے برابر نقدی یا کوئی دوسری چیز صدقہ کرنا واجب ہے، خواہ ایک مسکین کو دے یا متعدد کو بہر صورت نذر ادا ہوجائے گی، قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ قال علیّ نذر ولم یزد علیہ ولا نیۃ لہ فعلیہ کفارۃ یمین ولو نوی صیاما بلا عدد لزمہ ثلاثۃ ایام ولو صدقۃ فاطعام عشرۃ مساکین کالفطرۃ، وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ لزمہ ثلاثۃ ایام) لان ایجاب العبد معتبر بایجاب اللہ تعالیٰ وادنی ذلک فی الصیام ثلاثۃ ایام فی کفارۃ الیمین بحر عن الولوالجیۃ (قولہ ولو صدقۃ) ای بلا عدد (قولہ کالفطرۃ) ای لکل مسکین نصف صاع بر وکذا لو قال للہ علیّ اطعام مسکین لزمہ نصف صاع بر استحسانا وان قال للہ علیّ ان اطعم المساکین علی عشرۃ عند ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ فتح (رد المحتار ص ۷۳ ج ۳) وفی شرح التنویر نذر لفقراء مکۃ جاز الصرف لفقراء غیرھا لما تقرر فی کتاب الصوم ان النذر غیر المعلق لا یختص بشیء نذر ان یتصدق بعشرۃ دراھم من الخبز فتصدق بغیرہ جاز ان ساوی العشرۃ کتصدقہ بثمنہ، وفی الشامیۃ تحت (قولہ لما تقرر فی کتاب الصوم) قلت وکما لا یتعین الفقیر لا یتعین عددہ ففی الخانیۃ ان زوجت بنتی فالف درھم من مالی صدقۃ لکل مسکین درھم فزوج ودفع الالف الی مسکین جملۃ جاز (رد المحتار ص ۷۴ ج ۳) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

غرۂ ذی الحجہ سنہ ۸۶ھ

## نذرِ معلّق میں صیغۂ التزام ضروری نہیں:

سوال: زید کی بھینس کا پاؤں ٹرک میں پھنس گیا، نہ نکل سکا، زید نے کہا کہ اگر اللہ تعالیٰ کے حکم سے میری بھینس کا پاؤں صحیح سلامت نکل جائے تو دس روپے اللہ واسطے دونگا، صرف اللہ واسطے کا لفظ کہا، منت یا نذر وغیرہ کچھ نہیں کہا تو یہ نذر کے حکم میں ہے یا نفلی صدقات کے حکم میں ہوگا؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

ایسے الفاظ عرفاً نذر کے لئے مستعمل ہیں، اس لئے یہ نذر لازم اور واجب التصدق ہے،

فان الأیمان مبنیۃ علی العرف، قال فی العلائیۃ فان الأیمان مبنیۃ علی العرف فما تعورف الحلف بہ فیمین ومالا فلا (رد المحتار ص ۵۲ ج ۳)

والنذر فی حکم الیمین کما فی الشامیۃ تحت (قولہ ومن نذر نذرا مطلقا) و انما ذکروا النذر فی الایمان لما یأتی من انہ لو قال علی نذر ولا نیۃ لہ لزمہ کفارۃ و مر فی اٰخر کتاب الصیام انہ لو نذر صوما فان لم ینو شیئا او نوی النذر فقط او نوی النذر وان لا یکون یمینا کان نذرا فقط وان نوی الیمین وان لا یکون نذرا کان یمینا وعلیہ کفارۃ ان افطروان نواھما او نوی الیمین کان نذرا ویمینا حتی لو افطر قضی وکفر ومر ھناک الکلام فیہ (رد المحتار ص ۶۸ ج ۳) وایضا فیھا (قولہ لان النذر لیس من جنسہ فرض الخ) ھذا التعلیل لصاحب البحر وینافیہ ما فی الخانیۃ قال ان برئت من مرضی ھذا ذبحت شاۃ فبرئ لا یلزمہ شیء الا ان یقول فللہ علی ان اذبح شاۃ اھ وھی عبارۃ متن الدرر وعللھا فی شرحہ بقولہ لان اللزوم لا یکون الا بالنذر والدال علیہ الثانی لا الاول اھ فافاد ان عدم الصحۃ لکون الصیغۃ المذکورۃ لا تدل علی النذر ای لان قولہ ذبحت شاۃ وعد لا نذر ویؤیدہ ما فی البزازیۃ لو قال ان سلم ولدی اصوم ما عشت فھذا وعد لکن فی البزازیۃ ایضا ان عوفیت صمت کذا لم یجب مالم یقل للہ تعالیٰ علی وفی الاستحسان یجب ولو قال ان فعلت کذا فانا احج ففعل یجب علیہ الحج اھ فعلم ان تعلیل الدرر مبنی علی القیاس والاستحسان خلافہ وینافیہ ایضا قول المصنف علی شاۃ اذبحھا وعبارۃ الفتح فعلی بالفاء فی جواب الشرط اذ لا شک ان ھذا لیس وعدا ولا یقال انما لم یلزمہ لعدم قولہ للہ علی لان المصرح بہ صحۃ النذر بقولہ للہ علی حجۃ او علی حجۃ (رد المحتار ص ۷۲ ج ۳)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۸ ربیع الاول سنہ ۸۷ھ

## سوال مثل بالا:

یہاں دار العلوم میں نذرِ معلق کی ایک صورت کے بارے میں استفتاء آیا تھا، میں نے اس کا جواب لکھا ہے، مگر مولانا محمد تقی صاحب کو اس پر چند اشکالات ہیں، جواب مع اشکالات پیش خدمت ہے، اگر جواب صحیح ہے تو اشکالات کا حل تحریر فرما کر ممنون فرمائیں، اور جواب میں

کوئی نقص ہے تو صحیح جواب کی ہدایت سے نوازیں، اطال اللہ بقاءکم ونفعنا وجمیع المسلمین بفیوضکم،

سوال؛ میں نے اللہ پاک سے وعدہ کیا تھا کہ مجھے اگر کراچی میں کامیاب تجارت ہاتھ آگئی تو ہر سال نفلی حج کے لئے جاؤں گا، یہ وعدہ تھا، جذبہ تھا، خواہش تھی، نذر نہیں تھی، اب بحمد اللہ مجھے اللہ پاک نے کراچی میں کامیاب دُوکان، تجارت عطاء فرمائی ہے، اب نفلی حج پر تقریبًا بیس ہزار روپے خرچ ہوتے ہیں، اگر میں اس رقم سے مفتیوں کے لئے اسلامی فتاوٰی خریدلوں جن سے وہ مسلمانوں کو فتوے بتائیں گے، میرا صدقہ جاریہ ہوگا، شریعت کے لحاظ سے میرے لئے اس میں ثواب زیادہ ہے یا نفلی حج میں؟ ان شاء اللہ آپ حضرات جو حکم مجھے کتبِ فقہ سے بتائیں گے میں اسی پر عمل کروں گا، بینوا توجروا،

## الجواب من دار العلوم کراتشی

① فی الشامیة ناقلا عن الخانیة قال ان برئت من مرضی هذا اذبحت شاة فبرئ لایلزمه شیء الا ان یقول فللّٰه علیّ ان اذبح شاة اھ وهی عبارة متن الدرر وعللها فی شرحه بقوله لأن اللزوم لایکون الا بالنذر والدال علیه الثانی لا الاول اھ فافاد ان عدم الصحة لکون الصیغة المذکورة لاتدل علی النذر ای لأن قوله ذبحت شاة وعد لانذر ویؤیده مافی البزازیة ایضًا لوقال ان سلم ولدی اصوم ماعشت فهذا وعد لکن فی البزازیة ایضًا ان عوفیت صمت کذا لم یجب مالم یقل للّٰه علیّ وفی الاستحسان یجب ولوقال ان فعلت کذا فانا احج ففعل یجب علیه الحج اھ، نعلم ان تعلیل الدرر مبنی علی القیاس والاستحسان خلافه (شامیة ص ۷۰ ج ۳)

② وفی البزازیة علی الهندیة ان عوفیت صمت کذا لم یجب مالم یقل للّٰه علیّ وفی الاستحسان یجب وان لم یکن تعلیقا لایجب قیاسًا واستحسانًا کما اذا قال لوفعلت کذا فانا احج ففعل یجب علیه الحج (ص ۳۱۴ ج ۴)

③ وکذا فی البحر ناقلاً عن البزازیة (بحر ص ۳۲۱ ج ۴)

④ وفی آخر الاشباه والنظائر اما الصیغة فللّٰه علیّ ونذرت للّٰه وانا افعل ان کان معلقًا کانا احج ان دخلت الدار بخلاف انا احج منجزا،

ان عبارات سے معلوم ہوا کہ صورتِ مسئولہ میں سائل نے جو یہ کہا ہے کہ "اگر کراچی میں کامیاب تجارت ہاتھ آگئی تو ہر سال نفلی حج کے لئے جاؤں گا" یہ صیغۂ نذر ہے، یہ نذرِ معلق ہے، اور استحساناً صحیح ہے، سائل کا یہ کہنا کہ "اس سے میری نیت نذر کی نہیں تھی، صرف جذبہ اور وعدہ تھا" معتبر نہ ہوگا، لہٰذا سائل پر ہر سال حج نفلی کرنا واجب ہے، حج نفلی کی بجائے اتنی رقم کسی دوسرے کارِ خیر میں لگانا جائز نہیں، فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

عبداللہ، دار الافتاء، دار العلوم کراچی

## اشکالات جو مولانا محمد تقی صاحب کو پیش آئے

① قیاس کا تقاضا تو یہ ہے کہ حج واجب نہ ہو، استحسان کا تقاضا یہ ہے کہ حج واجب ہے، تو اس قیاس اور استحسان کے درمیان مابہ الامتیاز کیا ہے؟ اگر مابہ الامتیاز یہی ہو کہ یہ نذرِ معلق ہے جو کہ بزازیہ کی تشریح کے مطابق ہے تو اس قسم کے کلمات عرف میں عام طور پر بولے جاتے ہیں، مثلاً اگر حکومت اجازت دیگی تو میں حج کو جاؤنگا یا میرا لڑکا سفر سے آگیا تو میں حج کو جاؤنگا یا میری لڑکی کی شادی ہوگئی تو حج کو جاؤں گا، وغیرہ،

② اور اگر نذرِ معلق کو الفاظِ نذر میں داخل کرلیا جائے جیسے اشباہ کی عبارت سے معلوم ہوتا ہے تو نذر کرنے والا جب اس بات کی تصریح کردے کہ میری نیت اس سے نذر کی نہیں تھی فقط ایک وعدہ تھا تو کیا اس کی نیت معتبر نہ ہوگی؟

## الجواب باسم ملهم الصواب

انعقادِ نذر کے لئے لفظِ نذر یا کوئی دوسرا صیغۂ التزام ضروری ہے، مگر نذرِ معلق میں استحساناً صیغۂ التزام ضروری نہیں، کیونکہ عرفِ عام میں اسے بہرحال نذر ہی سمجھا جاتا ہے، اس عرف کی بناء یہ معلوم ہوتی ہے کہ تعلیق میں دلالۃً التزام موجود ہے،

جوابِ اشکالات: ① "اگر حکومت اجازت دیگی تو حج کو جاؤنگا" اور اس کے ساتھ مذکورہ دوسری مثالوں میں نذر اس لئے نہیں ہوتی کہ عرفاً ہر تعلیق سے نذر مقصود نہیں ہوتی، بلکہ شفاءِ امراض ودفعِ بلیات و حصولِ مقاصد وغیرہ کیساتھ تعلیق ہو اور شکرانہ کے طور پر کوئی عبادت متعین کرے تو اس سے نذر مراد ہوتی ہے،

② نذر کی نیت نہ کرنے کی دو صورتیں ہو سکتی ہیں، ایک عدمِ نیتِ نذر، دوسری نیتِ عدمِ نذر، پہلی صورت میں نذر منعقد ہو جائیگی، اس لئے کہ الفاظ سے انکے عرفی معنی کا ثبوت نیت پر موقوف نہیں، اسی لئے عبارات فقہ میں انعقادِ نذر کے لئے نیت کی قید نہیں، اور دوسری صورت یعنی نیتِ عدمِ نذر میں عدمِ انعقاد کو ترجیح معلوم ہوتی ہے، لانہ نوی حقیقۃ کلامہ وھو اولیٰ ومحلہ کتب اصول الفقہ فلتراجع، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۴ ربیع الآخر سنہ ۱۴۰۲ھ

## حَاشَ لِلّٰہِ سے قسم:

سوال: حَاشَ لِلّٰہِ قسم ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

حَاشَ لِلّٰہِ بمعنی سُبحَانَ اللہِ ہو، اس سے قسم کا عرف ہو تو بلانیت بھی قسم ہو جائے گی، قسم متعارف نہ ہو تو بنیت قسم کہنے سے قسم ہو گی ورنہ نہیں، اللہ تعالیٰ کی ہر صفت کا یہی حکم ہے، قال فی شرح التنویر ولا یقسم بصفة لم یتعارف الحلف بها من صفاته تعالیٰ کرحمته وعلمه (الیٰ قوله) وسبحان الله ونحو ذلك، وفی الشامیة (قوله سبحان الله الخ) قال فی البحر ولو قال لا اله الا الله لا افعل کذا لا یکون یمینا الا ان ینوی وکذا قوله سبحان الله والله اکبر لا افعل کذا لعدم العادة اھ، قلت ولو قال الله الوکیل لا افعل کذا ینبغی ان یکون یمینا فی زماننا لانه مثل الله اکبر لکنه متعارف، (رد المحتار ص۵۵ ج۳)، فقط والله تعالیٰ اعلم،

۲۲ رمضان سنہ ۸۷ھ

## گناہ پر قسم کا توڑنا اور کفارہ واجب ہے:

سوال: زید نے قسم کھائی کہ آج سینما دیکھے گا، اگر اس دن سینما نہ دیکھا تو قسم کا کفارہ واجب ہوا یا نہیں؟ اور ایسی قسم کا توڑنا واجب ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

گناہ پر قسم کو توڑ کر کفارہ دینا واجب ہے، قال فی التنویر ومن حلف علی معصیة کعدم الکلام مع ابویه او قتل فلان الیوم وجب الحنث والتکفیر (رد المحتار ص۶۴ ج۳)،

فقط والله تعالیٰ اعلم

۱۶ شوال سنہ ۸۷ھ

## قرآن کی قسم:

سوال: قرآن ہاتھ میں اٹھانے سے قسم ہو جاتی ہے یا نہیں؟ اور اس کے توڑنے پر کفارہ واجب ہے یا نہیں؟ جبکہ قرآن ہاتھ میں اٹھانے کو بعض جگہ قسم ہی سمجھتے ہوں، بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

اگر قرآن مجید ہاتھ میں لے کر یا اس پر ہاتھ رکھ کر کوئی بات کہی لیکن قسم نہیں کھائی، یا یوں کہا "اس قرآن کی قسم" تو قسم نہیں ہوئی، البتہ اگر قرآن کی طرف اشارہ کئے بغیر کہا

"قرآن کی قسم" یا "کلام اللہ کی قسم" یا قرآن کی طرف اشارہ کرکے کہا "اس میں جو کلام اللہ ہے اس کی قسم" تو قسم ہو جائے گی، توڑنے پر کفارہ واجب ہوگا، قال فی شرح التنویر قال الکمال ولا یخفی ان الحلف بالقرآن الآن متعارف فیکون یمینا واما الحلف بکلام اللہ فیدور مع العرف وقال العینی ان المصحف یمین لاسیما فی زماننا، وفی الشامیۃ (قولہ قال الکمال الخ) بنی علی ان القرآن بمعنی کلام اللہ فیکون من صفاتہ تعالیٰ کما یفیدہ کلام الہدایۃ (الی قولہ) ونقل فی الهندیۃ عن المضمرات وقد قیل ھذا فی زمانھم واما فی زماننا فیمین وبہ نأخذ ونأمر ونعتقد وقال محمد بن مقاتل الرازی انہ یمین وبہ اخذ جمھور مشایخنا اھ فھذا مؤید لکونہ صفۃ تعورف الحلف بھا کعزۃ اللہ وجلالہ وفیھا تحت (قولہ وقال العینی الخ) واقرہ فی النھر وفیہ نظر ظاھر اذ المصحف لیس صفۃ للہ تعالیٰ حتی یعتبر فیہ العرف (الی قولہ) نعم لو قال اقسم بما فی ھذا المصحف من کلام اللہ تعالیٰ ینبغی ان یکون یمینا (رد المحتار ص ۵۳ ج ۳)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۶ رشوال سنہ ۸۷ھ

## طعام نذر سید پر حرام ہے:

سوال: نذر کا کھانا غریب سید کو کھانا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

جائز نہیں، قال فی العلائیۃ وجازت التطوعات من الصدقات وغلۃ الاوقاف لھم ای لبنی ھاشم، وفی الشامیۃ (قولہ وجازت التطوعات الخ) قید بھا لیخرج بقیۃ الواجبات کالنذر والعشر والکفارات وجزاء الصید الاخمس الرکاز فانہ یجوز صرفہ الیھم کما فی النھر عن السراج (رد المحتار ص ۶۳ ج ۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۳۰ رذی الحجہ سنہ ۸۷ھ

## نمازیوں کو کھلانے کی نذر:

سوال: زید نے منت مانی کہ فلاں کام ہو گیا تو بیس مصلی کو کھانا کھلاؤں گا، اب کام ہونے پر بیس مصلی کو کھلانا خواہ مصلی امیر ہو یا غریب درست ہے یا نہیں؟ اور نذر کا کھانا امیروں کو کھانا جائز ہے یا نہیں؟ امداد الفتاویٰ ص ۴۹۰ ج ۲ پر مرقوم ہے کہ نذر کا کھانا امیروں کو کھانا جائز ہے، اگرچہ جتنی مقدار امیروں نے کھائی ہے نذر صحیح نہ ہوگی، اور فتاویٰ رشیدیہ ص ۴۰۲ پر مرقوم ہے کہ

نذر کا کھانا اغنیاء کو کھانا حرام ہے،، دونوں فتووں کی عبارت میں اختلاف ہے، لہٰذا بندہ کا خلجان رفع فرماکر ممنون فرمائیں، جبکہ ناذر نے امیر وغریب دونوں کو کھلانے کی نذر مانی ہو تو امیروں کو کھانا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

بقدر حصۂ اغنیاء نذر منعقد ہی نہیں ہوئی اس لئے اس کا ایفاء واجب نہیں، اور اگر اغنیاء کو کھلایا تو یہ اس لئے جائز ہے کہ ان کے حق میں یہ طعام نذر کا نہیں، قال فی شرح التنویر نذر التصدق علی الاغنیاء لم یصح مالم ینوا ابناء السبیل (رد المحتار ص ۷۰ ج ۳) بقدر حصۂ فقراء نذر صحیح ہے، اور اس کا ایفاء واجب ہے، اس سے اغنیاء کو کھانا جائز نہیں، صورتِ سوال میں اغنیاء وفقراء کا مجموعہ بیس ہے، ان میں سے عددِ فقراء مجہول ہے، اور جہالتِ عدد کی صورت میں دس فقراء کا طعام واجب ہوتا ہے، ایک فقیر کا طعام بقدر صدقۃ الفطر ہے، لہٰذا بقدر صدقۃ الفطر سے دس گنا زیادہ گیہوں یا اس کی قیمت کے برابر نقدی یا کوئی دوسری چیز صدقہ کرنا واجب ہے، خواہ ایک ہی مسکین کو سب دیدے یا متعدد مساکین میں تقسیم کرے، ہر طرح اختیار ہے، قال فی شرح التنویر قال علی نذر ولم یزد علیہ ولا نیۃ لہ فعلیہ کفارۃ یمین ولو نوی صیاما بلا عدد لزمہ ثلاثۃ ایام ولو صدقۃ فاطعام عشرۃ مساکین کالفطرۃ، وفی الشامیۃ (قولہ لزمہ ثلاثۃ ایام) لان ایجاب العبد معتبر بایجاب اللہ تعالیٰ وادنی ذلک فی الصیام ثلاثۃ ایام فی کفارۃ الیمین بحر عن الولوالجیۃ (قولہ ولو صدقۃ) ای بلا عدد (قولہ کالفطرۃ) ای لکل مسکین صاع بر وکذا لو قال للہ علی اطعام مسکین لزمہ نصف صاع بر استحسانا وان قال للہ علی ان اطعم المساکین علی عشرۃ عند ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ نتح (رد المحتار ص ۷۳ ج ۳) وفی شرح التنویر نذر لفقراء مکۃ جاز الصرف لفقراء غیرھا لما تقرر فی کتاب الصوم ان النذر غیر المعلق لا یختص بشیء نذر ان یتصدق بعشرۃ دراھم من الخبز فتصدق بغیرہ جاز ان ساوی العشرۃ کتصدقہ بثمنہ، وفی الشامیۃ تحت (قولہ لما تقرر فی کتاب الصوم) قلت وکما لا یتعین الفقیر لا یتعین عددہ ففی الخانیۃ ان زوجت بنتی فالف درھم من مالی صدقۃ لکل مسکین درھم فزوج ودفع الالف الی مسکین جملۃ جاز (رد المحتار ص ۷۲ ج ۳)

فتاویٰ رشیدیہ اور امداد الفتاویٰ کے جواب میں تعارض نہیں، اس لئے کہ فتاویٰ رشیدیہ میں اُس نذر کا حکم ہے جو فقراء کے لئے مختص ہو، اس سے اغنیاء کو کھانا جائز نہیں، اور امداد الفتاویٰ میں ایسی نذر کا بیان ہے جس میں ناذر نے اغنیاء و فقراء دونوں کی نیت کی ہو، اس میں بقدر حصہ اغنیاء نذر منعقد ہی نہیں ہوئی، اس لئے اس کا ایفاء واجب نہیں، معہذا اگر اغنیاء کو کھلائے گا تو چونکہ یہ صدقۂ واجبہ نہیں بلکہ تطوع ہے اس لئے اغنیاء کے لئے حلال ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۳۰ ذی الحجہ ۸۷ھ

## تبلیغ میں جانے کی نذر صحیح نہیں:

سوال: زید نے نذر مانی کہ میرا ہاتھ صحیح ہو گیا تو چالیس دن تبلیغ یعنی جماعت میں جاؤں گا، تو یہ نذر صحیح ہوگی یا نہیں؟ اور اس کا پورا کرنا واجب ہے یا نہیں؟ اگر واجب نہیں تو جائز بھی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

صحتِ نذر کے لئے یہ شرط ہے کہ منذور عبادتِ مقصودہ ہو، تبلیغ عبادتِ مقصودہ نہیں، اس لئے یہ نذر منعقد نہیں ہوئی، اس کا ایفاء واجب نہیں، جائز ہے، قال فی التنویر ومن نذر نذرا مطلقا او معلقا بشرط وكان من جنسه واجب وهو عبادة مقصودة ووجد الشرط لزم الناذر (رد المحتار ص ۶۸ ج ۳)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۷ رجب ۸۸ھ

## منذور لغیر اللہ سے استفادہ حرام ہے:

سوال: اگر کسی نے قرآن کریم یا کوئی کتاب نذر لغیر اللہ کے طور پر دی، تو اس کی خرید و فروخت اور مطالعہ و درس وغیرہ کا استفادہ جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

ایسی کتاب سے کسی قسم کا استفادہ جائز نہیں، منذور لغیر اللہ غیر حیوان بھی بعلت تقرب الی غیر اللہ ما اهل به لغير الله میں داخل ہونے کی وجہ سے حرام ہے، یعنی حرمتِ حیوان بلاواسطہ مدلولِ نص ہے، اور حرمتِ غیر حیوان مدلولِ نص بواسطۂ قیاس ہے، علامہ ابن نجیم رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس کی حرمت پر اجماع نقل فرمایا ہے، ونصه قبيل باب الاعتكاف فقال الشيخ قاسم فی شرح الدرر واما النذر الذی ینذره اکثر العوام علی ما هو مشاهد كأن يكون للانسان

غائب او مریض اولہ حاجۃ ضروریۃ فیأتی بعض الصلحاء فیجعل سترہ علی رأسہ فیقول یا سیدی فلان ان رد غائبی اوعوفی مریضی او قضیت حاجتی فلک من الذھب کذا اومن الفضۃ کذا اومن الطعام کذا اومن الماء کذا اومن الشمع کذا اومن الزیت کذا فھٰذا النذر باطل بالاجماع لوجوہ منھا انہ نذر لمخلوق والنذر للمخلوق لایجوز لانہ عبادۃ والعبادۃ لاتکون للمخلوق ومنھا ان المنذور لہ میت والمیت لایملک ومنھا انہ ظن ان المیت یتصرف فی الامور دون اللہ تعالیٰ واعتقادہ ذٰلک کفر (الی قولہ) للاجماع علی حرمۃ النذر للمخلوق ولاینعقد ولا یشتغل الذمۃ بہ ولانہ حرام بل سحت ولایجوز لخادم الشیخ اخذہ ولا اکلہ ولا التصرف فیہ بوجہ من الوجوہ الا ان یکون فقیرا اولہ عیال فقراء عاجزون عن الکسب وھم مضطرون فیأخذونہ علی سبیل الصدقۃ المبتدأۃ فاخذہ ایضا مکروہ مالم یقصد بہ الناذر التقرب الی اللہ تعالیٰ وصرفہ الی الفقراء ویقطع النظر عن نذر الشیخ فاذا علمت ھٰذا فمایؤخذ من الدراھم والشمع والزیت وغیرھا وینقل الی ضرائح الاولیاء تقربًا الیھم فحرام باجماع المسلمین مالم یقصد وابصرفھا للفقراء الاحیاء قولاً واحدًا اھ (البحر الرائق ص۲۹۸ ج۲)

اگر ناذر اس عقیدۂ شرکیہ سے تائب ہوجائے تو منذور لغیر اللہ حلال ہوجاتا ہے اور اس سے استفادہ جائز ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۶ ر رجب سنہ ۹۰ھ

## قسم میں اعتبارِ عُرف کی تحقیق :

سوال؛ ہمارے ملک میں یہ عُرف ہو کہ اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ وہ غیر کے گھر میں نہیں جائے گا اور اس کے ہاں کھانا وغیرہ نہیں کھائے گا تو بطور قسم کہتا ہے کہ مجھ پر اس کے گھر کا پانی حرام ہے، آیا یہ قسم صرف مسمّٰی یعنی پانی کے ساتھ مختص ہوگی یا کہ عرف کے مطابق ہر قسم کے طعام وغیرہ کو شامل ہوگی؟ بندہ کے خیالِ ناقص میں یہ قسم صرف پانی کے ساتھ مختص ہوگی، حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں الأیمان مبنیۃ علی الالفاظ، اور فرماتے ہیں الایمان مبنیۃ علی العرف، نیز فرماتے ہیں بالعرف یخص ولایزاد، ودلالۃ العرف لا تأثیر لھا فی جعل غیر الملفوظ ملفوظًا، ولا یحنث بالغرض بلا مسمّی، لان الغرض یصلح مخصصًا لا مزیدا (رد المحتار ص۷۴ ج۳)، صورتِ سوال میں جملہ "مجھ پر اس کے گھر کا پانی حرام ہے" میں

اگرچہ عرفاً پانی کا لفظ ہر قسم کے طعام کو عام ہے مگر چونکہ یہ لفظ مسمّٰی معیّن، مخصوص ہے اور مستعمل ہے، مہجور نہیں، فقط اتنی بات ہے کہ عرف میں ہر دو معنی میں استعمال ہوتا ہے، ایک اصل پانی اور دوسرے معنی مطلق طعام، معنی ثانی میں مجاز زاد رمعنی اوّل متروک نہیں، لہٰذا بندہ کے ناقص خیال میں یہ پانی کے معنی میں ازدیاد ہے اس کی تخصیص نہیں، کیونکہ یہاں عموم نہیں، اور یہ غیر ملفوظ کو ملفوظ بنانا ہے، اگر حالف کی غرض بھی عام ہو تاہم غرض مخصص ہوتی ہے نہ کہ مزید، یہاں چونکہ پانی کے لفظ میں عموم نہیں اس لئے تخصیص نہیں ہو سکتی، بلکہ مزید ہے اور وہ صحیح نہیں ابندہ کے خیال ناقص میں اس کی نظیر یہ جزئیہ ہے لا یشتری لانسان شیئا بفلس، براہِ کرم اپنی رائے سامی سے تشفی فرمائیں، بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

آپ کی رائے صحیح ہے، جب حقیقت غیر مہجورہ اور مجاز متعارف جمع ہو جائیں تو عند الامام رحمہ اللہ تعالیٰ حقیقت پر عمل کیا جائے گا، اور صاحبین رحمہما اللہ تعالیٰ کے نزدیک عموم مجاز پر، فتویٰ امام رحمہ اللہ تعالیٰ کے قول پر ہے، وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ نعم ماوقع مشترکا بین اللغۃ والعرف تعتبر فیہ اللغۃ علی انہا العرف (رد المحتار ص ۷۴ ج ۳)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۱۶ رجب سنہ ۹۰ھ

### تزیینِ کلام کے لئے غیر اللہ کی قسم:

سوال: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما حالتِ اعتکاف میں تھے کہ ایک شخص کو محزون مسجد میں بیٹھا دیکھا تو اعتکاف چھوڑ کر اس کے ساتھ اس کے کام کے لئے چل دیئے، اس قصہ میں فرماتے ہیں کہ بعزۃ صاحب ہٰذا القبر، تو کیا یہ قسم جائز ہے؟ ایسا ہی حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ میں قحط پڑا ایک شخص نے بکری کاٹی تو گوشت نہیں نکلا، سوائے کھال اور ہڈی کے کچھ نہ تھا، تو اس نے بیساختہ کہا "وا محمداہ" تو اس پر بعض لوگ اشکال کرتے ہیں کہ یہ کہنا جائز نہیں، بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

یہ قول حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا نہیں، بلکہ اس شخص کا ہے جو محزون بیٹھا تھا، بسا اوقات الفاظِ قسم صرف تزیینِ کلام کے لئے لائے جاتے ہیں، حقیقتِ قسم مراد نہیں ہوتی اس صورت میں غیر اللہ کی قسم کے الفاظ کہنا جائز ہے، کما قالوا فی قولہم "ولعمری" یہ بھی کہا جا سکتا

ہے کہ یہاں مضاف محذوف ہے، ای ورب عزۃ صاحب ھٰذا القبر،

ندائے غائب اگر بعقیدۂ سماع نہ ہو اور اسماع مقصود نہ ہو بلکہ علیٰ سبیل الاستلذاذ والاشتیاق او التحسّر والتحزن وغیرہ ہو تو جائز ہے، کما یخاطبون الاودیۃ والانہار والجبال والاشجار،

فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۲ رجب سنہ ۹۰ھ

## قرآن میں مخلوق کی قسم کیوں ہے؟

سوال: مخلوق کی قسم کھانا جائز نہیں، مگر اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں کئی جگہ بار بار اپنی مخلوق کی قسم اٹھائی ہے، مثلاً والعٰدیٰت ضبحًا الآیۃ، اس کا کیا جواب ہے؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

اس کی مختلف توجیہات ہیں:

① احکام شرع مکلفین کے لئے ہیں، اللہ تعالیٰ احکام کے مکلف نہیں، لا یسئل عما یفعل وھم یسئلون،

② ایسے مواضع میں مضاف لفظ "رب" ہے، والعٰدیٰت اصل میں ورب العٰدیٰت ہے،

③ کبھی قسم سے مقسم بہٖ کی تعظیم مقصود نہیں ہوتی بلکہ اس کی کسی عجیب حالت کا بیان اور اس سے استشہاد مقصود ہوتا ہے، مخلوق کی قسم اس صورت میں ناجائز ہے جبکہ اس کی تعظیم مقصود ہو،

④ کبھی قسم سے صرف تزیینِ کلام مقصود ہوتی ہے قسم مقصود نہیں ہوتی، کما قالوا فی قولھم "ولعمری"۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۵ ا جمادی الآخرہ سنہ ۹۱ھ

## عمرہ کی نذر صحیح ہے:

سوال: اگر کوئی عمرہ کرنے کی نذر مانے تو نذر منعقد ہوجاتی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

عمرہ کی نذر منعقد ہوجاتی ہے، اور اس کا ایفاء واجب ہے، نقل فی الهندیۃ عن المبسوط ولو جعل علیہ حجۃ او عمرۃ او صومًا او صلوٰۃ او صدقۃ او ما اشبہ ذلک مما ھو طاعۃ ان فعل کذا ففعل لزمہ ذلک الذی جعل علیٰ نفسہ الخ (عالمگیریۃ ص ۶۵ ج ۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۷ رجب سنہ ۹۳ھ

### کوئی چیز اپنے اوپر حرام کرنا قسم ہے:

سوال: ایک شخص نے یوں کہا کہ "اگر میرا بھائی اپنی بیٹی کا رشتہ فلاں شخص کو دیدے تو میرا اس جگہ رہنا مجھ پر حرام ہے" اگر رشتہ ہوگیا اور وہ اسی جگہ رہتا ہے، اس کے متعلق شریعت کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

یہ الفاظ قسم کے ہیں، اس لئے اس شخص پر قسم کا کفارہ واجب ہے، قال فی التنویر ومن حرم شیئا ثم فعلہ کفر، وفی الشرح لما تقرر ان تحریم الحلال یمین (رد المحتار ص ۶۵ ج ۳)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۲۹ محرم سنہ ۹۶ھ

### حرام چیز کو حرام کرنا بھی قسم ہے:

سوال: ایک شخص نے یوں کہا کہ "آئندہ مجھ پر سنیما دیکھنا حرام ہے" اگر اس نے آئندہ کبھی سنیما دیکھا تو اس کے لئے کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

کسی چیز کو اپنے اوپر حرام کرنا قسم ہے، خواہ وہ چیز پہلے ہی سے حرام ہو، جیسے شراب، خنزیر وغیرہ، اسی طرح سنیما دیکھنا اگرچہ ویسے ہی حرام ہے معہذا اس کو اپنے اوپر حرام کرنے سے قسم ہوگئی، اگر خدانخواستہ اس نے آئندہ کبھی سنیما دیکھا تو سخت گناہ کے علاوہ قسم کا کفارہ بھی واجب ہوگا، قال فی التنویر ومن حرم شیئا ثم فعلہ کفر، وفی الشرح ولو حراما او ملک غیرہ کقولہ الخمر او مال فلان علی حرام فیمین مالم یرد الاخبار خانیۃ (رد المحتار ص ۶۴ ج ۳)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۵ محرم سنہ ۱۴۰۶ھ

### تعدد الکفارۃ لتعدد الیمین:

سوال: اگر کسی نے آئندہ کوئی کام کرنے یا نہ کرنے پر ایک ہی مجلس میں بلکہ ایک ہی کلام میں کئی بار قسم اٹھائی تو اس کو توڑنے پر ایک ہی کفارہ واجب ہوگا یا کہ جتنی بار قسم اٹھائی ہر ایک پر مستقل کفارہ واجب ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

تعدد یمین پر کفارہ کا تعدد و توحد دونوں قول ہیں، ثانی، اوسع وایسر اور اول ارجح واشہر

ہونے کے علاوہ احوط بھی ہے، قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ وفی البحر عن الخلاصۃ والتجرید وتتعدد الکفارۃ لتعدد الیمین والمجلس والمجالس سواء، وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ وفی البغیۃ کفارات الأیمان اذا کثرت تداخلت ویخرج بالکفارۃ الواحدۃ عن عہدۃ الجمیع وقال شہاب الائمۃ ھٰذا قول محمد رحمہ اللہ تعالیٰ قال صاحب الاصل ھو المختار عندی اھ مقدسی ومثلہ فی القہستانی عن المنیۃ (رد المحتار ص ۵۴ ج ۳)، وقال العلامۃ الرافعی رحمہ اللہ تعالیٰ (قولہ قال صاحب الاصل ھو المختار عندی الخ) لا یخفی ان کلا من البغیۃ والمنیۃ للزاھدی و معلوم ان ما انفرد بہ لا یعول علیہ فلا یعتمد علی القول بالتداخل بل یعتمد علی ماذکرہ غیرہ من عدم التداخل حتی یوجد تصحیح لخلافہ ممن یعتمد علیہ فی نقلہ، ومما یدل لتعددھا ماذکرہ فی الفتح اول الحدود ان کفارۃ الافطار المغلب فیہا جہۃ العقوبۃ حتی تداخلت وان کفارۃ الأیمان المغلب فیہا جہۃ العبادۃ اھ وفی الہندیۃ اذا قال الرجل واللہ والرحمٰن لا افعل کذا کانا یمینین حتی اذا حنث کان علیہ کفارتان فی ظاہر الروایۃ اھ فعلم ان التعدد فی ظاہر الروایۃ (التحریر المختار ص ۱۳ ج ۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۹ محرم سنہ ۹۶ھ

## صوم نذر معین سے عاجز پر قضاء واجب ہے:

سوال: ایک عورت نے ایک معین مدت کے روزوں کی نذر کی، پھر اسی معین وقت میں بیمار ہوگئی، تو کیا ان فوت شدہ روزوں کی قضاء کرے گی یا فدیہ دے گی؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

بعد میں قضاء کرے، خواہ مسلسل اتنے روزے رکھے یا متفرق، اختیار ہے، کما فی صوم العلائیۃ قبل باب الاعتکاف نذر صوم رجب فدخل وھو مریض افطر وقضی کرمضان، وفی الشامیۃ (قولہ کرمضان) ای بوصل اوفصل (رد المحتار ص ۱۳۸ ج ۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۶ ربیع الاول سنہ ۹۷ھ

## کفارہ میں ایک کھانا ایک دن اور دوسرا دوسرے دن کھلانا:

سوال: اگر کسی نے قسم کے کفارہ کی نیت سے دس مساکین کو ایک دن میں ایک وقت کھانا کھلایا، مثلاً صرف صبح میں یا صرف شام میں کھلایا، پھر دوسرے دن میں بھی ایک وقت

کھلا دیا تو کفارہ ادا ہوجائے گا یا کہ دس مساکین کو ایک ہی دن میں صبح وشام کھلانا ضروری ہے؟ بینوا توجروا

## الجواب باسم ملہم الصواب

ایک روایت کے مطابق ایک ہی دن میں صبح وشام کھلانا شرط ہے، مگر راجح یہ ہے کہ یہ شرط نہیں، اگر ایک کھانا ایک دن اور دوسرا کھانا دوسرے دن کھلا دیا تو کفارہ ادا ہوجائیگا، بشرطیکہ دوسرے دن انہی مساکین کو کھلائے جن کو پہلے دن کھلایا تھا، فی ظہار شرح التنویر وان اراد الاباحة فغداهم وعشاهم اوغداهم واعطاهم قيمة العشاء اوعكسه اواطعمهم غداءين اوعشاءين اوعشاء وسحورا اواشبعهم جاز، وفی الشامية (قوله اواطعمهم غداءين) ای اشبعهم بطعام قبل نصف النهار مرتين (قوله اوعشاءين ای اشبعهم بطعام بعد نصف النهار مرتين كذا فی الدرر، هذا ظاهر فی ان ذلك فی يوم واحد فلا تكفی فی يوم اكلة وفی آخر اخری لكن صريح ما يأتی فی الفروع آخر الباب يخالفه (رد المحتار ص ۶۳۳ ج ۲) وقال الشارح رحمه الله تعالیٰ فی الفروع آخر الباب اطعم مائة وعشرين لم يجز الا عن نصف الاطعام فيعيد علی ستين منهم غداء اوعشاء ولو فی يوم آخر للزوم العدد مع المقدار، وفی الشامية وهو الستون مع المقدار وهو الاكلتان المشبعتان فی الاباحة والصاع اونصفه فی التمليك (رد المحتار ص ۶۳۵ ج ۲)

وقال العلامة الرافعی رحمه الله تعالیٰ (قوله كذا فی الدرر) المتعين حمل ما فی الدرر علی ما اذا فعل ما ذكره فی يومين لا فی يوم واحد لعدم كفاية غداءين اوعشاءين فی يوم واحد قبل نصف النهار اوبعده فلا يخالف ما يأتی فی الفروع (التحرير المختار ص ۲۳۸ ج ۱) وفی ايمان الشامية معزيا الی الجوهرة واذا غدّی مسكينا وعشی غيره عشرة ايام لم يجزه لانه فرق طعام العشرة علی عشرين كما اذا فرق حصة المسكين علی مسكينين ولو غدّی مسكينا واعطاه قيمة العشاء اجزأه وكذا اذا فعله فی عشرة مساكين ولو عشاهم فی رمضان عشرين ليلة اجزأه اھ لكن فی البزازية اذا غداهم فی يوم وعشاهم فی يوم آخر فعن الثانی فيه روايتان فی رواية شرط وجودهما فی يوم واحد وفی رواية المعلی لم يشترط (رد المحتار ص ۶۲ ج ۳) وفی المجمع ولو غداهم يوما وعشاهم

یومًا جاز (مجمع الانہر ص ۶۰۴، ج ۱)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۷؍ رجب ۹۸ھ

## "تجھے قسم ہے" سے قسم نہیں ہوتی:

سوال: اگر کسی نے دوسرے کو قسم دے کر کہا کہ "فلاں کام کرو"، یا قسم دے کر کہا کہ "فلاں کام مت کرو"، یا یوں کہا کہ "واللہ: فلاں کام کرو"، یا "واللہ: فلاں کام نہ کرو"، تو کیا اس شخص پر اس قسم کے مطابق عمل کرنا واجب ہوجاتا ہے؟ اور کیا اس کے خلاف کرنے سے اس پر کفارہ واجب ہوگا؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

ان صورتوں میں متکلم ومخاطب دونوں میں سے کسی پر قسم واقع نہیں ہوتی، مخاطب پر اس کے مطابق عمل کرنا واجب نہیں، اور نہ ہی اس کے خلاف کرنے سے متکلم ومخاطب میں سے کسی پر کفارہ ہے، البتہ بہتر یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے نام کی تعظیم کے لئے مخاطب اس کی تعمیل کرے،

قال فی شرح التنویر ولو قال علیك عهد الله ان فعلت کذا فقال نعم فالحالف المجیب (رد المحتار ص ۱۴۳ ج ۳) قلت فان لم یقل المخاطب نعم فلا یکون احدهما حالفًا، وقال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ تحت (قوله فان لم یفعله المخاطب حنث) ورأیت فی الصیرفیة مرّ علی رجل فاراد ان یقوم فقال والله لا تقم فقام لا یلزم المار شیء لکن علیه تعظیم اسم الله تعالیٰ اهـ (رد المحتار ص ۱۴۲ ج ۳)، فقط والله تعالیٰ اعلم،

۳؍ رمضان ۹۸ھ

## کلمہ پڑھکر اقرار کرنا قسم ہے:

سوال: ہمارے علاقہ میں عام دستور ہے کہ یقین دلانے کے لئے کلمہ پڑھکر بات کرتے ہیں اور اس کو قسم سمجھتے ہیں، آیا اس سے قسم ہوجاتی ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

قسم کی نیت سے کلمہ پڑھنے سے قسم ہوجاتی ہے، اور جہاں اس کا عرف ہو جیسا کہ آپکے علاقہ میں ہے وہاں بدون نیت بھی قسم ہوجائے گی، قال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ (قوله وسبحان الله الخ) قال فی البحر ولو قال لا اله الا الله لا افعل کذا لا یکون یمینًا الا ان ینوی وکذا قوله سبحان الله والله اکبر لا افعل کذا لعدم

العادة اھ قلت ولو قال اللہ الوکیل لا افعل کذا ینبغی ان یکون یمینا فی زماننا لانہ مثل اللہ اکبر لکنہ متعارف (رد المحتار ص ۵۵ ج ۳)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۴ جمادی الاولیٰ سنہ ۹۹ھ

## "خدا شاہد ہے" کہنا قسم ہے:

سوال: اگر کسی نے کہا "خدا گواہ ہے" یا "خدا شاہد ہے" تو قسم ہوئی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

ان الفاظ سے قسم متعارف ہے، اس لئے قسم ہوگئی، قال اللہ تعالیٰ وَمِنَ النَّاسِ مَنۡ يُّعۡجِبُكَ قَوۡلُهٗ فِى الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا وَيُشۡهِدُ اللّٰهَ عَلٰى مَا فِىۡ قَلۡبِهٖ وَهُوَ اَلَدُّ الۡخِصَامِ (۲-۲۰۴)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم، ۱۴ جمادی الاولیٰ سنہ ۹۹ھ

## زبان سے کہے بغیر نذر نہیں ہوتی:

سوال: اگر کسی نے دل ہی دل میں کوئی نذر مانی، زبان سے کچھ نہیں کہا تو یہ نذر واجب ہوجائے گی یا نہیں؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

انعقادِ نذر کے لئے زبان سے کہنا شرط ہے، صرف دل میں نیت کرنے سے نذر نہیں ہوتی، فی اعتکاف العلائیۃ واجب بالنذر بلسانہ، وفی الشامیۃ فلا یکفی لایجابہ النیۃ منح عن شمس الائمۃ (رد المحتار ص ۱۴۱ ج ۲)، وفی صوم الشامیۃ تحت (قولہ ولو نذر) الخ قال فی الملتقی والنذر عمل اللسان (رد المحتار ص ۱۳۴ ج ۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۴ جمادی الاولیٰ سنہ ۱۴۰۱ھ

## فلاں کام کروں تو کافر ہوجاؤں:

سوال: ایک شخص نے قسم کھائی کہ اگر فلاں کام کروں تو کافر ہوجاؤں، پھر اس نے وہ کام کرلیا تو اس کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملہم الصواب

اگر اس کا یہ عقیدہ تھا کہ وہ اس کلام کے بعد فلاں کام کرنے سے واقعۃً کافر ہوجائے گا اس کے باوجود وہ کام کرلیا تو یہ شخص کافر ہوگیا، اور اگر یہ عقیدہ نہیں تھا بلکہ وہ اسے قسم سمجھتا تھا تو کافر نہیں ہوا، اس صورت میں اس پر قسم کا کفارہ واجب ہے، قال فی العلائیۃ والقسم

ایضاً بقوله ان فعل کذا فهو یهودی او نصرانی او فاشهدوا علیّ بالنصرانیۃ او شریک للکفار او کافر فیکفر بحنثہ لو فی المستقبل اما الماضی عالما بخلافہ فغموس واختلف فی کفرہ والاصح ان الحالف لم یکفر سواء علقہ بماض او آت ان کان عندہ فی اعتقادہ انہ یمین وان کان جاهلاً وعندہ انہ یکفر فی الحلف بالغموس وبمباشرۃ الشرط فی المستقبل یکفر فیهما لرضاہ بالکفر (رد المحتار ص۵۶ ج۳)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۲۶ شوال ۱۴۰۲ھ

## نذرِ تسبیحات، تلاوت، طواف:

سوال: کسی شخص نے قرآن ختم کرنے کی منت مانی، ایک یا زائد یا پانچ چھ سورت یا دس بیس آیتیں پڑھنے کی، بعد چندے وہ وفات پاگیا اور وفاءِ نذر کی وصیت کرگیا، ثلث مال میں وصیت کی گنجائش ہے، طحطاوی علی مراقی الفلاح میں بحوالہ تفسیر کشاف لکھا ہے کہ قرآن شریف کی کل آیات ۶۶۶۶ ہیں، تو کیا ہر آیتِ شریفہ کا کفارہ الگ واجب ہے؟ جیسا کہ سجدۂ تلاوت میں ہے، یا کہ کل قرآن شریف کا ایک ہی کفارہ ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

تلاوتِ قرآن کی نذر صحیح نہیں، لہٰذا یہ وصیت واجب الاداء نہیں، قال فی شرح التنویر معزیًا للقنیۃ ولو نذر التسبیحات دبر الصلوٰۃ لم یلزمہ، وفی الشامیۃ (قولہ نذر التسبیحات) لعل مرادہ التسبیح والتحمید والتکبیر ثلاثا وثلاثین فی کل واطلق علی الجمیع تسبیحا تغلیبًا لکونہ سابقا وفیہ اشارۃ الی انہ لیس من جنسها واجب ولا فرض وفیہ ان تکبیر التشریق واجب علی المفتی بہ وکذا تکبیرۃ الاحرام وتکبیرات العیدین فینبغی صحۃ النذر بہ بناء علی ان المراد بالواجب هو المصطلح ط قلت لکن ما ذکرہ الشارح لیس عبارۃ القنیۃ وعبارتها کما فی البحر ولو نذر ان یقول دعاء کذا فی دبر کل صلوٰۃ عشر مرات لم یصح (قولہ لم یلزمہ) وکذا لو نذر قراءۃ القرآن وعللہ القهستانی فی باب الاعتکاف بأنها للصلوٰۃ (وفی الخانیۃ ولو قال علیّ الطواف بالبیت والسعی بین الصفا والمروۃ او علیّ ان اقرأ القرآن ان فعلت کذا لا یلزمہ شیء اھ، قلت وهو مشکل فان القراءۃ

عبادة مقصودة ومن جنسها واجب، وكذا الطواف فانه عبادة مقصودة ايضاً ثم رأيت في لباب المناسك قال في باب انواع الاطوفة الخامس طواف النذر وهو واجب ولا يختص بوقت فهذا صريح في صحة النذر به (رد المحتار ص ۷۰ ج ۳)

وقال العلامة الرافعي رحمه الله تعالى (قوله او على ان اقرأ القرآن ان فعلت كذا لا يلزمه شيء) لعل وجهه ان هذه الاشياء وان كانت عبادة الا انها ليست مقصودة فان القصد بالطواف تعظيم الكعبة وبالقراءة التدبر في معانيها لا مجرد اجراء الحروف على اللسان وعلل في شرح الاشباه لعدم صحة نذر التسبيحات وقراءة القرآن بانها ليست بقربة مقصودة (التحرير المختار ص ۱۵ ج ۲)

وفي حاشية الطحطاوي على مراقي الفلاح (ولا قراءة القرآن) كذا في كبيرة وفيه ان القراءة من جنسها فرض وواجب وتقصد لذاتها وليست واجبة قبل وعلل عدم الوجوب في القهستاني بان لزومها للصلوٰة لا لعينها (طحطاوی علی المراقی ص ۳۰۸ ج ۲)

ان عبارات میں تین چیزوں کی نذر سے بحث ہے، تسبیحات، طواف، تلاوت، ان میں سے ہر ایک کی تفصیل الگ الگ لکھی جا رہی ہے:

(۱) تسبیحات: ان کی نذر صحیح نہیں، اس لئے کہ جنسِ تسبیح سے کوئی واجب نہیں،

علامہ رافعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے شرح الاشباہ سے جو یہ وجہ نقل فرمائی ہے کہ تسبیحات قربتِ مقصودہ نہیں، یہ وجہ غیر وجیہ ہے،

تسبیحات دبر الصلوٰۃ کی نذر صحیح ہے، اس لئے کہ ان میں تحمید و تکبیر بھی ہے، اور تحمید نماز میں سورۂ فاتحہ کی ابتداء میں ہے جو کہ واجب ہے اور تکبیر نماز کی ابتداء میں فرض ہے اور تکبیراتِ تشریق و تکبیراتِ عیدین واجب ہیں،

علامہ حصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ نے قنیہ سے ان تسبیحات کی نذر کا عدمِ لزوم نقل فرمایا ہے، مگر علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ قنیہ میں نذر دعاء بعد الصلوٰۃ کا عدمِ لزوم مذکور ہے نہ کہ نذرِ تسبیحات بعد الصلوٰۃ کا،

علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ نے علامہ طحطاوی رحمہ اللہ تعالیٰ سے نقل فرمایا ہے کہ انھوں نے تسبیحات بعد الصلوٰۃ میں تحمید و تکبیر کو داخل فرما کر صحتِ نذر کا قول کیا ہے، اس لئے کہ جنسِ تکبیر میں واجب موجود ہے،

قال العبد الضعیف علامہ طحطاوی و شامی رحمہما اللہ تعالیٰ میں سے کسی کی بھی نظر اس طرف نہیں گئی کہ جنسِ تحمید میں بھی واجب موجود ہے، حالانکہ نماز میں سورۃ فاتحہ کی ابتداء میں تحمید واجب موجود ہے کما قدمنا،

(۲) طواف: اس کی نذر صحیح ہے۔ اس لئے کہ یہ عبادتِ مقصودہ ہے، اور اس کی جنس سے واجب موجود ہے،

علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ نے خانیہ سے اس کی نذر کا عدمِ لزوم نقل فرما کر اس پر اشکال وارد فرمایا ہے کہ یہ عبادت مقصودہ ہے اور اس کی جنس سے واجب موجود ہے، اس لئے اس کی نذر صحیح ہونا چاہئے، اس کے بعد لباب المناسک سے لزومِ نذر نقل فرمایا ہے،

علامہ رافعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے عدمِ لزوم کی یہ توجیہ کی ہے کہ طواف خود عبادتِ مقصودہ نہیں بلکہ اس سے تعظیمِ کعبہ مقصود ہے، یہ توجیہ بھی غیر وجیہ ہے،

(۳) تلاوت: اس کی جنس سے اگرچہ واجب موجود ہے مگر یہ عبادت غیر مقصودہ ہے، اس لئے اس کی نذر لازم نہیں:

علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ نے خانیہ سے اور علامہ طحطاوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے مراقی الفلاح سے اس کا عدمِ لزوم نقل فرما کر اس پر اشکال وارد فرمایا ہے کہ قراءت عبادت مقصودہ ہے اور اس کی جنس سے واجب موجود ہے، ——— ان دونوں حضرات نے قہستانی سے عدمِ لزوم کی یہ تعلیل نقل فرمائی ہے کہ قراءت کا وجوب لعینہ نہیں بلکہ صحتِ نماز کے لئے ہے، مگر یہ تعلیل بھی علیل ہے، اس لئے کہ وجوب لعینہ کی قید کہیں منقول نہیں، غالباً اسی لئے علامہ طحطاوی و شامی رحمہما اللہ تعالیٰ دونوں نے اس تعلیل کو پسند نہیں فرمایا، اگر اسے صحیح تسلیم کر لیا جائے تو تکبیرۂ احرام و تحمید الصلوٰۃ و تکبیرات العیدین کا وجوب بھی غیر معتبر ہونا چاہئے،

علامہ رافعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے شرح الاشباہ سے عدمِ لزوم کی یہ تعلیل نقل فرمائی ہے کہ قراءت عبادتِ مقصودہ نہیں، اور عبادتِ مقصودہ نہ ہونے کی توجیہ خود یوں فرمائی ہے کہ قراءت سے تدبر فی المعانی مقصود ہے،

بندہ کے خیال میں بھی یہی تعلیلِ شرح الاشباہ و توجیہِ رافعی صحیح ہے، اس لئے کہ تنزیلِ قرآن سے مقصد تصحیحِ اعتقاد و اعمال ہے، قرآن کریم کے مضامین چار قسم کے ہیں، اعتقادات، دلائل، اعمال، فکر پیدا کرنے اور ہمت بلند کرنے کے نسخے، قراءتِ قرآن سے یہ چاروں مقاصد حاصل ہوتے ہیں، اور بار بار تکرار سے ان مقاصد میں مزید ترقی و رسوخ حاصل ہوتا ہے، رزقنا اللہ الجمیع بمنہ وکرمہ التدبر فی کلامہ الکریم و جعلہ لنا نوراً وھدیً ورحمۃ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۳ رشوال سنہ ۱۴۰۳ھ

# کتاب الحدود والتعزیر

## حیوان سے بدفعلی کی سزا:

سوال: اگر کسی نے بھینس سے بدفعلی کی تو اس کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

اس شخص پر تعزیر ہے جس کی مقدار حاکم کی رائے پر ہے، اور بھینس کو ذبح کرکے دفن کردینا یا جلادینا مندوب ہے، بدفعلی کرنے والا شخص بھینس کی قیمت کا مالک کے لئے ضامن ہوگا، ذبح کرکے دفن کرنا ضروری اور واجب نہیں، صرف اس لئے مندوب ہے کہ گناہ کی یادگار کو ختم کرنے سے بدفعلی کرنے والے سے عار زائل ہوجائے اس لئے اگر ذبح نہ بھی کیا جائے تو کوئی حرج نہیں، اس کا گوشت اور دودھ وغیرہ بلاشبہہ حلال ہے، اس زمانہ میں عوام ذبح کو ضروری اور واجب سمجھتے ہیں، اور ایسے جانور کے گوشت اور دودھ کو حرام تصور کرتے ہیں، لہٰذا اس زمانہ میں ذبح کرنا مناسب نہیں، اس لئے کہ مندوب کو ضروری سمجھنا یا حلال کو حرام قرار دینا سخت گناہ ہے، ایسے موقع پر مندوب پر عمل کرنا بھی ناجائز ہوجاتا ہے، والدلیل علی کل ما ادعینا ما فی غسل الشامیة تحت (قوله ولا عند وطء بهیمة الخ) وفی القنیة برمز اجناس الناطفی فرج البهیمة کفیها لا غسل فیه بغیر انزال ویعزر وتذبح البهیمة وتحرق علی وجه الاستحباب ولا یحرم اکل لحمها به اھ وسیأتی فی الحدود (رد المحتار ج ۱) وقال فی الحدود (قوله وتذبح ثم تحرق) ای لقطع امتداد التحدث به کلما رؤیت ولیس بواجب کما فی الهدایة وغیرها وهذا اذا کانت مما لا یؤکل فان کانت تؤکل جاز اکلها عنده وقالا تحرق ایضا، (قوله الظاهر انه یطالب ندبا الخ) ای قولهم یطالب صاحبها ان یدفعها الی الواطیٔ لیس علی طریق الجبر وعبارة النهر الظاهر انه یطالب علی وجه الندب ولذا قال فی الخانیة کان لصاحبها ان یدفعها الیه بالقیمة اھ وعبارة البحر والظاهر انه لا یجبر علی دفعها (رد المحتار ج ۳

وقال فی شرح التنویر وکل مباح یؤدی الیه (الی الوجوب) فمکروه (رد المحتار ج ۱، آخر باب سجود التلاوۃ) وقال الطیبی فی شرح المشکوٰۃ تحت حدیث ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فی التزام الانصراف عن الیمین بعد الصلوٰۃ ان من اصر علی مندوب وجعلہ عزمًا ولم یعمل بالرخصۃ فقد اصاب منہ الشیطان اھ، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۴ ذیقعدہ سنہ ۷۲ھ

## سوال مثل بالا:

سوال: آجکل عمومًا رواج ہے کہ جس جانور سے کوئی شخص بدفعلی کرے اسے جلادینا ضروری اور فرض سمجھا جاتا ہے، اور اس کا گوشت اور دودھ وغیرہ حرام تصور کیا جاتا ہے، کیا شریعتِ مطہرہ کے اصول کے موجب یہ خیالات صحیح ہیں؟ بینوا توجروا،

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

قال فی البدائع وکذا وطء البھیمۃ وان کان حرامًا لانعدام الوطء فی قُبُل المرأۃ فلم یکن زنا ثم ان کانت البھیمۃ ملک الواطیٔ قیل انھا تذبح ولا تؤکل ولا روایۃ فیہ عن اصحابنا لکن روی محمد رحمہ اللہ تعالیٰ عن سیدنا عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ انہ لم یحد واطیٔ البھیمۃ وامر بالبھیمۃ حتی احرقت بالنار (بدائع الصنائع کتاب الحدود ج ۷ ص ۳۴) ، وفی جواھر الفتاوی وما ذکر فی بعض المواضع انھا اذا کانت للفاعل ذبحت فالوجہ فیہ ان البھیمۃ لہ وقد جنی فجاز اتلاف مالہ بجنایتہ انکارًا علیہ وتقبیحا لفعلہ وان کانت لغیرہ لایجوز اتلاف ملک انسان بجنایۃ غیرہ (جواھر الفتاوی للمخدوم محمد ھاشم التتوی کتاب الجنایات باب نھم)

عبارت اولیٰ سے معلوم ہوا کہ جلانے کی روایت ائمہ حنفیہ رحمہم اللہ تعالیٰ سے ثابت نہیں قیل کے ساتھ بطریق مرجوح بیان کی جاتی ہے، اور عبارت ثانیہ میں اس کی تصریح ہے کہ جب بہیمہ غیر جانی کا ہو تو احراق جائز نہیں، جن عبارات میں احراق کا حکم ہے ان میں یہ تصریح بھی ہے کہ یہ حکم صرف استحبابی ہے، لقطع التحدث بہ، بعض احادیث جو جلانے کے متعلق پیش کی جاتی ہیں وہ ثابت نہیں، ان کی تفصیل فتح القدیر جلد خامس میں ہے، لہٰذا ایسے جانور کے احراق کو واجب اور اس کے گوشت اور دودھ کو حرام سمجھنا محض جہالت ہے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۸ رجب سنہ ۷۳ھ

## مسلمان کو ابوجہل سے تشبیہ دینا:

سوال: ایک مولوی صاحب نے ایک صالح حافظ کو کہا کہ تجھ سے ابوجہل اچھا ہے، اس مولوی صاحب کے لئے شرعاً کیا سزا ہے؟ اس کی امامت صحیح ہے یا نہیں؟ اور اس کا نکاح قائم ہے یا نہیں؟ بینوا بالبرهان اجرکم الرحمٰن۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ ان مولوی صاحب نے کسی خاص صفت میں ابوجہل کو اچھا کہا ہوگا اس میں کوئی گناہ نہیں بلکہ امر واقعی ہے کہ بعض اوصاف میں بعض کافر بعض مسلمانوں سے اچھے ہیں، اگر مولوی صاحب کا یہ مطلب نہیں بلکہ ہر حیثیت سے ابوجہل کو اچھا کہتا ہے تو اس میں دو احتمال ہیں،

(۱) جس کو ابوجہل کہا اسے حقیقی کافر نہیں سمجھا صرف بُرا کہنا اور گالی دینا مقصود ہے،

(۲) اسے واقعۃً کافر اور ابوجہل کی طرح مخلد فی النار سمجھے، صورتِ اُولیٰ میں یہ لفظ کہنے والا فاسق ہے، اس کی امامت مکروہ تحریمی ہے اور حاکم اسے مناسب تعزیر دے گا، اور دوسری صورت میں یہ شخص کافر ہے، اس لئے اس کا نکاح باطل ہوگیا، غرضیکہ کسی خاص صفت میں تشبیہ سے نہ فاسق اور نہ کافر، اور اگر گالی کی نیت سے کہا تو فاسق اور حقیقۃً کافر سمجھا تو خود کافر ہو جائے گا، ان احتمالات ثلاثہ کے بارے میں خود متکلم سے تحقیق کی جائے کہ اس کی کیا مراد ہے؟ جو مراد وہ خود بیان کرے گا اسی کے مطابق اس پر حکم لگایا جائے گا، عن عبد الله بن مسعود رضی الله تعالیٰ عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم سباب المسلم فسوق وقتاله کفر (بخاری کتاب الآداب ج۲ ص ۸۹۳) وعن ابی ذر رضی الله تعالیٰ عنه انه سمع النبی صلی الله علیه وسلم یقول لا یرمی رجل رجلاً بالفسوق ولا یرمیه بالکفر الا ارتدت علیه ان لم یکن صاحبه کذلك (حوالۂ بالا)

وفی شرح التنویر وعزر الشاتم بیا کافر وهل یکفر ان اعتقد المسلم کافرا نعم والا لا به یفتی شرح وهبانیة ولو اجابه لبیك کفر خلاصة، وفی الشامیة ای یکفر ان اعتقده کافرا لا بسبب مکفر قال فی النهر وفی الذخیرة المختار للفتوی انه ان اراد الشتم ولا یعتقده کفرا لا یکفر وان اعتقده کفرا فخاطبه بهذا بناء علی اعتقاده انه کافر یکفر لانه لما اعتقد المسلم کافرا فقد اعتقد دین الاسلام کفرا اھ، (رد المحتار باب التعزیر ص۲۵۳ ج۳)، فقط والله تعالیٰ اعلم،

۴ر محرم سنہ ۷۶ھ

## گالی پر تعزیر:

سوال: بلا وجہ کسی کو گالی دینے والے کو تعزیر دی جا سکتی ہے یا نہیں؟ یا اس کے بدلہ میں اُس کو بھی گالی دینا جائز ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اگر گالی میں ایسے فعل اختیاری کی طرف نسبت کی جو شرعاً حرام ہو اور عرفاً عار سمجھا جاتا ہو جیسے کافر، فاسق وغیرہ تو اس پر بالاتفاق تعزیر واجب ہے، اور اگر ایسا فعل نہیں، جیسے گدھا، کتا وغیرہ تو اس پر وجوبِ تعزیر میں اختلاف ہے، راجح یہ ہے کہ اگر مخاطب ایسا معزز ہو کہ اسکو ایسے الفاظ سے عار آتی ہو تو تعزیر واجب ہے، ورنہ نہیں، اگر موجبِ تعزیر الفاظ مزاحاً کہے جب بھی تعزیر واجب ہے،

حقوق العباد میں تعزیر صرف حاکم یا حَکَم دے سکتا ہے، صاحبِ حق خود تعزیر نہیں دے سکتا، قال فی العلائیۃ وعزر الشاتم بیا کافر (الی قولہ) لا یعزر بیا حمار یا خنزیر یا کلب یا تیس یا قرد یا ثور یا بقر یا حیۃ لظہور کذبہ واستحسن فی الھدایۃ التعزیر لو المخاطب من الاشراف وتبعہ الزیلعی وغیرہ (الی قولہ) والضابط انہ متی نسبہ الی فعل اختیاری محرم شرعاً ویعد عارا عرفا یعزر والا لا ابن کمال، وفی الشامیۃ (قولہ واستحسن فی الھدایۃ) وکذا فی الکافی کما فی التاترخانیۃ ونقل القہستانی تصحیحہ عن الفتاوی وعبارۃ الھدایۃ وقیل فی عرفنا یعزر لانہ یعد شینا وقیل ان کان المسبوب من الاشراف کالفقہاء والعلویۃ یعزر لانہم یلحقہم الوحشۃ بذلک وان کان من العامۃ لا یعزر وھذا احسن اھ، والحاصل ان ظاہر الروایۃ انہ لا یعزر مطلقاً ومختار الھندوانی انہ یعزر مطلقا، والتفصیل المذکور کما فی الفتح وغیرہ، قال السید ابو السعود وقوی شیخنا ما اختارہ الھندوانی بانہ الموافق للضابط کل من ارتکب منکرا او اذی مسلما بغیر حق بقول او فعل او اشارۃ یلزمہ التعزیر، قلت ویؤیدہ ان ھذہ الالفاظ لا یقصد بہا حقیقۃ اللفظ حتی یقال بظہور الکذب ولولا النظر الی ما فیہا من الاذی لما قیل بالتعزیر بہا فی حق الاشراف والا فظہور الکذب فیہا موجود فی حق الکل فینبغی ان یلحق بہم من کان فی معناہم ممن یحصل لہ بذلک الاذی والوحشۃ، بل کثیر من اصحاب الانفس الابیۃ یحصل لہ من

الوحشة اکثر من الفقهاء والعلویة وقد یجاب بان المراد بالاشراف من کان کریم النفس حسن الطبع وذکر الفقهاء والعلویة لان الغالب فیهم ذلک فمن کان بهذه الصفة یلحقه الشین بهذه الالفاظ المراد لازمها من نحو البلادة وخبث الطباع والافلاس لانه هو الذی الحق الشین بنفسه فلا یعتبر لحوق الوحشة به کما لو قیل لفاسق یا فاسق فیرجع الی ما استحسنه فی الهدایة وغیرها ثم رأیت الشارح فی شرح الملتقی قال ولعل المراد بالعلوی کل متق والا فالتخصیص غیر ظاهر بل قال الفقیه ابو جعفر انه فی الاخسة واما فی الاشراف فالتعزیر اھ فافهم ،

(تنبیه) ذکر فی شرحه علی الملتقی ایضاً انه لو علی وجه المزاح یعزر الخ (قوله والضابط الخ) قلت وهذا الضابط مبنی علی ظاهر الروایة وقد علمت تفصیل الهدایة (رد المحتار ص ۱۹۱ ج ۳)

قال فی العلائیة معزیا الی الفتح ما یجب حقاً للعبد لا یقیمه الا الامام لتوقفه علی الدعوی الا ان یحکما فیه فلیحفظ، وفی الشامیة (قوله لا یقیمه الا الامام) وقیل لصاحب الحق کالقصاص وجه الاول ان صاحب الحق قد یسرف فیه غلظا بخلاف القصاص لانه مقدر کما فی البحر عن المجتبی (رد المحتار ص ۱۸۷ ج ۳)

گالی کے بدلہ میں بعینہ وہی گالی دینا جائز ہے بشرطیکہ وہ گالی موجبِ حد نہ ہو جس گالی پر حدِ قذف واجب ہے، جیسے "زانی" وغیرہ، وہ جواباً دینا بھی جائز نہیں، قال فی العلائیة ضرب غیره بغیر حق وضربه المضروب ایضا یعزران کما لو تشاتما بین یدی القاضی ولم یتکافئا کما مر ویبدأ باقامة التعزیر بالبادئ لانه اظلم قنیة ، وفی مجمع الفتاوی جاز المجازاة بمثله فی غیر موجب حد للاذن به ولمن انتصر بعد ظلمه فاولئك ما علیهم من سبیل والعفو افضل فمن عفا واصلح فاجره علی الله' وفی الشامیة (قوله ولم یتکافئا) عطف علی یعزران وفیه اشارة الی الجواب عما یتوهم من اطلاق قول المجمع الآتی جاز المجازاة بمثله الخ، والجواب ان ذلك فیما تتمحض حقا لهما وامکن فیه التساوی کما لو قال له یا خبیث فقال بل انت بخلاف الضرب فانه یتفاوت وبخلاف التشاتم عند القاضی فان فیه هتك مجلس الشرع کما مر فی الباب السابق وقد منا

تمامہ رد المحتار ص ۱۸۷ ج ۳) وفی التنویر قال الآخر یا زانی فقال الآخر بل انت حدا بخلاف لو قال لہ مثلاً یا خبیث فقال بل انت، وفی الشامیۃ (قولہ مثلاً) ای من کل لفظ غیر موجب لحد (رد المحتار ص ۱۸۰ ج ۳) فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۶ جمادی الآخرہ سنہ ۸۸ھ

## بالغ اولاد کو تعزیر:

سوال: بالغ اولاد کو باپ تادیباً تعزیر دے سکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

بالغ اولاد کو بھی تعزیر دی جا سکتی ہے، بلکہ والدین نہ ہوں تو دوسرے اقارب بھی تعزیر دے سکتے ہیں، قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ فی الحضانۃ والغلام اذا عقل واستغنی برأیہ لیس للاب ضمہ الی نفسہ الا اذا لم یکن مأمونا علی نفسہ فلہ ضمہ لدفع فتنۃ او عار وتأدیبہ اذا وقع منہ شیء، وفی الشامیۃ تحت (قولہ والغلام اذا عقل الخ) المراد الغلام البالغ لان الکلام فیما بعد البلوغ وعبارۃ الزیلعی ثم الغلام اذا بلغ رشیداً فلہ ان ینفرد الا ان یکون مفسداً مخوفا علیہ الخ (قولہ فلہ ضمہ) ای للاب ولایۃ ضمہ الیہ والظاہر ان الجد کذلک بل غیرہ من العصبات کالاخ والعم ولم ار من صرح بذلک ولعلہم اعتمدوا علی ان الحاکم لایمکنہ من المعاصی وہذا فی زماننا غیر واقع فیتعین الافتاء بولایۃ ضمہ لکل من یؤتمن علیہ من اقاربہ ویقدر علی حفظہ فان دفع المنکر واجب علی کل من قدر علیہ لاسیما من یلحقہ عارہ وذلک ایضاً من اعظم صلۃ الرحم والشرع امر بصلتہا وبدفع المنکر ما امکن قال تعالیٰ ان اللہ یأمر بالعدل والاحسان وایتاء ذی القربیٰ وینہیٰ عن الفحشاء والمنکر والبغی یعظکم لعلکم تذکرون ۰ ثم رأیت فی حاشیۃ البحر للرملی ذکر ذلک بحثا ایضا الخ (رد المحتار ص ۶۹۷ ج ۲)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۳ ذی الحجہ سنہ ۸۹ھ

## شاگرد کو تعزیر:

سوال: استاذ اپنے بالغ اور نابالغ شاگردوں کو تعزیر دے سکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

اُستاذ اپنے شاگردوں کو تعزیر دے سکتا ہے، شاگرد خواہ بالغ ہو یا نابالغ، نابالغ کو اس لئے کہ اس کے ولی نے استاذ کو تادیب کا مالک بنادیا ہے، اور بالغ کو اس لئے کہ اس نے خود اُستاذ کو اس کا اختیار دیا ہے،

شیخ بھی اسی لئے مرید کو تعزیر دے سکتا ہے کہ مُرید بیعت کے ضمن میں شیخ کو ہر قسم کا اختیار دیدیتا ہے۔ قال العلائی رحمہ اللہ تعالیٰ وفی القنیۃ لہ اکراہ طفلہ علی تعلم قرآن وادب وعلم لفریضتہ علی الوالدین ولہ ضرب الیتیم فیما یضرب ولدہ، وفی الشامیۃ (قولہ وفی القنیۃ الخ) وفیہا عن الروضۃ ولو امر غیرہ بضرب عبدہ حل للمأمور ضربہ بخلاف الحر قال فہذا تنصیص علی عدم جواز ضرب ولد الآمر بامرہ بخلاف المعلم لان المأمور یضربہ نیابۃ عن الاب لمصلحۃ والمعلم یضربہ بحکم الملک بتملیک ابیہ لمصلحۃ الولد اھ (رد المحتار ص ۱۹۵ ج ۳) فقط واللہ تعالیٰ اعلم ۲۳ ذی الحجہ سنہ ۸۹ھ

## حکمِ اقرارِ زنا:

سوال: محصن اور محصنہ زنا کر کے بھری مجلس میں اقرار کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہمیں پاک کر دیجئے، اب شرعاً اس کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

شادی شدہ مرد یا عورت کی شرعی سزا رجم ہے، مگر حد لگانا حاکم مسلم کا کام ہے، اس وقت اسلامی حکومت نہیں اس لئے صرف توبہ کی تلقین کی جاتی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۵ محرم سنہ ۹۱ھ

## دُبر میں بد فعلی کی سزا:

سوال: اغلام بازی کی سزا شریعت میں کتنی متعین کی گئی ہے؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملہم الصواب

یہ خبیث فعل زنا سے بھی بدتر ہے، شریعت کے علاوہ عقلاً اور طبعاً بھی یہ فعل بہت ہی خبیث ہے، اس خبیث فعل کی ابتداء حضرت لوط علیہ السلام کی قوم نے کی تھی، اس لئے لوگ اس خباثت کو لواطت اور اس کے فاعل خبیث کو لوطی کہتے ہیں، ایسا نہیں کہنا چاہئے، ایسے خبیث فعل اور خبیث فاعل کو اللہ تعالیٰ کے رسول حضرت لوط علیہ السلام کے نام کی

طرف منسوب کرنا خلافِ ادب ہے، اس کی خباثت ایسی فاحشہ ہے کہ دنیا میں کوئی خبیث سے خبیث جاندار بھی ایسی خباثت کی رغبت نہیں رکھتا، یہ ایسا گندہ اور گھناؤنا فعل ہے کہ گندے سے گندے جانوروں کو بھی اس سے نفرت ہے، اسی لئے اللہ تعالیٰ نے ایسی خبیث قوم کو ایسا سخت عذاب دیا کہ ان کی بستی کو اوپر اُٹھا کر الٹی کر کے پھینک دیا، اور پھر اس پر پتھروں کی بارش برسائی اور ان کے قصہ کو قرآن کریم میں بیان فرما کر رہتی دنیا تک ان کو رسوا کیا، اور بتا دیا کہ ایسے خبیث لوگوں کی اصل سزا یہی ہے، مگر کوئی حکومت یہ سزا دینے پر قادر نہیں، اس لئے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور آپ کے بعد بعض فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے اس سے ملتی ہوئی یہ سزا تجویز فرمائی ہے کہ ایسے خبیث کو کسی بلند مقام سے سر کے بل اُلٹا گرا کر اس پر پتھر برسائے جائیں، اس طرح ہلاک کر دیا جائے،

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: فاقتلوا الفاعل والمفعول بہ، دوسری حدیث میں ہے فارجموا الاعلیٰ والاسفل احصنا اولم یحصنا،

پہلی حدیث حضرت ابن عباس، ابو ہریرہ اور جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے مرفوعاً اور حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے موقوفاً مروی ہے، یہ حدیث مطلق ہے، یعنی اس میں قیدِ احصان مذکور نہیں،

دوسری حدیث حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مرفوعاً مروی ہے، علاوہ ازیں حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مرفوعاً اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے موقوفاً ایسے مجرم کے لئے حدِ زنا مروی ہے،

چونکہ یہ حکم غیر مدرک بالقیاس ہے، اس لئے حضرت عثمان وعلی رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا عدمِ رفع بھی بحکمِ رفع ہے،

حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں خالد بن الولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایسے خبیث شخص کا حال لکھ کر اس کی سزا دریافت کی، حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے مشورہ لیا، حضرت عمر، حضرت علی اور دوسرے سب صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے بالاتفاق آگ میں جلا دینے کا مشورہ دیا، حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہی فیصلہ خالد بن الولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو لکھا، انھوں نے اس حکم کے مطابق اس کو جلا دیا،

حضرت عبد اللہ بن الزبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے بھی اپنے دورِ خلافت میں ایسے شخص کو جلادیا،

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول اور اس کی تائید میں حضرت ابو ایوب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث سُنکر حدِ زنا کے تحت غیر محصن کو سَو کوڑے لگوائے،

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رجم کروایا،

حضرت عبد اللہ بن الزبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے محصن کو رجم کروایا اور غیر محصن کو سَو کوڑے لگوائے،

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما حدیثِ قتل کے راوی ہیں، مگر آپکے ہاں طریقِ قتل یہ ہو کہ کسی بہت بلند مقام سے سر کے بل اُلٹا گرا کر اس پر پتھر برسائے جائیں، اس کی وجہ اوپر بیان کی جاچکی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے قومِ لوط علیہ السلام کو جس عذاب سے ہلاک کیا اس کے ساتھ حتی الامکان مشابہت ہوجائے،

یہ سب تفصیل ہدایہ، درایہ، نصب الرآیہ اور محلی میں ہے،

اللہ تعالیٰ کی طرف سے حضرت لوط علیہ السلام کی قوم پر سخت عذاب، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم، حضرات صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی طرف سے ہلاک کرنے کے مختلف طریقوں کے بیان اور اُن کے مطابق حضرات خلفاء راشدین رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے فیصلوں کی بناء پر حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے بھی اس خبیث فعل پر اسی قسم کی بہت ہی سخت سزائیں بیان فرمائی ہیں، اُن سزاؤں میں سے جن میں جان سے ماردینے کا حکم ہے یہ شرط ہے کہ کم از کم دو بار یہ فعل کیا ہو، البتہ صاحبین رحمہما اللہ تعالیٰ اس پر حدِ زنا کے قائل ہیں، اس لئے ان کے ہاں رجم کے لئے تکرارِ فعل شرط نہیں، ایک بار ارتکاب سے بھی رجم کیا جائے گا، اور حدِ زنا کے سوا موت کی دوسری سزاؤں میں شادی شدہ ہونا شرط نہیں، غیر شادی شدہ کے لئے بھی موت کی سزا ہے، اس لحاظ سے اور اس کے علاوہ سزاؤں کی نوعیت کے لحاظ سے بھی اس فعل خبیث کی سزا زنا کی سزا سے بھی بہت سخت ہے، حضرات فقہاء رحمہم اللہ کی بیان فرمودہ سزاؤں کی تفصیل یہ ہے:

(۱) رجم، اگرچہ شادی شدہ نہ ہو،

(۲) حدِ زنا لگائی جائے، یعنی شادی شدہ ہو تو بذریعہ رجم ہلاک کردیا جائے ورنہ سَو کوڑے

لگائے جائیں،

(۳) آگ میں جلادیا جائے

(۴) اس پر دیوار وغیرہ گرا کر ہلاک کر دیا جائے،

(۵) کسی بلند مقام سے اُلٹا سر کے بل گرا کر اوپر سے پتھر برسائے جائیں حتیٰ کہ مرجائے،

(۶) قتل کیا جائے،

(۷) سخت سزا دے کر قید میں رکھا جائے حتیٰ کہ توبہ کرے یا قید ہی میں مرجائے،

(۸) بہت بدبودار جگہ میں قید رکھا جائے،

قال فی العلائیۃ ولایحد بوطء دبر وقالا ان فعل فی الاجانب حد وان فی عبدہ او امتہ او زوجتہ فلاحد اجماعا بل یعزر قال فی الدر بنحو الاحراق بالنار وھدم الجدار والتنکیس من محل مرتفع باتباع الاحجار وفی الحاوی والجلد اصح وفی الفتح یعزر ویسجن حتی یموت او یتوب ولو اعتاد اللواطۃ قتلہ الامام سیاسۃ (الی قولہ) وفی البحر حرمتہا اشد من الزنا لحرمتہا عقلا وشرعا وطبعا والزنا لیس بحرام طبعا وتزول حرمتہ بتزوج وشراء بخلافہا وعدم الحد عندہ لا لخفتہا بل للتغلیظ لانہ مطھر علی قول، وفی الشامیۃ (قولہ حد) فھو عندھما کالزنا فی الحکم فیحد جلدا ان لم یکن احصن ورجما ان احصن نھر (قولہ بنحو الاحراق الخ) متعلق بقولہ یعزر وعبارۃ الدرر فعند ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ یعزر بامثال ھذہ الامور واعترضہ فی النھر بان الذی ذکرہ غیرہ تقیید قتلہ بما اذا اعتاد ذلک (الی قولہ) قال البیری والظاھر انہ یقتل فی المرۃ الثانیۃ لصدق التکرار علیہ اھ، (قال تحت (قولہ وفی الحاوی وحبسہ فی انتن بقعۃ (رد المحتار ص ۱۶ ج ۳)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

غرۃ جمادی الاولیٰ سنہ ۹۲ھ

## پنچایت کی طرف سے تعزیر :

سوال : عرض ہے کہ برادری کی پنچایت جس کا مقصد متعلقہ افراد برادری کے مابین نزاعی امور کا تصفیہ، فیصلہ، معاشرتی اصلاح اور تحفظِ اخلاق ہے، تعیینِ سزا میں شرعاً وقانوناً اس کا دائرۂ اختیار محدود ہے، یعنی حدود وقصاص کا قیام اس کے اختیارات سے بالاتر ہے، اور تعزیرات میں بھی زیادہ سے زیادہ معاشرتی مقاطعہ کی مجاز ہے، ایسی پنچایت کے سامنے اگر صریح الزام زنا یا حرمتِ مصاہرت بالزنا یا بالمس بالشہوۃ کی درخواست پیش ہو

تو از روئے شرع پنچایت کو مندرجہ ذیل طریقوں میں سے کونسا طریقہ اختیار کرنا چاہئے ؟

① آیا ایسی درخواست اپنے حدودِ اختیار سے بالاتر قرار دے کر ناقابلِ سماعت قرار دے اور واپس کردے ؟

② آیا مدعی سے تکمیلِ شہادت کا مطالبہ کرے اور تکمیل نہ ہوسکے تو قاذف کا معاشرتی مقاطعہ کرے ؟

③ یا اس بناء پر کہ پنچایت کو حد شرعی کا اجراء نہ مطلوب ہے نہ اس کا اختیار، ناتمام شہادات، قرائن وآثار، ملزم کا سابقہ ریکارڈ اور مدعی کے دلائل وحجت کی بناء پر اصلاحِ معاشرہ کے لئے ملزم کا معاشرتی بائیکاٹ کرے ؟

الدرالمختار باب التعزیر میں ہے للقاضی تعزیر المتهم وان لم یثبت علیہ، اس کا مفہوم کیا ہے ؟ شریعتِ اسلامیہ کی ہدایت سے سرفراز فرمائیں نہایت کرم ہوگا، بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

پنچایت کو صورت ۳ اختیار کرنا چاہئے، درمختار کی عبارت کا یہی مطلب ہے کہ اگر جرم پر شرعی شہادت نہ ہو تو قاضی متہم کو حسبِ صوابدید تعزیر دے سکتا ہے، پنچایت کے لئے ضابطہ کے الفاظ یوں ہونے چاہئیں:

"اگرچہ پنچایت کسی جرم کی شرعی سزا دینے پر قادر نہیں معہٰذا اس پر حسبِ قدرت تغییر المنکر فرض ہے، نیز تادیبی کارروائی کے لئے جرم پر شرعی نصابِ شہادت ضروری نہیں، بلکہ قرائنِ قویہ کی بناء پر تادیب شرعاً جائز ہے، لہٰذا پنچایت تادیب وتنبیہ کے لئے ناتمام شہادت اور قرائن وآثارِ قویہ کی بناء پر بھی معاشرتی مقاطعہ کا فیصلہ کرسکتی ہے، اگرچہ شرعی نصابِ شہادت موجود نہ ہو" فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۳ رجمادی الاولیٰ سنہ ۹۳ھ

## حدِ قذف معاف کرنے سے ساقط نہیں ہوتی:

سوال: قرآن کریم کا حکم ہے کہ جو لوگ پاک دامن عورتوں پر تہمت لگائیں پھر چار گواہ لے کر نہ آئیں تو ان کو اسّی کوڑے مارو، اور ان کی شہادت قبول نہ کرو، وہ خود ہی فاسق ہیں، کیا اگر کوئی پاک مردوں پر تہمت لگائے پھر ثابت نہ کرسکے تو اس پر بھی حد جاری ہوگی؟

کیا اس صورت میں مردوں کو عدالت میں فیصلہ لانے کا حق ہے؟ کیا یہ صحیح ہے کہ جب مقذوف عدالت میں آئے تو قاذف کو مجبور کیا جائے گا کہ الزام ثابت کرے، اور ثابت نہ ہونے کی صورت میں اس پر حد جاری ہوگی، اور عدالت میں آنے کے بعد نہ عدالت اس کو معاف کر سکتی ہے نہ خود صاحبِ معاملہ، نہ کسی مالی تاوان پر معاملہ ختم ہو سکتا ہے، نہ توبہ کرکے اور نہ معافی مانگ کر سزا سے بچ سکتا ہے، بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

سوال میں مذکور تفصیل صحیح ہے، مردوں کو بھی حدِ قذف طلب کرنے کا حق ہے، اور مقذوف یا عدالت کے معاف کرنے سے حدِ قذف ساقط نہیں ہوتی، البتہ عفوِ مقذوف کی صورت میں صاحبِ حق کی طرف سے عدمِ طلب کی وجہ سے حد نہیں لگائی جائے گی، عفوِ مقذوف صحیح نہ ہونے کا مطلب یہ ہے کہ بعد العفو بھی اس کو طلبِ حد کا اختیار ہے، قال فی التنویر ولا ارث ولا رجوع ولا اعتیاض وفی الشرح ولا صلح ولا عفو نعم لو عفا المقذوف فلا حد لا لصحة العفو بل لترک الطلب حتی لو عاد وطلب حد شمنی، ولذا لا یتم الحد الا بحضرته (رد المحتار ص ۱۸۷ ج ۳) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۷؍ذی الحجہ سنہ ۹۴ھ

### تعزیرِ غیر حاکم کی تفصیل:

سوال: زید کی لڑکی کو تین ماہ کا حمل تھا کہ وہ رات کو عشاء کے وقت کسی اور گاؤں سے آنے والے غیر محرم مرد کے ساتھ اپنے گاؤں سے نکل کر اس غیر محرم کے ساتھ قابلِ اعتراض حالت میں باہر چلی گئی، ان دونوں کو دیکھنے والی ایک عورت ہے جو زید کے سگے بھائی کی بیوی ہے، اور رشتہ میں بھی زید کی پھوپھی زاد بہن ہے، اس عورت نے صبح کو ان دونوں کے گاؤں سے باہر جانے کی اطلاع دی، اس وقت یہ غیر محرم اپنا اونٹ اس گاؤں میں چھوڑ کر فرار ہو گیا اس وجہ سے زید کی مذکورہ لڑکی کو اس کے شوہر نے طلاق دیدی، پھر اس مطلقہ عورت کے چچا نے اس سے دریافت کیا کہ تم ایسی حالت میں کیوں گئی تھیں؟ تو اس نے جواباً کہا کہ میں ویسے ہی چلی گئی تھی، اس کے بارے میں سوالاتِ ذیل کا جواب تحریر فرما کر ممنون فرمائیں:

① کیا یہ بھی قابلِ سزا جرم ہے یا نہیں؟

② کیا تعزیری سزا میں شادی شدہ و غیر شادی شدہ برابر ہیں یا نہیں ؟
③ کیا حاکم و قاضی کے علاوہ باپ دادا بھی تعزیر دے سکتے ہیں یا نہیں ؟
④ اگر باپ یا دادا کی تعزیری سزا سے مجرم مرجائے تو حاکم وقت اُن سے پوچھ سکتا ہے یا نہیں ؟
⑤ کیا مجرم کو تعزیر کے بعد قید میں رکھنا جائز ہے یا نہیں ؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

① اگر قرائن سے ظنِ غالب ہو کہ یہ عورت اس مرد کے ساتھ گئی تھی تو یہ جرم قابلِ تعزیر ہے۔
② تعزیر میں شادی شدہ اور غیر شادی برابر ہیں،
③ حالتِ معصیت میں ہر شخص تعزیر دے سکتا ہے، مگر معصیت کے بعد حاکم، والد اور شوہر کے سوا کسی کو تعزیر کا حق نہیں، البتہ اگر والد نہ ہو یا وہ بُرائی سے روکنے پر قادر نہ ہو یا عمداً نہ روک رہا ہو اور حاکم بھی نہ ہو یا اس سے بُرائی سے روکنے کی توقع نہ ہو جیسا کہ اس زمانہ کے حکام ہیں تو بُرائی سے روکنے کے لئے ہر رشتہ دار کو تعزیر لگانے کا اختیار ہے، بلکہ اس پر فرض ہے، رشتہ داروں سے یہ کام نہ ہوسکے تو دوسرے مسلمانوں پر بُرائی سے روکنے کی کوشش کرنا فرض ہے، اگر بدون تعزیر مجرم کو راہِ راست پر لانے کی کوئی صورت نہ ہو تو عوام پر فرض ہے کہ بذریعہ تعزیر اس کو آئندہ ارتکابِ معصیت سے روکیں،
④ تعزیر سے مجرم مرجائے تو حاکم کے سوا دوسروں پر مؤاخذہ ہے، حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے حاکم و زوج میں یہ فرق بیان فرمایا ہے کہ حاکم پر تعزیر واجب ہے زوج پر واجب نہیں، مگر جب امام سے تعزیر کی کوئی توقع نہ ہو اور بدون تعزیر عورت کے سُدھرنے کی بھی کوئی امید نہ ہو تو اصولِ شریعت کے مطابق زوج پر تعزیر واجب ہے، جس کی تفصیل اوپر ۳ میں گذر چکی ہے، اس کا مقتضیٰ یہ ہے کہ ان حالات میں مناسب تعزیر سے عورت مرجائے تو شوہر پر مؤاخذہ نہیں ہونا چاہئے، واللہ تعالیٰ اعلم۔
⑤ قید میں رکھنا بھی تعزیر ہے، لہٰذا جائز ہے،

قال فی شرح التنویر ویقیمه کل مسلم حال مباشرة المعصیة قنیة، واما بعده فلیس ذلك لغیر الحاکم والزوج والمولی کما سیجیء (رد المحتار ص۱۸۶ ج۳) وفیه یعزر المولی عبده والزوج زوجته (الی قوله) علی الخروج من المنزل بغیر حق (وبعد اسطر) اوکلمة لیسمعها اجنبی

اوکشفت وجهها لغیر محرم اوکلمته اوشتمته او اعطت ما لم تجر العادة به بلا اذنه والضابط کل معصیة لاحد فیها فللزوج والمولیٰ التعزیر (ثم قال) من حد او عزر فهلك فدمه هدر (الا امرأة عزرها زوجها بمثل ما مر فماتت لان تأدیبه مباح فیتقید بشرط السلامة، قال المصنف وبهذا ظهر انه لا یجب علی الزوج ضرب زوجته اصلا، وفی الشامیة (قوله فدمه هدر) ای عندنا ومالك واحمد خلافا للشافعی لان الامام مأمور بالحد والتعزیر وفعل المأمور لا یتقید بشرط السلامة وتمامه فی الفتح والتبیین قلت ومقتضی التعلیل بالامر ان ذلك غیر خاص بالامام فقد مر ان لکل مسلم اقامة التعزیر حال مباشرة المعصیة لانه مأمور بازالة المنکر الا ان یفرق بانه یمکنه الرفع الی الامام فلم تتعین الاقامة علیه بخلاف الامام فتأمل (رد المحتار ص ۱۹۵ ج ۳) وفی حضانة العلائیة والغلام اذا عقل واستغنی برأیه لیس للاب ضمه الی نفسه الا اذا لم یکن مأمونا علی نفسه فله ضمه لدفع فتنة اوعار وتأدیبه اذا وقع منه شیء، وفی الشامیة تحت (قوله والغلام اذا عقل الخ) المراد الغلام البالغ لان الکلام فیما بعد البلوغ وعبارة الزیلعی ثم الغلام اذا بلغ رشیدا فله ان ینفرد الا ان یکون مفسدا مخوفا علیه الخ (فله ضمه) ای للاب ولایة ضمه الیه والظاهر ان الجد کذلك بل غیره من العصبات کالاخ والعم ولم ار من صرح بذلك ولعلهم اعتمدوا علی ان الحاکم لا یمکنه من المعاصی وهذا فی زماننا غیر واقع فیتعین الافتاء بولایة ضمه لکل من یؤتمن علیه من اقاربه ویقدر علی حفظه فان دفع المنکر واجب علی کل من قدر علیه لاسیما من یلحقه عاره وذلك ایضا من اعظم صلة الرحم والشرع امر بصلتها وبدفع المنکر ما امکن قال تعالیٰ ان الله یأمر بالعدل والاحسان وایتاء ذی القربیٰ وینهیٰ عن الفحشاء والمنکر والبغی یعظکم لعلکم تذکرون، ثم رأیت فی حاشیة البحر للرملی ذکر ذلك بحثا ایضا الخ، (رد المحتار ص ۶۹۷ ج ۲)

فقط والله تعالیٰ اعلم

۱۵ محرم سنه ۹۵ھ

---

سوال مثل بالا :

سوال : ایک شخص کا کام یہ ہے کہ لوگوں میں فساد پیدا کرتا ہے، قتل بھی کرواتا ہے، اسی طرح بے حیائی اور منکرات اور ایذاء کا مرتکب ہوتا ہے، اسے حکومت بھی منع کرنیکی کوشش نہیں کرتی، سب لوگ بہت پریشان ہیں، کیا اس صورت میں دوسرا کوئی شخص خفیۃً اس طرح سے کہ فساد کا اندیشہ نہ ہو اس کو قتل کر سکتا ہے یا نہیں ؟

اسی طرح ہمارے علاقہ میں کچھ لوگ ڈکیتی اور چوری میں مشہور ہیں، اور حکومت سے فرار ہیں، جب بھی ان کو موقع مل جاتا ہے تو بے گناہ لوگوں کو مارتے ہیں، کسی کی عزت اور آبرو کا خیال نہیں کرتے، یہ بھی یقین ہے کہ حکومت ان کو گرفتار کرنے سے عاجز آگئی ہے، اس حال میں اگر کوئی دوسرا شخص ان اشخاص ملزمان کو قتل کرے اور حکومت سے پناہ چاہے تو حکومت اسے پناہ دے گی بلکہ خوش ہوگی،

البتہ یہ خطرہ ضرور ہے کہ یہ شخص شاید خود ہی مارا جائے اور ڈاکو لوگ بچ نکلیں، تو کیا ایسی حالت میں کوئی شخص لوگوں کو ایذاء سے بچانے کی غرض سے ان ڈاکوؤں کو قتل کر سکتا ہے یا نہیں ؟ بینوا توجروا،

## الجواب باسم ملهم الصواب

مباشرتِ فعل کے بعد حاکم، زوج اور مولیٰ کے سوا کسی کو تعزیر لگانے کی اجازت نہیں، البتہ ایسے لوگ جو ظلم اور فساد میں مشہور ہوں اور حکومت سے چھپے ہوئے ہوں انھیں قتل کرنا جائز بلکہ ثواب ہے، قال فی الدر المختار ویقیمه کل مسلم حال مباشرة المعصیة قنیة واما بعده فلیس ذلك لغیر الحاکم والزوج والمولیٰ کما سیجیء (رد المحتار ص ۱۸۶ ج ۳) وفیه ویکون التعزیر بالقتل کمن وجد رجلا مع امرأة لا تحل له ولو اکرهها فلها قتله ودمه هدر وکذا الغلام وهبانیة ان کان یعلم انه لا ینزجر بصیاح وضرب بما دون السلاح والا بأن علم انه ینزجر بما ذکر لا یکون بالقتل وان کانت المرأة مطاوعة قتلهما کذا عزاه الزیلعی للهندوانی (رد المحتار ص ۱۸۴ ج ۳)

وفیه معزیًا الی المجتبیٰ الاصل کل شخص رآی مسلمًا یزنی ان یحل له قتله وانما یمتنع خوفا من ان لا یصدق انه زنی وعلیٰ هذا القیاس المکابر

بالظلم وقطاع الطریق وصاحب المکس وجمیع الظلمة بادنی شیء له قیمة وجمیع الکبائر والاعونة والسعاة یباح قتل الکل ویثاب قاتلهم انتهی، وافتی الناصحی بوجوب قتل کل مؤذ، وفی رد المحتار (قوله وجمیع الکبائر) ای اهلها والظاهر ان المراد بها المتعدی ضررها الی الغیر فیکون قوله والاعونة والسعاة عطف تفسیر او عطف خاص علی العام فیشمل کل من کان من اهل الفساد کالساحر وقاطع الطریق واللص واللوطی والخناق ونحوهم ممن عم ضرره ولا ینزجر بغیر القتل، (قوله والاعونة) کأنه جمع معین او عوان بمعناه والمراد به الساعی الی الحکام بالافساد فعطف السعاة علیه عطف تفسیر وفی رسالة احکام السیاسة عن جمع النسفی، سئل شیخ الاسلام عن قتل الاعونة والظلمة والسعاة فی ایام الفترة قال یباح قتلهم لانهم ساعون فی الارض بالفساد فقیل انهم یمتنعون عن ذلك فی ایام الفترة ویختفون قال ذلك امتناع ضرورة ولو ردوا لعادوا لما نهوا عنه قال وسألنا الشیخ اباشجاع عنه فقال یباح قتله ویثاب قاتله اھ (قوله وافتی الناصحی الخ) لعل الوجوب بالنظر للامام ونوابه والاباحة بالنظر لغیرهم ط (رد المحتار ص۱۸۶ ج۳)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم

۱۳ جمادی الآخرہ سنہ ۱۴۰۲ھ

## حد مُسقطِ توبہ اور توبہ مُسقِطِ حد ہے یا نہیں؟:

سوال: مسائلِ ذیل میں شریعتِ مطہرہ کا حکم تحریر فرمائیں،

(۱) کسی شخص نے چوری یا زنا کا ارتکاب کیا تو کیا اسے شرعی حد لگنے سے گناہ معاف ہو جائے گا؟

(۲) اگر گناہ کے بعد توبہ کر لی تو کیا پھر بھی حد لگائی جائے گی؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

(۱) بدون توبہ صرف حد لگنے سے گناہ معاف نہیں ہوتا،

(۲) حاکم کے پاس جرم ثابت ہو جانے کے بعد حد ساقط نہیں ہوتی، اس سے پہلے توبہ کر لے تو حد ساقط ہو جائے گی، لیکن توبہ کے بعد اس پر یہ فرض نہیں کہ حاکم کے ہاں اپنے جرم کا اقرار کر کے اپنے اوپر حد جاری کروائے، کذا فی الشامیة، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۰ صفر سنہ ۱۴۰۷ھ

## مدعی علیہ بنیتِ حفاظت اٹھانے کا قائل ہو تو اس پر حد نہیں:

سوال: زید بکر کی انگوٹھی سونے کی چھپا کر لے جاتا ہے، بکر کو جب زید پر شبہہ گذرتا ہے تو زید سے دریافت کئے بغیر قاضی کے پاس دعوٰی دائر کرتا ہے، زید قاضی کی عدالت میں بیان دیتا ہے کہ واقعی انگوٹھی میں نے لی ہے مگر میری نیت واپس کرنے کی ہے، اگر مجھ سے پہلے دریافت کرتا تو میں فوراً واپس کر دیتا ورنہ از خود اس کو دیتا، میں نے اس لئے لی ہے کہ وہ لاپرواہ آدمی ہے انگوٹھی کا خیال نہیں رکھتا، اس کو سبق دینے کے لئے لی ہے، الحدود تندرئ بالشبہات کی رُو سے قاضی حد کو ساقط کرے یا اس عذر کو غیر معقول قرار دے کر قطعِ ید کی سزا نافذ کرے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

زید نے جو بکر کی انگوٹھی اٹھائی اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ محفوظ جگہ میں نہیں تھی، اس لئے قطعِ ید کی سزا جاری نہیں ہو سکتی، اگر محفوظ جگہ سے اٹھائی ہو تب بھی صورتِ مسئلہ میں الحدود تندرئ بالشبہات کی بناء پر سزا ساقط ہو جائیگی، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۳ر جمادی الآخرہ ۹۵ھ

## چور نے بھینس کو گھاس دکھا کر بلا لیا تو اس پر حد نہیں:

سوال: بھینس گھر کے اندر ہو چور باہر سے اس کو گھاس دکھاتا ہے، اس لالچ میں وہ باہر آجاتی ہے پھر وہ اس کو چُرا لیتا ہے، کیا یہ جرم قطعِ ید کے قابل ہو سکتا ہے؟ اگر دروازہ کھولنے پر وہ خود نکلی ہو تو کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

بھینس اگر گھاس کو دیکھ کر آئی یا دروازہ کھلنے پر خود بخود باہر آگئی تو ان دونوں صورتوں میں قطعِ ید نہ ہوگا، قال فی الشامیۃ (قولہ لان سیرہ یضاف الیہ) اما لو خرج بلا سوق ولا زجر لم یقطع لان للدابۃ اختیاراً فما لم یفسد اختیارھا بالحمل والسوق لا ینقطع نسبۃ الفعل الیھا کما فی البحر (رد المحتار ص ۲۱۰ ج ۳)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۳ر جمادی الآخرہ ۹۵ھ

## گیس اور بجلی چرانے پر حد نہیں:

سوال: گیس اور برقی قوت کے سرقہ پر قطعِ ید کی سزا دی جا سکتی ہے؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملہم الصواب

قطع ید کے لئے شرط ہے کہ چوری مکان محرز سے ہو، اگر مکان محرز نہ ہو تو کوئی محافظ موجود ہو، صورتِ سوال میں چونکہ دونوں شرطیں مفقود ہیں، اس لئے قطع ید نہ ہوگا، قال فی شرح التنویر ویقطع لو سرق من السطح نصاباً لانہ حرز شرح وھبانیۃ او من المسجد اراد بہ کل مکان لیس بحرز نعم الطریق والصحراء ورب المتاع عندہ ای بحیث یراہ ولو الحافظ نائماً فی الاصح (رد المحتار ص ۲۰۹ ج ۳)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۳ رجادی الآخرہ سنہ ۹۵ھ

## جادو کی سزا قتل ہے:

سوال: جادو اگر کوئی خود کرے یا دوسرے سے چلوائے اس کا شرعاً کیا حکم ہے؟ اس کا نکاح باقی رہتا ہے یا ٹوٹ جاتا ہے؟ نیز اس کی اقتداء جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

الجواب باسم ملہم الصواب

اگر جادو میں کفریہ الفاظ ہوں یا کفریہ عقیدہ ہو یا جادو میں تو کوئی بات کفریہ نہ ہو مگر جادوگر اس کو حلال سمجھتا ہو تو یہ شخص کافر ہے، اس لئے اس کا نکاح ٹوٹ گیا، اور حاکم اس کے قتل کا حکم دے گا، اور اگر جادو میں کوئی کفریہ بات نہیں اور جادوگر اس کو حلال بھی نہیں سمجھتا مگر جادو سے لوگوں کو نقصان پہنچاتا ہے تو کافر نہیں، فاسق ہے، مگر سزا اس کی بھی وہی قتل ہے، دوسرے سے جادو کروا کر لوگوں میں فساد پیدا کرنے والے اور نقصان پہنچانے والے کا بھی یہی حکم ہے کہ اس عمل کو حلال سمجھتا ہے تو کافر ہے ورنہ فاسق، دونوں صورتوں میں واجب القتل ہے، بلکہ کوئی عورت یہ کام کرے تو اس کو بھی قتل کیا جائے گا، جب کہ مرتد ہونے والے عورت کی سزا قتل نہیں بلکہ قید ہے، اس سے معلوم ہوا کہ جادو کی سزا ارتداد سے بھی زیادہ سخت ہے، علاوہ ازیں ارتداد سے جادو کی سزا اس لحاظ سے بھی زیادہ سخت ہے کہ مرتد کی توبہ قبول ہے مگر جادوگر کی توبہ بھی قبول نہیں، یعنی گرفتار ہونے کے بعد اس نے توبہ کرلی تب بھی قتل کیا جائے گا، البتہ گرفتاری سے پہلے تائب ہو گیا تو حکمِ قتل ساقط ہو جائے گا، یہ تفصیل حکمِ قتل کے بارے میں ہے، عذابِ آخرت کے بارے میں بہرصورت توبہ قبول ہے، ایسے شخص کو امام بنانا جائز نہیں، اگر کافر ہے تو اس کی اقتداء میں نماز صحیح نہیں، اور فاسق کی اقتداء میں نماز ہو تو جاتی ہے مگر اس کی امامت مکروہ تحریمی ہے، بہرصورت اس کو امامت سے معزول کرنا فرض ہے، قال فی العلائیۃ والکافر بسبب

اعتقاد السحر لا توبۃ له ولو امرأۃ فی الاصح لسعیها فی الارض بالفساد ذکرہ الزیلعی ثم قال وکذا الکافر بسبب الزندقۃ لا توبۃ له وجعله فی الفتح ظاهر المذهب لکن فی حظر الخانیۃ الفتوی علی انه اذا اخذ الساحر او الزندیق المعروف الداعی قبل توبته ثم تاب لم تقبل توبته ویقتل ولو اخذ بعدها قبلت، وفی الشامیۃ (قوله والکافر بسبب اعتقاد السحر) فی الفتح السحر حرام بلا خلاف بین اهل العلم واعتقاد اباحته کفر وعن اصحابنا ومالک واحمد یکفر الساحر بتعلمه وفعله سواء اعتقد الحرمۃ اولا ویقتل وفیه حدیث مرفوع حد الساحر ضربۃ بالسیف یعنی القتل وعند الشافعی رحمه الله تعالی لا یقتل ولا یکفر الا اذا اعتقد اباحته (الی قوله) ویجب ان لا یعدل عن مذهب الشافعی رحمه الله تعالی فی کفر الساحر والعراف وعدمه واما قتله فیجب ولا یستتاب اذا عرفت مزاولته لعمل السحر لسعیه بالفساد فی الارض لا بمجرد علمه اذا لم یکن فی اعتقاده ما یوجب کفرہ اھ وحاصله انه اختار انه لا یکفر الا اذا اعتقد مکفرا وبه جزم فی النهر وتبعه الشارح وانه یقتل مطلقا ان عرف تعاطیه الخ (قوله لسعیها الخ) ای لا بسبب اعتقادها الذی هو ردۃ لان المرتدۃ لا تقتل عندنا الخ (رد المحتار ص ۳۰۵ ج ۳) وقال العلامۃ ابن عابدین رحمه الله تعالی فی خطبۃ حاشیته علی شرح التنویر بعد بحث طویل ثم انه لا یلزم من عدم کفرہ مطلقا عدم قتله لان قتله بسبب سعیه بالفساد کما مر فاذا ثبت اضرارہ بسحرہ ولو بغیر مکفر یقتل دفعا لشرہ کالخناق وقطاع الطریق۔ (رد المحتار ص ۳۲ ج ۱)، فقط والله تعالی اعلم، ۷ر جمادی الآخرہ سنہ ۹۵ھ

## نابالغ پر حد نہیں :

سوال : ایک لڑکے نے چوری کی، اور مقدمہ صحیح ثابت ہوگیا، ابھی سزا نہیں سنائی گئی، اس لئے کہ لڑکے کے بلوغ میں شبہہ پیدا ہوگیا، علاماتِ بلوغ ظاہر نہیں ہیں، دیکھنے میں پندرہ سالہ معلوم ہوتا ہے، مگر والدین کہتے ہیں کہ چودہ سال آٹھ ماہ کا تو یقینی ہے کچھ ماہ اس سے زائد بھی ہیں مگر یاد نہیں کتنے ہیں؟ ڈاکٹر کی رپورٹ بھی شبہہ زائل نہیں کرتی، اب اس مقدمہ میں نابالغ ہونا یقینی نہیں ہے کہ سقوطِ حد کا فیصلہ کیا جائے اور بلوغ کا بھی یقین نہیں کہ حد جاری کی جائے اور یہ مقدمہ الحدود تندرئ بالشبہات

کے تحت میرے علم میں سقوط کے قابل نہیں ہے، اس لئے کہ یہاں شبہہ سے مراد وہ شبہہ ہے جو جرم میں پیدا ہو، اور زیر بحث صورت میں شبہہ جرم کے ثبوت میں نہیں ہے بلکہ مجرم کی اہلیت کے بارے میں ہے، چنانچہ امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: "اگر بلوغ میں شبہہ پیدا ہو تو حد کو مجرم کے ۱۵ برس کی عمر کو پہونچنے تک موقوف کیا جائے" (کتاب الخراج ج ۲ ص ۴۸۹، ترجمہ اردو مکتبۂ چراغ راہ، نمبر ۷، ۸)، آپ نے حد کو مجرم کے بلوغ میں شبہہ کی وجہ سے ساقط نہیں کیا بلکہ موقوف کیا ہے، جس سے معلوم ہوا کہ مُسقطِ حد وہ شبہہ ہے جو جرم کے اندر پیدا ہو، اس مسئلہ کے حل میں حضرت والا اپنی تحقیق سے بہرہ ور فرمائیں، اگر امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ کا قول لیا جائے تو پھر یہ سوال پیدا ہوگا کہ بلوغ تک لڑکے کو قید رکھا جائے، یا ضمانت پر رہا کیا جائے؟ دوسری صورت صحیح نہیں معلوم ہوتی، اس لئے کہ لا کفالۃ فی حد کی خلاف ورزی لازم آتی ہے، اور اگر پہلی صورت ہو تو اس کا ثبوت ہونا چاہئے، بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

نابالغ پر حد نہیں، بلوغ کے بعد جرم کرے تو حد واجب ہوگی، اگر حالتِ جرم میں بلوغ مشتبہ ہو تب بھی حد نہیں لگائی جائے گی، بوقتِ جرم بلوغ کا یقین حد لگانے کے لئے شرط ہے، کتاب الخراج میں حضرت امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ کی تحقیق کا یہی مطلب ہے، کتاب الخراج کے اردو ترجمہ سے منقولہ عبارت کے نقل کرنے میں اگر کوئی فروگذاشت نہیں ہوئی تو ترجمہ کرنے میں مترجم سے غلطی ہوئی ہے، اصل عربی عبارت یوں ہے قال ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ ولا یقام الحد علی غلام لم یبلغ الحلم فان شك فیه فلا یقام حد حتی یبلغ خمس عشرۃ سنۃ وقد قالوا اکثر من ذلك، وکذلك الجاریۃ لا یقام علیها شیء من الحدود حتی تحیض او تبلغ خمس عشر سنۃ، حدثنا عبید اللہ بن نافع عن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنهما قال عرضنی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم للقتال یوم احد فاستصغرنی فردنی وکنت ابن اربع عشرۃ سنۃ وعرضنی یوم الخندق وانا ابن خمس عشر سنۃ فاجازنی، قال نافع فحدثت بهذا الحدیث عمر بن عبد العزیز رحمه اللہ تعالیٰ وهو خلیفۃ فقال ان هذا الفرق بین الکبیر والصغیر، قال فکتب الی عماله من بلغ خمس عشر سنۃ فافرضوا له فی المقاتلۃ ومن کان دون ذلك فافرضوا

لہ فی الذریۃ" فھذا احسن ما سمعناہ فی ذٰلک واللہ اعلم، حدثنا ابان عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان ابابکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اتی بغلام قد سرق ولم یتبین احتلامہ فلم یقطعہ، قال وحدثنی بعض المشیخۃ عن مکحول قال "اذا بلغ الغلام خمس عشر سنۃ جازت شہادتہ ووجبت علیہ الحدود" قال وحدثنا المغیرۃ عن ابراھیم فی الجاریۃ تتزوج فیدخل بھا ثم تصیب فاحشۃ، قال لیس علیھا حد حتی تحیض (کتاب الخراج ص ۱۷۵)، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۹ رجمادی الآخرہ سنہ ۹۵ھ

## حالتِ مرض میں حد نہ لگائی جائے:

سوال: امر کلی کے طور پر واضح فرمائیں کہ جرم موجب حد کے ثبوت کے بعد اگر مجرم کو کوئی ایسا عارضہ لاحق ہو، مثلاً بیمار ہوجائے جس کی موجودگی میں اگر حد جاری کی جائے تو ہلاکت کا یقین ہو، تو کیا اس صورت میں سزا کو موقوف کیا جائے یا نافذ کیا جائے؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

اگر مجرم کو کوئی شدید عارض لاحق ہوجائے تو زوالِ عارض تک اُسے قید رکھا جائے، اس کے بعد حد جاری کی جائے، قال فی التنویر تقطع یمین السارق من زندہ وتحسم الا فی حر وبرد شدیدین، وفی الشرح فلا تقطع لان الحد زاجر لا متلف ویحبس لیتوسط الامر، وفی الشامیۃ (قولہ الا فی حر وبرد شدیدین) والا فی حال مرض مفتاح وقیدہ فی البنایۃ بالمرض الشدید افادہ ط عن الحموی (رد المحتار ص ۲۱۲ ج ۳) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۹ رجمادی الآخرہ سنہ ۹۵ھ

## کوڑے کی تفصیل:

سوال: کوڑے کا طول، عرض (موٹائی ولمبائی) اور جنس کیا ہے؟ کیا اس کی کوئی واضح اور معین صورت ہے؟ بینوا توجروا،

### الجواب باسم ملهم الصواب

کتبِ مذاہبِ اربعہ میں مذکور تفصیل سے یہ قاعدہ ثابت ہوتا ہے کہ کوڑا ایلام میں متوسط ہونا چاہئے خواہ وہ لکڑی کی نرم چھڑی ہو یا چمڑے کا ہو، یا کسی دوسرے چیز کا، ڈنڈے اور لاٹھی کا استعمال جائز نہیں، قال الامام الکاسانی رحمہ اللہ تعالیٰ ولا یضرب بسوط لہ

ثمرة لان اتصال الثمرة بمنزلة ضربة اخری فیصیر کل ضربة ضربتین فیکون زیادة علی القدر المشروع (البدائع ص ۶۰ ج ۷) وقال الامام المرغینانی رحمه الله تعالیٰ یأمر الامام بضربه بسوط لا ثمرة له ضربا متوسطا لان علیاً رضی الله تعالیٰ عنه لما اراد ان یقیم الحد کسر ثمرته والمتوسط بین المبرح وغیر المؤلم لافضاء الاول الی الهلاك وخلو الثانی عن المقصود وهو الانزجار (هدایة مع الفتح ص ۱۴۲ ج ۴)

وقال الامام ابن الهمام رحمه الله تعالیٰ (قوله بسوط لا ثمرة له ضربا متوسطاً) قیل المراد بثمرة السوط عذبته وذنبه مستعار من واحدة ثمر الشجرة وفی الصحاح وغیره عقد اطرافه ورجح المطرزی ارادة الاول هنا لما ذکر الطحاوی رحمه الله تعالیٰ ان علیاً رضی الله تعالیٰ عنه جلد الولید بسوط له طرفان اربعین جلدة فکانت الضربة ضربتین، وفی الایضاح ما یوافقه قال ینبغی ان لا یضرب بسوط له ثمرة لان الثمرة اذا ضرب بها تصیر کل ضربة ضربتین وفی الدرایة لکن المشهور فی الکتب لا ثمرة له ای لا عقدة علیه، وقول المصنف فی الاستدلال علیه لان علیاً رضی الله تعالیٰ عنه لما اراد ان یقیم الحد کسر ثمرته لا یحتمل الوجه الاول اصلا بل احد الامرین اما العقدة واما تلیین طرفه بالدق اذا کان یابسا وهو الظاهر وروی ابن ابی شیبة حدثنا عیسیٰ بن یونس عن حنظلة السدوسی عن انس بن مالك رضی الله تعالیٰ عنه قال کان یؤمر بالسوط فتقطع ثمرته ثم یدق بین حجرین حتی یلین ثم یضرب به قلنا له فی زمن من کان هذا قال فی زمن عمر ابن الخطاب رضی الله تعالیٰ عنه والحاصل ان المراد ان لا یضرب به وفی طرفه یبس، لانه حینئذ یجرح او یبرح فکیف اذا کان فیه عقدة ویقید ذلك ما روی عبد الرزاق عن یحیی بن ابی کثیر ان رجلا اتی النبی صلی الله علیه وسلم فقال یا رسول الله انی اصبت حدا فاقمه علی فدعا علیه الصلوٰة والسلام بسوط فاتی بسوط شدید له ثمرة فقال سوط دون هذا فاتی بسوط مکسور لین فقال سوط فوق هذا فاتی بسوط بین سوطین فقال هذا فامر به فجلد، رواه ابن ابی شیبة عن زید بن اسلم ان النبی صلی الله علیه وسلم اتی بسوط فذکره وذکره مالك رحمه الله تعالیٰ فی المؤطا والحاصل ان یجتنب کل من الثمرة بمعنی العقدة

ومعنى المفرغ الذى يصير ذنبين تعميما للمشترك فى النفى لانه عين العدد مائة ولو تجوز بالثمرة فيما يشاكل العقدة ليعم المجاز ما هو يابس الطرف على ماذكرنا كان اولى فانه لا يضرب بمثله حتى يدق رأسه فيصير متوسطا (فتح القدير ص ۱۲۶ ج ۴، رد المحتار ص ۱۵۱ ج ۳، حاشية الطحطاوى على الدر ص ۳۹۱ ج ۲، البحر الرائق ص ۹ ج ۵، تبيين الحقائق ص ۱۶۹ ج ۳، حاشية الشلبى على التبيين ص ۱۶۹ ج ۳، البناية ص ۶۵۶ ج ۲، الاختيار لتعليل المختار ص ۸۵ ج ۴، الجوهرة ص ۲۴۰ ج ۲)

وقال العلامة شيخ زاده رحمه الله تعالى ولو كان الرجل الذى وجب عليه الحد ضعيف الخلقة فخيف عليه الهلاك يجلد جلدا خفيفا يحتمله كما فى الفتح لما روى ان رجلا ضعيفا زنى فامر رسول الله عليه الصلوة والسلام بان يأخذ عثكالا فيه مائة شمراخ فيضرب به ضربة كما فى السراجية (مجمع الانهر ص ۵۹۶ ج ۱، الدر المنتقى على هامش المجمع ص ۵۹۶ ج ۱، المتانة ص ۵۳۸ و ۵۴۶)

وقال العلامة خليل المالكى رحمه الله تعالى (والحدود بسوط وضرب معتدلين) وقال ابو عبد الله محمد المعروف بالحطاب المالكى رحمه الله تعالى وقوله معتدلين قال فى الموطا انه عليه السلام اتى بسوط مكسور فقال فوق هذا فاتى بسوط جديد فقال دون هذا فاتى بسوط قد ركب به ولان فامر به اى بالشخص المجد وفجد، قال الباجى رحمه الله تعالى فى شرحه قال عيسى بن دينار الثمرة الطرف يريد ان طرفه محدود ولم تنكسر حدته فقال دون هذا فاتى بسوط قد ركب به ولان يريد انه قد انكسرت حدته ولم يخلق ولم يبلغ مبلغا لا يألم من ضرب به فاقتضى ذلك انه يحد بسوط بين سوطين والضرب فى الحدود كلها سواء انتهى، وقال الجزولى وانما يضرب بالسوط وصفته ان يكون من جلد واحد ولا يكون له رأسان وان يكون رأسه لينا ويقبض عليه بالخنصر والبنصر والوسطى ولا يقبض عليه بالسبابة والابهام ويعقد عليه عقدة التسعين و يقدم رجله اليمنى ويؤخر اليسرى انتهى (مواهب الجليل ص ۳۱۸ ج ۶)

وقال العلامة الخرشى المالكى رحمه الله تعالى بعد نقل قول الجزولى و صفة عقد التسعين ان يعطف السبابة حتى تلقى الكف ويضم الابهام

الیہا (الخرشی ص۱۰۹ ج۸)

وقال العلامة الشیخ محمد علیش رحمہ اللہ تعالیٰ واعتدال السوط کونہ لیس جدیدا ولا بالیا، ونقل صفة السوط عن الجزولی ثم صفة عقد التسعین عن الخرشی کما قدمنا (شرح منح الجلیل ص۵۵۳ ج۴)

وقال ابو البرکات احمد الدردیر المالکی رحمہ اللہ تعالیٰ فی شرحہ (والحدود) للزنا والقذف والشرب تکون (بسوط) جلد لہ رأس لین لا رأسان لا بقضیب وشراک ودرة ودرة عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ انما کانت للتأدیب ویقبض الضارب بہ علیہ بالخنصر والبنصر والوسطی دون السبابة والابہام بل یقبضہما فوق السوط فارغین ویخرج السوط من بین السبابة والوسطی، (حاشیة الدسوقی علی الشرح الکبیر ص۳۵۴ ج۴)، وقال ابن شہاب الدین الرملی الشہیر بالشافعی الصغیر (وسوط الحدود) والتعازیر یکون (بین قضیب) ای غصن رقیق جدا (وعصا) غیر معتدلة (و) بین (رطب ویابس) بان یعتدل جرمہ ورطوبتہ عرفا لیحصل بہ الزجر مع امن الھلاک فیمتنع بخلاف ذلک لما یخشی من شدة ضررہ اوعدم ایلامہ، وفی الموطا مرسلا انہ صلی اللہ علیہ وسلم اراد ان یجلد رجلا فاتی بسوط خلق فقال فوق ذلک فاتی بسوط جدید فقال بین ھذین وھذا وان ورد فی زان فھو حجة ھنا بتقدیر اعتضادہ اوصحة وصلہ اذلا فارق بینہما، والسوط سیور تلف وتلوی قالہ ابن الصلاح (نہایة المحتاج ص۱۵ ج۸)

وقال شیخ الاسلام موسیٰ الحجاوی المقدسی الحنبلی رحمہ اللہ تعالیٰ ویضرب الرجل قائما بسوط لاجدید فیجرح ولا خلق حجمہ بین القضیب والعصا، ولا یضرب بعصا ولا غیرھا وان کان السوط مغصوبا اجزأ (الاقناع ص۲۲۵ ج۴)

وقال العلامة الآبی الازھری المالکی رحمہ اللہ تعالیٰ (والحدود) التی بالجلد کلہا (بضرب) لا رمی ولا حذف (وسوط) لا عصا (معتدلین) وصفتہ کونہ من جلد واحد ولیس لہ رأسان وکون رأسہ لینا (جواھر الاکلیل ص۲۹۶ ج۲)

وکذا قال العلامة احمد الدردیر المالکی رحمہ اللہ تعالیٰ (الشرح الصغیر ص۵۰۲ ج۴)

وقال الامام برھان الدین الحنبلی رحمہ اللہ تعالیٰ (بسوط) قال فی شرح المذھب

للحنفیۃ: السوط فوق القضیب ودون العصا، وفی المختار لھم: بسوط لا ثمرۃ لہ، فتعین ان یکون من غیر الجلد (لاجدید ولاخلق) نص علیہ بفتح اللام وھو البالی لخبر رواہ مالک عن زید بن اسلم مرسلاً وروی عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ مسندا وروی عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ولان الغرض الایلام دون الجرح اذا الجدید یجرح والبالی لا یؤلم (المبدع فی شرح المقنع ص ۴۶ ج ۹)

قلت المراد من ثمرۃ السوط العقدۃ او الذنب کما قدمنا من کتب الحنفیۃ. والاستدلال بھذہ اللفظۃ علی تعیین کون السوط من غیر الجلد باطل،

وقال العلامۃ ابن قدامۃ الحنبلی رحمہ اللہ تعالیٰ وفی حدیث جلد قدامۃ حین شرب، ان عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال: ایتونی بسوط فجاءہ اسلم مولاہ بسوط دقیق صغیر فاخذہ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فمسحہ بیدہ ثم قال لاسلم انا احدثک انت ذکرت قرابتہ لاھلک ایتنی بسوط غیر ھذا فاتاہ بہ تاماً فامر عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بقدامۃ فجلد اذا ثبت ھذا فان السوط یکون وسطا لاجدیدا فیجرح ولا خلقا فیقل المہ لما روی ان رجلا اعترف عند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بالزنا فدعا لہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بسوط، فاتی بسوط مکسور فقال فوق ھذا فاتی بسوط جدید لم تکسر ثمرتہ فقال بین ھذین رواہ مالک عن زید بن اسلم مرسلا وروی عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ مسندا، وقد روی عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ انہ قال ضرب بین ضربین وسوط بین سوطین، (المغنی لابن قدامۃ ص ۱۶۸ ج ۹) فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۲۹ جمادی الآخرۃ سنہ ۹۵ھ

## تہمتِ زنا پر حدِّ قذف ہے:

سوال: ایک بالغہ لڑکی غیر شادی شدہ نے ایک مرد جو شادی شدہ ہے سے مطالبہ کیا کہ تم میرے ساتھ نکاح کرلو، مرد نے شادی کرنے سے انکار کردیا، لڑکی نے دھمکی دی کہ اگر تم نے میری بات نہ مانی تو میں تم پر زنا کی تہمت لگادوں گی، مرد نے کہا تو جو کچھ کرسکتی ہے کرلے مگر میں تیرے ساتھ نکاح نہیں کرتا، چند ایام گذرنے کے بعد لڑکی نے تہمت لگائی کہ اس مرد نے میرے ساتھ زنا کیا ہے، حالانکہ کوئی گواہ بھی نہیں ہے، اور مرد بھی اس

فعل قبیح سے انکار کرتا ہے، اور حلف اٹھانے کے لئے بھی تیار ہے، تو کیا صرف عورت کے اقرار سے زنا ثابت ہوگا یا نہیں؟ شریعت مقدسہ کا حکم اس مسئلہ میں صادر فرمائیں کہ اس لڑکی کے لئے شریعتِ مطہرہ میں کیا فیصلہ ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

عورت کے کہنے سے زنا ثابت نہیں ہوا، اس عورت پر لازم ہے کہ فعل زنا پر چار عینی شاہد پیش کرے، اگر چار عینی شاہد پیش نہیں کرتی تو اس پر حدِ قذف (اسّی کوڑے) واجب ہے، جس مرد پر تہمت لگائی ہے وہ عدالت میں دعویٰ پیش کرکے اس عورت کو اسّی کوڑے لگوائے، اِس زمانہ کی کسی عدالت سے اس کی توقع نہیں، اس لئے اس عورت کے والد پر اور وہ نہ ہو یا وہ غفلت کرے تو دوسرے رشتہ داروں پر واجب ہے کہ اس کو مناسب سزا دیں، تاکہ آئندہ کسی پر جھوٹی تہمت نہ لگائے، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۴ ذی الحجہ ۹۹ھ

## بغرض تعزیر مقاطعہ جائز ہے:

سوال: کسی جرم پر تعزیر کی نیت سے برادری کا مجرم سے مقاطعہ کرنا جائز ہے یا نہیں؟ اس بارے میں مندرجہ ذیل سوالات کے جواب سے تشفی فرمائیں:

اصحاب ثلاثہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین (الذین خلفوا حتیٰ اذا ضاقت علیہم الارض بما رحبت) سے جو مقاطعہ وقوع پذیر ہوا تھا وہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فداہ ابی وامی کی خصوصیت مبارکہ تھی یا ہنوز مشروع ہے؟ اسلامی عدالت یا شرعی پنچایت بطور تعزیر شرعی اس نوع کا مقاطعہ نافذ کرسکتی ہے جس میں حقوقِ واجبہ تک شامل تھے؟ ملاحظہ فرمائیں، بخاری ومسلم وریاض الصالحین باب التوبۃ، وقال المفتی علاء الدین الطرابلسی الحنفی فی کتابہ معین الحکام ص ۲۳۱ والتعزیر لا یختص بفعل معین ولا قول معین فقد عزر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بالھجر وذلک فی حق الثلاثۃ الذین ذکرھم اللہ تعالیٰ فی القرآن العظیم فھجروا خمسین یوما لا یکلمھم احد وقصتھم مشھورۃ فی الصحاح۔

ہمارے سوال کا منشأ یہ ہے کہ اگر یہ معاشرتی مقاطعہ مشروع ہے تو اس میں حقوقِ واجبہ مثلاً حقوق والدین، حقوق زوجین، جوابِ سلام اور کفن و دفن کہ فرض کفایہ ہیں اور

الشرع لم یرد بشیء من ذلك عن احد یقتدی به کے خلاف ہے، فهو توجیه القول بما لا یرضی به قائله،

⑦ اگر اس توجیہ کو صحیح تسلیم کر لیا جائے تو بھی عدم جواز ہی کو ترجیح ہوگی، کیونکہ ظلم حکام میں روز بروز اضافہ ہی ہو رہا ہے،

③ تعزیر بالمال کی بحث میں متعدد شارحین حدیث نے یہ جملہ بھی تحریر فرمایا ہے وقد اخذ احمد بشیء من ذلك وعمل به، مگر کسی نے بشیء کی تعیین نہیں فرمائی، چونکہ کتب حنابلہ میں عدم جواز مصرح ہے، اور عام فقہاء حنابلہ رحمہم اللہ تعالیٰ عدم جواز ہی کے قائل ہیں اس لئے یہاں بھی وہی امور پیش کئے جاسکتے ہیں جو مالکیہ کی طرف نسبت جواز میں پیش کئے گئے ہیں،

علاوہ ازیں اقرب الی القیاس یہی ہے کہ یہ جملہ تعزیر فی المال سے متعلق ہے، اور ان حضرات کو تعزیر بالمال و فی المال میں التباس ہوا ہے، حالانکہ دونوں میں بہت فرق ہے، کما سنحققه ان شاء اللہ تعالیٰ،

غرضیکہ تعزیر بالمال باتفاق ائمہ اربعہ رحمہم اللہ تعالیٰ ناجائز ہے،

## تعزیر فی المال:

اب ایسی روایات و عبارات درج کی جاتی ہیں جن سے جواز کا شبہہ ہو سکتا ہے، بلکہ بعض نے اشتباہ کی وجہ سے ان سے استدلال بھی کیا ہے، حالانکہ ان عبارات کا تعزیر باخذ المال سے کوئی تعلق نہیں

① حدیث صحیح بخاری متعلق احراق بیوت اور اس کی شرح میں شارحین حدیث کی وہ عبارات جو آغاز بحث میں گذر چکی ہیں،

شارحین حدیث نے اسے تعزیر بالمال میں داخل کر کے منسوخ قرار دیا ہے، حافظ ابن حجر رحمہ اللہ تعالیٰ نے نسخ کے علاوہ یہ جواب بھی دیا ہے کہ تغییر منکر اس پر موقوف تھی، یعنی یہ تعزیر بالمال نہیں بلکہ تعزیر فی المال ہے، وسیأتی توضیحه،

② قال العلامة العلائی رحمه اللہ تعالیٰ وفی شرح الوهبانية ويكون بالنفی عن البلد وبالهجوم علی بيت المفسدين وبالاخراج من الدار وبهدمها وكسر دنان الخمر وان ملحوها ولم ينقل احراق بيته،

وقال العلامة ابن عابدين رحمه اللہ تعالیٰ (قوله وبالهجوم الخ) وفی المنتقی واذا سمع فی داره صوت المزامير فادخل عليه لانه لما اسمع الصوت فقد

اسقط حرمة داره، (وفی حدود البزازیة وغصب النهایة وجنایة الدرایة ذکر الصدر الشهید رحمه الله تعالیٰ عن اصحابنا انه یهدم البیت علیٰ من اعتاد الفسق وانواع الفساد فی داره حتیٰ لا بأس بالهجوم علیٰ بیت المفسدین، وهجم عمر رضی الله تعالیٰ عنه علیٰ نائحة فی منزلها وضربها بالدرة حتیٰ سقط خمارها فقیل له فیه فقال لاحرمة لها بعد اشتغالها بالمحرم والتحقت بالاماء، وروی ان الفقیه ابا بکر البلخی خرج الی الرستاق وکانت النساء علیٰ شط النهر کاشفات الرؤس والذراع فقیل له کیف فعلت هذا؟ فقال لاحرمة لهن انما الشك فی ایمانهن کأنهن حربیات وهکذا فی جنایات مجمع الفتاوی، وذکر فی کراهیة البزازیة عن الواقعات الحسامیة ویقدم ابلاء العذر عن مظهر الفسق بداره فان کف فبها والا حبسه الامام اوادبه اسواطا اوازعجه من داره اذ الکل یصلح تعزیرا وعن عمر رضی الله تعالیٰ عنه انه احرق بیت الخمار، وعن الصفار الزاهدی الامر بتخریب دار الفاسق (قوله وان ملحوها) ای تکسر وان قال اصحابها نلقی فیها ملحا لاجل تخلیلها، وفی کراهیة البزازیة قال فی العیون وفتاوی النسفی انه یکسر دنان الخمر ولا یضمن الکاسر ولا یکتفی بالقاء الملح وکذا من اراق خمور اهل الذمة وکسر دنانها وشق زقاقها ان کانوا اظهروها بین المسلمین لا یضمن لانهم لما اظهروها بیننا فقد اسقطوا حرمتها، وفی سیر العیون یضمن الا اذا کان اماما یری ذلك لانه مختلف فیه وفی المسلم یضمن الزق، مسلم فی منزله دن من خمر یرید اتخاذها خلا یضمن الدن عند الثانی وان لم یرد الاتخاذ لا یضمن عند الثانی، وذکر الخصاف ان الکسر لو باذن الامام لا یضمن والا یضمن واصله فیمن کسر بربطا لمسلم والفتویٰ علیٰ قولهما فی عدم الضمان اھ (قوله ولم ینقل احراق بیته) تقدم نقله عن عمر رضی الله تعالیٰ عنه فی بیت الخمار فالمراد انه لم ینقل عن علمائنا لکن ما مر عن الصفار یفیده (رد المحتار ص ۱۸۶ ج ۳)

(۳) وکذا قال الامام الکردری رحمه الله تعالیٰ (بزازیة بهامش الهندیة ص ۴۳ ج ۶)

(۴) وقال العلامة العلائی رحمه الله تعالیٰ وقالا لا یضمن ولا یصح بیعها (ای المعازف) وعلیه الفتوی، وقال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ

(قوله وقال الخ) هذا الاختلاف فی الضمان دون اباحة اتلاف المعازف (ای یباح اتلاف المعازف من غیر خلاف) وفیما یصلح لعمل آخر والا لم یضمن شیئا اتفاقا وفیما اذا فعل بلا اذن الامام والا لم یضمن اتفاقا وفی غیر عود المغنی وخابیة الخمار والا لم یضمن اتفاقا لانه لولم یکسرها عاد لفعله القبیح (رد المحتار ص ۱۴۹ ج ۵)

۵ وکذا قال الامام العلائی رحمه الله تعالیٰ (الدر المنتقی بهامش المجمع ص ۴۶۹ ج ۲)

۶ وقال العلامة عبد الرحمٰن المعروف بشیخ زاده رحمه الله تعالیٰ حتی ذکر الصدر الشهید ان البیت یهدم علی من اعتاد الفسق وانواع الفساد وانه لا بأس بالهجوم علی بیت المفسدین باراقة العصیر قبل ان یشتد علی من اعتاد الفسق (مجمع الانهر ص ۴۷۰ ج ۲)

۷ وقال العلامة الطحطاوی رحمه الله تعالیٰ قال فی المنح من اعتاد الفسق بانواع الفساد یهدم علیه بیته کذا فی الفتاوی السراجیة عن اصحابنا (وبعد سطرین) ونقل الحموی عن البرجندی انه یکون باحراق بیت الخمار والقتل سیاسة فی حق الامام للمبتدعة اھ ابو السعود (طحطاوی علی الدر ص ۴۱۱ ج ۲)

۸ وکذا قال العلامة ابن النجیم رحمه الله تعالیٰ فی الاشباه والنظائر (ص ۸۶ ج ۲)

۹ وقال العلامة طاهر بن عبد الرشید رحمه الله تعالیٰ بعد ذکر جواز احراق بیت الخمار وتخریب دار الفاسق وکسر دنان الخمر وشق زقاقها واتلاف المعازف وفی فتاوی النسفی المحتسب اذا نهی القطان عن وضع القطن علی طریق العامة فلم یمتنع فاوقد المحتسب النار علی قطنه واحرقه یضمن الا اذا علم فساداً فی ذلک ورأی المصلحة فی احراقه (خلاصة الفتاوی ص ۳۳۷ ج ۴)

۱۰ وکذا قال العلامة المخدوم محمد جعفر السندی رحمه الله تعالیٰ (المتانة ص ۵۵۰ و ۵۵۳)

۱۱ علائیہ وشامیہ میں عمالِ بیت المال کے لئے مصادرۃ السلطان کی بحث میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے تعزیرِ عمال کی روایت (رد المحتار ص ۱۷۳ ج ۴) یہ پوری عبارت تعزیر بالمال کی بحث میں عنوان الفقہ الحنفی کے تحت ۳ اور ۴ میں گذر چکی ہے،

⑫ وقال صاحب معین الحکام ومنها امرہ علیہ الصلوٰۃ والسلام بکسر دنان الخمر وشق ظروفها ومنها امر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوم خیبر بکسر القدور التی طبخ فیها لحم الحمر الاهلیة ثم استأذنوہ فی غسلها فاذن لهم فدل علی جواز الامرین لان العقوبة بالکسر لم تکن واجبة ومنها تحریق عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ المکان الذی یباع فیہ الخمر ومنها تحریق عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قصر سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ لما احتجب فیہ عن الرعیة وصار یحکم فی دارہ، ومنها مصادرة عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ عماله بأخذ شطر اموالهم فقسمها بینهم وبین المسلمین ومنها ان عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ لما وجد مع السائل من الطعام فوق کفایته وهو یسأل اخذ ما معه واطعمه ابل الصدقة وغیر ذلك مما یکثر تعدادہ وهذہ قضایا صحیحة معروفة قال ابن القیم الجوزیة واکثر هذہ المسائل سائغة فی مذهب احمد رحمه اللہ تعالیٰ (معین الحکام ص ۲۳)

ان عبارات میں غور کرنے سے امورِ ذیل سامنے آتے ہیں:

① ان روایات وعبارات سے تعزیر بصورتِ اتلافِ مال یا سلبِ مالِ خبیث ثابت ہوتی ہے، ان کا تعزیر باخذ المال سے دور کا بھی تعلق نہیں،

② تعزیر کی یہ صورت درحقیقت "تغییرِ منکر" کے قبیل سے ہے،

③ تعزیر فی المال صرف ایسے مواقع میں جائز ہے جہاں معصیت کا تعلق مال سے ہو اور ایسا تعلق کہ اس سے حرمتِ مال ساقط ہو جائے یا معصیت کا مٹانا اس پر موقوف ہو،

④ عمالِ بیت کے لئے مصادرۂ سلطان کی بحث میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایتِ تعزیرِ عمال کے جوابات مذہبِ حنفی کی تفصیل کے تحت لکھے جاچکے ہیں کہ یہ تعزیر نہیں بلکہ تضمین ہے، جو فی نفسہ جائز ہے، مع ہذا فسادِ حکام کی وجہ سے امام حموی، علامہ طحطاوی اور علامہ شامی رحمہم اللہ تعالیٰ جیسے جلیل القدر فقہاء نے اس پر فتویٰ دینے کو ناجائز قرار دیا ہے،

اسے مجازاً تعزیر فی المال بھی کہا جاسکتا ہے، اس میں اتلافِ مال کی بجائے مالِ خبیث کو مستحق پر رد کیا گیا ہے،

⑤ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سائل سے مال لینا بھی مالِ خبیث کو مستحق پر رد کرنا ہے،

(۶) جن صورتوں میں عقوبت فی المال جائز ہے ان میں یہ عقوبت صرف حاکم ہی دے سکتا ہے، کسی دوسرے کو اختیار نہیں،

## اشکال:

مال غنیمت میں خیانت کرنے والوں کا پورا مال جلانا حدیث سے ثابت ہے، حالانکہ یہ معصیت ایسی نہیں کہ جس سے اس کے پورے مال کی حرمت ساقط ہو جائے، یا معصیت کا مٹانا اسی پر موقوف ہو،

اس کے مختلف جوابات ہیں:

(۱) یہ روایت محققین کے نزدیک ضعیف وناقابل احتجاج ہے، اسی لئے امام احمد رحمہ اللہ تعالیٰ کے سوا باقی ائمہ ثلاثہ رحمہم اللہ تعالیٰ نے اسے نہیں لیا:

قال الامام البخاری رحمہ اللہ تعالیٰ یحتجون بهذا الحدیث فی احراق رحل الغال وهو باطل ورواته لا یعتمد علیهم (عسقلانی وعینی وکرمانی)

وقال العلامة السهارنفوری رحمه الله تعالیٰ ولکن الفقهاء رحمهم الله تعالیٰ لم یصححوا هذا الحدیث لانه شاذ یرویه مجهول لا یعرف ثم هو مخالف للآثار المشهورة ان رسول الله صلی الله علیه وسلم الحق الوعید بکل من ظهر منه غلول ولم یشتغل باحراق رحل احد فمن ذلك حدیث مدعم وحدیث آخر (الی قوله) فهذا کله دلیل علی عظم الوزر فی الغلول وانه لیس فیه احراق الرحل لان تأخیر البیان عن وقت الحاجة لا یجوز، وقال جابر رضی الله تعالیٰ عنه لیس فی الغلول قطع ولا نکال وهذا تصریح بنفی احراق الرحل (الی ان قال) والدلیل علی ضعف هذا الحدیث المروی فیه ان الغلول فیما نری ما کان فی زمن من الازمنة اکثر منه فی زمان رسول الله صلی الله علیه وسلم لکثرة المنافقین والاعراب الذین یغزون معهم وهم کانوا اصحاب غلول واهل المغازی لم یدعوا شیئاً مما فعله رسول الله صلی الله علیه وسلم فی مغازیه الا رووه فلو کان احرق رحل احد لنقلوا ذلك مستفیضا وحیث لم یوجد ذلك عرفنا ان الحدیث لا اصل له (بذل المجهود ص ۳۴ ج ۵)

(۲) شرعاً تعزیر کی کوئی مقدار متعین نہیں، اس سے ثابت ہوا کہ خائن کا پورا مال جلانا

پر نہیں، بلکہ حد ہے، اگر یہ روایت صحیح ثابت ہو جاتی تو یہ بھی کتاب الحدود کا اہم باب ہوتا، واذ لیس فلیس، قال العلامۃ السہارنفوری قدس سرہ: ثم فیہ اثبات حد بحدیث شاذ واثبات ما یخالف الاصول مما یثبت مع الشبہات بمثل حدیث الشاذ لا یجوز فکیف یثبت بہ ما یندرئ بالشبہات (بذل المجہود ص ۵۲ ج ۴)

(۳) حنابلہ اس حدیث کے مطابق احراقِ مال کے قائل ہیں، اُن کے ہاں اس کی توجیہ یہ ہے کہ خیانت کا سبب معصیت باطنہ "حبِ مال" ہے، مال جلانا اس کے ازالہ کی صورت ہے، قال العلامۃ ابن قدامۃ رحمہ اللہ تعالیٰ وانما القصد الاضرار بہ فی شیء من دنیاہ (المغنی ص ۳۰۷ ج ۹)

تنبیہ:

تعزیر فی المال کا جواز حدیث لا یحل مال امرئٍ مسلم الا بطیب نفس منہ کے منافی نہیں، کیونکہ یہ حدیث اخذ مال سے متعلق ہے وھٰذا اظہر جدا، فقط واللہ تعالیٰ اعلم،

۱۸ جمادی الآخرہ سنہ ۱۴۰۶ھ

# ارشاد القاری الی صحیح البخاری

تالیف: مفتی اعظم حضرت مولانا مفتی رشید احمد صاحب لدھیانوی

یہ حضرت مؤلف دامت برکاتہم کے درسِ بخاری کی تقاریر کا مجموعہ ہے۔ مؤلف موصوف نے کئی سال مسلسل دار العلوم کراچی میں صحیح بخاری کا درس دیا ہے زیرِ نظر کتاب میں شروع کے پچاس صفحات علم حدیث پر ایک نہایت مفید مقدمہ کی حیثیت رکھتے ہیں۔ خاص طور سے حجیتِ حدیث پر جو بحث اسمیں آگئی ہے وہ اپنے اصولی تجزیہ، مستحکم دلائل اور ٹھوس معلومات کے لحاظ سے اپنے موضوع پر ایک منفرد چیز ہے۔ کتاب کا باقی حصہ فقہ، حدیث، تصوف اور کلام کے نہایت گراں قدر مباحث پر مشتمل ہے۔ فاضل مؤلف کے اسلوب میں وسعت سے زیادہ عمق پایا جاتا ہے، اس لئے کتاب میں بعض طویل الذیل مباحث کو نہایت دلنشین اختصار کے ساتھ سمو دیا گیا ہے۔ مختصر یہ کہ ان تقاریر میں اکابر علماء دیوبند کی ایک جھلک دیکھی جا سکتی ہے۔ علماء اور طلباء دونوں کے لئے یہ کتاب نہایت مفید ہے اور بعض ایسے نکات اور مباحث پر مشتمل ہے جو صحیح بخاری کی عام شروح و امالی میں نہیں ملتے۔ (اقتباس از ماہنامہ البلاغ ذی الحجہ س۱۳۸۹ھ صفحہ ۶۱) قیمت

ایچ ایم سعید کمپنی
ادب منزل
پاکستان چوک، کراچی